# رُوحانی سرداروں کی اِجازت

## بلامزاحمت

فادر ایگزویئر۔ او۔ ایف۔ ایم کیپ۔ وکر جنرل۔ لاہور

یکم اگست ۱۹۵۸ء

## چھاپنے کی اِجازت ہے۔

جوزف کورڈیرو۔ آرچ بشپ آف کراچی۔

۲۴ اگست ۱۹۵۸ء

# کلامِ مُقدّس

کا

# عہدِ عتیق و جدید

مغربی پاکِستان کے اُسقُف صاحِبان

کی ہدایت و اِجازت سے

بمُطابِق اصلی متن ترجمۂ مُصحّحہ

مطبُوعہ

سوسائٹی آف سینٹ پال

روما ۱۹۵۸ء

# کلامِ مُقدّس

کلامِ مُقدّس اُن کتابوں کا مجمُوعہ ہے جو رُوح القُدس کی رہنمائی سے لِکھّی گئی ہیں اَور بدیں وجہ الہامی مانی جاتی ہیں۔ اِنسان مُصنّفین حضرت مُوسیٰ سے لے کر یُوحنّا رسُول تک خُدا کے ہاتھ میں محض ہتھیار تھے جن کے ذریعے اُس نے اُن سچّائیوں کو جو ہماری نجات کے لِئے ازبس ضروری و لازمی ہیں ۔ زمانے کے دَوران میں ظاہر کیا ۔

کلامِ مُقدّس کے دو حِصّے ہیں۔ یعنی عہدِ عتیق و عہدِ جدید۔ کلامِ مُقدّس کا وہ حِصّہ جو خُداوند یسُوعؔ مسیح کے آنے سے پہلے لِکھّا گیا۔ عہدِ عتیق کہلاتا ہے۔ اُس میں وہ پُرانا عہد مندرج ہے جو خُدا نے اپنے برگُزیدہ لوگوں کے ساتھ کوہِ سِینا پر کیا تھا۔ کلامِ مُقدّس کا وہ حِصّہ جو خُداوند یسُوعؔ مسیح کے آنے کے بعد لِکھّا گیا۔ عہدِ جدید کہلاتا ہے۔ اُس میں اُس عہد کا بیان مندرج ہے جو خُدا نے بنی نوعِ اِنسان کے ساتھ کوہِ کلوری پر کیا۔ اِس سے معلُوم ہوتا ہے کہ خُداوند یسُوعؔ مسیح عہدِ عتیق اَور عہدِ جدید دونوں کا مقصود و مرکز ہے۔ عہدِ عتیق کی کتابوں میں وہ وعدے۔ نبُوّتیں۔ نِشانات اَور علامات درج ہیں جو خُداوند یسُوعؔ مسیح کے حق میں کی گئیں۔ خُدا باپ اُن کے ذریعے اپنے بیٹے کی آمد کی یاد دِلاتا رہا۔ تاکہ لوگ اُس کا وعدہ بھُول نہ سکیں اَور جب وہ آئے تو اُسے فوراً پہچان لیں۔ عہدِ جدید میں خُداوند یسُوعؔ مسیح کی زندگی اَور تعلیم درج ہے اُس سے واقِف ہو کر اِنسان اُس کی تقلید کرے اَور اِسی طرح خُدا کے پاس پہُنچ جائے ۔

کلیسیا نے رسُولوں کی وساطت سے کلامِ مُقدّس حاصِل کیا۔ لہٰذا اُس کا فرض ہے کہ اُس کی حفاظت کرے اَور اُس کی صحیح تفسیر کرے تاکہ لوگ اِیمان کی سچّائیوں کا صحیح مطلب جانیں اَور دُرست چال چلن اِختیار کریں کلامِ مُقدّس ہمیں کلیسیا کی طرف سے مِل چُکا ہے۔ مارٹِن لُوتھر خُود اِس حقیقت کو مُقدّس یُوحنّا کی انجیل کے سولہ۱۶ باب کی تفسیر کرتے ہُوئے لکھتا ہے کہ ہم نے کتابِ مُقدّس رومی کلیسیا سے حاصِل کی ہے اَور مجھے یہ بھی تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ اگر رومی کلیسیا اِس دُنیا میں نہ ہوتی تو کتابِ مُقدّس کا ایک لفظ بھی ہمارے پاس نہ ہوتا کیونکہ ہم نے کتابِ مُقدّس کو صرف رومی کلیسیا ہی سے حاصِل کیا ہے۔ (Comm.on St.John Ch.16) عہدِ عتیق کی تمام کِتابیں عبرانی زُبان میں لِکھی گئیں۔ سوائے حکمت اَور مکابیوں کی دُوسری کِتاب کے جن کی زبان یُونانی ہے۔ اَور عزرا

دانیال اَور ارمیا کے چند حصّوں کے جن کی زبان ارآمی تھی - عہدِ جدید کی کتابیں سوائے مُقدّس متّی کی انجیل کے جو ارآمی زبان میں لکھی گئی - یونانی زبان میں لکھی گئیں - تمام کتابیں برابر الہامی ہَیں گو کئی کتابوں کی بابت کئی جگہوں میں اُن کے الہامی ہونے کی بابت شک رہا - لیکن کلیسیا کے فیصلے نے اُس شک کا ازالہ کر دیا - تمام کتابوں کی کُل تعداد بہتّر ۷۲ ہے - جن میں سے پینتالیس ۴۵ عہدِ عتیق میں اَور ستائیس ۲۷ عہدِ جدید میں شامل ہَیں تیسری اَور پہلی صدی قبل مسیح کے درمیان اسکندریہ میں عہدِ عتیق کی کتابوں کا ترجمہ یُونانی زبان میں کیا گیا اَور اِس ترجمہ کا نام سپتواجنتا (ترجمۂ ہفتاد) رکھّا گیا - جو بعد ازاں لاطینی زبان میں بھی ترجمہ ہُوا - مُقدّس جیروم نے ۳۸۰ سنہ اَور ۴۲۰ سنہ کے درمیان پاپائے اعظم کے فرمان کے مُطابق کلامِ مُقدّس کا مُکمل ترجمہ لاطینی زبان میں کیا - عہدِ عتیق کی کتابوں کا ترجمہ قانُونِ اوّل سے یعنی عبرانی زبان سے ہُوا - اَور عہدِ جدید کا ترجمہ اصلی یونانی نسخہ جات سے ہُوا - یہ ترجمہ لاطینی ولگیٹ کے نام سے مشہور ہے - اَور اُس کا اِستعمال کلیسیا میں رفتہ رفتہ عام ہو گیا ہے - گذشتہ صدی کے آخر تک کلامِ مُقدّس کا ترجمہ لاطینی ولگیٹ کے مُطابق کیا جاتا تھا - لیکن آج کل کلیسیا کے سرداروں کی اِجازت سے ہر زبان میں اصلی نُسخہ جات سے ترجمہ کیا جاتا ہے - اِس سے پاک کلام میں تبدیلی رُونما نہیں ہوتی لیکن زبانوں کی ترقی کو مدِ نظر رکھتے ہُوئے مُترجمین یہ کوشش کرتے ہَیں کہ کلامِ مُقدّس طرزِ تحریر میں عُمدہ ہو اَور اُن اِلفاظ و محاورات کو جو متروک ہو گئے ہوں اِستعمال نہ کیا جائے +

مُترجمین کلامِ مُقدّس کا یہ نیا ترجمہ جو اصلی زبانوں کے مُطابق اُردو زبان میں کیا گیا ہے مومنین کے سامنے پیش کرتے ہَیں - اَور اُن کے لِئے دُعاگو ہَیں کہ وہ اُس سے پُورا پُورا رُوحانی فائدہ حاصل کریں - اَور اِسی طرح کلامِ مُقدّس کے اصلی مُصنّف کے پاس پُہنچ سکیں +

لاہور ۳ مئی ۱۹۵۶ء

# چند الفاظ کے معنی

آبائے بزرگ۔ دیکھو اسلافِ دین +

آمین - عبرانی لفظ بمعنی "یونہی ہو جائے"۔ تصدیق کا لفظ عد ۵: ۲۲+

ابدّون - (یعنی تباہی) عالمِ اسفل کا ایک نام +

احرار - وہ یہودی غلام جو رؔوما میں آکر آزاد کیے گئے اور اُن کی اولاد +

ارطمِیس - آسیہ کی ایک مشہور دیوی +

اُسقُف (ج اَساقِف) یونانی لفظ جس سے اُن کاہنوں کا خاص درجہ مُراد ہے جو کلیسیا کی رہنمائی کے لئے خاص رسم کے ذریعہ سے مُقرر ہوتے ہیں +

اَسلافِ دین۔ یہودی قوم کے پہلے اجداد۔ یعنی ابرؔاہیم۔ اِضحاؔق اور یعقوؔب +

افود - یہودیوں کے کاہن اعظم کا ایک خاص لباس (خر ۲۸: ۱ تا ۱۴) یا ایک خاص صندوقچہ جس میں اُوریم اور تُمیم رکھے جاتے تھے (۱-سم ۲۳: ۹) +

اُوریم اور تُمیم۔ غالباً پتھر یا لکڑی کے دو قرعہ جو داؔؤد بادشاہ کے زمانے تک الٰہی مرضی کو دریافت کرنے کے لئے اِستعمال کیے جاتے تھے +

اہلِ ختان۔ وہ قوم جو اپنے مذہب کے اُصُول کے مُطابق ختنہ کراتی ہے +

اہلِ قلف۔ وہ قوم جس کے مذہبی اُصُول میں ختنے کا حُکم درج نہ ہو +

بال - (یعنی خُداوند) شہرِ بابل کے دیو مردوک کا نام +

بپتسمہ - اِصطباغ +

بُزرگِ دین۔ دیکھو اسلافِ دین +

بعل (ج۔ بعلیم) کنعانیوں کے دیو کا نام +

بلعال -عبرانی لفظ بمعنی خباثت۔ شرارت +

تخس -ایک سمندری جانور (غالباً بحری بقر) جس کی کھال سے وہ خاص چمڑا بنایا جاتا تھا جس سے پاک مسکن کو ڈھانپتے تھے +

ترافیم -کنعانیوں کے خانگی دیوتاؤں کی چھوٹی سی مُورتیں یا اُن کے نام کے تعویذ +

تموز -اہلِ بابل کی ایک دیوی۔ خصُوصاً ماتم زدہ عورتیں اِس کی پرستش کرتی تھیں +

تناولِ ذبیحہ۔ (قربانیوں کا گوشت کھانا) وہ خاص رسم جس سے لوگ اپنے آپ کو کسی بُت یا دیو کے ماننے والے ظاہر کرتے تھے +

ترتان - اشوریوں کا ایک لقب - غالباً سپہ سالار +
جبّار (ج جبابرہ) - عبرانی نفلیم - عام رائے کے مطابق نفلیم سے نہایت قدآور لوگ مراد ہیں +
جہنم - عبرانی جے ہنوم - وہ وادی جہاں مولک کے لئے انسان قربان کئے جاتے تھے - اور جس سے دوزخ کی آگ نامزد ہے +
چھگمانس - (عبرانی ساعیر یعنی بالوں والا) - کنعانیوں کے نزدیک بکرے کی شکل کے بیابانی دیو - ان کو موسیٰ کی کتابوں میں بکرا اور بعض مقامات میں شیاطین بھی کہا گیا +
حسیدی - دیندار یہودیوں کا وہ گروہ جو شریعت کا سراسر پابند رہا اور جس میں سے بہتیرے مکابیوں کے ساتھ مل گئے +
راہاب - دیکھو حاشیہ ای ۲۶ : ۱۲ +
ربّ ساریس - اشوری لقب - غالباً خواجہ سراؤں کا سردار +
ربّ شاقے - اشوری لقب - غالباً سردار یا سردار ساقی +
رحم گاہ - (عبرانی کفورت - یعنی کفّارہ کی جگہ) صندوق شہادت کے ڈھکنے کا نام - کیوں کہ خداوند کروبیوں پر تخت نشین ہو کر وہاں رحم و کرم کی قضائیں ظاہر کرتا تھا +
سردار کاہن - یہودی کاہنوں کا ایک خاص درجہ +
سلفِ دین - دیکھو اسلافِ دین +
شفیلہ - وہ نیچا علاقہ جو فلسطینی کوہستان اور سمندر کے درمیان ہے +
شمّاس (ج شمامسہ) مسیحی کہانت کا نچلا درجہ جسے انگریزی میں ڈیکن کہتے ہیں +
شمّاسہ - انگریزی ڈیکنس - خدمت گزار عورت - عموماً وہ عمر رسیدہ بیوہ عورت جو خیرات کے کاموں میں کلیسیا کی مدد کرتی تھی +
صدوقی - یہودی کاہنوں کا فرقہ جو روایتوں سے انکار کرتا تھا +
طفسر - اشوری لقب - منصبدار - محرّر یا سپہ سالار +
عالمِ اسفل - وہ جگہ (عبرانی سول) جہاں موت کے بعد انسانوں کی روحیں جاتی تھیں (پاتال) +
عدالتِ عالیہ - یہودی کاہنوں - فقیہوں اور بزرگوں کی وہ مجلس جس میں دینی اور دنیوی باتوں کا فیصلہ ہوا کرتا تھا +
عرابہ - وہ بیابانی علاقہ جو اردن اور بحیرۂ ملح کے آس پاس ہے +
عشتارت - سامیوں کے نزدیک محبت کی دیوی اور بعل کی سکتی +
عیدِ تجدید - ہیکل کی بحالی کی عید ۱ - مک ۴ : ۵۲ تا ۵۹ - یح ۱۰ : ۲۲ و ۲۳ +

عیدِجشن- دیکھو ا-مک ۱۳: ۵۲ +
عیدِخمسین- (ہفتوں کی عید) عیدِ فطیر کے بعد کا پچاسواں دِن - اُسی دِن رُوحُ القُدس رسُولوں پر نازِل ہُوا اور اِسی سبب سے اُس عید کا نام آج کل عیدِ نزول ہے + اح ۲۳: ۱۷و ۲۰- اع ۲: ۱تا ۱۸+
عیدِخیام- (عیدالمزال)
عیدِفطیر - (یعنی فِصح) خر ۱۲: ۱تا ۱۵- ۱۳: ۳تا ۱۰+
عیدِفوریم- دیکھو است ۳: ۷ (یوم مردکائی)+
فِلِز - ایک دھات (Electrum) یعنی سونے اور چاندی کی آمیزش +
فِصح - عبرانی فِصح یعنی گزر جانا - اُن واقعات کی رسم یادگار جو یہودیوں کے مِصر سے نکلتے وقت پیش آئے تھے - (خر ۱۲: ۱تا ۲۰) - چُونکہ اُس دِن فطیری روٹی کھائی جاتی تھی اِس لئے اُسے عیدِفطیر بھی کہتے ہیں -
کاہِن - عہدِعتیق کے دَوران لاوی قبیلے کا وہ شخص جو قوم کی طرف سے خُدا کے حضُور حاضر رہ کر قُربانیاں گزرانتا تھا - عہدِجدید میں خُدا کا وہ برگزیدہ شخص جو خاص رسم سے مُقرّر ہو کر مذہبی خِدمات میں مشغول رہتا اور عہدِ جدید کی قُربانی گزُرانتا ہے (قسیس) +
کاہنِ اعظم- وہ کاہن جو خِدمت اور عبادت کے تمام مُعاملات پر سردارِ اعلیٰ کے طور پر مُقرّر ہے +
کَبَر - ایک خاص پودہ جسے انگریزی میں (Caperberry) کہتے ہیں +
کرّام - تاکستان کا باغبان +
کرّوبی - (عبرانی کرُوب) تک ۳: ۲۴ فرشتہ - خر ۲۵: ۱۸وغیرہ رحم گاہ کے اُوپر انسانی شکل میں فرشتوں کی وہ مُورتیں جو خُدا کے حُکم سے مِصری فنِ بُت تراشی کے مُطابق بنی تھیں - حز ۹: ۳وغیرہ بابلی فنِ بُت تراشی کے مُطابق بیل کی صُورت میں نگھبانوں کی مُورتیں +
گرزنا (گرزنہ) - بچھُو بُوٹی کی مانند ایک پودہ +
لویاتان - دیکھو حاشیہ مز ۱۰۳ (۱۰۴): ۲۶
فریسی - (علیحدہ کیا گیا) شریعت اور روایتوں کے نہایت پابند یہُودی +
لیلیت - مُلکِ کنعان میں ادنیٰ لوگوں کی رائے کے مُطابق رات کا ایک بھُوت +
نکعت - (عبرانی نکوت) ایک خاص مصالحہ - غالباً (Tragacanthgum)
نکروہِ اتلاف - ایک دیو (غالباً زوس) کی بھینٹ گاہ جو یرُوشلیم کے مذبح پر بنایا گیا +
یلخ - ایک قسم کی ٹڈی +

مِلکوم - بنی عمّون کا دیو +
منبثق - ( اِنبثاق یعنی لبریز ہونے سے ) رُوحُ القُدُس کا باپ اَور بیٹے سے صادر ہونا +
رِمنزر - اشوّری لقب - رئیس یا نگہبان یا امیر؟ +
مولک - کِنعانیوں کا بُت جِس کے لِئے بچّوں کی قُربانیاں گزرانی جاتی تھیں +
وَبرُ - خرگوش کی مانِند ایک جانور (Hyrax Syriacus) جو عرب اَور فلسطین کے پہاڑی علاقوں میں پایا جاتا ہے +
ہِلّلویاہ - عبرانی "ہلل" ( تمجید کرنا ) اَور "یہوہ" ( خُداوند ) سے - خُداوند کی تمجید کرو الحمد للہ - پہلی دفعہ مز ۱۰۳ (۱۰۴) : ۳۵ پایا جاتا ہے +
یُونانی - یا تو یُونانی زبان بولنے والا یہوُدی جس نے یُونانی آداب کو بھی اِختیار کرلیا ہو (ضد: عبرانی) یا غیر قوم جو توحید سے ناواقف ہو - یا ثقافت یافتہ شخص (ضد: بربری) +
رومی - یعنی روماء کبریٰ کا باشندہ - اہلِ روما -
تجسّد - ثالوثِ اقدس کے دُوسرے اقنوم کا اِنسان بننا +

---

کلامِ مُقدّس کے اِس ترجمہ میں جہاں لفظ رُوح سے رُوحُ القُدُس مُراد ہے وہاں رُوح مذکر اِستعمال کیا گیا ہے +
اَور چُونکہ عبرانی اَور دیگر سامی زبانوں میں شہروں کے نام مؤنث ہیں اَور کلامِ مُقدّس میں اکثر نیکوکار یا بدکردار عَورت سے اُن کی تشبیہ دی گئی اِس لِئے بعض شہروں کے نام ( بابل - صیہون وغیرہ ) مونث استعمال کِئے گئے ہیں +

# پیمانہ جات

## پیمانہ جاتِ طُول

| عبرانی | اِصبَع | تومح | زارت | اَمَّہ | قانِہ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُردو | اُنگل | چار اُنگل | بالشت | ہاتھ | سرکنڈا |
| تقریباً | پَون انچ | ۳ اِنچ | ۹ اِنچ | ۱۸ اِنچ | ۳ گز |

## پیمانہ جاتِ وزن

| عبرانی | جیرہ | دو بع | باقع | شاقل | مانِہ (منا) | رِکّار |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُردو | جیرہ | چوتھائی | نِصف مثقال | مِثقال | منا | قنطار |
| تقریباً | ۶ رتی | ۳ ۳/۴ ماشہ | ۷ ۱/۲ ماشہ | سوا تولہ | ۶۲ ۱/۲ تولہ | ۴۷ ۷/۸ سیر |

## پیمانہ جاتِ گنجائش اشیائے خُشک

| عبرانی | لوگ | قَب | عومر | سعا | ایفہ | لاتک | حُمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تقریباً | ۶ چھٹانک | ۱ ۱/۲ سیر | ۲ ۷/۱۰ سیر | ۹ سیر | ۲۷ سیر | ۱۳۵ سیر | ۲۷۰ سیر |

## پیمانہ جاتِ گُنجائش - اشیائے تر

| عبرانی | لوگ | ہین | بَت | کُرّ |
|---|---|---|---|---|
| تقریباً | ۶ چھٹانک | ۴ ۱/۲ سیر | ۲۷ سیر | ۲۷۰ سیر |

# پیمانہ جاتِ وقت

دِن — قُدرتی دِن :- طلُوعِ آفتاب سے لیکر غروبِ آفتاب تک۔
قُدرتی رات :- غروبِ آفتاب سے لیکر طلُوعِ آفتاب تک۔
شرعی روز :- ایک غروبِ آفتاب سے لیکر دُوسرے غروبِ آفتاب تک (تکوین ۱:۵)
عہدِ عتیق :- رات کے تین پہر۔ دِن کے تین پہر +
عہدِ جدید :- رات کے چار پہر۔ دِن کے چار پہر (وہ صبح تیسری چھٹی نویں گھڑی)
(مُقدّس یُوحنّا کے ہاں دِن بارہ گھنٹوں میں تقسیم ہوتا ہے)

ہفتہ — پہلا دِن۔ دُوسرا دِن۔ تیسرا دِن۔ چوتھا دِن۔ پانچواں دِن۔ چھٹا دن (تہیّا) سبت +

مہینہ — چاند کے حساب کے مُطابق ۲۹ یا ۳۰ دِن۔
بعض اوقات سال کا آخری مہینہ دوبارہ گنا جاتا تھا تاکہ آفتابی سال کے ساتھ موافقت پھر قائم ہو جائے +

مہینوں کے نام

| | کلدانی | کنعانی | مقدُونی | سُریانی | ہندی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | نیسان | اَبیب | کسنتکس | نیسان | چیت |
| ۲ | اَیّار | زِیو | اَرتمیسیُس | اَیّار | بَیساکھ |
| ۳ | سِیوان | | دَیسیُس | حَزیران | جیٹھ |
| ۴ | تمُّوز | | پَینیمُس | تمُّوز | اساڑھ |
| ۵ | آب | | لوئیس | آب | ساون |
| ۶ | اَیلُول | | گرُپایس | اَیلُول | بھادوں |
| ۷ | تشری | ایتانیم | ہیپر بَرتایس | تِشرین الاوّل | آسن (کوُدا) |
| ۸ | مَرحشوان | بُول | دِیوئیُس | تِشرین الثّانی | کاتک |
| ۹ | کِسلیو | | اَپلائیُس | کانُونِ الاوّل | اگھن |
| ۱۰ | طِبیت | | اَودُنایس | کانُون الثّانی | پوس |
| ۱۱ | شُباط | | پِیرِتُس | شُباط | ماگھ |
| ۱۲ | اذار | | دُستِرُس | اَذار | پھاگن |

سال — سالِ شرعی نیسان مہینے سے شرُوع ہوتا تھا (خرُوج ۱۲:۲)
سالِ قانونی تشری مہینے سے شرُوع ہوتا تھا (خرُوج ۲۳:۱۶)

اِن کے عِلاوہ مندرجہ ذیل پیمانہ جات کا ذِکر ہوتا ہے۔

طُول۔ (یُونانی)۔ پیخس = گز۔ پُرسایا بارع = ۶ اِنچ۔ غلوہ = تقریباً ۲۰۰ گز۔ سکوئنس = ۳۰ غلوہ

(رومن)۔ میل = ۱۶۱۸ گز +

(عبرانی)۔ شالیش = تہائی

وَزن۔ (یُونانی)۔ دِرہَم = نیم مِثقال۔ لِبطرہ = آٹھ چھٹانک۔

گنجائش۔ (یُونانی)۔ میطریتس = بَت۔ خینِکس = ۲ سعا

(فارسی)۔ اَردب = ۲۴ سیر

رقبہ۔ (عبرانی)۔ صامد = ایک بیگھا = نِصف ایکڑ

## نقدی کے سکّے

عہدِ عتیق کے دَوران میں سِکّے ہنوز اِستعمال نہیں ہوتے تھے۔ لیکن خرِید و فروخت کے معاملات میں سونا اَور چاندی تولی جاتی تھی۔ سونے کا مِثقال ۱۵ ماشہ کا نہیں بلکہ ۱۶ ماشہ کا ہوتا تھا۔ اَور اِس مِثقال کی قیمت ۱۵ ماشہ کے ۱۵ مِثقال چاندی کے برابر سمجھی جاتی تھی۔ (دیکھو حاشیہ یوشع ۲۴: ۳۲)۔ مکابیوں کے دِنوں سے لیکر مندرجۂ ذیل سکّے اِستعمال ہونے لگے۔

چاندی کے:۔ دینار = دِرہَم = رُبع مِثقال۔ دو دِرہَم = نِصف مِثقال۔ چہار دِرہَم = مِثقال +

تانبے کے:۔ دینار کا سولھواں حِصّہ یعنی اسّاریون۔ اَور اِس کا نِصف اَور رُبع یعنی قدرنتیس اَور لپتُون۔ اِن تینوں سِکّوں کا ترجمہ آنہ۔ ٹکا۔ پیسہ کیا گیا ہے۔ ایّامِ مَوجُودہ کے حِساب سے ایک دینار ۲½ روپیہ کے برابر ہے +

# فہرستِ کُتبِ کلامِ مُقدّس



| اختصارات | عہدِ عتیق | صفحہ | اختصارات | عہدِ عتیق | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | **اَسفارِ تواریخی** | | مز | مزامیر - | ۶۷۰ |
| تک | اسفارِ خمسہ - تکوِین - | ۱ | امث | اَمثال - | ۷۹۵ |
| خر | خرُوج - | ۶۵ | جا | جامع - | ۸۲۸ |
| اح | اَحبار - | ۱۱۷ | نش | نشیدالاناشید - | ۸۳۸ |
| عد | عدد - | ۱۵۴ | حک | حِکمت - | ۸۴۷ |
| تث | تثنیۂ شرع - | ۲۰۶ | سیر | یشوُع بن سیراخ - | ۸۶۷ |
| یش | یوشعؔ - | ۲۵۴ | | | |
| قض | قُضاّت - | ۲۸۵ | | **اَسفارِ نبوّت** | |
| را | راعوت - | ۳۲۰ | اش | اَنبیاء کبُریٰ - اِشعیا - | ۹۳۱ |
| ۱-سم | ۱- سمُوئیل - | ۳۲۵ | ار | ارمیا - | ۹۹۳ |
| ۲-سم | ۲- سمُوئیل - | ۳۶۸ | مر | مرثیئے - | ۱۰۶۶ |
| ۱-مل | ۱- ملوک - | ۴۰۳ | با | بارُوک - | ۱۰۷۸ |
| ۲-مل | ۲- ملوک - | ۴۴۴ | حز | حزقیال - | ۱۰۸۸ |
| ۱-اخ | ۱- اَخبار - | ۴۸۲ | دا | دانیال - | ۱۱۵۱ |
| ۲-اخ | ۲- اَخبار - | ۵۱۷ | ہو | اَنبیاء صُغریٰ - ہوشیعؔ - | ۱۱۸۱ |
| عز | عِزرا - | ۵۶۲ | یو | یوئیل - | ۱۱۹۱ |
| نح | نحمیاہ - | ۵۷۴ | عا | عاموس - | ۱۱۹۵ |
| طو | طوبیاہ - | ۵۹۲ | عو | عوبدیاہ - | ۱۲۰۳ |
| یہو | یہُودیت - | ۶۰۵ | ین | یونس - | ۱۲۰۵ |
| اس | استیر - | ۶۲۲ | می | میکا - | ۱۲۰۸ |
| | **اَسفارِ حکمت** | | نحو | نحُوم | ۱۲۱۴ |
| ای | ایّوب - | ۶۳۸ | حب | حبقوّق | ۱۲۱۷ |

| اِختصارات | عہدِ عتیق | صفحہ |
|---|---|---|
| صف | صفن یاہ۔ | ۱۲۲۱ |
| حج | حجّائی۔ | ۱۲۲۵ |
| زک | زِکریا۔ | ۱۲۲۷ |
| ملا | ملاکی۔ | ۱۲۳۹ |
| | اَسفارِ تواریخی | |
| ۱۔مک | ۱۔مکابیّین۔ | ۱۲۴۳ |
| ۲۔مک | ۲۔مکابیّین۔ | ۱۲۸۵ |
| | **عہدِ جدید** | |
| | اَسفارِ تواریخی | |
| مت | انجیلِ مُقدّس۔ بمُطابِق متّی۔ | ۳ |
| مق | 〃 بمُطابِق مرقس۔ | ۴۶ |
| لق | 〃 بمُطابِق لُوقا۔ | ۷۲ |
| یح | 〃 بمُطابِق یُوحنّا۔ | ۱۱۶ |
| اع | رسُولوں کے اعمال | ۱۵۲ |
| | اَسفارِ ہدائت | |
| | خطوطِ پَولُوس رسُول | ۱۹۴ |
| رو | رومیوں کے نام۔ | ۱۹۵ |
| ۱۔قر | ۱۔قرنتیوں کے نام۔ | ۲۱۶ |
| ۲۔قر | ۲۔قرنتیوں کے نام۔ | ۲۳۵ |

| اختصارات | عہدِ جدید | صفحہ |
|---|---|---|
| غل | غلاطیوں کے نام۔ | ۲۴۷ |
| اف | افسیوں کے نام۔ | ۲۵۳ |
| فل | فِلپّیوں کے نام۔ | ۲۵۹ |
| کُل | کُلسیوں کے نام۔ | ۲۶۴ |
| ۱۔تس | ۱۔تسالونیکیوں کے نام۔ | ۲۶۹ |
| ۲۔تس | ۲۔تسالونیکیوں کے نام۔ | ۲۷۳ |
| ۱۔تی | ۱۔تیموتاؤس کے نام۔ | ۲۷۶ |
| ۲۔تی | ۲۔تیموتاؤس کے نام۔ | ۲۸۲ |
| طی | طِطُس کے نام۔ | ۲۸۶ |
| فلے | فلیمون کے نام۔ | ۲۸۸ |
| عب | عِبرانیوں کے نام۔ | ۲۸۹ |
| | خطوطِ عام | |
| یع | از یعقُوب۔ | ۳۰۴ |
| ۱۔پط | ۱۔ از پطرس۔ | ۳۰۹ |
| ۲۔پط | ۲۔ از پطرس۔ | ۳۱۵ |
| ۱۔یح | ۱۔ از یُوحنّا۔ | ۳۱۹ |
| ۲۔یح | ۲۔ از یُوحنّا۔ | ۳۲۵ |
| ۳۔یح | ۳۔ از یُوحنّا۔ | ۳۲۶ |
| یہُودہ | از یہُودہ۔ | ۳۲۷ |
| | سفرِ نبوّت | |
| مکش | مُکاشفہ۔ | ۳۲۹ |

# اسفارِ خمسہ

کلامِ مقدس کی پہلی پانچ کتابیں "تورة" یا "توریت" کے نام سے مشہور ہیں۔ جنکے معنے شریعت ہیں۔ کیونکہ ان میں موسوی شریعت درج ہے اور اِن میں تقریباً تمام قوانین کا ذکر ہے۔ جن پر عمل کرنے سے اِسرائیلی قوم خدا کی مہربانیوں کے لائق بن جاتی تھی + یہودی اور مسیحی روایت کے مطابق اِن پانچ کتابوں کا مصنّف خود موسےٰ ہے۔ اور خود خداوند یسوع مسیح اور رسُولوں نے انکی اصلیت تسلیم کی + تکوین کی کتاب کائنات کی پیدائش اور بنی آدم اور برگُزیدہ قوم کی اِبتدائی تواریخ بیان کرتی ہے + خروج کی کتاب اِسرائیلی قوم کی وہ واردات بیان کرتی ہے جو مصر سے نکلتے وقت وقوع میں آئی ہیں + احبار کی کتاب الٰہی پرستش کی تمام رسُومات بیان کرتی ہے + عدد کی کتاب میں بنی اِسرائیل کی مردم شماری اور چند ایک واقعات جو چالیس سال کے دَوران میں بیابان میں ہوئے۔ درج ہیں + تثنیہ شرع کی کتاب قوانین کا اختصار اور اُن کی تجدید ہے +

# تکوین

## باب ۱

**آسمان اور زمین کی پیدائش**

۱ اِبتدا میں خدا نے آسمان ۲ اور زمین کو خلق کیا ۝ اور زمین ویران اور سنسان تھی اور گہراؤ کے اوپر اندھیرا تھا۔ اور رُوحِ خدا پانیوں پر جنبش ۳ کرتی تھی ۝ اور خدا نے کہا کہ روشنی ہو۔ اور روشنی ہوئی ۴ ۝ اور خدا نے دیکھا کہ روشنی اچھی ہے۔ اور خدا نے ۵ روشنی کو تاریکی سے جُدا کیا ۝ اور خدا نے روشنی کو دِن کہا۔ اور تاریکی کو رات کہا۔ پس شام ہوئی اور صبح ہوئی۔ یعنی پہلا دِن ۝

۶ اور خدا نے کہا کہ پانیوں کے درمیان فضا ہو۔ جو ۷ پانیوں کو پانیوں سے جُدا کرے ۝ تب خدا نے فضا کو بنایا اور فضا کے نیچے کے پانیوں کو فضا کے اُوپر کے ۸ پانیوں سے جُدا کیا۔ اور ایسا ہی ہوا ۝ اور خدا نے فضا کو آسمان کہا۔ پس شام ہوئی اور صبح ہوئی۔ یعنی دوسرا دِن ۝

۹ اور خدا نے کہا کہ آسمان کے نیچے کا پانی ایک جگہ جمع ہو تاکہ خشکی نظر آئے۔ اور ایسا ہی ہوا ۝ ۱۰ اور خدا نے خشکی کو زمین کہا اور مجتمع ہوئے پانی کو سمندر کہا۔ اور خدا نے دیکھا کہ اچھا ہے ۝ ۱۱ اور خدا نے کہا کہ زمین سبز نباتات اور بیج دار پودوں اور پھل دینے والے میوہ دار درختوں کو اُن کی اپنی اپنی قسم کے مطابق اور جو زمین پر اپنے آپ ہی میں بیج رکھیں اُگائے۔ اور ایسا ہی ہوا ۝ ۱۲ تب زمین نے سبز نباتات اور بیج دار پودوں اور پھل دینے والے میوہ دار درختوں کو اُنکی اپنی اپنی قسم کے مطابق اُگایا۔ اور خدا نے دیکھا کہ اچھا ہے ۝ ۱۳ پس شام ہوئی اور صبح ہوئی یعنی تیسرا دِن ۝

۱۴ اور خدا نے کہا کہ آسمان کی فضا میں نیّر ہوں۔ کہ دِن کو رات سے جُدا کریں۔ اور وہ زمانوں اور دِنوں اور برسوں کے اِمتیاز کے نشان ہوں ۝ ۱۵ اور وہ آسمان کی فضا میں چمکیں۔ کہ زمین کو روشن کریں۔ اور ایسا ہی ہوا ۝ ۱۶ پس خدا نے دو بڑے نیّر بنائے۔ ایک نیّرِ اکبر جو دِن پر

حکُومت کرے۔ اَور ایک نیّر اَصغر جو رات پر حکُومت ۱۷ کرے۔ اَور ستارے بھی ۞ اَور خُدا نے اُن کو آسمان کی فضا ۱۸ میں رکھّا۔ کہ زمِین کو رَوشن کریں ۞ اَور دن پر اَور رات پر ۱۹ حکُومت کریں۔ اَور رَوشنی کو تارِیکی سے جُدا کریں۔ اَور خُدا نے دیکھا کہ اَچھّا ہے ۞ پس شام ہُوئی اَور صُبح ہُوئی۔ یعنی چَوتھا دن ۞

۲۰ اَور خُدا نے کہا کہ پانی رینگنے والے جانداروں کو پَیدا کرے۔ اَور پرِندوں کو جو زمِین کے اُوپر آسمان کی ۲۱ فضا میں اُڑیں ۞ اَور خُدا نے بڑے بڑے دریائی جاندار اَور ہر قسم کے حرکت کرنے والے جانداروں کو جن کو پانی نے اُن کی اَقسام کے مُطابِق پَیدا کِیا۔ اَور تمام پردار جانوروں کو اُن کی اَقسام کے مُطابق بنایا۔ اَور خُدا نے ۲۲ دیکھا کہ اچھّا ہے ۞ اَور خُدا نے اُن کو برکت دیکر کہا کہ پھلو اَور بڑھو۔ اَور سُمندر کے پانی کو معمُور کرو۔ اَور پرِندے ۲۳ زمِین پر کثرت سے بڑھ جائیں ۞ پس شام ہُوئی اَور صُبح ہُوئی یعنی پانچواں دِن ۞

۲۴ اَور خُدا نے کہا کہ زمِین جانداروں کو اِن کی اَقسام کے مُوافِق چَوپائیوں اَور کیڑے مکَوڑوں اَور جنگلی جانوروں کو ۲۵ اِن کی اَقسام کے مُوافِق پَیدا کرے۔ اَور اَیسا ہی ہُوا ۞ اَور خُدا نے جنگلی جانوروں کو اُنکی اَقسام کے مُطابِق اَور چَوپائیوں اَور زمِین پر رینگنے والوں کو اُن کی اَقسام کے مُطابِق پَیدا کِیا۔ اَور خُدا نے دیکھا کہ اچھّا ہے ۞

۲۶ **اِنسان کی پَیدائش** اَور خُدا نے کہا کہ ہم اِنسان کو اپنی صُورت پر اپنی مانِند بنائیں۔ اَور وہ سُمندر کی مچھلیوں اَور آسمان کے پرِندوں اَور چَوپائیوں اَور کُل رُوئے زمِین اَور سب کیڑے مکَوڑوں پر جو زمِین پر رینگتے ہیں حکُومت کرے ۞

۲۷ اَور خُدا نے اِنسان کو اپنی صُورت پر پَیدا کِیا خُدا کی صُورت پر اُس نے اُس کو پَیدا کِیا نر و ناری اُن کو پَیدا ۲۸ کِیا ۞ اَور خُدا نے اُنہیں برکت دِی اَور کہا کہ پھلو اَور بڑھو اَور زمِین کو معمُور و محکُوم کرو۔ اَور سُمندر کی مچھلیوں اَور آسمان کے پرِندوں اَور سب زِندہ مخلُوقات پر جو زمِین پر ۲۹ چلتی ہیں۔ حکُومت کرو ۞ اَور خُدا نے کہا۔ دیکھو مَیں ہر ایک بیج دار نَبات جو زمِین پر ہے۔ اَور سارے درخت جن میں اُن کی اپنی قسم کا بیج ہے۔ تمہیں دیتا ہُوں۔ اَور یہ تمہارے ۳۰ کھانے کو ہوں ۞ اَور زمِین کے سب چرِندوں اَور آسمان کے پرِندوں اَور سب کو جو زمِین پر چلتے اَور زِندگی رکھتے ہیں اِن کو مَیں سارے سبز پَودے کھانے کو دیتا ہُوں۔ اَور ۳۱ اَیسا ہی ہُوا ۞ اَور خُدا نے اُن سب چیزوں پر جو اُس نے بنائی تھیں نظر کی۔ اَور دیکھا کہ بہُت اچھی ہیں پس شام ہُوئی اَور صُبح ہُوئی یعنی چھٹا دِن ۞

## باب ۲

۱ سو آسمان اَور زمِین اَور اُن کی کُل آراستگی تمام ۲ ہُوئی ۞ اَور خُدا نے ساتویں دِن اپنے کام سے جو کر چُکا فارِغ ہُوا۔ اَور اُس نے ساتویں دِن اپنے سب کام ۳ سے جو کر چکا آرام کِیا ۞ اَور خُدا نے ساتویں دِن کو برکت دِی اَور اُسے مُقدّس ٹھہرایا۔ اِس لِئے کہ اُس میں خُدا اپنے سب کام سے جو بنایا اَور خلق کِیا تھا فارِغ ہُوا ۞

۴ یہ ہے آسمان اَور زمِین کا شرُوع جب وہ ہستی میں لائے گئے۔

**زمِینی فِردَوس** جِس دِن خُداوند خُدا نے آسمان اَور زمِین

[۲۶] "ہم" کلیسیائی عُلما کی رائے کے مُطابِق یہاں پاک تثلیث کا اِبہام ہے + [۲۷] "خُدا کی صورت" خاص طرح میں ہوتی ہے کیونکہ وہ غیر فانی ہے اور اس میں سمجھ اَور آزاد مرضی پائی جاتی ہے + باب ۲:۴ "خُداوند خُدا" کلامِ مُقدّس میں "الوہیم" اور "یہوہ" ایک ہی سچّے خُدا سے مُراد ہے۔ جو کائنات خلق کرنے میں "اِلوہیم" اور عہد اَور نجات کے کاموں میں "یہوہ" کہلاتا ہے بعد ازاں خُدا کے پاک نام کے ادب کی خاطر لفظ "ادونائی" مُروّج ہُوا + (دیکھو نوٹ خروج ۳:۱۴)

۵ کو بنایا تھا ○ تو زمین پر میدان کی اب تک کوئی جھاڑی
نہ تھی۔ اور نہ کھیت کی کوئی سبزی اُگی تھی۔ کیونکہ خداوند
خدا نے زمین پر پانی نہ برسایا تھا۔ اور زمین کی کھیتی کرنے
۶ کے لئے انسان نہ تھا ○ مگر زمین سے رطوبت اُٹھتی تھی۔ جو
۷ تمام رُوئے زمین کو سیراب کرتی تھی ○ اور خداوند خدا نے
زمین کی مٹی سے انسان کو بنایا۔ اور اُس کے نتھنوں میں
۸ زندگی کا دم پھونکا اور انسان جیتی جان ہُؤا ○ اور خداوند خدا
نے مشرق کی طرف عدن میں ایک باغ لگایا۔ اور انسان
۹ کو جسے اُس نے بنایا۔ اِس میں رکھا ○ اور خداوند خدا نے
ہر طرح کے درخت جو دیکھنے میں خوشنما اور کھانے کے لئے
لذیذ تھے۔ زمین سے اُگائے۔ اور باغ کے وسط میں شجرِ
۱۰ حیات اور نیک و بد کی پہچان کا درخت ○ اور عدن سے
ایک دریا باغ کے سیراب کرنے کو نکلتا تھا۔ اور وہاں سے
۱۱ چار سروں میں تقسیم ہوتا تھا ○ پہلے کا نام فیسون جو حویلہ
۱۲ کی ساری زمین جہاں سونا ہوتا ہے۔ گھیرتا ہے ○ اور اُس
زمین کا سونا عمدہ ہے۔ اور وہاں مُقل اور سنگِ جزع بھی
۱۳ ہوتے ہیں ○ اور دوسرے دریا کا نام جیحون ہے جو کوش
۱۴ کی ساری زمین کو گھیرتا ہے ○ اور تیسرے دریا کا نام دجلہ
ہے۔ وہ اسُور کے شرق میں جاتا ہے۔ اور چوتھا دریائے
۱۵ فرات ہے ○ اور خداوند خدا نے انسان کو لیکر باغِ عدن میں
۱۶ رکھا۔ کہ اُس کی باغبانی اور نگہبانی کرے ○ اور خداوند خدا
نے انسان کو حکم دیکر کہا کہ تو باغ کے ہر درخت کا پھل کھا
۱۷ سکتا ہے ○ لیکن نیک و بد کی پہچان کے درخت کا نہ کھانا۔
کیونکہ جس دن تو اُس کا کھائیگا۔ تو ضرور مریگا ○

۱۸ **عورت کی پیدائش** اور خداوند خدا نے کہا کہ انسان کا اکیلا
رہنا اچھا نہیں۔ ہم اُس کے لئے ایک مددگار اُس کی مانند
۱۹ بنائیں ○ اور خداوند خدا زمین کے سب جاندار اور آسمان کے
سب پرندے مٹی سے بنا کر انسان کے پاس لایا۔ تاکہ
دیکھے۔ کہ وہ اُن کے کیا نام رکھتا ہے۔ پس آدم نے ہر
ایک جاندار کو جو نام دیا۔ وُہی اِس کا نام ہُؤا ○ اور انسان ۲۰
نے سب چرندوں اور آسمان کے سب پرندوں اور زمین
کے سب درندوں کا نام رکھا پر انسان کو اپنی مانند کا
کوئی مددگار نہ ملا ○ تب خداوند خدا نے انسان پر گہری نیند ۲۱
بھیجی۔ اور جب وہ سو گیا۔ اُس نے اُس کی پسلیوں میں سے
ایک پسلی نکالی اور اُس کی جگہ گوشت بھر دیا ○ اور خداوند ۲۲
خدا نے اُس پسلی سے جو اُس نے انسان سے نکالی تھی ایک
عورت بنائی اور اُسے انسان کے پاس لایا ○

اور انسان نے کہا:۔ اب یہ میری ہڈیوں میں سے ہڈی ۲۳
اور میرے گوشت میں سے گوشت ہے وہ ناری
کہلائیگی کیونکہ نر سے نکالی گئی ○

اِس واسطے مرد اپنے باپ اور اپنی ماں کو چھوڑیگا۔ ۲۴
اور اپنی بیوی سے ملا رہیگا۔ اور وہ دونوں ایک تن ہونگے ○
اور آدمی اور اُس کی بیوی دونوں ننگے تھے۔ اور شرماتے ۲۵
نہ تھے +

# باب ۳

**پہلے گناہ کا بیان** اور سانپ زمین کے سب جانوروں سے ۱
جنہیں خداوند خدا بنا چکا تھا مکار تھا۔ اُس نے عورت
سے کہا۔ کیا درحقیقت خدا نے تمہیں حکم دیا ہے۔ کہ تم باغ
کے کسی درخت کا پھل نہ کھانا ○ اور عورت نے سانپ سے ۲
کہا۔ کہ باغ کے ہر درخت کا پھل ہم کھاتے تو ہیں ○ مگر جو ۳
درخت باغ کے درمیان ہے۔ خدا نے صرف اُسکی بابت
حکم دیا کہ پھل نہ کھانا اور نہ چھونا ورنہ مر جاؤ گے ○ تب سانپ ۴

باب ۲: ۲۴ خداوند یسوع مسیح اِن الفاظ سے نکاح کو ناممکن التفریق ثابت کرتا ہے۔ ملاحظہ ہو متی ۱۹: ۵ و مرقس ۱۰: ۷-۸ +

۵ نے عورت سے کہا۔ تُم ہرگز نہ مروگے ○ بلکہ خُدا جانتا ہے کہ جس دِن تُم اُس سے کھاؤ گے۔ تمہاری آنکھیں کُھل جائینگی اور تُم خُدا کی مانند نیک و بد کے جاننے والے بن جاؤ گے ○

۶ عورت نے بھی دیکھا تھا کہ وہ درخت کھانے میں اچھّا اور دیکھنے میں خُوشنُما اور عقل حاصِل کرنے میں خُوب معلوم ہوتا ہے۔ تو اُس نے اُس کے پھل میں سے لیا۔ اور کھایا اور اپنے

۷ شوہر کو بھی دِیا۔ اور اُس نے کھایا ○ اور دونوں کی آنکھیں کُھل گئیں۔ اور اپنی عُریانی محسُوس کر کے اُنہوں نے انجیر

۸ کے پتّوں کو سی لیا۔ اور اپنے لِئے لُنگیاں بنائیں ○ اور اُنہوں نے خُداوند کی۔ جو شام کے وقت باغ میں پِھرتا تھا آواز سُنی تو آدمی اور اُس کی بیوی باغ کے درختوں میں خُداوند خُدا کے حضُور سے چُھپ گئے ○

گُناہ کی سزا

۹ اور خُداوند خُدا نے آدمی کو پُکارا اور اُسے کہا۔

۱۰ تُو کہاں ہے؟ ○ وہ بولا۔ مَیں نے باغ میں تیری آواز سُنی

۱۱ اور ڈرا کیونکہ مَیں ننگا ہُوں۔ اور مَیں چُھپ گیا ○ اُس نے اُس سے کہا۔ تجھے کس نے بتایا۔ کہ تُو ننگا ہے؟ کیا تُو نے اُس درخت کا پھل نہیں کھایا۔ جس کی بابت مَیں نے تُجھ کو

۱۲ حُکم دِیا تھا کہ اِسے نہ کھانا ○ آدمی نے کہا کہ جس عورت کو تُو نے میرے ساتھ کر دیا۔ اُس نے مجھے اِس درخت کا پھل دِیا

۱۳ اور مَیں نے کھایا ○ تب خُداوند خُدا نے عورت سے کہا کہ تُو نے کیا کِیا؟ عورت بولی۔ کہ سانپ نے مُجھ کو بہکایا۔ اور مَیں نے کھایا ○

نجات دہندہ کا وعدہ

۱۴ اور خُداوند خُدا نے سانپ سے کہا:۔ چُونکہ تُو نے یہ کِیا۔ مَلعُون ہے تُو۔ تمام چرِندوں اور درِندوں میں۔ تُو اپنے پیٹ کے بَل چلیگا۔ اور اپنی زِندگی کے تمام ایّام تُو خاک چکھیگا ○

۱۵ مَیں تیرے اور عورت کے درمیان عداوت ڈالُونگا بلکہ تیری نسل اور عورت کی نسل کے درمیان:۔ وہ تیرے سر کو کُچلیگی۔ اور تُو اُس کی ایڑی کی تاک میں رہیگا ○

۱۶ پھر اُس نے عورت سے کہا:۔ مَیں تیرے دردِ حمل کو بہُت بڑھاؤنگا۔ تُو درد ہی کے ساتھ اولاد جنیگی۔ تُو اپنے شوہر کے اِختیار میں رہیگی۔ تجھ پر وہ حکُومت کریگا ○

۱۷ اور آدمی سے کہا:۔ چُونکہ تُو نے اپنی بیوی کی بات مانی اور اُس درخت کا پھل کھایا جس کی بابت مَیں نے تجھے حُکم دِیا تھا کہ اِسے نہ کھانا۔ اِس لِئے زمین تیرے سبب سے لعنتی ہُوئی۔ محنت کے ساتھ تُو اپنی زِندگی کے تمام ایّام اُس سے کھائیگا ○

۱۸ وہ تیرے لِئے کانٹے اور اُونٹ کٹارے اُگائیگی:۔ اور کھیت کی نباتات تیری خُوراک ہونگی۔ تُو اپنے مُنہ کے پسینے سے روٹی کھائیگا ○

۱۹ جب تک کہ تُو زمین میں پِھر نہ لَوٹے۔ جہاں سے تُو لِیا گیا:۔ کیونکہ تُو خاک ہے۔ اور خاک میں پِھر لَوٹیگا ○

۲۰ اور آدمی نے اپنی بیوی کا نام حوّا رکھا۔ اِس لِئے کہ وہ سب زِندوں کی ماں ہے ○

۲۱ اور خُداوند خُدا نے آدمی اور اُس کی بیوی کے واسطے چمڑے کے کُرتے بنا کر پہنائے ○

۲۲ اور خُداوند خُدا نے کہا۔ دیکھو کہ آدمی نیک و بد کی پہچان میں ہماری مانِند ہو گیا۔ اور اب کہیں ایسا نہ ہو۔

---

باب ۳: ۵ ہمارے پہلے والدین کا گُناہ اولاً تو نفسانیت کا نہیں۔ بلکہ مغروری کا گُناہ تھا کیونکہ وہ خُدا کی مانِند ہونا چاہتے تھے +

باب ۳: ۱۵ اِن اِلفاظ سے نجات دہندہ کا پہلا وعدہ کیا جاتا ہے + "عورت کی نسل" سے ہمارا خُداوند یسُوع مسیح مُراد ہے۔ جو اپنی الٰہی قُدرت سے شیطان پر غالب آیا۔ مُقدّسہ مریم اور کلیسیا۔ یعنے خُداوند یسُوع مسیح کا اِسراری بدن۔ خُداوند یسُوع مسیح کے ذریعہ شیطان پر فتح پائیگا +

باب ۳: ۱۷۔ آدم کے گُناہ کے سبب تمام نسلِ اِنسانی فضل اور خُوشی سے محرُوم ہُوئی۔ اِس لِئے ہر ایک بچہ مورُوثی گُناہ کی حالت میں پیدا ہوتا ہے + (ملاحظہ ہو۔ رومیوں ۵: ۱۲)

کہ وہ اپنا ہاتھ بڑھائے۔ اور شجرِ حیات سے بھی کچھ لے
۲۳ کر کھائے۔ اور ہمیشہ جیتا رہے ○ اِس لئے خُداوند خُدا
نے اُس کو باغِ عدؔن سے باہر کر دیا۔ تاکہ اُس زمین کی
۲۴ جس سے وہ لیا گیا تھا کھیتی کرے ○ اور اُس نے آدمی
کو باہر نکال دیا۔ اور باغِ عدؔن کے مشرق میں اُس نے
کاروبیم کو شعلہ زن اور برق فشاں تلوار ہاتھ میں لئے ہوئے
رکھا۔ کہ شجرِ حیات کی راہ کی نگہبانی کرے ○

## باب ۴

۱ **قائِنؔ اور ہابؔیل** اور آدمی اپنی بیوی حوؔا کے پاس گیا۔ اور
وہ حاملہ ہُوئی۔ اور اُس سے قائِنؔ پیدا ہُوا۔ اور وہ بولی کہ مجھے
۲ خُداوند کی مدد سے ایک بیٹا حاصل ہُوا ○ پھر اُس کا بھائی
ہابؔیل پیدا ہُوا۔ اور ہابؔیل بھیڑ بکریوں کا چرواہا اور قائِنؔ کسان
۳ بنا ○ کچھ مُدت کے بعد یُوں ہُوا۔ کہ قائِنؔ اپنی زمین کے پھل
۴ میں سے خُداوند کے واسطے ہدیہ لایا ○ اور ہابؔیل بھی اپنی پلوٹھی
اور موٹی بھیڑ بکریوں میں سے لایا۔ اور خُداوند نے ہابؔیل کو
۵ اور اُس کے ہدیہ کو منظُور کیا ○ پر قائِنؔ کو اور اُس کے ہدیہ کو
منظُور نہ کیا۔ اور قائِنؔ نہایت غُصہ ہُوا۔ اور اُس کا چہرہ
۶ بگڑا ○ اور خُداوند نے قائِنؔ سے کہا۔ کہ تُو کیوں غُصہ ہُوا۔
۷ اور تیرا چہرہ کیوں بگڑا ہُوا ہے؟ ○ اگر تُو بھلا کرے۔ تو کیا
بھلا نہ پائیگا؟ اور اگر تُو بدی کرے۔ تو کیا گُناہ تیرے دروازے
پر مُوجُود نہ ہوگا؟ بلکہ اِس کے جذبات تیرے تابع ہونگے۔
۸ اور تُو اِن پر غالب ہوگا ○ اور قائِنؔ نے اپنے بھائی ہابؔیل
سے کہا۔ کہ آ کھیت کو چلیں۔ اور جب وہ کھیت میں تھے
تو قائِنؔ نے اپنے بھائی ہابؔیل پر حملہ کر کے اُسے مار ڈالا ○
۹ اور خُداوند نے قائِنؔ سے کہا۔ تیرا بھائی ہابؔیل کہاں ہے؟
اُس نے کہا کہ مَیں نہیں جانتا۔ کیا مَیں اپنے بھائی کا نگہبان
ہُوں؟ ○ پھر اُس نے اُس سے کہا تُو نے کیا کیا ہے؟ تیرے بھائی ۱۰
کے خُون کی آواز زمین سے مجھے پکارتی ہے ○ اِس لئے ۱۱
اب تُو زمین پر لعنتی ہُوا۔ جس نے اپنا مُنہ کھولا کہ تیرے ہاتھ
سے تیرے بھائی کا خُون لے ○ جب تُو زمین کی کھیتی کریگا تو ۱۲
وہ تجھے اپنا پھل نہ دیگی۔ اور تُو رُوئے زمین پر فراری اور آوارہ
ہوگا ○ تب قائِنؔ نے خُداوند سے کہا۔ کہ میرا قصُور ناقابلِ مُعافی ۱۳
ہے ○ دیکھ آج تُو مجھے وطن سے نکالتا ہے۔ اور مجھے تیرے ۱۴
حضُور سے چھپا رہنا پڑیگا۔ اور مَیں رُوئے زمین پر فراری اور
آوارہ ہُونگا۔ اور جو کوئی مجھے پائیگا قتل کر ڈالیگا ○ تب خُداوند ۱۵
نے اُس سے کہا۔ ہرگز نہیں۔ جو کوئی قائِنؔ کو مار ڈالے اُس سے
سات گُنا بدلہ لیا جائیگا۔ اور خُداوند نے قائِنؔ کے لئے ایک
نِشان ٹھہرایا۔ کہ کوئی اُسے پاکر مار نہ ڈالے ○ سو قائِنؔ خُداوند ۱۶
کے حضُور سے چلا گیا۔ اور عدؔن کے مشرق کی طرف نوؔد کی
سرزمین میں جا بسا ○

۱۷ **قائِنؔ کی اولاد** اور قائِنؔ اپنی بیوی کے پاس گیا اور وہ حاملہ ہُوئی
اور اُس سے حنوؔک پیدا ہُوا۔ بعد ازاں اُس نے ایک شہر بسایا
اور اُس نے شہر کا نام اپنے بیٹے کے نام پر حنوؔک رکھا ○ اور ۱۸
حنوؔک سے عیراؔد پیدا ہُوا۔ عیراؔد سے محُویاؔئیل پیدا ہُوا۔ محُویاؔئیل سے
متُوشاؔئیل پیدا ہُوا۔ اور متُوشاؔئیل سے لامکؔ پیدا ہُوا ○ اور لامکؔ ۱۹
نے دو بیویاں رکھیں۔ ایک کا نام عادؔہ اور دُوسری کا نام ضِلّہؔ
تھا ○ عادؔہ سے یابلؔ پیدا ہُوا۔ وہ اُن کا باپ ہے۔ جو خیموں ۲۰
میں رہتے اور مواشی کی پرورش کرتے ہیں ○ اِس کے بھائی ۲۱
کا نام یُوبلؔ تھا۔ وہ اُن کا باپ ہے جو ارغنوں اور بین بجاتے
ہیں ○ اور ضِلّہؔ سے بھی بچہ پیدا ہُوا یعنی تُوبلؔ قائِنؔ۔ وہ ۲۲
لوہار تھا۔ اور تمام لوہاروں اور مسگروں کا باپ۔ اور نعمہؔ
تُوبلؔ قائِنؔ کی بہن تھی ○

باب ۴: ۱۷۔ قائِنؔ کی بیوی آدم کی بیٹی اور اس کی بہن تھی۔ دُنیا کے شرُوع میں خُدا نے ایسی شادی کی اِجازت دی۔ ورنہ آدم کی نسل بڑھ نہ سکتی +

۲۳ لامک نے اپنی بیویوں سے یُوں کہا ۔ اے عادہ اور ضِلّہ ۔ میری آواز سُنو ۔ اے لامک کی بیویو ۔ میری بات پر کان لگاؤ ۔ کیونکہ مَیں نے زخمی ہو کر ایک آدمی کو ۔ اور ضرب کھا کر ایک نوجوان کو مار ڈالا ○ ۲۴ اگر قائن کا بدلہ سات گُنا لیا جائیگا ۔ تو لامک کا ستر اور سات گُنا ○

**شیت کی پیدایش**

۲۵ اور آدم پھر اپنی بیوی کے پاس گیا ۔ اور اِس سے ایک بیٹا پیدا ہُوا ۔ اور اُس کا نام شیت رکھا ۔ اور کہنے لگی کہ خُدا نے ہابل کے عوض جس کو قائن نے قتل کیا ۔ مُجھے دُوسرا فرزند دیا ہے ○ ۲۶ اور شیت کا بھی ایک بیٹا ہُوا ۔ جس کا نام اُس نے انوش رکھا ۔ اور یہی خُداوند کا نام لینے لگا ۔

# باب ۵

**آدم کا نسب نامہ**

۱ آدم کا نسب نامہ یہ ہے ۔ جس دن خُدا نے اِنسان کو خلق کیا ۔ تو اُسے خُدا کی صُورت پر بنایا ○ ۲ نر اور ناری اُنہیں بنایا ۔ اور اُنہیں برکت دی ۔ اور جس دن وہ پیدا کئے گئے ۔ اُس نے اُن کا نام آدم رکھا ○ ۳ آدم ایک سو تیس برس کا تھا ۔ کہ اُس کا ایک بیٹا اُس کی صُورت پر اور اُس کی مانند پیدا ہُوا ۔ اور اِس کا نام اُس نے شیت رکھا ○ ۴ اور شیت کی پیدایش کے بعد آدم آٹھ سو برس ۵ جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ آدم کے ۶ کُل ایامِ زندگی نو سو برس ہُوئے ۔ تب وہ مر گیا ○ شیت ۷ ایک سو پانچ برس کا تھا ۔ کہ اُس سے انوش پیدا ہُوا ○ اور انوش کی پیدایش کے بعد شیت آٹھ سو سات برس جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ ۸ اور شیت کے کُل ایام نو سو بارہ برس ہُوئے ۔ تب وہ مرا ○ ۹ اور انوش نوے برس کا تھا ۔ کہ اُس سے قینان پیدا ہُوا ○ ۱۰ اور قینان کی پیدایش کے بعد انوش آٹھ سو پندرہ برس جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ ۱۱ اور انوش کے کُل ایام نو سو پانچ برس ہُوئے تب وہ مرا ○ ۱۲ اور قینان ستر برس کا تھا ۔ کہ اُس سے محللی ایل پیدا ہُوا ○ ۱۳ اور محللی ایل کی پیدایش کے بعد قینان آٹھ سو چالیس برس جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ ۱۴ اور قینان کے کُل ایام نو سو دس برس ہُوئے ۔ تب وہ مرا ○ ۱۵ اور محللی ایل پینسٹھ برس کا تھا ۔ کہ اُس سے یارد پیدا ہُوا ○ ۱۶ اور یارد کی پیدایش کے بعد محللی ایل آٹھ سو تیس برس جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ ۱۷ اور محللی ایل کے کُل ایام آٹھ سو پچانوے برس ہُوئے ۔ تب وہ مرا ○ ۱۸ اور یارد ایک سو باسٹھ برس کا تھا ۔ کہ اُس سے حنوک پیدا ہُوا ○ ۱۹ اور حنوک کی پیدایش کے بعد یارد آٹھ سو برس جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ ۲۰ اور یارد کے کُل ایام نو سو باسٹھ برس ہُوئے ۔ تب وہ مرا ○ ۲۱ اور حنوک پینسٹھ برس کا ہُوا ۔ کہ اُس سے متوشالح پیدا ہُوا ○ ۲۲ اور حنوک خُدا کے ساتھ ساتھ چلتا رہا ۔ اور متوشالح کی پیدایش کے بعد وہ تین سو برس جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ ۲۳ اور حنوک کے کُل ایام تین سو پینسٹھ برس ہُوئے ○ ۲۴ اور وہ خُدا کے ساتھ ساتھ چلتا رہا ۔ اور خُدا نے اُسے اُٹھا لیا اور وہ نمودار نہ رہا ○ ۲۵ اور متوشالح ایک سو ستاسی برس کا تھا ۔ کہ اُس سے لامک پیدا ہُوا ○ ۲۶ اور لامک کی پیدایش کے بعد متوشالح سات سو بیاسی برس جیتا رہا ۔ اور اُس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ○ ۲۷ اور متوشالح کے کُل

---

باب ۴ : ۲۳ ۔ یہودیوں کی روایت ہے کہ لامک نے شکار کھیلتے وقت قائن کو ایک جنگلی جانور سمجھ کر ہلاک کیا اور جب اُسے اپنی غلطی معلوم ہُوئی ۔ تو اس جوان کو جس نے اس سے یہ غلطی کروائی تھی ۔ ایسی بے رحمی سے پیٹا کہ وہ مر گیا ۔

۲۸ ایام نو سو اُنہتر برس ہوئے۔ تب وہ مرا ۞ لامک ایک
سو بیاسی برس کا تھا۔ جب اُس کا ایک بیٹا پیدا ہوا ۞
۲۹ اور اُس نے اُس کا نام نوح رکھا۔ اور کہا کہ یہ ہمارے
ہاتھوں کی محنت اور مشقت سے اُس زمین پر جس پر
۳۰ خداوند نے لعنت کی۔ ہمیں آرام دیگا ۞ اور نوح کی پیدایش
کے بعد لامک پانچ سو پچانوے برس جیتا رہا۔ اور اُس
۳۱ سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہوئیں ۞ اور لامک کے کل ایام
۳۲ سات سو ستتر برس ہوئے۔ تب وہ مرا ۞ نوح پانچ سو
برس کا تھا۔ جب اُس سے سام۔ حام اور یافت پیدا ہوئے۔

## باب ۶

۱ **انسان کا گناہ اور خدا کا قہر** جب رُوی زمین پر آدمی بہت
۲ بڑھنے لگے۔ اور اُن سے بیٹیاں پیدا ہوئیں ۞ تو خدا کے
بیٹوں نے دیکھا کہ آدمیوں کی بیٹیاں خوبصورت ہیں۔ تب
اُن سب میں سے جو اُنہیں پسند آئیں۔ اُنہوں نے اپنے
۳ لئے بیویاں لیں ۞ اور خداوند نے کہا۔ کہ میری روح انسان
میں ہمیشہ نہ رہیگی کیونکہ وہ جسم ہے۔ اور اُس کے ایام
۴ ایک سو بیس برس تک ہونگے ۞ اُن دنوں میں زمین پر جبار
تھے۔ بعد اُس کے کہ خدا کے بیٹے آدمیوں کی بیٹیوں کے
پاس گئے۔ تو اُن سے لڑکے پیدا ہوئے۔ یہ قدیم کے زبردست
اور نامور اشخاص تھے ۞
۵ اور خداوند نے دیکھا۔ کہ زمین پر انسان کی شرارت
بہت بڑھ گئی۔ اور اُس کے دل کے خیالات کا تصور ہر
۶ وقت بدی کی طرف مائل ہے ۞ تو وہ زمین پر انسان کے
۷ پیدا کرنے سے پچھتایا۔ اور دل میں غمگین ہوا ۞ تب اُس نے
کہا۔ کہ میں انسان کو جسے میں نے پیدا کیا۔ بمعہ حیوانوں
اور کیڑوں مکوڑوں اور آسمان کے پرندوں کے رُوی
زمین پر سے مٹا ڈالونگا۔ کیونکہ میں اُن کے بنانے سے
۸ پچھتاتا ہوں ۞ مگر نوح نے خداوند کی آنکھوں میں مقبولیت
۹ پائی ۞ نوح کا نسب نامہ یہ ہے۔ نوح اپنی پشتوں میں
صادق اور کامل آدمی تھا۔ اور وہ خدا کے ساتھ ساتھ چلتا
۱۰ رہا ۞ اور اُس سے تین بیٹے سام اور حام اور یافت پیدا
۱۱ ہوئے ۞ اور زمین خدا کے سامنے بگڑی ہوئی اور ظلم سے
۱۲ بھری تھی ۞ پر جب خدا نے دیکھا کہ زمین بگڑی ہوئی ہے
اِس لئے کہ ہر بشر نے اپنا طریق بگاڑا ۞

۱۳ **کشتی کی تیاری** تب نوح سے کہا۔ کہ کل بشر کا خاتمہ
میرے سامنے آپہنچا ہے۔ کیونکہ اُن کے سبب زمین
ظلم سے بھر گئی۔ اور میں اُن کو زمین کے ساتھ نیست و نابود
۱۴ کرونگا ۞ تو اپنے واسطے گوپھر کی لکڑی کے تختوں کی ایک
کشتی بنا۔ اُس کشتی میں کوٹھڑیاں تیار کر۔ اور اِس کے باہر
۱۵ اور اندر رال لگا ۞ اور اُس کو اس طرح بنا۔ کہ کشتی کا طول تین سو
ہاتھ اور اِس کا عرض پچاس ہاتھ اور اِس کی بلندی تیس ہاتھ
۱۶ کی ہو ۞ اور اُس کشتی میں ایک روشن دان بنا۔ اوپر سے لیکر
ایک ہاتھ میں اُسے تمام کر۔ اور کشتی کی ایک طرف دروازہ
بنا۔ اور نیچے کی منزل اور اُس میں تین منزلیں بنا۔ پہلی دوسری
۱۷ اور تیسری ۞ اور دیکھ۔ میں زمین پر بڑے طوفان کا پانی لاؤنگا
کہ ہر ایک جسم کو جس میں زندگی کا دم ہے۔ آسمان کے نیچے
سے ہلاک کروں۔ اور سب چیزیں جو زمین پر ہیں فنا ہونگی ۞
۱۸ میں تیرے ساتھ اپنا عہد قائم کرونگا۔ اور تو کشتی میں داخل

باب ۶:۲ "خدا کے بیٹے" سے شیت کی اولاد مراد ہے۔ جو خدا پرست اور دیندار تھی۔ اور "انسان کے بیٹے" سے قائین کی اولاد مراد ہے۔ جو نفسانیت کے باعث بے دین تھی +

باب ۶:۶ - خدا جو لاتبدیل ہے۔ پچھتانے اور غمگین ہونے سے مبرا ہے۔ ایسے الفاظ کے استعمال کا یہ منشا ہے کہ آدمی اپنے گناہوں کی خرابی اور کثرت سے اپنے خالق کی نظر میں ایسے قابل نفرت ہوئے کہ اُس کی مرضی انکے ہلاک کردینے کی ہوئی +

ہوگا۔ تُو اَور تیرے ساتھ تیرے بیٹے اَور تیری بیوی اَور تیرے
۱۹ بیٹوں کی بیویاں بھی ۝ اَور سب جانداروں میں سے ہر جنس
کے دو دو نر اَور مادہ اپنے ساتھ کشتی میں لے۔ تاکہ زندہ
۲۰ رہیں ۝ پرندوں میں سے اُن کی اَقسام کے مُوافق اَور
چوپایوں میں سے اُن کی اَقسام کے مُوافِق اَور زمین پر
رینگنے والوں سے اُن کی اَقسام کے مُوافِق ہر ایک جنس
کے دو دو تیرے ساتھ کشتی میں جائینگے۔ تاکہ وہ زندہ رہیں ۝
۲۱ تُو ہر طرح کی خُوراک جو کھانے میں آتی ہے۔ لیکر اپنے پاس
۲۲ جمع کر۔ کہ وہ تیری اَور اُن کی خُوراک کے لِئے ہو ۝ اَور نُوح
نے سب کُچھ جیسا خُدا نے فرمایا تھا۔ ویسا ہی کیا ۝

## باب ۷

نُوح کا کشتی میں داخل ہونا۔

۱ اَور خُداوند نے نُوح سے کہا کہ تُو
اپنے سارے گھرانے کے ساتھ کشتی میں داخل ہو۔ کیونکہ مَیں
۲ نے تُجھی کو اِس پُشت میں راستباز پایا ۝ سب پاک جانوروں
میں سے سات سات نر اَور مادہ۔ اَور ناپاک جانوروں میں سے
۳ دو دو نر اَور مادہ لے ۝ اَور آسمان کے پرندوں میں سے
بھی سات سات نر اَور مادہ لے تاکہ تمام رُوی زمین پر اُنکی
۴ نسل باقی رہے ۝ کیونکہ سات دِن کے بعد مَیں زمین پر
چالیس دِن اَور چالیس رات تک پانی برساؤنگا۔ اَور ہر
۵ جاندار جسے مَیں نے بنایا زمین پر سے مِٹا ڈالونگا ۝ اَور نُوح
نے جو کُچھ خُداوند نے فرمایا تھا۔ سب کُچھ پُورا کر دیا ۝
۶ اَور نُوح چھ سَو برس کا تھا۔ جب طُوفان کا پانی زمین پر
۷ آیا ۝ اَور نُوح اَور اُس کے بیٹے اَور اُس کی بیوی اَور اُس کے
بیٹوں کی بیویاں اس کے ساتھ طُوفان کے پانی سے بچنے
۸ کے لِئے کشتی میں گئیں ۝ اَور پاک اَور ناپاک جانوروں اَور
۹ پرندوں اَور زمین پر کے رینگنے والوں میں سے ۝ جوڑا جوڑا
نر اَور مادہ جس طرح خُدا نے نُوح کو حُکم دِیا تھا نُوح کے ساتھ
کشتی میں داخل ہُوئے ۝ اَور سات دِن کے بعد طُوفان کا ۱۰
پانی زمین پر آگیا ۝ نُوح کی عُمر کے چھ سَویں برس میں دُوسرے ۱۱
مہینے کی سترھویں تارِیخ کو اُسی دِن عمیق گہراؤ کے تمام چشمے
پھُوٹ نِکلے اَور آسمان کی تمام آبشاریں کھُل گئیں ۝ اَور ۱۲
چالیس دِن و چالیس رات تک زمین پر بارش ہوتی رہی ۝
اُسی دِن نُوح اَور سام اَور حام اَور یافت نُوح کے بیٹے ۱۳
اَور نُوح کی بیوی اَور اُسکے بیٹوں کی تینوں بیویاں اُسکے ساتھ
کشتی میں داخل ہُوئیں ۝ اَور ہر ایک جانور اپنی قسم کے مُطابِق ۱۴
یعنی سب مواشی اپنی اپنی قسم کے مُطابِق اَور ہر ایک جان
جو زمین پر رینگتی ہے۔ اپنی قسم کے مُطابِق۔ اَور تمام
پرندے اپنی اپنی قسم کے مُطابِق اَور ہر قسم کے اُڑنے
والے ۝ سب جن میں زندگی کا دَم ہے۔ جوڑا جوڑا نُوح کے ۱۵
پاس کشتی میں آئے ۝ جو اَندر آئے سب جانداروں کے ۱۶
نر و مادہ تھے۔ جیسا کہ خُدا نے فرمایا تھا۔ اَور خُداوند نے
اُس کو باہر سے بند کیا ۝ اَور طُوفان چالیس دِن زمین پر رہا۔ ۱۷
اَور پانی بڑھ گیا۔ اَور کشتی کو زمین پر سے اُوپر اُٹھایا ۝ اَور پانی ۱۸
زمین پر بہت بڑھا اَور بہت زیادہ ہُوا۔ اَور کشتی پانی کے اُوپر
چلتی تھی ۝ اَور پانی زمین پر بہُت ہی زیادہ بڑھ گیا۔ اَور سب ۱۹
اُونچے پہاڑ جو کُل آسمان کے نیچے ہیں چھپ گئے ۝ اَور پندرہ ۲۰
ہاتھ پانی اُن کے اُوپر چڑھا۔ اَور پہاڑ ڈُوب گئے ۝ اَور سب ۲۱
جاندار جو زمین پر چلتے تھے۔ پرندے اَور چرندے اَور جنگلی جانور
اَور کیڑے مکوڑے جو زمین پر رینگتے تھے اَور کُل بنی نوع اِنسان مر
گئے ۝ سب جو زندگی کا دَم رکھتے تھے۔ اَور جو خُشکی پر چلتے تھے ۲۲
مر گئے ۝ بلکہ ہر جاندار جو رُوی زمین پر تھا مِٹا۔ کیا اِنسان کیا ۲۳
حیوان کیا رینگنے والا جاندار کیا ہَوا کا پرندہ یہ سب کے سب
زمین پر سے مر مِٹے۔ اَور فقط نُوح اَور جو اُس کے ساتھ کشتی

۲۴ میں تھے باقی بچے۔ اور پانی کی باڑھ ڈیڑھ سو دن تک زمین پر رہی۔

## باب ۸

**طوفان کا خاتمہ**

۱ پھر خدا نے نوح کو اور سب جانداروں اور مواشیوں کو جو اُس کے ساتھ کشتی میں تھے۔ یاد کر کے زمین پر ۲ ایک ہوا چلائی اور پانی کم ہونے لگا۔ اور عمیق گہراؤ کے تمام چشمے اور آسمان کی تمام آبشاریں بند ہوئیں۔ اور بارش تھم گئی۔ ۳ اور پانی زمین پر سے آہستہ آہستہ کم ہونے لگا۔ اور ڈیڑھ سو دن ۴ کے بعد گھٹ گیا۔ اور ساتویں مہینے کی سترھویں تاریخ کو کوہِ ۵ اراراط پر کشتی ٹھہر گئی۔ اور پانی دسویں مہینے تک گھٹتا رہا۔ اور دسویں مہینے کی پہلی تاریخ کو پہاڑوں کی چوٹیاں نظر آئیں۔ ۶ اور اس کے بعد چالیس دن گذرنے پر نوح نے کشتی کا روشن ۷ دان جو اُس نے بنایا تھا۔ کھول کر ایک کوّے کو اُڑایا۔ سو وہ نکلا۔ اور جب تک کہ زمین پر سے پانی سوکھ نہ گیا۔ وہ اِدھر اُدھر ۸ پھرتا رہا۔ پھر اُس نے ایک کبوتری اُڑائی تاکہ دیکھے۔ کہ رُویِ ۹ زمین پر سے پانی جاتے رہے ہیں یا نہیں۔ پر کبوتری نے پنجہ ٹیکنے کی جگہ نہ پائی۔ اور اُس کے پاس کشتی میں پھر آئی۔ کیونکہ تمام رُویِ زمین پر پانی تھا۔ اور اُس نے ہاتھ بڑھا کر اُسے پکڑا۔ ۱۰ اور اپنے پاس کشتی میں لے لیا۔ پھر اُس نے سات روز اور ٹھہر ۱۱ کر۔ کبوتری کو پھر کشتی سے اُڑایا۔ اور وہ شام کے وقت اُس کے پاس پھر آئی۔ اور زیتون کی ایک ٹہنی سبز پتوں والی اُس کے مُنہ میں تھی۔ تب نوح نے معلوم کیا۔ کہ پانی زمین پر سے جاتا ۱۲ رہا۔ اور وہ سات دن اور ٹھیرا۔ اور پھر کبوتری کو اُڑایا۔ جو اُس کے پاس پھر واپس نہ آئی۔

۱۳ اور چھ سو ایک برس کے پہلے مہینے کی پہلی تاریخ کو زمین پر کا پانی سوکھ گیا۔ اور نوح نے کشتی کی چھت کھول کر دیکھا۔ کہ زمین کی سطح سوکھنے لگی۔ ۱۴ اور دوسرے مہینے میں ستائیسویں تاریخ کو زمین سوکھ گئی۔ ۱۵ اور خدا نے نوح سے کہا کہ۔ ۱۶ کشتی سے باہر نکل آ تو اور تیری بیوی اور تیرے بیٹے اور تیرے بیٹوں کی بیویاں تیرے ساتھ۔ ۱۷ اور سب قسم کے حیوانات جو تیرے ساتھ ہیں۔ کیا پرندے کیا چرندے کیا کیڑے مکوڑے جو زمین پر رینگتے ہیں۔ اپنے ساتھ لے نکل۔ اور تم زمین پر جا کر پھلو اور بڑھو۔ ۱۸ تب نوح باہر نکلا۔ وہ اور اُس کے بیٹے اور اُس کی بیوی اور اُسکے بیٹوں کی بیویاں اُس کے ساتھ۔ ۱۹ اور تمام جاندار بھی اور مواشی اور کیڑے مکوڑے جو زمین پر رینگتے ہیں۔ اپنی اپنی جنس کے مطابق کشتی سے نکل آئے۔

**نوح کی قربانی**

۲۰ تب نوح نے خداوند کے لئے ایک مذبح بنایا۔ اور سب پاک چرندوں اور پرندوں میں سے لے کر اُس مذبح پر سوختنی قربانیاں چڑھائیں۔ ۲۱ اور خدا نے اُن کی راحت انگیز خوشبو لی اور اپنے دل میں کہا کہ انسان کے سبب میں زمین پر پھر کبھی لعنت نہ بھیجونگا کیونکہ انسان کے قلب کا تصور چھٹ پن ہی سے بدی کی طرف مائل ہوتا ہے۔ اور جیسا میں نے کیا۔ پھر کبھی تمام جانداروں کو ہلاک نہ کرونگا۔

۲۲ جب تک زمین رہیگی بونا اور لونا۔ سردی اور گرمی ہوگی گرما اور سرما۔ رات اور دن کبھی موقوف نہ ہونگے۔

## باب ۹

**برکت اور عہد۔**

۱ اور خدا نے نوح اور اُس کے بیٹوں کو برکت دی اور اُنہیں کہا۔ کہ پھلو اور بڑھو اور زمین کو معمور کرو۔ ۲ اور تمہارا رُعب اور ڈر زمین کے کُل جانوروں اور آسمان کے سب پرندوں اور زمین پر کے سب چلنے والوں پر قائم رہیگا۔ سمندر کی سب مچھلیاں تمہارے ہاتھ میں دی گئیں۔ ۳ سب جیتے چلتے جانور تمہارے کھانے کے واسطے ہیں۔ میں نے ان سب کو

۴ نباتات کی طرح تمہیں دیا۔ مگر تُم گوشت کو اُس کے خُون کے ساتھ
۵ مت کھانا۔ کیونکہ مَیں تمہارا خُون ہر ایک جنگلی جانور سے اَور ہر ایک آدمی کے ہاتھ سے طلب کرُونگا۔ اُس آدمی سے بھی جو اپنے بھائی کو مار ڈالے۔ مَیں آدمی کی جان طلب کرونگا۔

۶ جو اِنسان کا خُون بہائے
اِنسان ہی سے اُسکا خُون بہایا جائیگا
کیونکہ خُدا کی صُورت پر اِنسان بنایا گیا۔

۷ مگر تُم پھلو اَور بڑھو اَور زمین پر اَولاد پیدا کرو۔ اَور اُسکو معمُور کرو۔
۸-۹ اَور خُدا نے نُوح سے اَور اُس کے بیٹوں سے کہا۔ دیکھو۔
۱۰ مَیں اپنا عہد تُم سے اَور تُمہارے بعد تُمہاری نسل سے۔ اَور سب جانداروں سے جو تُمہارے ساتھ ہیں۔ کیا پرِند کیا چرِند اَور زمین کے سب دَرِندوں سے جو کشتی سے نِکلے۔ زمین کے ہر طرح کے
۱۱ جانداروں سے قائم کرتا ہُوں۔ تُم سے مَیں اپنا عہد قائم کرتا ہُوں۔ کہ کوئی جاندار پانی کے طُوفان سے پھر ہلاک نہ ہوگا۔ اَور
۱۲ نہ طُوفان ہی دوبارہ آئیگا۔ کہ زمین کو تباہ کرے۔ اور خُدا نے کہا کہ:۔

جو عہد مَیں ہر زمانے کی پشتوں کے لِئے۔
اپنے اَور تُمہارے درمیان
بلکہ تُمہارے ساتھ کے سب جانداروں کے درمیان کرتا ہُوں
اُس کا یہ نِشان ہے۔
۱۳ مَیں اپنی کمان بادل میں رکھتا ہُوں۔
وہ میرے اَور زمین کے دَرمیان عہد کا نِشان ہو۔
۱۴ جس دِن مَیں زمین کے اُوپر بادل لاؤں۔
اَور میری کمان بادل میں نظر آئے۔
۱۵ تو مَیں اِس عہد کو یاد کرُونگا۔
جو میرے اَور تُمہارے اَور ہر جاندار کے درمیان ہے
طُوفان کا پانی دوبارہ نہ چڑھیگا۔
کہ تمام جانداروں کو ہلاک کرے۔
۱۶ کمان جب بادل میں ہوگی مَیں اُسے دیکھُونگا۔
اَور مَیں اُس دائمی عہد کو یاد کرُونگا۔
جو خُدا کے اَور ہر جاندار کے۔
اَور ہر مخلُوق کے درمیان قائم ہے۔

۱۷ پس خُدا نے نُوح سے کہا۔ کہ یہ اُس عہد کا نِشان ہوگا۔ جو مَیں نے اپنے اَور زمین کے ہر جاندار کے درمیان قائم کیا ہے۔

**نُوح کی لعنت اَور برکت**

۱۸ اَور نُوح کے بیٹے جو کشتی سے نِکلے۔ سام اَور حام اَور یافت تھے۔ اَور حام کنعان کا باپ ہے۔
۱۹ نُوح کے یہی تین بیٹے تھے۔ اَور اِنہی سے تمام زمین پر بنی نوع اِنسان پھیلے۔
۲۰ اَور نُوح کھیتی کرنے لگا۔ اَور اُس نے انگُور کا باغ لگایا۔
۲۱ اَور اُس کی مَے پی کر نشے میں آیا۔ اَور اپنے ڈیرے کے اندر برہنہ ہوگیا۔
۲۲ اَور کنعان کے باپ حام نے اپنے باپ کو برہنہ دیکھا۔ اَور اپنے دونوں بھائیوں کو جو باہر تھے۔ خبر دی۔
۲۳ تب سام اَور یافت نے ایک کپڑا لیا۔ اَور اپنے دونوں کاندھوں پر دھرا۔ اَور پچھلے پاؤں جاکر اپنے باپ کی برہنگی کو چھپایا۔ اَور اُن کے مُنہ پچھلی طرف تھے۔ اَور اُنہوں نے اپنے باپ کی برہنگی کو نہ دیکھا۔
۲۴ جب نُوح مَے کے نشے سے ہوش میں آیا۔ تو جو کُچھ اِس کے چھوٹے بیٹے نے اُس کے ساتھ کیا تھا جانا۔
۲۵ تب وہ بولا کہ:۔

کنعان ملعُون ہو۔
وہ اپنے بھائیوں کے غُلاموں کا غُلام ہو۔

۲۶ پھر کہا:۔

خُداوند سام کا خُدا مُبارک ہو۔

باب ۹: ۲۵۔ یہُودیوں کی روایت ہے۔ کہ کنعان اسوقت لڑکا تھا۔ تو پہلے اُس نے اپنے دادا نُوح کو ننگا دیکھا اَور اپنے باپ حام کو خبر دی اَور اپنے باپ کے ساتھ ہنسی میں شریک ہُوا۔ اِس سبب سے نُوح نے کنعان کو لعنت دی +

کنعان اُس کا غلام ہو۔
۲۷ خُدا یافت کو پھیلائے۔
کہ وہ سام کے خیموں میں بسے
کنعان اُس کا غلام ہو۔

۲۸ اور طُوفان کے بعد نُوح ساڑھے تین سَو برس جیتا رہا۔ اور ۲۹ نُوح کے کُل ایام ساڑھے نَو سَو برس ہُوئے۔ تب وہ مرا +

# باب ۱۰

۱ نُوح کا نسب نامہ۔ نُوح کے بیٹوں سام۔ حام اور یافت کی اولاد یہ ہے۔ طُوفان کے بعد اُن کے بیٹے پیدا ہُوئے۔

۲ یافت کی اولاد۔ جومر اور ماجوج اور مادائی اور یاوان اور ۳ توبال اور ماشک اور تیراس۔ جومر کی اولاد۔ اشکناز اور ۴ ریفات اور توجرمہ۔ یاوان کی اولاد۔ الیشہ اور ترشیش ۵ کتیم اور رودانیم۔ ان سے اقوام کے جزیرے مختلف ممالک میں تقسیم کئے گئے۔ یہ ہے یافت کی اولاد۔ ان کی گروہوں میں ہر ایک کی زبان اور قبیلہ کے مطابق۔

۶ حام کی اولاد۔ کوش اور مصر اور فوط اور کنعان۔ ۷ کوش کی اولاد۔ سبا اور حویلہ اور سبتا اور رعما اور سبتکا اور رعما کی ۸ اولاد سبا اور ددان۔ اور کوش سے نمرود پیدا ہوا۔ وہ زمین ۹ پر نہایت زور آور ہونے لگا۔ اور وہ خداوند کے حضور ایک زبردست شکاری بنا۔ اس واسطے مثل چلی کہ خداوند کے ۱۰ حضور نمرود سا زبردست شکاری۔ اور اس کی بادشاہت کا آغاز بابل اور ارک اور اکد اور کلنے شنعار کی سرزمین ۱۱ میں تھا۔ اور اس ملک سے اشور کی طرف نکلا۔ جہاں اس نے نینوا اور رحوبوت عیر اور کالح تعمیر کئے۔ اور نینوا اور ۱۲ کالح کے درمیان راسن۔ ایک بڑا شہر۔ مصر سے لودیم اور ۱۳ اور عنامیم اور لہابیم اور نفتوحیم۔ اور فتروسیم اور کسلوحیم پیدا ہوئے ۱۴ اور کفتوریم بھی جن سے فلسطینی نکلے۔ اور کنعان سے اُس کا ۱۵ پہلوٹا صیدون پیدا ہوا اور حت۔ اور یبوسی اور اموری ۱۶ اور جرجاسی۔ اور حوی اور عرقی اور سینی۔ اور اروادی اور ۱۷ ۱۸ صماری اور حماتی پیدا ہوئے۔ بعد ازاں کنعانی قبیلے پراگندہ ہوئے۔ اور کنعانیوں کی حدود صیدون سے جرارہ کے ۱۹ رستے غزہ تک اور سدوم اور عمورہ اور ادمہ اور صبوئیم کے رستے سے لاشع تک۔ یہ ہے حام کی اولاد ان کے ۲۰ قبیلوں اور زبانوں کے مطابق ان کے ملکوں اور گروہوں میں۔

اور سام کے بھی جو تمام بنی عابر کا باپ اور یافت کا ۲۱ بڑا بھائی تھا۔ بیٹے پیدا ہوئے۔ سام کی اولاد۔ عیلام اور ۲۲ اشور اور ارفکسد اور لود اور ارام۔ ارام کی اولاد۔ عوض ۲۳ اور حول اور جاتر اور مش۔ ارفکسد سے شالح پیدا ہوا۔ اور ۲۴ شالح سے عابر۔ اور عابر کے دو بیٹے پیدا ہوئے۔ ایک کا ۲۵ نام فالج کیونکہ اس کے دنوں میں زمین بانٹی گئی۔ اور اس کے بھائی کا نام یقطان تھا۔ اور یقطان سے الموداد اور شالف ۲۶ اور حضرماوت اور یارح۔ اور ہدورام اور اوزال اور دقلہ۔ ۲۷ اور عوبال اور ابی مائیل اور سبا۔ اور اوفیر اور حویلہ اور یوباب ۲۸ ۲۹ پیدا ہوئے۔ یہ سب یقطان کی اولاد تھے۔ اور ان کا مسکن ۳۰ میشا سے سفار کے راستے مشرق کے پہاڑ تک تھا۔ یہ ۳۱ ہے سام کی اولاد۔ ان کے قبیلوں اور زبانوں کے مطابق ان کے ملکوں اور گروہوں میں۔ بنی نوح کی نسلیں اپنے ۳۲ قبیلوں اور گروہوں کے مطابق یہ ہیں۔ طوفان کے بعد انہی سے روی زمین پر اقوام منقسم ہوئیں +

باب ۹: ۲۷۔ تواریخ ثابت کرتی ہے کہ یہ پیشگوئی پوری ہوئی۔ سام کی اولاد میں سے نجات دہندہ پیدا ہوا۔ یافت کی اولاد تمام سطح زمین پر پھیل گئی اور حام کی اولاد تمام ممالک میں پست حالت میں رہی +

# باب ۱۱

**بابل کا بُرج**

۱ اَور تمام زمین پر ایک ہی لِسان اَور ایک
۲ ہی زُبان تھی ۞ اَور جب وہ مشرِق سے روانہ ہُوئے
تو اُنہوں نے سِنعار کے مُلک میں ایک مَیدان پایا۔ اَور
۳ وہاں رہنے لگے ۞ اَور اُنہوں نے ایک دُوسرے سے کہا۔
آؤ ہم اینٹیں بنائیں۔ اَور اُنہیں آگ میں پکائیں۔ سو اُن
کے پاس پتّھروں کی جگہ اینٹ اَور گچ کی جگہ لاسا تھا ۞
۴ اَور اُنہوں نے کہا۔ کہ آؤ۔ ہم ایک شہر اَور ایک بُرج بنائیں
جس کی چوٹی آسمان تک پہنچے اَور ہم اپنا نام کریں۔ تاکہ کہیں
۵ ایسا نہ ہو کہ ہم رُویِ زمین پر پراگندہ ہوں ۞ اَور خُداوند اُس
شہر اَور بُرج کو جسے بنی آدم بنا رہے تھے۔ دیکھنے اُترا ۞
۶ اَور خُداوند نے کہا۔ دیکھو وہ لوگ ایک ہی ہیں۔ اَور اُن
سب کی ایک ہی زبان ہے۔ اَور اَب وہ یہ کرنے لگے ہیں۔
سو وہ اپنے اِرادوں سے مُڑینگے نہیں۔ جب تک کہ اُن کو عمل
۷ میں نہ لائیں ۞ آؤ ہم اُتریں اَور وہاں اُن کی زُبان میں اِختلاف
۸ ڈالیں۔ تاکہ وہ ایک دُوسرے کی بات نہ سمجھ سکیں ۞ اَور خُداوند
نے اُن کو اُس جگہ سے تمام زمین پر پراگندہ کیا۔ اَور وہ شہر
۹ کے بنانے سے رُک گئے ۞ اِس لئے اِس کا نام بابل ہُوا کیونکہ
وہاں خُداوند نے ساری زمین کی زُبان میں اِختلاف ڈالا۔
اَور وہاں سے خُداوند نے اُن کو تمام رُویِ زمین پر پراگندہ کیا ۞

**سام کا نسب نامہ**

۱۰ سام کا نسب نامہ یہ ہے۔ سام ایک
سو برس کا تھا۔ کہ طُوفان کے دو برس بعد اُس سے اَرفکسد
۱۱ پیدا ہُوا ۞ اَور اَرفکسد کی پیدائش کے بعد سام پانچسو برس
۱۲ جیتا رہا۔ اَور اُس سے بیٹے اَور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ۞ اَور
اَرفکسد پینتیس برس کا تھا۔ جب اُس سے شالح پیدا ہُوا ۞
۱۳ اَور شالح کی پیدائش کے بعد اَرفکسد چار سو تین برس جیتا
رہا اَور اُس سے بیٹے اَور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ۞ ۱۴ اَور شالح
تیس برس کا تھا۔ جب اُس سے عابر پیدا ہُوا ۞ ۱۵ اَور عابر کی
پیدائش کے بعد شالح چار سو تین برس جیتا رہا۔ اَور اُس سے
بیٹے اَور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ۞ ۱۶ اَور عابر چونتیس برس کا تھا جب
اُس سے فلج پیدا ہُوا ۞ ۱۷ اَور فلج کی پیدائش کے بعد عابر چار
سو تیس برس جیتا رہا۔ اَور اُس سے بیٹے اَور بیٹیاں پیدا
ہُوئیں ۞ ۱۸ اَور فلج تیس برس کا تھا۔ جب اُس سے رِعُو پیدا ہُوا ۞
۱۹ اَور رِعُو کی پیدائش کے بعد فلج دو سو نو برس جیتا رہا۔ اَور
اُس سے بیٹے اَور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ۞ ۲۰ اَور رِعُو بتیس برس کا
تھا۔ جب اُس سے سرُوج پیدا ہُوا ۞ ۲۱ اَور سرُوج کی پیدائش
کے بعد رِعُو دو سو سات برس جیتا رہا۔ اَور اُس سے بیٹے اَور
بیٹیاں پیدا ہُوئیں ۞ ۲۲ اَور سرُوج تیس برس کا تھا۔ جب اُس
سے ناحُور پیدا ہُوا ۞ ۲۳ اَور ناحُور کی پیدائش کے بعد سرُوج
دو سو برس جیتا رہا۔ اَور اُس سے بیٹے اَور بیٹیاں پیدا
ہُوئیں ۞ ۲۴ اَور ناحُور اُنتیس برس کا تھا۔ جب اُس سے تارح
پیدا ہُوا ۞ ۲۵ اَور تارح کی پیدائش کے بعد ناحُور ایک سو اُنیس برس
جیتا رہا۔ اَور اِس سے بیٹے اَور بیٹیاں پیدا ہُوئیں ۞ ۲۶ اَور تارح
ستّر برس کا تھا۔ جب اُس سے اَبرام اَور ناحُور اَور ہاران
پیدا ہُوئے ۞

**تارح کا نسب نامہ**

۲۷ تارح کا نسب نامہ یہ ہے۔ تارح سے
اَبرام اَور ناحُور۔ اَور ہاران پیدا ہُوئے۔ اَور ہاران سے لُوط
پیدا ہُوا ۞ ۲۸ اَور ہاران اپنے باپ تارح سے پہلے اپنی جائے
پیدائش کلدانیوں کے اُور میں مرگیا ۞ ۲۹ اَور اَبرام اَور ناحُور نے
بیویاں کیں۔ اَبرام کی بیوی کا نام سارائی اَور ناحُور کی بیوی کا
نام مِلکہ تھا۔ وہ حاران کی بیٹی تھی۔ جو مِلکہ اَور یِسکہ کا باپ تھا ۞
۳۰ اَور سارائی بانجھ تھی۔ اُس کا کوئی فرزند نہ تھا ۞ ۳۱ اَور تارح نے
نے اپنے بیٹے اَبرام اَور اپنے بیٹے ہاران کے بیٹے لُوط اَور اپنی

بہو ساؔرائی اپنے بیٹے ابرؔام کی بیوی کو لیا۔ اور اُن کے ساتھ کلدانیوں کے اُوؔر سے روانہ ہُوا۔ تاکہ کنعاؔن کے مُلک میں جائے ۳۲ اور وہ حاراؔن تک آئے۔ اور وہاں رہنے لگے۔ اور تاؔرح کی عمر دو سو پانچ برس کی ہُوئی۔ اور وہ حاراؔن میں مر گیا ۔

# باب ۱۲

۱ ابرؔام کی بُلاہٹ اور روانگی۔ اور خُداوند نے ابرؔام سے کہا۔

تُو اپنے وطن اور اپنے اقربا کے درمیان سے
بلکہ اپنے باپ کے گھر سے روانہ ہو
اور اُس سرزمین میں چل جو مَیں تجھے دکھاؤنگا۔
۲ مَیں تجھے ایک بڑی قوم بناؤنگا
تجھے برکت دُونگا۔ اور تیرا نام سرفراز کرُونگا
سو وہ برکت کا باعث ہوگا۔
۳ جو تجھے برکت دیں مَیں اُن کو برکت دُونگا۔
جو تجھ پر بددُعا کریں ان پر مَیں بددُعا کرونگا
جہان کے کُل قبیلے
تجھ میں برکت پائینگے۔

۴ سو ابرؔام خُداوند کے کہنے کے مُطابق روانہ ہُوا۔ اور لُوؔط اُس کے ساتھ چلا۔ اور ابرؔام جب حاراؔن سے روانہ ہُوا۔ پچھتر ۵ برس کا تھا۔ اور ابرؔام اپنی بیوی ساؔرائی اور اپنے بھتیجے لُوؔط اور جو ان کی ملکیت تھی۔ اور اُن آدمیوں کو جو حاراؔن میں اُنہیں مِل گئے تھے۔ لے کر کنعاؔن کی سرزمین میں جانے کے لئے ۶ نکلے۔ اور وہ کنعاؔن کی سرزمین میں آئے۔ ابرؔام اُس مُلک میں مقامِ سِکمؔ میں مورؔہ کے بلُوط تک گذرا۔ اُس وقت مُلک میں کنعانی تھے۔ تب خُداوند ابرؔام پر ظاہر ہُوا اور کہا۔ کہ یہ زمین مَیں ۷ تیری نسل کو دُونگا۔ اور اُس نے وہاں خُداوند کے لئے جو اُس پر ظاہر ہُوا تھا۔ ایک قربانگاہ بنائی۔ اور وہاں سے روانہ ہو کر ۸ اُس نے بیتؔ ایل کے مشرق میں ایک پہاڑ پر اپنا خیمہ کھڑا کیا۔ بیتؔ ایل اِس کے مغرب اور عاؔئی اِس کے مشرق کو تھا۔ اور وہاں بھی اُس نے خُداوند کے لئے ایک قربانگاہ بنائی اور خُداوند کا نام لیا۔ پھر ابرؔام رفتہ رفتہ نجبؔہ کی طرف گیا۔ ۹

ابرؔام کا مصر میں جانا ۱۰ اور اُس مُلک میں کال پڑا۔ اور ابرؔام مصؔر میں نیچے اُترا۔ کہ وہاں ٹھیرے۔ کیونکہ مُلک میں بڑا کال پڑ گیا۔ ۱۱ جب وہ مصؔر میں داخل ہونے کے قریب تھا۔ تو اُس نے اپنی بیوی ساؔرائی سے کہا۔ مَیں جانتا ہُوں۔ کہ تُو خُوبصورت عورت ہے۔ ۱۲ اور جب مصری تجھے دیکھیں گے۔ تو کہیں گے۔ کہ یہ اُسکی بیوی ہے۔ اور مجھ کو مار ڈالینگے۔ اور تجھ کو رکھ لینگے۔ ۱۳ اِس لئے تُو کہنا۔ کہ مَیں اُس کی بہن ہُوں۔ تاکہ تیرے سبب سے مجھ سے اچھا سلُوک کیا جائے۔ اور میری جان تیری خاطر بچ رہے۔ ۱۴ سو جب ابرؔام مصؔر میں پہنچا۔ مصریوں نے اُس عورت کو دیکھا۔ کہ وہ نہایت خُوبصورت ہے۔ ۱۵ اور فرعوؔن کے اُمرا نے اُسے دیکھا اور فرعوؔن کے حضُور اُس کی تعریف کی۔ اور اُس عورت کو اُس کے گھر میں لے گئے۔ ۱۶ اور اُس نے اُس کے سبب ابرؔام سے اچھا سلُوک کیا۔ حتّےٰ کہ اُس کو بھیڑ بکری اور گائے بَیل اور گدھے اور غلام اور لونڈیاں اور گدھیاں اور اُونٹ ملے۔ ۱۷ پر خُداوند نے ابرؔام کی بیوی ساؔرائی کے سبب فرعوؔن اور اُس کے خاندان کو سخت آفتوں سے مارا۔ ۱۸ تب فرعوؔن نے ابرؔام کو بُلا کر۔ اُسے کہا۔ کہ تُو نے مجھ سے یہ کیا کیا؟ کیوں تُو نے مجھے نہ بتایا۔ کہ یہ میری بیوی ہے۔ ۱۹ کس وجہ سے تُو نے کہا کہ یہ میری بہن ہے۔ کہ مَیں نے اُس کو اپنی بیوی بنانے کو لیا۔ اِس لئے اب یہ تیری بیوی ہے۔ اِس کو لے اور چلا جا۔ ۲۰ اور فرعوؔن نے ابرؔام کی بابت اپنے آدمیوں کو حکم دیا۔ اور

باب ۱۲: ۳۔ ابرؔام کی اِس پہلی برکت میں وہ وعدہ جو پہلے باغ عدؔن میں اور پھر طُوفان کے بعد سِاؔم سے کیا گیا تھا تصریح کیا جاتا ہے۔ خُدا ابرؔام کو برکت دیتا ہے کیونکہ اُس کی اولاد میں سے نجات دہندہ پیدا ہوگا۔ جس میں تمام قومیں برکت پائینگی (مُلاحظہ ہو۔ تکوین باب ۳: ۱۵ و ۹: ۲۶)

اُنہوں نے اُسکو اَور اُس کی بیوی کو بمعہ سب کُچھ کے جو اُسکا تھا رُخصت کر دِیا ٭

## باب ۱۳

ابرام اَور لوط کا جُدا ہونا۔

۱ اَور ابرام مصر سے اپنی بیوی اَور اپنا سب مال اَور لُوط کو بھی اپنے ساتھ لیکر نجبہ کی طرف چلا۝ ۲ اَور ابرام مَواشی اَور سونے اَور چاندی سے بڑا مالدار تھا۝ ۳ اور وہ مَنازِل طے کرتا ہُوا نجبہ سے بیت ایل میں اُس مقام تک پُہنچا۔ جہاں پہلے اُسکا ڈیرا تھا۔ بیت ایل اَور عائی کے درمیان۝ ۴ اُس جگہ جہاں اُس نے پہلے قُربانگاہ بنائی تھی اَور وہاں اُس نے خُداوند کا نام لیا۝ ۵ اَور لُوط کے بھی جو ابرام کا ہمسفر تھا ۶ بھیڑ بکری گائے بَیل اَور خیمے تھے۝ اَور اُس مُلک میں اُن کی گُنجائِش نہ تھی۔ کہ اِکٹھے رہیں۔ کیونکہ اُن کے پاس اِتنا مال تھا۔ ۷ کہ وہ باہم اِکٹھے نہیں رہ سکتے تھے۝ اَور نیز ابرام کے چرواہوں اَور لُوط کے چرواہوں میں جھگڑا ہُوا کرتا تھا۔ اَور ۸ کنعانی اَور فرِزّی اُس وقت مُلک میں رہتے تھے۝ تب ابرام نے لُوط سے کہا۔ میرے اَور تیرے درمیان اَور میرے چرواہوں اَور تیرے چرواہوں کے درمیان جھگڑا نہ ہو۔ ۹ کیونکہ ہم بھائی ہیں۝ کیا تمام زمین تیرے سامنے نہیں؟ سو تُو مُجھ سے جُدا ہو۔ اگر تُو بائیں طرف جائے۔ تو مَیں دہنی طرف جاؤنگا۔ اَور اگر تُو دہنی طرف پسند کرے۔ تو مَیں بائیں طرف ۱۰ جاؤنگا۝ تب لُوط نے اپنی آنکھیں اُٹھا کر اُردن کے گِرد کا تمام مَیدان دیکھا۔ جو خُداوند کے سدُوم اَور عمُورہ کو تباہ کرنے سے پیشتر صُوعر کی راہ سے خُداوند کے باغ اَور مصر کی مانند خُوب ۱۱ سیراب تھا۝ سو لُوط نے اپنے لِئے اُردن کے گِرد کا مَیدان پسند کیا اَور مشرِق کی طرف چل پڑا۔ اَور وہ ایک دُوسرے سے ۱۲ جُدا ہُوئے۝ اَور ابرام کنعان کی زمین میں رہا۔ اَور لُوط اُردن کے گِرد کے شہروں میں رہا۔ اَور سدُوم تک اپنا خیمہ لے گیا۝ ۱۳ گو سدُوم کے لوگ خُداوند کے حضُور نہایت شریر اَور گنہگار تھے۝

۱۴ اَور بعد ازاں کہ لُوط اُس سے جُدا ہُوا۔ خُداوند نے ابرام سے کہا۔

اپنی آنکھیں اُٹھا۔ اَور اُس جگہ سے جہاں تُو اَب ہے۔
شمال اَور جنُوب۔ مشرِق اَور مغرِب کی طرف نظر دَوڑا۝
۱۵ یہ تمام سرزمین جو تُو دیکھ رہا ہے۔
مَیں تُجھے اَور تیری اَولاد کو ہمیشہ کے لِئے دُوں گا۝
۱۶ مَیں تیری اَولاد زمین کی گرد کی مانِند بناؤں گا۔
اگر کوئی شخص زمین کی گرد گِن سکے۔
تو تیری اَولاد کو بھی گِن سکیگا۝
۱۷ اُٹھ اَور اِس مُلک کے طُول و عرض میں گھوم۔ کیونکہ
مَیں یہ تُجھے دُونگا۝

۱۸ پس ابرام نے اپنا خیمہ اُٹھایا۔ اَور ممرے کے بلُوطوں میں جو حبرُون میں ہیں۔ جا رہا۔ اَور وہاں پر خُداوند کے لِئے ایک قُربانگاہ بنائی ٭

## باب ۱۴

چار بادشاہوں کی مُہم

۱ اُن دِنوں میں ایسا ہُوا کہ شِنعار کے بادشاہ امرافِل اَور اِلاسار کے بادشاہ اریوک اَور عیلام کے بادشاہ کِدرلاعومر اَور قَوموں کے بادشاہ تِدعال نے۝ ۲ سدُوم کے بادشاہ بارع اَور عمُورہ کے بادشاہ برشع اَور اَدمہ کے بادشاہ شِناب اَور صبوئیم کے بادشاہ شمیبر اَور بالع یعنی صُوعر کے بادشاہ سے لڑائی کی۝ ۳ یہ سب سِدّیم کی وادی میں جو اِس وقت بحیرۂ نلخ ہے۔ اِکٹھے ہُوئے۝ ۴ بارہ برس تک وہ کِدرلاعومر کے تابع فرمان تھے۔ مگر تیرھویں برس اُس سے سرکش ہُوئے۝

۵ اور چودھویں برس کِدرلاعومر اور وہ بادشاہ جو اُس کے ساتھ آئے تھے۔ اور رفائیم کو عشترِوت قرنائم میں۔ اور زُوزِیم ۶ کو ہام میں۔ اور ایمیم کو شوی قِریتائم میں○ اور حُورِیم کو کوہِ سعیر ۷ میں سہل فاران تک جو بیابان کے قریب ہے مارا○ اور وہ پھر کے چشمۂ مشفات یعنی قادِیس میں آئے۔ اور اُنہوں نے عمالیقیوں کے تمام مُلک کو اور اموریوں کو جو حصصون تامار ۸ میں رہتے تھے مارا○ تب سدُوم کے بادشاہ اور عمورہ کا بادشاہ اور ادمہ کا بادشاہ اور صبوئیم کا بادشاہ اور بالع یعنی صوعر کا بادشاہ نِکلے۔ اور اُن سے لڑنے کو سِدِّیم کی وادی ۹ میں صف آرا ہُوئے○ کِدرلاعومر عیلام کے بادشاہ اور قوموں کے بادشاہ تِدعال اور شِنعار کے بادشاہ اِمرافِل اور اِلاسار ۱۰ کے بادشاہ اریوک سے۔ چار بادشاہ پانچ کے خِلاف○ اور سِدِّیم کی وادی میں نفت کے بہُت گڑھے تھے۔ اور سدُوم اور عمورہ کے بادشاہ بھاگے۔ اور وہاں گِرے اور جو بچ گئے ۱۱ تھے۔ پہاڑ پر بھاگ گئے○ تب وہ سدُوم اور عمورہ کا ۱۲ سب مال اور اُن کی ساری خوراک لے کر چلے گئے○ اور ابرام کے بھتیجے لُوط کو جو سدُوم میں رہتا تھا۔ بمعہ اُس کے مال کے پکڑ کر لے گئے○

۱۳ **ابرام کی فتح** تب ایک نے جو بچ گیا تھا۔ جا کر ابرام عِبرانی کو خبر دی۔ جو ممرے اموری کے بلُوطوں میں رہتا تھا۔ وہ اِشکول کا بھائی اور عانر کا بھائی تھا۔ اور اُنہوں نے ابرام کے ساتھ عہد کِیا ہُوا تھا○ [۱۴] جب ابرام نے سُنا۔ کہ میرا بھائی گرِفتار کِیا گیا۔ تو اُس نے اپنے تین سو اٹھارہ مشّاق خانہ زادوں کو ۱۵ لیکر دان تک اُن کا پیچھا کِیا○ اور اپنے غُلاموں کو غول غول کر کے رات کے وقت اُن پر حملہ کِیا۔ اور اُنہیں شِکست دی۔ اور خوبہ تک جو دمشق کے شمال میں ہے۔ اُن کا تعاقب کِیا○ ۱۶ اور سب مال اور اپنے بھائی لُوط کو اُس کے مال سمیت اور عورتوں اور لوگوں کو بھی واپس لایا○

۱۷ جب وہ کِدرلاعومر اور اُس کے ساتھ کے بادشاہوں کو قتل کر کے لَوٹا۔ تو سدُوم کا بادشاہ اُس سے مِلنے کے لِئے شوی کی وادی تک جو بادشاہی وادی ہے آیا○

[۱۸] **مَلکی صادِق کا برکت دینا** اور مَلکی صادِق شالیم کا بادشاہ روٹی اور مے نِکال لایا۔ کیونکہ وہ خُدا تعالےٰ کا کاہن تھا○ ۱۹ اُس نے اُس کو برکت دے کر کہا۔

آسمان و زمین کے خالِق خُدائے تعالیٰ کی طرف سے۔
ابرام مُبارک ہو○
۲۰ اور مُبارک ہو خُدائے تعالےٰ۔
جِس نے تیرے دُشمن تیرے ہاتھ میں کر دِیئے○

اور ابرام نے سب چیزوں کا دسواں حِصّہ اُس کو دے دِیا○ ۲۱ اور سدُوم کے بادشاہ نے ابرام سے کہا۔ کہ آدمی مُجھ کو دے ۲۲ اور مال تُو آپ لے○ پر اُس نے اُسے جواب میں کہا۔ کہ مَیں ۲۳ خُداوند خُدائے تعالےٰ آسمان اور زمین کے خالِق کے رُوبرُو ہاتھ اُٹھاتا ہُوں کہ ایک دھاگا اور جُوتی کا تسمہ بھی مَیں تیری چیزوں سے نہ لُونگا۔ تاکہ تُو نہ کہے۔ کہ مَیں نے ابرام کو دَولتمند کر دِیا○ ۲۴ سوا اُس کے جو جوانوں نے کھایا۔ اور اُن آدمیوں کا حِصّہ جو میرے ساتھ آئے یعنے عانر اور اِشکول اور ممرے کا کہ وہ اپنا اپنا حِصّہ لینگے +

# باب ۱۵

**خُداوند کا ابرام سے فرزند کا وعدہ** اِن واقِعات کے بعد خُداوند

باب ۱۴: ۱۴- مشرقی دستُور کے مُطابِق سب نزدیکی رِشتہ دار بہن بھائی کہلاتے ہیں۔ لُوط ابرام کا بھائی کہلاتا ہے۔ تک ۱۳: ۸-۱۴- ۱۴: ۱۶- حقیقت میں وہ ابرام کا بھتیجا ہے: تک ۱۱: ۳۱ و ۱۴: ۱۲ +

باب ۱۴: ۱۸- مَلکی صادق خُداوند یسُوع مسیح کا پیش نِشان ہے اور اُس کی نذر پاک ماس کی قُربانی کی عِلامت ہے + دُملاحظہ ہو۔ مزمُور ۱۰۹: ۴- عبرانیوں باب ۵ تا ۸ +

ابرام کے ساتھ رویا میں ہم کلام ہُوا۔ اور کہا کہ:۔

اے ابرام مت ڈر
مَیں تیری سپر ہُوں
اور تیرا اجر عظیم ہُونگا۔

۲ ابرام نے کہا۔ اَے خُداوند خُدا۔ تُو مجھ کو کیا دیگا؟ حالانکہ مَیں بے اولاد جاتا ہُوں۔ اور میرے گھر کا مختار الیعزر دمشقی ۳ ہے۔ پھر ابرام نے کہا۔ کہ تُو نے مجھے فرزند نہ دیا۔ اور دیکھ ۴ میرا خانہ زاد نوکر میرا وارث ہوگا۔ اور دیکھو خُداوند اُس سے ہم کلام ہُوا۔ اور کہا وہ تیرا وارث نہ ہوگا۔ مگر جو تیری صلب سے ۵ پیدا ہوگا۔ وُہی تیرا وارث ہوگا۔ پھر وہ اُس کو باہر لے گیا۔ اور کہا۔ کہ آسمان کی طرف نگاہ کر۔ اور ستاروں کو گِن۔ اگر تُو اُنہیں گِن سکے۔ اور اُس نے اُسے کہا۔ کہ تیری اولاد ۶ ایسی ہی ہوگی۔ اور ابرام خُداوند پر ایمان لایا۔ اور یہ اُس ۷ کے لئے راستی محسوب ہُوا۔ تب اُس نے اُسے کہا۔ کہ مَیں خُداوند ہُوں۔ جو تجھے کلدانیوں کے اُور سے نکال لایا۔ ۸ کہ تجھ کو یہ زمین میراث میں دُوں۔ اور اُس نے کہا۔ کہ اَے ۹ خُداوند خُدا مَیں کیونکر جانُوں۔ کہ مَیں اُس کا وارث ہُونگا۔ اور خُداوند نے جواب دے کر کہا۔ کہ تین برس کی ایک بچھیا اور تین برس کی ایک بکری اور تین برس کا ایک مینڈھا ۱۰ اور ایک قُمری اور ایک کبوتر کا بچّہ میرے واسطے لا۔ اور اُس نے ان سب کو لیا۔ اور اُن کو بیچ سے دو دو ٹکڑے کیا۔ اور ہر ایک ٹکڑا اُس کے دوسرے ٹکڑے کے مقابل رکھا ۱۱ مگر پرندوں کے ٹکڑے نہ کئے۔ تب شکاری پرندے اُن لاشوں پر اُترے۔ پر ابرام اُنہیں ہنکاتا رہا۔

۱۲ [ابرام کا رویا۔] اور جب آفتاب غرُوب ہونے لگا۔ تو ابرام ۱۳ کو گہری نیند آئی۔ اور بڑی ہولناک تاریکی اُس پر چھاگئی۔ اور اُس کو کہا گیا کہ یقیناً جان لے۔ کہ تیری اولاد ایک غیر مُلک میں پردیسی ہوگی۔ اور وہاں کے لوگوں کی غلام بنے گی۔ اور وہ چارسو برس تک اُنہیں دُکھ دینگے۔ پھر مَیں اُس قوم کی عدالت ۱۴ کرُونگا جس کی وہ غلام ہوگی۔ اور بعد اُس کے وہ بڑی دولت لیکر نکلیں گے۔ اور تُو سلامتی سے اپنے باپ دادا میں جا ملیگا ۱۵ اور اچھّی بُوڑھی عُمر میں گاڑا جائیگا۔ مگر چوتھی پُشت میں وہ پھر ۱۶ یہاں آئینگے۔ کیونکہ اموریوں کے گُناہ ابھی تک پُورے نہیں ہُوئے۔ اور جب سُورج ڈُوبا اور اندھیرا ہوگیا تو دیکھو۔ ایک ۱۷ تنُور جس سے دُھواں اُٹھتا تھا۔ اور ایک جلتی مشعل اُن ٹکڑوں کے بیچ میں سے گُذری۔ اُسی دِن خُداوند نے ابرام سے ۱۸ عہد کر کے کہا۔ کہ مَیں تیری اولاد کو یہ زمین دُونگا۔ مصر کے دریا سے لیکر بڑے دریائے فرات تک۔ قینی اور قنیزی اور قدمونی۔ ۱۹ اور حتّی اور فرزی اور رفائی۔ اور اموری اور کنعانی اور جرجاشی ۲۰ ۲۱ اور یبوسی بھی +

## باب ۱۶

[ابرام کا ہاجرہ سے نکاح۔] اور ابرام کی بیوی سارائی کی اولاد ۱ نہ تھی۔ اور اُس کی ایک مصری لونڈی تھی۔ جس کا نام ہاجرہ تھا۔ سارائی نے اپنے شوہر سے کہا۔ دیکھ خُداوند نے مجھے ۲ اولاد سے محرُوم رکھا ہے۔ سو تُو میری لونڈی کے پاس جا۔ شاید کہ اُس سے میرا گھر آباد ہو۔ تو اُس نے اُس کی بات منظُور کی۔ تب سارائی نے بعد اُس کے کہ وہ کنعان کی زمین میں دس برس ۳ رہے تھے۔ اپنی مصری لونڈی لیکر اپنے شوہر کو دی کہ اُس کی بیوی ہو۔ اور وہ ہاجرہ کے پاس گیا۔ اور وہ حاملہ ہُوئی۔ مگر جب ۴ اُس نے معلُوم کیا۔ کہ مَیں حاملہ ہُوں تو اپنی مالکہ کی حقارت کی۔ تب ۵

باب ۱۵: ۶۔ گو اُمید خلافِ حالت تھی۔ تاہم ابرام نے ایمان رکھا اور راستباز ٹھہرا + ملاحظہ ہو۔ رومیوں ۴: ۳ الخ۔ غلاطیوں ۳: ۶ الخ۔ یعقوب ۵: ۸ +

باب ۱۶: ۲۔ چند زنی موسوی شریعت کی رو سے منع نہیں تھی اور وہ بیٹے جو لونڈی سے پیدا ہوتے تھے۔ مالک کے سمجھے جاتے تھے + خُداوند یسوع مسیح نے یہ شریعت منسوخ کی + (ملاحظہ ہو۔ متی ۱۹: ۹)

ساؔرائی نے اَبرؔام سے کہا۔ کہ تُو مُجھ سے بے اِنصافی کرتا ہے۔ مَیں نے اپنی لَونڈی تُجھے دے دی۔ اَور وہ اپنے آپ کو حاملہ معلُوم کر کے میری حقارت کرتی ہے۔ خُداوند میرا اَور ۶ تیرا اِنصاف کرے ۝ اَور اَبرؔام نے جواب دے کر کہا۔ کہ تیری لَونڈی تیرے ہاتھ میں ہے۔ جو تیری مرضی ہو۔ اُس کے ساتھ کر۔ اَور جب ساؔرائی نے اُس پر سختی کی تو وہ بھاگ گئی ۝

۷ اَور خُداوند کے فرشتے نے اُسے میدان میں پانی کے ۸ ایک چشمے کے پاس پایا جو شُورؔ کی راہ پر ہے ۝ اَور اُس سے کہا کہ اَے ساؔرائی کی لَونڈی ہاجرہ! تُو کہاں سے آئی؟ اَور کِدھر جاتی ہے؟ وہ بولی مَیں اپنی مالکہ ساؔرائی کے سامنے سے بھاگی ۹ ہُوں ۝ اَور خُداوند کے فرشتے نے اُسے کہا۔ کہ تُو اپنی مالکہ کے پاس واپس جا۔ اَور اُس کے ماتحت اپنے آپ کو فروتن کر ۝ ۱۰ پھر اُس نے اُسے کہا۔ کہ مَیں تیری اَولاد کو بہُت بڑھاؤنگا۔ کہ وہ ۱۱ کثرت کے باعث گنی نہ جائیگی ۝ پھر خُداوند کے فرشتے نے اُس سے کہا۔ دیکھ تُو حاملہ ہے اَور تُجھ سے بیٹا ہوگا۔

تُو اُس کا نام اِسمٰعیل رکھے گی۔
کیونکہ خُداوند نے تیرے دُکھ کی آواز سُنی ۝

۱۲ وہ گورخر سا آدمی ہوگا
اُسکا ہاتھ سب آدمیوں کے خلاف ہوگا۔
اَور سب آدمیوں کے ہاتھ اِس کے خلاف۔
اَور وہ اپنے سب بھائیوں کے سامنے بسا رہیگا ۝

۱۳ اَور اُس نے خُداوند کا نام جو اُس سے ہمکلام ہُوا تھا۔ یُوں لیا تُو اَے رویا کے خُدا۔ کیونکہ وہ بولی کیا مَیں نے درحقیقت خُدا ۱۴ کو دیکھا اَور اپنے رویا کے بعد زندہ رہی؟ ۝ اِس لِئے اُس نے اُس کنُوئیں کا نام بیرلحی رُوئی رکھا وہ قادیسؔ اَور بارؔد کے درمیان ہے ۝ اَور اَبرؔام کے لِئے ہاجرہ سے ایک بیٹا پیدا ہُوا۔ جسکا نام ۱۵ اِسمٰعیل رکھا گیا ۝ اَور اَبرؔام چھیاسی برس کا تھا۔ جب ہاجرہ ۱۶ سے اِسمٰعیل پیدا ہُوا۔

## باب ۱۷

**اَبرؔام کے نام کی تبدیلی**

جب اَبرؔام ننانوے برس کا ہُوا۔ تو ۱ خُداوند اُس پر ظاہر ہُؤا اَور اُس سے کہا۔

مَیں خُدائے قادر ہُوں۔
تُو میرے حضُور میں چل اَور کامل ہو ۝

اَور مَیں اپنے اَور تیرے مابین عہد باندھُونگا۔ اَور تُجھے نہایت ۲ ہی بڑھاؤنگا ۝ تب اَبرؔام سر کے بل گرا اَور خُداوند نے اُس سے ۳ ہمکلام ہو کر کہا ۝ دیکھ مَیں اپنا عہد تیرے ساتھ باندھتا ہُوں۔ ۴ اَور تُو اقوام کے اَنبوہ کا والد ہوگا ۝ اَور تیرا نام پھر اَبرؔام نہیں ۵ کہلائیگا۔ بلکہ تیرا نام اَبرؔاہیم ہوگا۔ کیونکہ مَیں نے تُجھے اقوام کے اَنبوہ کا والد بنایا ہے ۝ اَور مَیں تُجھے نہایت ہی بڑھاؤنگا ۶ اَور قَومیں تیری نسل سے ہونگی۔ اَور بادشاہ تیری اَولاد میں سے نکلیں گے ۝ مَیں اپنے اَور تیرے مابین اَور تیرے بعد ۷ تیری نسل کے مابین اُن کی پُشت در پُشت کے لِئے اپنا عہد جو دائمی ہے باندھُونگا۔ مَیں تیرا اَور تیرے بعد تیری نسل کا خُدا ہُونگا ۝ مَیں تُجھے اَور تیری نسل کو کنعاؔن کی کل سرزمین ۸ دُونگا۔ جس میں تُو غریبُ الوطن ہے۔ کہ ہمیشہ کے لِئے مِلکیت ہو۔ اَور مَیں اُنکا خُدا ہُونگا ۝

**ختنہ کا عہد**

پھر خُدا نے اَبرؔاہیم سے کہا۔ اَور اِس سبب ۹ سے تُو اَور تیرے بعد تیری نسل اپنی پُشتوں میں میرے عہد کو مانیں ۝ اَور میرا عہد جو میرے اَور تُمہارے مابین اَور تیرے ۱۰

باب ۱۶: ۷۔ خُداوند کے فرشتے سے یہاں اَور کئی اَور جگہوں میں۔ مثلاً تک ۱۸: ۱ و خروج ۳: ۲۔ وغیرہ۔ خُود خُدا مُراد ہے۔ جو اپنے آپ کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن اکثر اوقات صرف فرشتہ مُراد ہے۔ جو خُداوند کی طرف سے بھیجا ہُوا ہے

باب ۱۷: ۵: اَبرؔام کے رِوایتی معنے "بڑا یا قوی باپ" ہیں۔ اَور اَبرؔاہیم کے معنے ہیں "انبوہوں کا باپ"

بعد تیری نسل کے مابین ہے۔ جسے تم قائم رکھو یہ ہے۔
۱۱ کہ تم میں سے ہر ایک مرد کا ختنہ کیا جائے ٭ پس تم اپنے
بدن کی کھلڑی کا ختنہ کرو اور یہ اُس عہد کا نشان ہوگا۔ جو
۱۲ میرے اور تمہارے مابین ہے ٭ تمہاری پُشت در پُشت
ہر لڑکے کا جب وہ آٹھ روز کا ہو۔ ختنہ کیا جائے۔ خواہ گھر
کی پیدائش خواہ چاندی سے خریدا ہُؤا نوکر ہو۔ جو تیری نسل
۱۳ کا نہیں ٭ تیرے خانہ زاد اور تیرے زرِ خرید دونوں کا ختنہ
کیا جائے۔ اور میرا عہد تمہارے جسموں میں ایک دائمی عہد
۱۴ ہوگا ٭ اور ہر ایک قلفہ دار مرد جس کا ختنہ نہیں ہُؤا۔ وہ شخص
اپنی قوم میں سے کاٹ ڈالا جائے۔ کیونکہ اُس نے میرا عہد توڑا ٭

**اِسحاق کی پیدائش۔**

۱۵ اور خدا نے ابرآہیم سے کہا۔ کہ تو اپنی
۱۶ بیوی سارائی کو سارائی نہیں۔ بلکہ سارہ کہا کر ٭ اور میں اُسے
برکت دُونگا اور اُس سے تجھے ایک بیٹا بخشُونگا۔ اور میں اُسے
برکت دُونگا۔ کہ وہ قوموں کی ماں ہوگی اور گروہوں کے بادشاہ
۱۷ اُس سے نکلیں گے ٭ تب ابرآہیم اپنے مُنہ کے بل گرا۔
اور ہنس کر دل میں کہا۔ کیا سَو برس کے مرد کا بیٹا پیدا ہوگا؟
۱۸ اور کیا سارہ سے جو نوّے برس کی ہے بیٹا پیدا ہوگا؟ ٭ اور
ابرآہیم نے خدا سے کہا۔ کاشکہ اِسمٰعیل تیرے حضور جیتا
۱۹ رہے ٭ تب خدا نے ابرآہیم سے کہا۔ بلکہ تیری بیوی سارہ
سے تیرے لئے ایک بیٹا پیدا ہوگا۔ تو اُس کا نام اِسحاق رکھنا
اور میں اُس سے اور بعد اُس کے اُس کی اولاد سے اپنا عہد
۲۰ جو دائمی عہد ہے قائم کرُونگا ٭ اور اسمٰعیل کے حق میں بھی
میں نے تیری سُنی۔ دیکھ میں اُسے برکت دُونگا اور برومند
کرُونگا۔ اُسے نہایت بڑھاؤنگا اور اُس سے بارہ سردار
۲۱ پیدا ہونگے۔ اور میں اُسے ایک بڑی قوم بناؤنگا ٭ لیکن میں
اپنا عہد اِسحاق سے قائم کرُونگا۔ جو سارہ سے اگلے سال
میں اس وقت پر تیرے لئے پیدا ہوگا ٭

۲۲ اور جب وہ اُس سے باتیں کر چکا۔ تب خدا ابرآہیم کے
پاس سے اُوپر کو گیا ٭ ۲۳ اور ابرآہیم نے اپنے بیٹے اِسمٰعیل اور
سب خانہ زادوں اور سب زرِ خریدوں کو یعنے اپنے گھر کے
لوگوں میں سے جتنے مرد تھے۔ سب کو لیا۔ اور اُسی روز اُن
کا ختنہ کیا۔ جیسے خدا نے اُس کو فرمایا تھا ٭ ۲۴ جس وقت ابرآہیم
کا ختنہ ہُؤا۔ وہ ننانوے برس کا تھا ٭ ۲۵ اور اُس کا بیٹا اِسمٰعیل
اپنے ختنہ کے وقت تیرہ برس کا تھا ٭ ۲۶ سو ابرآہیم اور اُس
کے بیٹے اِسمٰعیل کا ایک ہی دن ختنہ ہُؤا ٭ ۲۷ اور اُس کے گھر
کے مردوں کیا خانہ زاد کیا زرِ خرید کیا پردیسی سب کا اُس
کے ساتھ ختنہ ہُؤا +

# باب ۱۸

**ابرآہیم اور فرشتوں کی ضیافت۔**

۱ پھر خداوند ممرے کے بلُوطوں
میں اُس پر ظاہر ہُؤا۔ جب وہ دن کی گرمی کے وقت اپنے
خیمہ کے دروازہ پر بیٹھا تھا ٭ ۲ اور اُس نے اپنی آنکھیں اُٹھائیں
تو اُسے تین مرد اپنے سامنے کھڑے نظر آئے۔ وہ اُنہیں
دیکھ کر خیمہ کے دروازہ سے اُن سے ملنے کو دَوڑا۔ اور زمین
تک اپنا سر جھکایا ٭ ۳ اور بولا کہ اَے میرے آقا اگر مجھ پر تیرے
کرم کی نظر ہے۔ تو اپنے خادم کے پاس سے چلے نہ جائیں ٭
۴ کہ میں تھوڑا سا پانی لاتا ہُوں۔ اور آپ اپنے پاؤں دھو کر
درخت کے نیچے آرام کریں ٭ ۵ اور میں تھوڑی روٹی بنواتا
ہُوں۔ تازہ دم ہو کر آگے جائیں۔ کیونکہ آپ اِسی لئے اپنے
خادم کے ہاں آئے ہیں۔ اور اُنہوں نے کہا۔ جیسا تُو نے
کہا کر ٭ ۶ اور ابرآہیم جلدی سے خیمہ میں سارہ کے پاس گیا اور کہا
کہ جلدی سے تین سعا آٹا لے اور گوندھ کے پھُلکے پکا ٭
۷ اور وہ آپ گلّے کی طرف دَوڑا۔ اور ایک موٹا تازہ بچھڑا لا کر
ایک نوکر کو دیا۔ جس نے اُسے جلد پکایا ٭ ۸ تب اُس نے دہی

اَور دُودھ اَور اُس بچھڑے کو جو اُس نے پکوایا تھا۔ لیکر اُن کے
سامنے رکھا۔ اَور آپ اُن کے پاس درخت کے نیچے کھڑا رہا٭
۹ اَور جب وہ کھا چکے۔ تب اُنہوں نے اُسے کہا۔ تیری بیوی
۱۰ سارہ کہاں ہے؟ وہ بولا۔ وہ خیمہ میں ہے٭ اَور اُس نے
اُس سے کہا۔ کہ اگلے سال میں اس وقت میَں تیرے پاس
پھر آؤنگا۔ اَور تیری بیوی سارہ سے بیٹا ہوگا۔ اَور سارہ خیمہ
کے دروازہ کے پاس اُس کے پیچھے بیٹھی سُن رہی تھی۔ تو
۱۱ وہ ہنسی٭ اَور ابراہیم اَور سارہ ضعیف اَور بڑی عمر کے
تھے۔ اَور سارہ کی وہ حالت نہیں رہی تھی جو عورتوں کی
۱۲ ہوتی ہے٭ اَور اُس نے اپنے دِل میں ہنس کر کہا کہ اِس
قدر عُمر رسیدہ ہونے پر۔ جب میرا خاوند بھی بُوڑھا ہے۔ کیا
۱۳ میَں لُطف اُٹھاؤں؟٭ اَور خُداوند نے ابراہیم سے کہا کہ سارہ
۱۴ کیوں ہنس کر بولی کیا مجھ جیسی بڑھیا کے واقعی بیٹا ہوگا؟٭ کیا
خُداوند کے نزدِیک کوئی بات مُشکل ہے؟ اگلے سال میَں اِس
۱۵ موسم میں تیرے پاس پھر آؤنگا۔ اَور سارہ سے بیٹا ہوگا٭ تب
سارہ نے اِنکار کر کے کہا۔ کہ میَں نہیں ہنسی۔ کیونکہ وہ ڈری
تو اُس نے کہا۔ نہیں بلکہ تُو ہنسی٭

۱۶ **ابراہیم کی سفارش۔** جب وہ مرد وہاں سے اُٹھے۔ اَور
سدوم کی طرف آگے کو بڑھے تو ابراہیم اُن کو رُخصت کرنے
۱۷ کو اُن کے ساتھ چلا٭ اَور خُداوند نے کہا۔ کہ جو کچھ میَں کرنے
۱۸ لگا ہُوں۔ کیا ابراہیم سے چھپاؤں؟٭ اَور درحقیقت وہ ایک
بڑی اَور طاقتور قوم ہوگا۔ اَور زمین کی سب قومیں اُس میں
۱۹ برکت پائینگی٭ کیونکہ میرا لحاظ اس کے ساتھ اِس لئے
ہوگا کہ وہ اپنے بیٹوں اَور اپنے بعد اپنی نسل کو حُکم کریگا۔ کہ
وہ خُداوند کی راہ پر قایم رہیں۔ اَور عدل اَور اِنصاف کریں
تاکہ ابراہیم کے لئے خُداوند اُن سب باتوں کو جو اُس نے
۲۰ اُس سے کہی ہیں پُورا کرے٭ اَور خُداوند نے کہا۔ کہ سدوم
اَور عمورہ کا شور بڑھ گیا۔ اَور اُن کا جُرم نہایت سنگین ہوگیا
۲۱ ہے٭ اِس لئے میَں اب جا کر دیکھونگا کہ کیا اُنہوں نے
سراسر وَیسا ہی کیا ہے جیسا شور مجھ تک پہنچا ہے۔ نہیں
۲۲ تو میَں دریافت کرُونگا٭ تب وہ مرد وہاں سے پھر کر سدوم
۲۳ کی طرف چلے۔ پر ابراہیم خُداوند کے سامنے ہی کھڑا رہا٭ اَور
نزدیک جا کر اُس سے کہا۔ کیا تُو نیک کو بد کے ساتھ ہلاک
۲۴ کریگا؟٭ اگر پچاس راستباز آدمی اُس شہر میں ہوں۔ کیا وہ
بھی سب کے ساتھ ہلاک ہونگے؟ اَور اُن پچاس راستبازوں
کی خاطر اگر وہ وہاں ہوں۔ تَو کیا تُو اُس مقام کو چھوڑ نہ دیگا؟٭
۲۵ اَیسا نہ کرنا۔ یہ تجھ سے بعید ہے۔ کہ نیک کو بد کے ساتھ مار
ڈالے۔ اَور نیک جو ہیں بد کے برابر ہو جائیں۔ یہ تجھ سے
بعید ہے۔ تُو جو تمام دُنیا کا حاکم ہے۔ کیا راستی سے اِنصاف
۲۶ نہیں کریگا؟٭ اَور خُداوند نے اُسے کہا کہ اگر میَں سدوم میں شہر
کے اندر پچاس راستباز پاؤں۔ تو میَں اُن کی خاطر تمام مقام
۲۷ کو چھوڑ دُونگا٭ اَور ابراہیم نے جواب دیکر کہا۔ دیکھ میَں نے
اپنے مالک کے سامنے بولنا شروع کیا۔ اگرچہ میَں خاک اَور
۲۸ راکھ ہُوں٭ شاید پچاس راستبازوں سے پانچ کم ہوں۔ کیا
پانچ کم ہونے کی وجہ سے تُو تمام شہر کو نیست کریگا؟ اَور اُس نے
کہا۔ اگر میَں وہاں پینتالیس پاؤں۔ تو اُسے نیست نہ کرُونگا٭
۲۹ اَور پھر اُس نے اُس سے کہا۔ اگر وہاں چالیس پائے جائیں؟
اُس نے کہا۔ میَں اُن چالیس کی خاطر بھی اُسے نیست نہ کرُونگا٭
۳۰ پھر اُس نے کہا۔ اے خُداوند اگر میَں بولوں تو خفا نہ ہونا۔ شاید
وہاں تیس پائے جائیں۔ اُس نے جواب میں کہا۔ اگر میَں
۳۱ وہاں تیس پاؤں تو میَں یہ نہ کرُونگا٭ اُس نے کہا میَں نے اپنے

باب ۱۸: ۲۱: خُداوند کا اِس طرح فرمانا اِس وجہ سے ہے کہ وہ اِنسان سے اِنسان کی طرح بولتا ہے۔ تاکہ اِنسان اُسے سمجھ سکے۔ ورنہ وہ عالم الغیب ہے۔ اَور ہر ایک بات کو کُلی طور پر جانتا ہے۔

باب ۱۸: ۲۳ تا ۳۳۔ اِن آیات سے ثابت ہوتا ہے کہ خُدا مقدسوں کی سفارش منظور کرتا ہے۔

مالک کے سامنے بولنے میں گستاخی کی ہے۔اگر وہاں بیس
پائے جائیں۔وہ بولا۔مَیں بیس کی خاطر اُسے نیست نہ کرُونگا۝
۳۲ تب اُس نے کہا۔خُداوند خفا نہ ہونا۔اگر مَیں فقط ایک دفعہ
اَور عرض کرُوں۔کہ اگر وہاں دَس پائے جائیں۔وہ بولا۔مَیں
۳۳ دَس کی خاطر بھی اُسے نیست نہ کرُونگا۝اَور جب خُداوند
اِبرآہیم سے باتیں کر چُکا۔تو چلا گیا اَور اِبرآہیم اپنے مسکن کو پھرا۔

## باب ۱۹

**لُوط اَور فرشتوں کی مہمان نوازی۔**

۱ اَور وہ دو فرشتے شام کو سدُوم
آئے۔اَور لُوط سدُوم کے پھاٹک پر بیٹھا تھا۔اَور اُنہیں دیکھ
کر اُٹھا۔اَور اُن کے اِستقبال کو گیا۔اَور اپنا سر زمین تک جھکایا۝
۲ اَور کہا۔کہ اَے میرے آقاؤ! اپنے خادِم کے گھر چلو۔اَور وَہاں
رات کاٹو۔اپنے پاؤں دھولو۔اَور صُبح کو اپنی راہ لینا۔اَور اُنہوں
۳ نے کہا۔نہیں ہم چوک میں رات کاٹیں گے۝پر اُس نے اُن کی
بہُت مِنّت کی کہ میرے ہاں اُترنا۔اَور جب وہ اُسکے گھر میں
داخل ہُوئے۔اُس نے اُن کے لئے ضیافت تیار کی۔اَور فطیری
۴ روٹی اُن کے لئے پکائی۔اَور اُنہوں نے کھائی۝اَور اِس سے
پیشتر کہ وہ لیٹیں شہر کے آدمی کیا لڑکا کیا ضعیف سب نے مِلکر
۵ اُس گھر کو گھیر لیا۝اَور اُنہوں نے لُوط کو بُلا کر اُس سے کہا۔کہ
وہ مَرد جو آج کی رات تیرے ہاں اُترے ہیں۔کہاں ہیں؟
۶ اُنہیں باہر لا۔تاکہ ہم اُن سے صُحبت کریں۝لُوط اُنکے پاس
۷ باہر گیا۔اَور دَروازہ اپنے پیچھے بند کیا۝اَور کہا۔اَے میرے بھائیو۔
۸ اَیسی شرارت تو نہ کرو۝دیکھو میری دو بیٹیاں ہیں۔جو اَب
تک مَرد سے واقف نہیں۔مَیں اُن کو تُمہارے پاس باہر
نِکال لاتا ہُوں۔اَور جو تُمہاری خُوشی ہو اُن سے کرو۔مگر اِن
مَردوں سے کُچھ نہ کرو۔کیونکہ وہ میری چھت کے سائے میں
آئے ہیں۝مگر اُنہوں نے کہا۔چل پرے ہٹ۔اَور پھر کہا۔کہ ۹
یہ شخص یہاں پر گُذران کرنے آیا اَور ہم پر حُکم چلاتا ہے؟ سو ہم
تیرے ساتھ اُن سے زِیادہ بدسلُوکی کرینگے۔اَور وہ لُوط پر سختی
سے حملہ آور ہُوئے۔اَور دَروازہ توڑ کر کھولنے کو تھے۝اَور دیکھو ۱۰
اُن مَردوں نے اپنا ہاتھ بڑھا کر لُوط کو اپنے پاس اندر لے لیا
اَور دروازہ بند کر دیا۝اَور اُن کو جو باہر تھے۔کیا چھوٹے کیا ۱۱
بڑے۔اَندھا کر دِیا۔سو اُن کو دروازہ نہ مِل سکا۝

**لُوط کا بچاؤ۔**

تب اُنہوں نے لُوط سے کہا۔کیا یہاں تیرا اَور ۱۲
کوئی ہے؟ داماد اَور بیٹے اَور بیٹیاں اَور سب جو تیرے ہیں۔
اُن کو اِس شہر سے باہر لے چل۝کیونکہ ہم اِس مقام کو فنا کرینگے ۱۳
کیونکہ اُن کا شور خُداوند کے حُضُور بلند ہُوا۔جس نے ہمیں اُس
کے فنا کرنے کو بھیجا ہے۝تب لُوط باہر گیا۔اَور اپنے دامادوں ۱۴
سے جو اُس کی بیٹیاں بیاہنے کو تھے۔بولا اَور اُن سے کہا۔
اُٹھو اِس مقام سے نِکلو۔کیونکہ خُداوند اِس شہر کو فنا کریگا۔
لیکن وہ اُن کی نظر میں ہنسی کرتا ہُوا معلُوم ہُوا۝اَور جب صُبح ۱۵
ہُوئی۔فرشتوں نے لُوط سے تاکید کر کے کہا۔اُٹھ۔اپنی بیوی
اَور اپنی دونوں بیٹیوں کو جو یہاں ہیں لے۔اَیسا نہ ہو۔کہ تُو
بھی اِس شہر کے قصُور کے باعث ہلاک ہو جائے۝اَور جب وہ ۱۶
دیر کر رہا تھا۔اُنہوں نے اُس کا اَور اُس کی بیوی کا اَور اُسکی
دونوں بیٹیوں کا ہاتھ پکڑا۔کیونکہ خُداوند اُس پر مہربان ہُوا
اَور اُس کو نِکال کر شہر کے باہر کر دیا۝جب اُس کو نِکال کر ۱۷
شہر سے باہر پُہنچا دِیا تو اُس سے کہا۔اپنی جان بچا۔پیچھے مت
دیکھ اَور اِس سارے مَیدان میں کہیں مت ٹھہر۔پہاڑوں
پر اپنے آپ کو بچا۔تا نہ ہو کہ تُو بھی ہلاک ہو جائے۝اَور ۱۸
لُوط نے اُن سے کہا۔نہیں اَے میرے آقا۝کیونکہ تُو نے اپنے ۱۹

باب ۱۹: ۸: مشرقی لوگوں کے نزدیک مہمان نوازی ایک پاک ترین بات ہے۔لُوطؔ اپنے مہمانوں کی عزّت بچانے کی خاطر یہ نفرت انگیز بات پیش کرتا ہے۔ وہ مستوجب العذر ہے کیونکہ دو بدیوں میں سے۔اس نے وہی بدی چُنی جو اُسکی گھبراہٹ میں اسے کم بد نظر آئی+

خادِم پر کرم کی نظر کی۔ اَور مُجھ پر اَیسا بڑا اِحسان کِیا۔ کہ میری
جان بچائی۔ مَیں اَب بھاگ کر پہاڑ کی طرف نہیں جا سکتا۔
۲۰ تا نہ ہو کہ مُجھ پر کوئی مُصیبت آ پڑے اَور مَیں مر جاؤں ۝
دیکھ یہ شہر قرِیب ہَے۔ جِس میں مَیں بھاگ کر جا سکتا ہُوں۔ وہ
تو چھوٹا ہی ہَے؟ مُجھے اُس میں بچنے دے۔ وہ تو چھوٹا ہی
۲۱ ہَے۔ سو میری جان بچ جائیگی ۝ اَور اُس نے اُسے کہا۔ کہ دیکھ
اِس بات میں بھی مَیں نے تیری عرض قبُول کی۔ کہ اِس شہر کو
۲۲ جِس کے واسطے تُو نے کہا۔ غارت نہ کرُونگا ۝ جلدی کر اَور
وَہاں بچ جا۔ کیونکہ جب تک تُو اُس میں نہ پُہنچے۔ مَیں کُچھ نہیں
کر سکتا۔ اِس واسطے اُس شہر کا نام صُوعر رکھّا گیا ۝

۲۳ | سَدُوم کی تباہی۔ | اَور جب سُورج زمِین پر طلُوع ہُؤا۔ لُوط
۲۴ صوعر میں داخِل ہُؤا ۝ اَور خُداوند نے سَدُوم اَور عمُورہ پر خُداوند
۲۵ کی طرف سے گندھک اَور آگ آسمان سے برسائی ۝ اَور اُس
نے اُن شہروں کو اَور سارے قُرب و جوار کو اَور اُن شہروں
کے سب رہنے والوں کو اَور سب کُچھ جو زمِین سے اُگتا ہَے۔
۲۶ نیست کِیا ۝ اَور اُس کی بِیوی نے اپنے پیچھے پھِر کے دیکھا تو
۲۷ وہ نمک کا ستُون بن گئی ۝ اَور ابرہام فجر کو سویرے اُٹھا۔
۲۸ اَور اُس جگہ سے جہاں وہ خُداوند کے حضُور کھڑا تھا ۝ اُس نے
سَدُوم اَور عمُورہ اَور اُس تمام زمِین کے مَیدان کی طرف نظر کی
اَور دیکھا۔ کہ زمِین پر سے دُھواں بھٹّی کے دُھوئیں سا اُٹھ
۲۹ رہا ہَے ۝ اَور جب خُدا نے اُس مَیدان کے شہروں کو نیست
کِیا۔ تو خُدا نے اِبراہیم کو یاد کر کے لُوط کو اُن شہروں کی غارت
سے بچایا جہاں وہ رہتا تھا ۝

۳۰ اَور لُوط صوعر سے نِکل کر پہاڑ پر جا رہا۔ اَور اُس کی دونو
بیٹیاں اُس کے ساتھ تھیں۔ کیونکہ صوعر میں رہنے سے وہ
ڈرتا تھا۔ اَور وہ اَور اُس کی دونو بیٹیاں ایک غار میں رہنے
لگے ۝ اَور بڑی نے چھوٹی سے کہا۔ کہ ہمارا باپ بُوڑھا ہَے۔
اَور زمِین پر کوئی مَرد نہیں رہا جو تمام جہان کے دستُور کے مُوافِق
ہمارے پاس اَندر آئے ۝ آؤ ہم اُس کو مَے پلائیں۔ اَور اُس ۳۲
سے ہم بِستر ہوں۔ اَور اپنے باپ سے نسل باقی رکھّیں ۝ اَور ۳۳
اُنہوں نے اُسی رات اپنے باپ کو مَے پلائی۔ اَور بڑی اَندر
گئی۔ اَور اپنے باپ سے ہم بِستر ہُوئی۔ پر اُس نے نہ جانا کہ وہ
کب لیٹی اَور کب اُٹھ کر چلی گئی ۝ اَور دُوسرے روز بڑی نے ۳۴
چھوٹی سے کہا۔ کہ دیکھ۔ گذشتہ رات کو مَیں اپنے باپ سے ہم بِستر
ہُوئی۔ آؤ۔ آج رات بھی اُس کو مَے پلائیں۔ اَور تُو بھی اُس سے
ہم بِستر ہو کہ ہم اپنے باپ سے نسل بچا رکھّیں ۝ اَور اُس رات ۳۵
کو بھی اُنہوں نے اپنے باپ کو مَے پلائی۔ اَور چھوٹی اندر گئی اَور
اُس سے ہم بِستر ہُوئی پر اُس نے نہ جانا کہ وہ کب لیٹی اَور کب
اُٹھ کر چلی گئی ۝ سو لُوط کی دونو بیٹیاں اپنے باپ سے حامِلہ ہُوئیں ۝ ۳۶
اَور بڑی کے ایک بیٹا ہُؤا۔ جِس کا نام اُس نے موآب رکھّا۔ ۳۷
وُہی موآبیوں کا باپ ہَے جو اَب تک ہیں ۝ اَور چھوٹی کے بھی ۳۸
ایک بیٹا پیدا ہُؤا۔ جِس کا نام اُس نے بِن عمّی رکھّا۔ یعنی میرے
لوگوں کا بیٹا۔ وُہی بنی عمّون کا باپ ہَے جو اَب تک ہیں ❖

# باب ۲۰

| اِبراہیم اَور ابی مَلِک۔ | اِبراہیم وہاں سے نجَبہ کی سرزمِین ۱
کی طرف چلا گیا۔ اَور قادِس اَور شُور کے درمیان ٹھہرا۔ اَور
جرار میں ڈیرا کِیا ۝ اَور اِبراہیم نے اپنی بِیوی سارہ کی بابت ۲
کہا۔ کہ وہ میری بہن ہَے۔ اَور جرار کے بادشاہ ابی مَلِک نے
سارہ کو منگوا لیا ۝ اَور خُدا ابی مَلِک کے پاس رات کو خواب ۳
میں آیا۔ اَور اُسے کہا۔ کہ دیکھ۔ تُو اِس عَورت کے سبب جِسے
تُو نے لِیا ہَے مریگا۔ کیونکہ وہ شوہر والی ہَے ۝ لیکن ابی مَلِک نے ۴

باب ۱۹: ۳۲: کلامِ مُقدّس اِن واردات کا ذِکر تو کرتا ہَے لیکن اُنکو تصدِیق نہیں کرتا وہ
وہ ہمیں سمجھانا چاہتا ہَے کہ اِنسان قانُونِ قُدرت۔ سوا الٰہی فضل کی مدد سے
بڑی مُشکِل سے پُورا کر سکتا ہَے ❖

اُسے نہیں چھُوا تھا۔ تو اُس نے کہا۔ کہ اَے خُداوند کیا تُو ایک
۵ بے خبر اَور صادِق قوم کو بھی ماریگا؟ ۝ کیا اُس نے مجھے نہیں
کہا۔ کہ وہ میری بہن ہے؟ اَور وہ آپ بھی بولی۔ کہ وہ میرا
بھائی ہے۔ مَیں نے تو اپنے دِل کی راستی اور ہاتھوں کی
۶ پاکیزگی سے یہ کِیا ہے ۝ اَور خُدا نے خواب میں اُسے کہا۔ مَیں
جانتا ہُوں۔ کہ تُو نے اپنے دِل کی راستی سے یہ کِیا۔ اَور اِسی
لِئے مَیں نے تجھے روکا۔ کہ تُو میرا گُناہ نہ کرے۔ اَور مَیں نے
۷ تجھے اُس کو چھُونے نہ دِیا ۝ اَب تو اُس مرد کو اُس کی بیوی واپس
دے۔ کیونکہ وہ نبی ہے۔ اَور وہ تیرے لِئے دُعا مانگے گا۔ اَور
تُو جیتا رہے گا۔ پر اگر تُو اُسے واپس نہ دیگا۔ تو یہ جان رکھ۔ کہ تُو
۸ اَور سب جو تیرے ہیں۔ ضرور مر جائینگے ۝ اَور اَبی مَلِک نے
صُبح سویرے اُٹھ کر اپنے سب نوکروں کو بُلایا۔ اَور اُن کو یہ
۹ سب باتیں سُنائیں۔ اَور وہ سب لوگ بہُت ڈر گئے ۝ پھر
اَبی مَلِک نے ابراہیم کو بھی بُلایا۔ اَور اُسے کہا۔ کہ تُو نے ہم سے
کیا کِیا؟ مَیں نے تیرا کیا قصُور کِیا؟ کہ تُو مجھ پر اَور میری بادشاہت
پر ایک عظیم گُناہ لایا۔ تُو نے ہم سے وہ کام کِیا۔ جو کرنا مُناسب
۱۰ نہ تھا ۝ اَور پھر اُس نے اُس سے کہا۔ اَیسا کرنے سے تیرا کیا
۱۱ مقصد تھا؟ ۝ اَور ابراہیم بولا۔ مَیں نے دِل میں سوچا۔ کہ خُدا کا
خوف اِس جگہ میں نہیں ہے۔ تو وہ میری بیوی کے واسطے
۱۲ مجھ کو مار ڈالیں گے ۝ اَور درحقیقت وہ میری بہن ہے میرے
باپ کی بیٹی۔ پر میری ماں کی بیٹی نہیں۔ سو مَیں نے اُسے
۱۳ بیوی بنایا ۝ اَور جب خُدا میرے باپ کے گھر سے مجھے باہر
نِکال لایا۔ تو مَیں نے اُس سے کہا۔ کہ مجھ پر یہ تیری مہربانی ہوگی
کہ جس جگہ ہم جائیں۔ میرے حق میں اِتنا کہنا۔ کہ یہ میرا بھائی
۱۴ ہے ۝ اَور اَبی مَلِک نے بھیڑ بکری اَور گائے بَیل اَور غُلاموں اَور
لَونڈیوں کو لیکر ابراہیم کو دِیا۔ اَور اُس کی بیوی سارہ بھی اُس کو
۱۵ واپس دی ۝ اَور کہا۔ کہ میرا مُلک تیرے سامنے ہے۔ جہاں تیرا
جی چاہے۔ وہاں سکُونت کر ۝ اَور اُس نے سارہ سے کہا۔ دیکھ مَیں ۱۶
نے تیرے بھائی کو ہزار رُوپے دیئے ہیں۔ یہ تیرے واسطے اُن سب
کے لِئے جو تیرے ساتھ ہیں۔ اَور جہاں کہیں تو جائے گی۔ تیری
آنکھوں کے پردہ کے لِئے ہوگا۔ اَور یاد رکھ۔ کہ سب کے سامنے
تیری عزّت بحال کی گئی ۝ اَور جب ابراہیم نے دُعا مانگی۔ تو خُدا ۱۷
نے اَبی مَلِک اَور اُس کی بیوی اَور اُس کی لَونڈیوں کو شفا دی اَور
اُن کے لڑکے پیدا ہُوئے۔ کیونکہ خُداوند نے ابراہیم کی بیوی سارہ
کے مُعاملہ میں اَبی مَلِک کے خاندان کے سارے رِحموں کو بند
کر دِیا تھا ٭

## باب ۲۱

**اِسحاق کی پیدائِش۔**

اَور خُداوند نے جَیسا کہ فرمایا تھا۔ سارہ ۱
پر نظر کی۔ اَور جو وعدہ کِیا تھا۔ پُورا کِیا ۝ اَور وہ حامِلہ ہُوئی۔ اَور ۲
بڑی عُمر میں ابراہیم کے لِئے اُس سے ایک بیٹا پیدا ہُؤا۔ اُس
مُقرّرہ وقت پر جو خُدا نے اُسے فرمایا تھا ۝ اَور ابراہیم نے اپنے ۳
بیٹے کا نام جو سارہ سے اُس کے لِئے پیدا ہُؤا۔ اِسحاق رکھا ۝ اَور ۴
خُدا کے حُکم کے مُطابق آٹھویں دِن اُس کا ختنہ کِیا ۝ اَور ابراہیم ۵
اُس وقت سَو برس کا تھا۔ جب اُس کا بیٹا اِسحاق پیدا ہُؤا ۝
اَور سارہ نے کہا۔ کہ خُدا نے مجھے ہنسنے کا موقع دِیا۔ اَور سب سُننے ۶
والے بھی ہنسینگے ۝ اَور پھر اُس نے کہا۔ کَون ابراہیم کو کہہ ۷
سکتا تھا۔ کہ سارہ بیٹے کو دُودھ پلائے گی۔ کیونکہ مجھ سے اُسکے
بُڑھاپے میں ایک بیٹا پیدا ہُؤا ۝

اَور لڑکا بڑھا۔ اَور اُس کا دُودھ چھُڑایا گیا۔ اَور دُودھ چھُڑانے ۸
کے دِن ابراہیم نے بڑی ضیافت کی ۝

**ہاجرہ اَور اسمٰعیل کا نِکالا جانا۔**

اَور جب سارہ نے دیکھا کہ ہاجرہ ۹
مِصری کا بیٹا۔ جو اُس سے ابراہیم کے لِئے پیدا ہُؤا تھا۔ ٹھٹھا
کرتا ہے۔ تو اُس نے ابراہیم سے کہا ۝ کہ اِس لَونڈی اَور اِسکے ۱۰

بیٹے کو نکال دے۔کیونکہ اِس لَونڈی کا بیٹا میرے بیٹے اِضحاق
۱۱ کے ساتھ وارِث نہ ہوگا۔ اَور اِبرہام کو اپنے بیٹے کی خاطِر یہ
[۱۲] بات بُری معلُوم ہُوئی۔ اَور خُدا نے اُسے کہا کہ یہ بات اِس لڑکے
اَور تیری لَونڈی کی بابت تُجھے بُری نہ لگے۔سب کُچھ جو سارہ نے
تُجھے کہا ہے۔ اُسکی بات سُن۔کیونکہ تیری نسل اِضحاق سے کہلائیگی۔
۱۳ مگر مَیں لَونڈی کے بیٹے کو بھی ایک بڑی قَوم بناؤنگا۔کیونکہ وہ
۱۴ بھی تیری نسل ہے۔ تب اِبرہام نے دُوسرے دِن صُبح کو اُٹھ
کر روٹی اَور پانی کا مشکیزہ لیا۔اَور ہاجرہ کے کاندھے پر رکھا۔اَور
لڑکا اُسکے حوالے کرکے اُس کو رُخصت کیا۔اَور وہ روانہ ہُوئی
۱۵ اَور بیرشابع کے جنگل میں بھٹکتی پھری۔ اَور جب مشکیزہ کا
پانی ختم ہوگیا۔تب اُس نے لڑکے کو وہاں کے درختوں میں
۱۶ سے ایک کے نیچے ڈالا۔ اَور آپ چلی گئی۔اَور اُسکے سامنے
دُور ایک تیر پرتاب کے فاصِلہ پر بیٹھی۔کیونکہ اُس نے کہا۔
مَیں لڑکے کو مرتا نہیں دیکھوں گی اَور وہ سامنے بیٹھ کر بلند
۱۷ آواز سے روئی۔ اَور خُدا نے لڑکے کی آواز سُنی۔اَور خُدا
کے فِرِشتے نے آسمان سے ہاجرہ کو پُکارا۔اَور کہا۔اے ہاجرہ!
تُو کیا کر رہی ہے۔نہ ڈر۔کہ خُدا نے لڑکے کی آواز جہاں سے
۱۸ کہ وہ پڑا ہے۔سُنی ہے۔ اُٹھ۔لڑکے کو لے اَور اُس کا ہاتھ پکڑ۔
۱۹ کیونکہ مَیں اُس کو ایک بڑی قَوم بناؤنگا۔ اَور خُدا نے اُس کی
آنکھیں کھولیں۔اَور اُس نے پانی کا ایک کُنواں دیکھا۔اَور جاکر
۲۰ وہاں سے مشکیزہ بھرا۔اَور لڑکے کو پانی پلایا۔ اَور خُدا اُس
لڑکے کے ساتھ تھا۔وہ بڑھا۔اَور جنگلوں میں رہا کرتا تھا۔
[۲۱] اَور جوان ہوکر تیر انداز بنا۔ اَور وہ فاران کے بیابان میں رہا کرتا
تھا۔اَور اُس کی ماں نے مُلک مِصر سے اُس کے لِئے بیوی لی۔

**ابی مَلِک اَور اِبرہام کے درمیان عہد۔**

۲۲ اَور اُس وقت ایسا
ہُوا کہ ابی مَلِک اَور اُس کے لشکر کے سردار فیکول نے اِبرہام
سے کہا۔کہ سب کام میں جو تُو کرتا ہے۔خُدا تیرے ساتھ ہے۔
۲۳ اِس لِئے اب میرے پاس یہاں پر خُدا کی قَسم کھا۔کہ تُو نہ مُجھے
اَور نہ میری اَولاد اَور نہ میری جنس کو نُقصان پُہنچائے گا۔مگر اُس
مہربانی کے مُوافِق جو مَیں نے تُجھ سے کی ہے۔تُو مُجھ پر اَور اِس
مُلک پر جِس میں تُو پردیسی رہا ہے۔مہربانی کریگا۔ ۲۴ اَور اِبرہام
نے کہا۔کہ مَیں قَسم کھاتا ہُوں۔
۲۵ اَور اِبرہام نے ابی مَلِک کو پانی کے ایک کُنوئیں کے واسطے
جِسے اُس کے نوکروں نے زبردستی چھین لیا تھا۔ملامت کی۔
۲۶ اَور ابی مَلِک نے جواب دِیا۔مَیں نہیں جانتا۔کہ کِس نے یہ کِیا ہے؟
اَور تُو نے بھی مُجھے نہ بتایا۔اَور نہ مَیں نے آج تک اِس کی بابت
سُنا۔ ۲۷ اَور اِبرہام نے بھیڑ بکری اَور گائے بیل ابی مَلِک کو دیئے۔
اَور دونوں نے عہد کِیا۔ ۲۸ اَور اِبرہام نے بھیڑ کے سات بچّوں کو
الگ کِیا۔ ۲۹ اور ابی مَلِک نے اُس سے کہا کہ بھیڑ کے اِن سات مادہ
بچّوں سے جو تُو نے الگ کِئے ہیں۔کیا مقصد ہے۔ ۳۰ اُس نے کہا
کہ یہ سات بچّے تُو میرے ہاتھ سے لے۔تاکہ وہ میرے لِئے گواہی
ہوں۔کہ یہ کُنواں مَیں نے کھُدوایا۔ ۳۱ اِس لِئے اِس جگہ کا نام بیرشابع
ہُوا۔کیونکہ وہاں پر دونوں نے قَسم کھائی تھی۔ ۳۲ سو اُنہوں نے
بیرشابع میں عہد باندھا اَور ابی مَلِک اَور اُس کے لشکر کا سردار
فیکول اُٹھے اَور فلسطینیوں کے مُلک کو واپس گئے۔ ۳۳ اَور اِبرہام
نے بیرشابع میں جھاؤ کے درخت لگائے اَور وہاں خُداوند

باب ۲۱: ۱۲ؤ خُدا زِندگی اَور موت کا مالِک اَور عالم الغیب ہونے کے سبب اِس حُکم کی رُو سے بیرحم نہیں کہلا سکتا ہے۔ وہ جانتا تھا کہ اِسمٰعیل کے ساتھ کیا کُچھ واقع ہونا تھا۔
باب ۲۱: ۲۱ؤ اِضحاق اَور اُسکی اَولاد اِبرہام کے اصلی بیٹے کہلائینگے اَور وعدوں کے وارِث ہونگے۔اِن سے مسیح خُداوند پیدا ہوگا۔ (مُلاحظہ ہو۔رومیوں ۹:۱۱ الخ غلاطیوں ۴: ۲۳ؤ عبرانیوں ۱۱: ۱۸) مُقدّس پَولُس کے قَول کے مُطابِق ہاجرہ اَور سارہ عہدِ عتیق اَور جدِید۔جماعت یہود اَور کلیسیا کی طرف اِشارہ کرتی ہیں۔اَور اِسمٰعیل اَور اِضحاق بے اعتقاد یہودیوں اَور ایماندار مسیحیوں کے پیش نِشان ہیں۔
(مُلاحظہ ہو۔رومیوں ۱۱: ۷ الخ غلاطیوں ۴: ۲۳ؤ عبرانیوں ۱۱: ۱۸)

۳۴ خُدائے قیّوم کا نام لِیا۔ اَور وہ فلِسطِین کی سرزمِین میں بہُت دِنوں تک رہا۔

# باب ۲۲

**اِسحاق کی قُربانی۔**

۱ اِن باتوں کے بعد خُدا نے اِبرؔاہیم کو آزمایا اَور اُس سے کہا۔ اَے اِبرؔاہیم۔ اَور اُس نے جواب میں کہا۔ کہ مَیں حاضِر ہُوں۔ ۲ اُس نے اُسے کہا۔ تُو اپنے اِکلَوتے بیٹے اِسحاق کو جِسے تُو پیار کرتا ہے۔ لے۔ اَور مورؔیا کی سرزمِین میں جا۔ اَور اُسے وَہاں پہاڑوں میں سے ایک پر جو مَیں تجھے دِکھاؤُنگا۔ سوختنی قُربانی کے لِئے چڑھا۔ ۳ تب اِبرؔاہیم نے صُبح سویرے اُٹھ کر اپنے گدھے پر چارجامہ کسا۔ اَور اپنے ساتھ دو نوکروں اَور اپنے بیٹے اِسحاق کو لِیا اَور سوختنی قُربانی کے لِئے لکڑِیاں چِیریں۔ اَور اُٹھ کر اُس جگہ کو جِس کی بابت خُدا نے اُسے فرمایا تھا رَوانہ ہُؤا۔ ۴ اَور تیسرے دِن اِبرؔاہیم نے اپنی آنکھیں اُٹھا کر اُس جگہ کو دُور سے دیکھا۔ ۵ تب اُس نے اپنے نوکروں سے کہا۔ تُم یہاں گدھے کے پاس ٹھہرو۔ مَیں اَور لڑکا وہاں جائینگے۔ اَور سِجدہ کر کے تُمہارے پاس واپس آئینگے۔ ۶ اَور اُس نے سوختنی قُربانی کی لکڑِیاں لیکر اپنے بیٹے اِسحاق پر رکھّیں۔ اَور اپنے ہاتھ میں آگ اَور چُھری لی۔ اَور دونوں چل پڑے۔ ۷ تب اِسحاق نے اپنے باپ سے کہا۔ کہ اَے میرے باپ! اُس نے جواب میں کہا۔ اَے میرے بیٹے! کیا ہے؟ اُس نے کہا۔ کہ دیکھ آگ اَور لکڑِیاں تو ہیں۔ پر ۸ سوختنی قُربانی کے لِئے برّہ کہاں ہے۔ اِبرؔاہیم نے کہا۔ اَے میرے بیٹے! خُدا اپنے واسطے سوختنی قُربانی کے لِئے آپ ہی برّہ مُہیّا کرے گا۔ سو وہ دونوں اِکٹھّے آگے بڑھے۔

۹ اَور جب وہ اُس مقام پر جو خُدا نے اُسے دِکھایا تھا پُہنچے۔ اُس نے وہاں ایک قُربانگاہ بنائی اَور اُس پر لکڑِیاں چُنیں۔ اَور اپنے بیٹے اِسحاق کو باندھ کر قُربانگاہ پر لکڑِیوں کے اُوپر رکھّا۔ ۱۰ اَور اُس نے اپنا ہاتھ بڑھا کر چُھری پکڑ لی۔ کہ اپنے بیٹے کو ذَبح کرے۔ ۱۱ اَور خُدا کے فِرشتے نے آسمان سے پُکار کر اُسے کہا۔ اَے اِبرؔاہیم۔ اَے اِبرؔاہیم۔ وہ بولا مَیں حاضِر ہُوں۔ ۱۲ اَور اُس نے اُسے کہا۔ تُو اپنا ہاتھ لڑکے پر نہ چلا۔ اَور نہ اُسے کُچھ کر۔ اب مَیں نے دیکھا کہ تُو خُدا سے ڈرتا ہے۔ کیونکہ تُو نے اپنے اِکلَوتے بیٹے کو مُجھ سے دریغ نہ رکھّا۔ ۱۳ تب اِبرؔاہیم نے اپنی آنکھیں اُٹھائیں۔ تو دیکھو اُس کے پیچھے ایک مینڈھا ہے جِس کے سینگ جھاڑی میں اَٹکے ہُوئے ہیں۔ اَور اِبرؔاہیم اُس مینڈھے کے پاس گیا اَور اُس کو پکڑا اَور اپنے بیٹے کے بدلے میں سوختنی قُربانی کے لِئے چڑھایا۔ ۱۴ اَور اُس نے اُس مقام کا نام "خُداوند مُہیّا کرتا ہے" رکھّا۔ چُنانچہ آج تک یہ کہاوت ہے کہ "پہاڑ پر خُداوند مُہیّا کریگا"۔

**وَعدوں کی تجدید۔**

۱۵ اَور خُداوند کے فِرشتے نے دُوسری دفعہ آسمان پر سے اِبرؔاہیم کو پُکارا۔ اَور کہا۔ ۱۶ خُداوند یُوں فرماتا ہے۔ اِس لِئے کہ تُو نے یہ اَمر کِیا۔ اَور اپنے اِکلَوتے بیٹے کو دریغ نہ رکھّا مَیں اپنی ذات کی قسم کھاتا ہُوں کہ۔ ۱۷ مَیں تجھے برکت دُونگا۔ اَور تیری نسل بڑھاتے بڑھاتے آسمان کے سِتاروں اَور سمُندر کے ساحِل کی ریت کی مانِند بناؤُنگا۔ تیری نسل اپنے دُشمنوں کے دروازوں پر قابِض ہوگی۔ ۱۸ رُوئے زمِین کی کُل اَقوام تیری نسل

باب ۲۲: ۱ از خُدا کِسی کو بدی سے نہیں آزماتا (یعقوب ۱: ۱۳) مگر آزمایش سے دُنیا کو دِکھاتا ہے۔ اَور ہم پر ظاہر کرتا ہے کہ ہم کیا ہیں۔ جِس طرح کہ اِبرؔاہیم کی آزمایش سے اِس کا عجِیب ایمان ہے اَور فرمانبرداری ظاہر ہوئی۔
کلیسیا کی تفسیر کے مُطابِق۔ اِبرؔاہیم کی قُربانی اِس قُربانی کا پیش نِشان ہے جِس میں خُدا باپ اپنا اِکلَوتا بیٹا کوہِ کلوری پر موت کے حوالہ کرتا ہے (مُلاحظہ ہو۔ رو باب ۸: ۳۲)

باب ۲۲: ۱۴ از خُدا لوگوں کی ضرُوریات جانتا اَور اُنکو پُورا کرتا ہے۔ اِس لِئے وہ پروردگار کہلاتا ہے۔ اِسحاق خُداوند یسُوع مسِیح کا پیش نِشان ہے۔ جو صلیب اپنے کندھوں پر اُٹھا کر کوہِ کلوری پر چڑھا۔ (عِبرانیوں ۱۱: ۱۷ تا ۱۹)
باب ۲۲: ۱۸ از یہاں تک باب ۱۲: ۳ کے وعدہ کی تجدید کی جاتی ہے اور صفائی سے بتایا جاتا ہے کہ یہ برکت اِبرؔاہیم کی نسل کے ذریعہ حاصِل ہوگی۔ اِسحاق اور یعقُوب سے بھی اِسی وعدہ کی تصدِیق و تائید کی جاتی ہے (تک ۲۶: ۲ تا ۵ و ۲۸: ۱۴)

۱۹ میں برکت پائینگی۔ کیونکہ تُو نے میرا کہا مانا۔ تب ابرہام اپنے نوکروں کے پاس واپس آیا۔ تو وہ اُٹھے اور ایک ساتھ بیرسبع کو گئے اور وہ وہاں رہا۔

۲۰ **ناحور کی اولاد۔** بعد ان باتوں کے ابرہام کو خبر پہنچی۔ کہ مِلکہ کے بطن سے بھی تیرے بھائی ناحور سے لڑکے پیدا ہُوئے۔
۲۱ عُوص اُس کا پہلوٹھا اور اُس کا بھائی بُوز اور قموئیل اَرام کا باپ۔
۲۲ اور کاسد اور حزو اور فِلداس اور اِدلاف اور بتوئیل۔ اور بتوئیل
۲۳ سے رِفقا پیدا ہُوئی۔ مِلکہ سے یہ آٹھوں ابرہام کے بھائی ناحور کے
۲۴ لئے پیدا ہُوئے۔ اور اُس کی مدخولہ سے۔ جس کا نام رُومہ تھا۔ طابخ اور جاحم اور تاحش اور معکہ پیدا ہُوئے۔

## باب ۲۳

۱ **سارہ کی وفات۔** اور سارہ کی عُمر ایک سو ستائیس برس کی ہُوئی۔
۲ اور سارہ نے مُلکِ کنعان میں قریت اربع میں جو آجکل حبرون ہے رحلت پائی اور ابرہام سارہ کے لئے ماتم اور نوحہ کرنے
۳ اندر گیا۔ اور ابرہام اپنی مرحُوم بیوی کے پاس سے اُٹھکر بنی حِت
۴ سے باتیں کرنے گیا۔ اور کہا۔ کہ میں تمہارے پاس پردیسی اور غریب الوطن رہا کرتا ہُوں۔ تُم اپنے ہاں قبر کے لئے کوئی مِلکیت
۵ مجھے دو۔ کہ میں اپنی مرحُوم کو آنکھ کے سامنے سے ہٹا کر گاڑوں۔ تب
۶ بنی حِت نے ابرہام سے جواب میں کہا۔ کہ اے میرے آقا ہماری سُن۔ تو ہمارے درمیان ایک زبردست رئیس ہے۔ ہماری قبروں میں سے جو سب سے اچھی ہے۔ اُس میں اپنی مرحُوم کو دفنا۔ اور ہم میں کوئی نہیں جو تجھے اپنی قبر سے منع کرے۔ کہ تُو اپنی مرحُوم کو
۷ وہاں نہ دفنا۔ تب ابرہام نے اُٹھ کر اُس مُلک کے لوگوں بنی حِت
۸ کے سامنے اپنا سر جُھکایا۔ اور اُن سے یُوں بولا۔ اگر تمہاری مرضی ہو۔ کہ میں اپنی مرحُوم کو آنکھوں کے سامنے سے ہٹا کر گاڑوں تو
۹ میری سُنو۔ عِفرون بِن صُوحر سے میری سفارش کرو۔ کہ وہ مکفیلہ کے مغارے کو جو اُس کا ہے۔ اور اُس کے کھیت کے کنارے پر ہے۔ اُس کی پُوری قیمت لے کے مجھے دے۔ کہ تمہارے بیچ ایک قبر میری مِلکیت ہو۔
۱۰ اور عِفرون بنی حِت کے درمیان بیٹھا تھا۔ تب عِفرون حِتّی نے بنی حِت کے سامنے اُن سب لوگوں کے رُوبرُو جو اُس شہر کے دروازے سے داخل ہوتے تھے
۱۱ ابرہام کے جواب میں کہا۔ نہیں میرے آقا سُن۔ میں یہ کھیت تجھے دیتا ہُوں۔ اور وہ مغارہ بھی۔ جو اُس میں ہے۔ اپنی قوم کے فرزندوں کی مَوجُودگی میں تجھے دیتا ہُوں۔ تُو اپنی مرحُوم کو دفنا۔
۱۲ تب ابرہام نے اُس مُلک کے لوگوں کے سامنے سر جُھکایا۔
۱۳ اور اُس مُلک کے لوگوں کے سُنتے ہُوئے عِفرون سے ہمکلام ہو کر کہا۔ میں عرض کرتا ہُوں۔ میری سُن۔ میں تجھے اُس کھیت کی قیمت دُونگا۔ تُو مجھ سے لے۔ تو میں اپنی مرحُوم کو وہاں دفناؤنگا۔
۱۴ عِفرون نے ابرہام کے
۱۵ جواب میں کہا۔ اے میرے آقا میری سُن۔ یہ زمین چاندی کے چار سو مِثقال کی ہے۔ یہ تیرے اور میرے درمیان کیا ہے۔ پس تُو اپنی مرحُوم اُس میں دفنا۔
۱۶ جب ابرہام نے یہ سُنا۔ تو اُس نے اِتنی چاندی عِفرون کے لئے تول دی۔ جتنی اُس نے بنی حِت کے سامنے کہی تھی۔ یعنی چار سو مِثقال چاندی جو سوداگروں میں رائج تھی۔
۱۷ سو عِفرون کا وہ کھیت جو مکفیلہ میں ممرے کے مشرق میں تھا۔ وہ کھیت اور وہ مغارہ جو اُس میں تھا۔ اور سارے درخت جو اُس کھیت میں اور اُس کی چاروں طرف کی حدُود میں تھے۔
۱۸ بنی حِت کے اور اُن سب کے رُوبرُو جو اُس شہر کے دروازے سے داخل ہوتے تھے۔ یہ سب ابرہام کی مِلکیت ہو گئے۔
۱۹ بعد اُس کے ابرہام نے اپنی بیوی سارہ کو مکفیلہ کے کھیت کے مغارے میں جو ممرے کے مشرق میں ہے۔ دفنایا۔ اور کنعان کی زمین جو آجکل حبرون ہے۔
۲۰ چُنانچہ وہ کھیت اور وہ مغارہ جو اُس میں تھا۔ بنی حِت نے قبرستان کے لئے ابرہام کی مِلکیت ٹھہرا دیئے۔

# باب ۲۴

**اِضحاق اَور رِفقہ۔**

۱ اَور اِبرؔاہیم بُڈھا اَور عُمر رسیدہ ہُؤا۔ اَور
۲ خُداوند نے سب باتوں میں اِبرؔاہیم کو برکت بخشی۔ اَور اِبرؔاہیم نے
اپنے گھر کے پیر سالہ نوکر کو جو اُس کی سب چیزوں کا مُختار تھا۔
۳ کہا اپنا ہاتھ میری ران کے نیچے رکھ۔ اَور میں تجھ سے خُداوند کی
جو آسمان کا خُدا اَور زمین کا خُدا ہے قسم لُونگا۔ کہ تُو کنعانیوں کی
بیٹیوں میں سے جن میں میں رہتا ہُوں۔ میرے بیٹے کے لِئے
۴ بیوی نہ لینا۔ بلکہ تُو میرے وطن اَور میرے رِشتہ داروں میں جائیگا
۵ اَور میرے بیٹے اِضحاق کے لِئے بیوی لائے گا۔ نوکر نے اُسے
کہا۔ کہ شاید وہ عَورت اِس مُلک میں میرے ساتھ آنے پر راضی
نہ ہو۔ تو کیا میں تیرے بیٹے کو اُس زمین میں جہاں سے تُو نِکل آیا۔
۶ پھر لے جاؤں؟۔ تب اِبرؔاہیم نے اُسے کہا۔ خبردار تُو میرے بیٹے
۷ کو وہاں نہ لے جانا۔ خُداوند آسمان کا خُدا جو مُجھے میرے باپ کے
گھر اَور جائے پَیدائش سے نِکال لایا۔ اَور مُجھ سے ہمکلام ہُؤا
اَور جِس نے قسم کھا کر مُجھ سے کہا۔ کہ میں تیری نسل کو یہ زمین دُونگا
وہ تیرے آگے آگے اپنا فرِشتہ بھیجیگا کہ تُو وہاں سے میرے
۸ بیٹے کے لِئے بیوی لائے۔ اَور اگر وہ عَورت تیرے ساتھ آنے
پر راضی نہ ہو۔ تو تُو میری اِس قسم سے چھُوٹ جائیگا۔ پر میرے
۹ بیٹے کو وہاں نہ لے جانا۔ پس اُس نوکر نے اپنا ہاتھ اپنے آقا اِبرؔاہیم
کی ران کے نیچے رکھا۔ اَور اِس بات پر اُس سے قسم کھائی۔
۱۰ تب اُس نوکر نے اپنے آقا کے اونٹوں میں سے دس
اُونٹ لِئے اَور اپنے آقا کی سب اچھی چیزوں میں سے اپنے ساتھ
۱۱ لیکر روانہ ہُؤا۔ اَور چل کر آرام نہرائم میں نحُورؔ کے شہر تک گیا۔ اَور
شام کو جِس وقت عَورتیں پانی بھرنے آتی تھیں۔ اُس نے اُس
۱۲ شہر کے باہر کُنوئیں کے نزدیک اپنے اُونٹوں کو بٹھایا۔ اَور کہا۔ کہ
اے خُداوند میرے آقا اِبرؔاہیم کے خُدا تو آج مُجھ کو کامیابی دے
۱۳ اَور میرے آقا اِبرؔاہیم پر مہربانی کر۔ دیکھ میں پانی کے چشمے پر کھڑا
۱۴ ہُوں۔ اَور شہر کے لوگوں کی بیٹیاں پانی بھرنے آتی ہیں۔ پس
یُوں ہونے دے۔ کہ وہ لڑکی جِسے میں کہُوں۔ کہ اپنا گھڑا اُتار۔
تاکہ میں پیُوں۔ اَور وہ کہے کہ پی اَور میں تیرے اونٹوں کو بھی پلاؤنگی
تو وہ وُہی ہو جِسے تُو نے اپنے بندے اِضحاق کے لِئے ٹھہرایا
ہے۔ اَور اِسی سے میں جانُونگا کہ تُو نے میرے آقا پر مہربانی کی ہے۔
۱۵ اَور اَیسا ہُؤا۔ کہ پیشتر اِس سے کہ اُس نے یہ باتیں تمام کیں۔ دیکھو
رِفقہ جو اِبرؔاہیم کے بھائی ناحُور کی بیوی مِلکہ کے بیٹے بتُوئیل سے
۱۶ پَیدا ہُوئی تھی۔ آ گئی اَور گھڑا اُسکے کاندھے پر تھا۔ اَور وہ لڑکی نہایت
خُوبصُورت اَور کنواری اَور مَرد سے ناواقف تھی۔ وہ اُس چشمے
۱۷ میں اُتری اَور اپنا گھڑا بھر کر اُوپر آئی۔ تب وہ نوکر اُس سے مِلنے
کو آگے بڑھا۔ اَور بولا۔ کہ اپنے گھڑے میں سے مُجھے تھوڑا سا پانی پِلا۔
۱۸ وہ بولی اے آقا پی لے۔ اَور اُس نے جلدی سے گھڑا ہاتھ پر
۱۹ اُتارا اَور اُسے پِلایا۔ جب اُسے پِلا چُکی تو بولی۔ کہ میں تیرے
۲۰ اُونٹوں کے لِئے بھی پانی بھرُونگی۔ جب تک کہ وہ پی چُکیں۔ اَور
اُس نے جلدی سے اپنے گھڑے کا پانی حَوض میں ڈال دِیا۔ اَور
پھر کُنوئیں کی طرف پانی بھرنے دَوڑی گئی۔ اَور اُس کے سب اُونٹوں
۲۱ کے لِئے بھرا۔ اَور وہ مَرد سوچتا ہُؤا خاموشی سے اُس کو دیکھتا
رہا۔ تاکہ جانے کہ خُداوند نے اُس کا سفر کامیاب کِیا ہے۔ یا نہیں۔
۲۲ جب اُونٹ پی چُکے۔ تو اُس شخص نے آدھے مِثقال سونے کی
ایک نتھ اَور دس مِثقال سونے کے دو کڑے اُس کے ہاتھوں
۲۳ کے لِئے نِکالے۔ اَور اُس سے کہا۔ کہ تُو کِس کی بیٹی ہے؟ مُجھے بتا
کیا تیرے باپ کے گھر میں ہمارے رات رہنے کے لِئے جگہ ہے؟۔
۲۴ اُس نے جَواب میں کہا۔ کہ میں بتُوئیل کی بیٹی ہُوں۔ جو مِلکہ سے
۲۵ ناحُور کے لِئے پَیدا ہُؤا۔ اَور اُس نے یہ بھی کہا۔ کہ ہمارے پاس بھُوسہ
۲۶ اَور چارا بہُت ہے۔ اَور رات کاٹنے کے لِئے جگہ بھی ہے۔ تب

باب ۲۴: ۷ ۔ اِس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہُودی مانتے تھے کہ خُدا ہر ایک شخص کے لِئے ایک فرِشتہ مقرر کرتا ہے۔ جو اُس کی حِفاظت کرے۔

۲۷ اُس آدمی نے جھک کر خُداوند کو سجدہ کیا ۔ اَور کہا۔ کہ خُداوند
میرے آقا اِبرؔاہیم کا خُدا مُبارک ہو۔جس نے میرے آقا کو اپنے
کرم اَور اپنی وفا سے محرُوم نہیں رکھّا۔اَور مُجھے میرے آقا کے
بھائی کے گھر کی راہ دِکھائی ۔
۲۸ تب وہ لڑکی دَوڑی اَور اپنی ماں کے گھر میں سب حال
۲۹ بتایا ۔ اَور رِبقؔہ کا ایک بھائی تھا۔جس کا نام لابن تھا۔ وہ باہر
۳۰ چشمے پر اُس شخص کے پاس دَوڑا گیا ۔ جب اُس نے وہ نتھ
اَور اپنی بہن کے ہاتھوں میں کڑے دیکھے ۔ اَور اپنی بہن رِبقؔہ
کی باتیں سُنیں۔جو کہتی تھی۔کہ اُس آدمی نے مُجھ سے یُوں یُوں
کہا۔ وہ اُس شخص کے پاس آیا۔جو اُونٹوں کے نزدِیک چشمے
۳۱ پر کھڑا تھا ۔ اَور کہا۔ اَے تُو جو خُداوند کی طرف سے مُبارک
ہَے۔تُو گھر میں آ۔کس لِئے باہر کھڑا ہے ؟ مَیں نے گھر اَور اُونٹوں
۳۲ کے لِئے بھی مقام تیار کِیا ہَے ۔ اَور وہ اُس شخص کو گھر میں لایا۔
اَور اُونٹوں کو کھولا۔ اور اُن کو بھُوسہ اَور چارا ڈالا۔ اَور اُس کے
پاؤں اَور اُس کے ساتھیوں کے پاؤں دھونے کا پانی دِیا ۔
۳۳ پھر کھانا اُس کے آگے رکھّا گیا۔ پر وہ بولا۔ کہ مَیں جب تک اپنی
۳۴ بات نہ کہُوں۔ نہ کھاؤُنگا۔ وہ بولا کہہ ۔ اُس نے کہا۔ کہ مَیں
اِبرؔاہیم کا نوکر ہُوں ۔
۳۵ اَور خُداوند نے میرے آقا کو بہُت برکت دی۔ اَور وہ بڑا
آدمی ہَے۔ اَور اُس نے اُسے بھیڑ بکریاں اَور گائے بَیل اَور
سونا چاندی اور لَونڈیاں اَور غُلام اَور اُونٹ اور گدھے بخشے
۳۶ ہیں ۔ اَور میرے آقا کی بیوی سارؔہ سے بُڑھاپے میں اِس کے لِئے
۳۷ بیٹا پَیدا ہُؤا۔ اَور اُس نے اپنا سب کُچھ اسی کو دے دِیا ۔ اَور
میرے آقا نے یہ کہہ کر مُجھ سے قَسم لی۔ کہ تُو کنعانیوں کی بیٹیوں
میں سے جن کے مُلک میں مَیں رہتا ہُوں۔ کِسی کو میرے بیٹے
۳۸ کی بیوی بنانے کے لِئے نہ لینا ۔ بلکہ تُو میرے باپ کے گھر
میرے رِشتہ داروں کے پاس جانا اور میرے بیٹے کے واسطے
بیوی لینا ۔ تب مَیں نے اپنے آقا سے کہا۔ شاید وہ عَورت میرے ۳۹
ساتھ نہ آئے ۔ تب اُس نے مُجھے کہا۔ کہ خُداوند جس کے ۴۰
حُضُور مَیں چلتا ہُوں۔ اپنا فرِشتہ تیرے ساتھ بھیجیگا۔ اور وہ
تُجھے راہ میں کامیاب کریگا۔ تُو میرے رِشتہ داروں اَور میرے
باپ کے گھر میں سے میرے بیٹے کے لِئے بیوی لا ۔ اَور جب ۴۱
تُو میرے رِشتہ داروں کے پاس جا پہنچے۔ تب تُو میری قَسم سے
چھُوٹیگا۔ پر اگر وہ تُجھے نہ دیں۔ تو بھی تُو میری قَسم سے چھُوٹا ۔
پس آج مَیں اِس چشمے پر آیا۔ اور کہا۔ کہ اَے خُداوند میرے ۴۲
آقا اِبرؔاہیم کے خُدا۔ اگر تُو میرے سفر کو جو مَیں کرتا ہُوں مُبارک
کرے ۔ تو دیکھ کہ مَیں پانی کے چشمے کے پاس کھڑا ہُوں اَور وہ ۴۳
کنواری جو پانی بھرنے نکلے۔ اور مَیں اُس سے کہُوں۔ کہ اپنے
گھڑے میں سے مُجھے تھوڑا سا پانی پینے کو دے ۔ اور وہ مُجھے کہے۔ کہ ۴۴
تُو پی۔ اَور مَیں تیرے اُونٹوں کے لِئے بھی بھرُونگی تو وہ وُہی عَورت
ہو۔ جِسے خُداوند نے میرے آقا کے بیٹے کے لِئے مُقرّر کِیا ہَے ۔
اَور مَیں اپنے دِل میں یہ بات کہہ ہی رہا تھا۔ کہ دیکھو رِبقؔہ اپنے ۴۵
کاندھے پر گھڑا لِئے باہر نکلی۔ اَور چشمے میں اُتری اور پانی بھرا۔
تب مَیں نے اُس سے کہا۔ مُجھے پانی پِلا ۔ تو اُس نے جلدی سے ۴۶
گھڑا اُتارا۔ اَور بولی۔ کہ پی لے۔ اَور مَیں تیرے اُونٹوں کو بھی
پانی پِلاؤُنگی۔ چنانچہ مَیں نے پیا۔ اَور اُس نے میرے اُونٹوں
کو بھی پِلایا ۔ تب مَیں نے اُس سے پُوچھا اَور کہا۔ کہ تُو کس کی بیٹی ۴۷
ہَے ؟ وہ بولی۔ کہ مَیں بتُوایل بن ناحُور کی بیٹی ہُوں جو مِلکہ سے
اُس کے لِئے پَیدا ہُؤا۔ اَور مَیں نے نتھ اُس کی ناک میں اَور
کڑے اُس کے ہاتھوں میں پہنائے ۔ اَور مَیں نے جُھک کر ۴۸
خُداوند کو سجدہ کِیا۔ اَور خُداوند اپنے آقا اِبرؔاہیم کے خُدا کو مُبارک
کہا۔ جس نے مُجھے سیدھی راہ دِکھائی۔ تاکہ اپنے آقا کے بھائی کی
بیٹی اُس کے بیٹے کے واسطے لُوں ۔ سو اگر تُم مہربانی اور راستی ۴۹
سے میرے آقا کے ساتھ پیش آنا چاہتے ہو۔ تو مُجھ سے کہو۔

کو جا۔ اَور وَہاں رہ۔ اَور خُدا کے لِئے جو تُجھے اُس وقت دِکھائی دِیا جب تُو اپنے بھائی عیسَو کے پاس سے بھاگا جا رہا تھا۔
۲ ایک مذبح بنا۔ تب یعقُوب نے اپنے گھرانے اَور اَپنے سب ہمراہیوں سے کہا کہ بیگانے بُتوں کو جو تُمہارے درمیان ہیں۔
۳ نکال پھینکو اَور پاک ہو جاؤ اَور اَپنے کپڑے بدلو۔ اَور آؤ ہم اُٹھیں اَور بیت ایل کو جائیں۔ اَور مَیں وہاں خُدا کے لِئے جس نے میری تنگی کے دِن میری دُعا قبُول کی اَور جو جس راہ میں
۴ کہ مَیں چلا۔ میرے ساتھ رہا۔ مذبح بناؤنگا۔ تب اُنہوں نے سارے بُتوں کو جو اُن کے پاس تھے۔ اَور بالیاں جو اُن کے کانوں میں تھیں۔ یعقُوب کو دیں۔ اَور یعقُوب نے اُنہیں بلُوط
۵ کے درخت کے نیچے جو سِکم کے نزدیک تھا دبا دِیا۔ اَور تب اُنہوں نے کُوچ کیا۔ اَور اُن کے آس پاس کے شہروں پر خُدا
۶ کا خوف پڑا اَور اُنہوں نے بنی یعقُوب کا پیچھا نہ کیا۔ اَور یعقُوب اَور سب لوگ جو اُس کے ساتھ تھے۔ کِنعان کے مُلک لُوز کو
۷ جو بیت ایل ہے آئے۔ اَور اُس نے وہاں مذبح بنایا اَور اُس مقام کو بیت ایل کہا۔ کیونکہ جب وہ اپنے بھائی کے سامنے سے
۸ بھاگا۔ تو وہاں اُسے خُدا دِکھائی دِیا۔ اَور رِفقہ کی دائی دبورہ مرگئی۔ اَور وہ بیت ایل کے بلُوط کے درخت کے نیچے دفنائی گئی۔ اَور اُس جگہ کا نام الوّن بکُوت ہُؤا۔
۹ اَور خُدا یعقُوب کو جب وہ فدّان ارام سے واپس آیا۔
۱۰ پھر دِکھائی دِیا اَور اُسے برکت بخشی۔ اَور خُدا نے اُس سے کہا۔ کہ تیرا نام یعقُوب ہے۔ پر آگے کو تیرا نام یعقُوب نہ ہوگا۔ بلکہ تیرا نام اِسرائیل ہوگا۔ سو اُس نے اُس کا نام اِسرائیل
۱۱ رکھا۔ پھر خُدا نے اُس سے کہا۔ مَیں خُدائے قادِر ہُوں۔ تُو برومند ہو اَور بہت ہو جا۔ قَوم بلکہ قَوموں کے گروہ تُجھ سے پیدا
۱۲ ہونگے۔ اَور بادشاہ تیری صُلب سے نِکلیں گے۔ اَور جو سرزمین مَیں نے ابراہیم اَور اِسحاق کو دی سو مَیں تُجھ کو دُونگا۔ اَور تیرے

بعد تیری نسل کو بھی یہی مُلک دُونگا۔ ۱۳ تب خُدا اُس کے پاس سے اُوپر چلا گیا۔ ۱۴ اَور یعقُوب نے اُس جگہ جہاں خُدا اُس سے ہم کلام ہُؤا تھا۔ پتھر کا ایک سُتون یادگار کھڑا کر دِیا اَور اُس پر تپاؤن اَور تیل ڈالا۔ ۱۵ اَور یعقُوب نے اُس جگہ کا نام جہاں خُدا اُس سے ہم کلام ہُؤا تھا۔ بیت ایل رکھا۔
۱۶ تب اُنہوں نے بیت ایل سے کُوچ کیا۔ اَور افراتہ تھوڑی دُور رہ گیا تھا کہ راخیل کو دردِ زہ لگا۔ جو بشدّت سخت تھا۔ ۱۷ اَور جب وہ سخت درد میں مُبتلا تھی تو دائی نے اُس سے کہا۔ نہ ڈر۔ اَب کے بھی تُجھ سے بیٹا ہی ہوگا۔ ۱۸ اَور یُوں ہُؤا کہ مَوت کے وقت اُس کی جان نِکلنے سے پیشتر اُس نے اُس کا نام بن اُونی رکھا۔ مگر اُس کے باپ نے اُس کا نام بنیامِین رکھا۔
۱۹ اَور راخیل مرگئی۔ اَور افرات یعنی بیت لحم کی راہ میں دفن کی گئی۔ ۲۰ اَور یعقُوب نے اُس کی قبر پر ایک سُتون کھڑا کیا۔ اَور راخیل کی قبر کا یہ سُتون آج تک ہے۔ ۲۱ پھر اِسرائیل نے کُوچ کیا۔ اَور اپنا خیمہ مجدل عادر کی پرلی طرف لگایا۔ ۲۲ اَور جب اِسرائیل اُس سرزمین میں جا رہا۔ تو رُوبِن گیا۔ اَور اپنے باپ کی مدخولہ بلہہ سے ہم بستر ہُؤا۔ اَور اِسرائیل نے یہ سُنا۔
اَور یعقُوب کے بارہ بیٹے تھے۔ ۲۳ لیاہ کے بیٹے۔ رُوبِن یعقُوب کا پہلوٹھا اَور شمعُون اَور لاوی اَور یہوداہ اَور اِشکار اَور زبُولون۔ ۲۴ اَور راخیل کے بیٹے یُوسُف اَور بنیامِین۔ ۲۵ اَور راخیل کی لونڈی بلہہ کے بیٹے دان اَور نفتالی۔ ۲۶ اَور لیاہ کی لونڈی زلفہ کے بیٹے جاد اَور آشیر۔ یعقُوب کے بیٹے جو فدّان ارام میں اُس کے لِئے پیدا ہُوئے یہی ہیں۔ ۲۷ اَور یعقُوب ممرے میں جو قریت اربع یعنی حبرون ہے۔ جہاں ابراہیم اَور اِسحاق نے ڈیرا کیا تھا۔ اپنے باپ اِسحاق کے پاس آیا۔ ۲۸ اَور اِسحاق کی عُمر ایک سَو اَسّی برس کی ہُوئی۔ ۲۹ تب اِسحاق نے جان دی اَور فَوت ہُؤا۔ اَور بُوڑھا اَور زِندگی سے سیر ہو کر اپنے لوگوں میں جا ملا۔ اَور اُس کے

بیٹوں عیسو اور یعقوب نے اُسے دفن کیا ٭

# باب ۳۶

عیسو کا نسب نامہ۔

۱ عیسو یعنی ادوم کا نسب نامہ یہ ہے ۞ ۲ عیسو نے کنعان کی بیٹیوں میں سے یہ عورتیں کیں۔ عادہ بنت ایلون حتی۔ اور اُہلیبامہ بنت عنہ بن صبعون حوری ۞ ۳ اور بسمت بنت اسماعیل نبایوت کی بہن ۞ ۴ عادہ سے عیسو کے لئے الیفاز ۵ پیدا ہوا۔ اور بسمت سے رعوایل پیدا ہوا ۞ اور اُہلیبامہ سے یعوش۔ یعلام اور قورح پیدا ہوئے۔ یہ عیسو کے بیٹے ہیں جو اُس کے لئے ملک کنعان میں پیدا ہوئے ۞

۶ اور عیسو اپنی بیویوں اور بیٹوں اور بیٹیوں اور اپنے گھر کے سب نوکر چاکروں۔ اور اپنے مواشیوں اور سب جانوروں اور تمام جائداد کو جو اُس نے ملک کنعان میں جمع کی تھی لیا۔ اور اپنے بھائی یعقوب کے پاس سے دوسرے ملک کو چلا گیا ۞ ۷ کیونکہ اُن کے پاس سامان اس قدر زیادہ ہو گیا تھا کہ دونوں ایک جگہ نہ رہ سکے۔ اور مواشیوں کی کثرت کے سبب سے اس سرزمین میں جہاں انکا قیام تھا۔ انکا پورا نہیں پڑتا تھا ۞ ۸ اور عیسو یعنی ادوم کوہ شعیر میں جا بسا ۞

۹ اور کوہ شعیر کے ادومیوں کے باپ عیسو کا یہ نسب نامہ ۱۰ ہے ۞ بنی عیسو کے یہ نام ہیں۔ عیسو کی بیوی عادہ کا بیٹا ۱۱ الیفاز۔ اور اس کی بیوی بسمت کا بیٹا رعوایل ۞ بنی الیفاز ۱۲ یہ تھے۔ تیمان اور اومار اور صفو اور جعتام اور قنز ۞ تمنع الیفاز بن عیسو کی ایک مدخولہ تھی۔ اس سے الیفاز کے لئے ۱۳ عمالیق پیدا ہوا۔ یہ عیسو کی بیوی عادہ کی اولاد ہیں ۞ بنی رعوایل یہ تھے۔ نحت اور زارح اور شمہ اور مزہ۔ یہ عیسو کی بیوی بسمت ۱۴ کی اولاد ہیں ۞ اور عیسو کی بیوی اُہلیبامہ بنت عنہ بن صبعون کی اولاد یہ ہیں۔ اُس سے عیسو کے لئے یعوش اور یعلام اور قورح پیدا ہوئے ۞

۱۵ اور بنی عیسو میں یہ رئیس تھے۔ عیسو کے پہلوٹھے الیفاز کی اولاد میں۔ رئیس تیمان۔ رئیس اومار۔ رئیس صفو۔ رئیس قنز ۞ ۱۶ رئیس قورح۔ رئیس جعتام۔ رئیس عمالیق۔ ادوم کی سرزمین میں الیفاز کے یہی رئیس تھے۔ اور یہ عادہ کے بیٹے تھے ۞ ۱۷ بنی رعوایل بن عیسو یہ ہیں۔ رئیس نحت۔ رئیس زارح۔ رئیس شمہ۔ رئیس مزہ ادوم کی سرزمین میں یہ رعوایل کے رئیس تھے۔ اور یہ عیسو کی بیوی بسمت کے بیٹے تھے ۞ ۱۸ عیسو کی بیوی اُہلیبامہ کی اولاد۔ رئیس یعوش۔ رئیس یعلام۔ اور رئیس قورح۔ یہ عیسو کی بیوی اہلیبامہ بنت عنہ کے رئیس تھے ۞ ۱۹ سو عیسو یعنی ادوم کی اولاد اور انکے رئیس یہ ہیں ۞

۲۰ اور اس ملک کے باشندے بنی شعیر حوری یہ ہیں لوطان اور شوبال اور صبعون اور عنہ ۞ ۲۱ اور دیشون اور ایصر اور دیشان یہ ملک ادوم میں حوریوں یعنی بنی شعیر کے رئیس تھے ۞ ۲۲ لوطان کے بیٹے حوری اور ہیمام اور لوطان کی بہن تمناع ۞ ۲۳ شوبال کے بیٹے۔ علوان اور مانحت اور عیبال و شفو اور اونام ۞ ۲۴ صبعون کے بیٹے۔ ایہ اور عنہ۔ یعنی وہ عنہ جس نے اپنے باپ صبعون کے گدھے چراتے وقت بیابان میں گرم چشمے پائے ۞ ۲۵ عنہ کا بیٹا دیشون اور عنہ کی بیٹی اُہلیبامہ ۞ ۲۶ دیشون کے بیٹے حمدان اور اشبان اور یتران اور کران ۞ ۲۷ ایصر کے بیٹے۔ بلہان اور زعوان اور عقان ۞ ۲۸ دیشان کے بیٹے۔ عوض اور اران ۞ ۲۹ سو حوریوں کے یہ رئیس ہیں۔ رئیس لوطان رئیس شوبال۔ رئیس صبعون۔ رئیس عنہ ۞ ۳۰ رئیس دیشون۔ رئیس ایصر۔ رئیس دیشان۔ ملک شعیر میں حوریوں کے رئیس یہ تھے ۞

۳۱ اور پیشتر اس کے کہ بنی اسرائیل میں سے کوئی بادشاہ قابض ہوا۔ ملک ادوم پر یہ بادشاہ حکمران تھے ۞ ۳۲ ادوم میں بالع بن بعور بادشاہ تھا اور اُسکا دارالسلطنت دنہابہ تھا ۞ ۳۳ بالع

کی مَوت کے بعد یُوباب بِن زیرح جو کہ بُصرہ کا تھا۔ بادشاہ
۳۴ ہُوا۔ یُوباب کی مَوت کے بعد حُشام جو کہ تیمانیوں کے مُلک کا
۳۵ تھا بادشاہ ہُوا۔ حُشام کی مَوت کے بعد ہدد بن بدد بادشاہ
ہُوا جس نے موآب کی سرزمین میں مِدیان پر فتح پائی۔ اِسکا
۳۶ دارالسلطنت عَوِیت تھا۔ ہدد کی مَوت کے بعد سَملہ جو کہ
۳۷ مَسریقہ کا تھا بادشاہ ہُوا۔ سَملہ کی مَوت کے بعد شاؤل جو کہ
۳۸ رحوبوت برلب نہر کا تھا۔ بادشاہ ہُوا۔ شاؤل کی مَوت کے
۳۹ بعد بعل حانان بن عکبور بادشاہ ہُوا۔ بعل حانان بن عکبور کی
مَوت کے بعد ہدر بادشاہ ہُوا۔ اِس کا دارالسلطنت فاعُو
تھا۔ اور اُس کی بیوی کا نام مہیطبئیل بنت مطرید بن مے ضہاب
تھا۔

۴۰ اور عیسو کے رئیسوں کے نام اُن کے گھرانوں اور مقاموں
کے ناموں کے مطابق یہ ہیں۔ رئیس تمناع۔ رئیس عَلوَہ۔ رئیس
۴۱ یتیت۔ ۴۲ رئیس اُہلیبامہ۔ رئیس ایلہ۔ رئیس فینون۔ رئیس قنز
۴۳ رئیس تیمان۔ رئیس مبصار۔ رئیس مَجدِی ایل۔ رئیس عیرام
اِدوم کے رئیس یہ ہیں جن کے نام اُن کے مقبوضہ مُلک میں
اُن کے مسکن کے مطابق دیئے گئے ہیں۔ یہ وُہی عیسو ہے
جو اِدومیوں کا باپ ہے ٭

## باب ۳۷

۱ [یُوسُف کے خواب۔] اور یعقوب کنعان کے مُلک میں جہاں اُسکا
۲ باپ مُسافر تھا۔ رہنے لگا۔ اور یہ اُس کی نسلیں ہیں۔ جب
یُوسُف سترہ برس کا ہُوا وہ اپنے بھائیوں کے ساتھ گلہ چراتا
تھا۔ اور وہ جوان اپنے باپ کی بیویوں بلہہ اور زلفہ کے بیٹوں
کے ساتھ رہتا تھا اور یُوسُف نے اُن کے باپ کے پاس اُنکے
۳ بارے میں قبیح افواہ پہنچادی۔ اور اسرائیل یُوسُف کو اپنے
سب لڑکوں سے زیادہ پیار کیا کرتا تھا۔ کیونکہ وہ اُسکے بڑھاپے
کا بیٹا تھا اور اُس نے اُس کے لئے ایک آستین دار لبادہ بنوایا۔
۴ اور اُسکے بھائیوں نے دیکھ کر کہ اُن کا باپ اُس کے سب بھائیوں
سے اُسے زیادہ پیار کرتا ہے۔ اُس سے کینہ رکھا۔ یہاں تک
کہ اُس سے صُلح کی بات نہ کرسکتے تھے۔

۵ اور یُوسُف نے ایک خواب دیکھا۔ جو اُس نے اپنے بھائیوں
کو بتایا۔ تب وہ اُس سے زیادہ نفرت کرنے لگے۔ ۶ اُس نے
اُن سے کہا۔ سُنو یہ خواب مَیں نے دیکھا ہے۔ ۷ کہ ہم کھیت میں
پُولے باندھتے ہیں۔ اور دیکھو۔ میرا پُولا اُٹھا اور سیدھا کھڑا ہُوا۔
اور تُمہارے پُولے آس پاس کھڑے ہو کر۔ میرے پُولے کے آگے
جُھکے۔ ۸ تب اُس کے بھائیوں نے اُسے کہا۔ کیا تُو ہمارا بادشاہ
ہوگا یا ہمارا حاکم ہوگا؟ اور اُس کے خوابوں اور اُس کی باتوں سے اُن
کا کینہ زیادہ ہُوا۔ ۹ پھر اُس نے اَور خواب دیکھا۔ اور اُسے اپنے
بھائیوں سے بیان کر کے کہا۔ کہ مَیں نے ایک اَور خواب دیکھا
کہ سُورج اور چاند اور گیارہ ستارے میرے آگے جُھکے۔ ۱۰ اور جب
اُس نے یہ اپنے باپ اور بھائیوں سے بیان کیا۔ تب اُس کے
باپ نے اُسے جھڑکا اور اُسے کہا۔ کہ یہ کیا خواب ہے۔ جو
تُو نے دیکھا ہے؟ کیا مَیں اور تیری ماں اور تیرے بھائی
آئینگے اور زمین تک تیرے آگے جُھکیں گے۔ ۱۱ پس اُسکے بھائیوں
نے اُس سے حسد کیا۔ لیکن اُس کے باپ نے اِس بات کو
دِل میں رکھا۔

۱۲ [یُوسُف کا بیچا جانا۔] اور اُس کے بھائی اپنے باپ کے گلے
چرانے کے لئے شکم کو گئے۔ ۱۳ تب اسرائیل نے یُوسُف سے
کہا۔ کیا تیرے بھائی شکم میں نہیں چراتے ہیں؟ آ مَیں تجھے اُن
کے پاس بھیجوں۔ اُس نے اُسے کہا۔ کہ مَیں حاضر ہُوں۔ ۱۴ تب

---

باب ۳۷: ۵۔ یُوسُف کے یہ خواب خُدا کی طرف سے تھے۔ جیسے کہ وہ تھے جنکا ذکر اِسی کتاب کے چالیسویں اور اکتالیسویں باب میں کیا گیا ہے۔ ورنہ عام طور پر خوابوں پر اعتبار کرنے کی کلام مُقدس میں ممانعت ہے۔ (دیکھو تثنیہ باب ۱۸: ۱۰۔ یرمیاہ باب ۲۳: ۳۲)

اُس نے کہا۔ کہ جا دیکھ کہ تیرے بھائی اَور گلّے خیریت سے ہیں۔
اَور میرے پاس خبر لا۔ سو اُس نے اُسے حبرون کی وادی سے بھیجا
۱۵ اَور وہ سِکم میں آیا۔ تب ایک شخص اُسے مِلا۔ اَور وہ وسیع میدان
میں بے راہ جا رہا تھا۔ تب اُس شخص نے اُس سے پُوچھا۔ کہ تُو کیا
۱۶ ڈھونڈتا ہے؟ وہ بولا۔ مَیں اپنے بھائیوں کو ڈھونڈتا ہُوں۔
۱۷ براہِ کرم بتا وہ کہاں چراتے ہیں؟ وہ شخص بولا۔ وہ یہاں سے چلے
گئے اَور مَیں نے اُنہیں یہ کہتے سُنا۔ کہ آؤ ہم دوتائن کو جائیں۔ تب یُوسف
اپنے بھائیوں کے پیچھے چلا اَور اُنہیں دوتائن میں پایا۔
۱۸ جب اُنہوں نے اُسے دُور سے دیکھا۔ تو پیشتر اِس سے کہ وہ
۱۹ نزدیک آئے۔ اُس کے قتل کا منصوبہ باندھا۔ اَور ایک نے دُوسرے
۲۰ سے کہا۔ دیکھو وہ صاحبِ خواب آ رہا ہے۔ سو آؤ ہم اُسے مار ڈالیں
اَور کسی حَوض میں ڈال دیں اَور کہیں کہ کوئی بُرا درندہ اُسے کھا
۲۱ گیا۔ اَور دیکھیں کہ اُس کے خوابوں کا کیا نتیجہ ہوگا؟ تب رُوبِن
سُنکر اُس کو اُن کے ہاتھوں سے بچانے کے لئے۔ بولا۔ کہ ہم اُسے
۲۲ قتل نہ کریں۔ اَور کہا۔ کہ اُسکا خُون مت بہاؤ بلکہ اُسے اُس
حَوض میں جو بیابان میں ہے ڈال دو۔ اَور اُس پر ہاتھ نہ ڈالو
تاکہ وہ اُن کے ہاتھوں سے بچا کر اُس کے باپ تک اُسے
۲۳ پھر پُہنچائے۔ جب یُوسف اپنے بھائیوں کے پاس آیا۔ تو
۲۴ اُنہوں نے اُس کا آستین دار لبادہ جو وہ پہنے تھا۔ اُتارا۔ اَور
اُسے پکڑ کر حَوض میں ڈال دیا۔ وہ حَوض خالی تھا۔ اِس میں پانی
نہ تھا۔

۲۵ اَور وہ روٹی کھانے بیٹھے اَور اُنہوں نے آنکھیں اُٹھائیں
تو دیکھا کہ اسمٰعیلیوں کا ایک قافلہ نکعت اَور بلسان اَور دھونا
اُونٹوں پر لادے ہُوئے جلعاد سے آتا ہے۔ کہ اُنہیں مصر میں
۲۶ لے جائے۔ تب یہُودہ نے اپنے بھائیوں سے کہا۔ کہ اگر ہم
اپنے بھائی کو مار ڈالیں اَور اُس کا خُون چھپائیں۔ تو کیا فائدہ
۲۷ ہوگا؟ آؤ اُسے اسمٰعیلیوں کے ہاتھ بیچیں اَور اُس پر اپنے
ہاتھ نہ ڈالیں۔ کیونکہ وہ ہمارا بھائی اَور ہمارا خُون ہے۔ اَور اُسکے
بھائیوں نے اُس کی بات مانی۔ ۲۸ اُس وقت دو مدیانی سَوداگر
اُدھر سے گُذرے۔ سو اُنہوں نے یُوسف کو کھینچ کر حَوض سے باہر
نِکالا اَور اسمٰعیلیوں کے ہاتھ بیس روپیہ کو بیچا۔ اَور وہ یُوسف
کو مصر میں لائے۔

۲۹ اَور رُوبِن حَوض پر لَوٹ کر آیا اَور جب دیکھا۔ کہ یُوسف اُس
میں نہیں ہے۔ تو اپنے کپڑے پھاڑے۔ ۳۰ اَور وہ اپنے بھائیوں کے
پاس گیا۔ اَور کہا۔ کہ لڑکا تو نہیں ہے۔ اَب مَیں کہاں جاؤں؟
۳۱ پھر اُنہوں نے یُوسف کا لبادہ لیا۔ اَور ایک بکری کا بچہ ذبح
کیا۔ اَور لبادہ کو لہُو میں تر کیا۔ ۳۲ اَور اُنہوں نے اُس آستین دار لبادہ
کو بھیجا۔ اَور وہ اُسے اُنکے باپ کے پاس لائے اَور کہا۔ کہ ہم نے اُسے
پایا۔ اِسے پہچان۔ کہ یہ تیرے بیٹے کا لبادہ ہے یا نہیں۔ ۳۳ اَور
اُس نے اُسے پہچانا۔ اَور کہا کہ یہ تو میرے بیٹے کا لبادہ ہے۔ کوئی
بُرا درندہ اُسے کھا گیا۔ یُوسف درحقیقت پھاڑا گیا۔ ۳۴ تب یعقُوب
نے اپنے کپڑے پھاڑے اَور ٹاٹ اپنی کمر پر باندھا اَور بہُت
دِنوں تک اپنے بیٹے کا ماتم کرتا رہا۔ ۳۵ اُس کے سب بیٹے اَور
اُس کی سب بیٹیاں اُسے تسلّی دینے اُٹھیں۔ اَور وہ تسلّی پذیر نہ
ہوتا تھا۔ اَور بولا۔ کہ مَیں ماتم کرتا ہُوا اپنے بیٹے کے پاس برزخ
میں اُترُونگا۔ سو اُس کا باپ اُس کے لئے رویا۔ ۳۶ اَور مدیانیوں
نے اُسے مصر میں پُوطیفرع کے پاس جو فرعون کا خواجہ سرا اَور
پہریداروں کا سردار تھا بیچا +

باب ۳۷: ۲۸۔ یُوسف کا بیچا جانا خُداوند یسُوع مسیح کے بیچے جانے کا۔ جو تیس روپوں میں بیچا گیا ہے۔ پیش نشان ہے +

باب ۳۷: ۳۵۔ برزخ وہ جگہ ہے جہاں کہ نیک لوگوں کی رُوحیں ہمارے مُنجی خُداوند کی مَوت سے پہلے۔ مرنے کے بعد جاتی تھیں۔ اصلی عبرانی لفظ کے معنے بعض دفعہ قبر کے بھی لئے جاتے ہیں۔ مگر یہاں پر قبر کے معنے نہیں لئے جا سکتے۔ کیونکہ یعقُوب کا خیال تھا کہ یُوسف پھاڑا گیا اَور قبر میں نہ تھا۔ تو یعقُوب کا مطلب یہ تھا کہ جہاں یُوسف کی رُوح ہے۔ مَیں وہاں جا کر آرام کرُونگا +

# باب ۳۸

یہُودہ اَور تامار۔

۱ اَور اُس وقت یُوں ہُوا۔ کہ یہُودہ اپنے بھائیوں سے جُدا ہُؤا اَور ایک عُدلّامی شخص حِیرہ نامی کے ہاں گیا۔ ۲ اَور یہُودہ نے وَہاں شُوعؔ نام ایک کِنعانی مَرد کی بیٹی کو دیکھا اَور اُسے بیاہا اَور اُس سے خَلوت کی۔ ۳ وہ حامِلہ ہُوئی اَور اُس سے بیٹا پَیدا ہُؤا۔ اَور اُس کا نام عِیرؔ رکھا۔ ۴ اَور اُسے پِھر حمل ہُؤا۔ اَور بیٹا پَیدا ہُؤا۔ اَور اُس کا نام اونانؔ رکھا۔ ۵ اَور وہ پھر حامِلہ ہُوئی اَور اُس سے بیٹا ہُؤا۔ اَور اُس کا نام شِیلہؔ رکھا۔ اَور اُس کی پَیدائِش کے وَقت وہ کزِیبؔ میں تھی۔ ۶ اَور یہُودہ نے اپنے پہلوٹھے عِیرؔ کے لِئے ایک عَورت بیاہی۔ جِس کا نام تامارؔ تھا۔ ۷ اَور عِیرؔ یہُودہ کا پہلوٹھا خُداوند کی نِگاہ میں شرِیر تھا۔ سو خُداوند نے اُسے مار دِیا۔ ۸ تب یہُودہ نے اونانؔ سے کہا۔ کہ اپنے بھائی کی بِیوی کے پاس جا۔ اَور اُس سے بیاہ کر۔ اَور اپنے بھائی کے لِئے نسل قائم کر۔ ۹ لیکن اونان نے جانا کہ یہ میری نسل نہ کہلائیگی۔ تو یُوں ہُؤا۔ کہ جب وہ اپنے بھائی کی بِیوی سے خَلوت کرتا۔ تو نطفہ زمِین پر ضائع کرتا۔ تا نہ ہو۔ کہ اُس کے بھائی کی اُس سے نسل ہو۔ ۱۰ اَور اُس کا یہ کام خُداوند کی نِگاہ میں بُرا تھا۔ اِس لِئے اُس نے اُسے بھی مار دِیا۔ ۱۱ تب یہُودہ نے اپنی بہُو تامارؔ سے کہا۔ کہ اپنے باپ کے گھر میں بَیٹھی رہ۔ جب تک کہ میرا بیٹا شِیلہ بڑا ہو۔ کیونکہ اُس نے کہا۔ نہ ہو کہ وہ بھی اپنے بھائیوں کی طرح مَر جائے۔ سو تامار جا کر اپنے باپ کے گھر میں رہنے لگی۔

۱۲ اَور بہُت دِن گُذر گئے۔ تو شُوعؔ کی بیٹی یہُودہ کی بِیوی مر گئی۔ اَور جب یہُودہ تسلّی پذیر ہُؤا۔ تو وہ اپنی بھیڑوں کی پشم کُترنے والوں کے پاس تِمنتؔ میں اپنے دوست حِیرہ عُدلّامی کے ساتھ گیا۔ ۱۳ اَور تامار کو خبر دی گئی اَور کہا گیا۔ کہ دیکھ تیرا خُسر اپنی بھیڑوں کی پشم کُترنے کے لِئے تِمنتؔ کو جاتا ہے۔ ۱۴ تب اُس نے اپنے بیوگی کے کپڑوں کو اُتارا۔ اَور بُرقع اوڑھا اَور نقاب ڈالا۔ اَور عینائمؔ کے ترا ہے میں جو تِمنتؔ کے راستے پر ہے جا بَیٹھی۔ کیونکہ اُس نے دیکھا۔ کہ شِیلہ بڑا ہُؤا۔ اَور مُجھے اُسکی بِیوی نہیں بنایا۔ ۱۵ یہُودہ نے اُسے دیکھ کر سمجھا کہ کوئی فاحِشہ ہے۔ کیونکہ وہ اپنا مُنہ چھپائے ہُوئے تھی۔ ۱۶ اَور وہ راہ سے اُس کی طرف پھرا اَور اُسے کہا۔ آ میرے ساتھ خلوت کر۔ کیونکہ اُس نے نہ جانا۔ کہ یہ میری بہُو ہے۔ وہ بولی۔ کہ خلوت کرنے کے لِئے تُو مُجھے کیا دیگا؟ ۱۷ وہ بولا میں گلّے میں سے بکری کا ایک بچّہ تُجھے بھیجُونگا۔ اُس نے کہا۔ جب تک تُو اُسے بھیجے۔ مُجھے کُچھ گِرو دے۔ ۱۸ وہ بولا۔ مَیں تُجھے کیا گِرو دُوں؟ وہ بولی۔ اپنی خاتم اَور ڈوری اَور عصا جو تیرے ہاتھ میں ہے۔ اَور اُس نے وہ اُسے دے دیں۔ اَور اُس کے ساتھ خلوت کی۔ اَور وہ اُس سے حامِلہ ہُوئی۔ ۱۹ تب وہ اُٹھی اَور چلی گئی۔ اَور بُرقع اُتار دِیا۔ اَور بیوگی کے کپڑے پہن لِئے۔ ۲۰ اَور یہُودہ نے اپنے عُدلّامی دوست کے ہاتھ بکری کا بچّہ بھیجا۔ تاکہ اُس عَورت کے ہاتھ سے اپنا گِرو واپس لے۔ مگر اُس نے اُس کو نہ پایا۔ ۲۱ تب اُس نے اُس جگہ کے لوگوں سے پُوچھا۔ کہ وہ فاحِشہ جو عینائمؔ میں راستے پر ہوتی تھی کہاں ہے؟ وہ بولے یہاں کوئی فاحِشہ ہرگز نہ تھی۔ ۲۲ تب وہ یہُودہ کے پاس واپس آیا اَور کہا۔ کہ مَیں اُسے پا نہیں سکا۔ اَور وہاں کے لوگ بھی کہتے ہیں۔ کہ وہاں کوئی فاحِشہ ہرگز نہ تھی۔ ۲۳ یہُودہ بولا۔ وہ چیزیں وُہی لے۔ نہ ہو کہ لوگ ہمارے ساتھ ٹھٹھا کریں۔ دیکھ مَیں نے تو بکری کا بچّہ بھیجا پر تُو نے اُسے نہ پایا۔

۲۴ اَور قریباً تِین مہینے گُذرنے کے بعد یہُودہ کو بتایا گیا۔

باب ۳۸: ۸۔ جب کوئی شادی شُدہ آدمی بے اَولاد مرجاتا۔ تو اُسکا بھائی یا قریب رِشتہ دار مرحُوم کی بِیوی بیاہ لیتا۔ اَور جو بیٹے پَیدا ہوتے۔ مرحُوم کے بیٹے کہلاتے ہیں + (دیکھو تث ۲۵: ۵)

کہ تیری بہو تمار نے زنا کیا۔ اور دیکھ اُسے زنا کا حمل بھی ہے۔ ۲۵ یہوداہ بولا۔ کہ اُسے باہر لاؤ۔ تاکہ اُس کو جلایا جائے۝ جب وہ باہر نکالی گئی۔ تو اُس نے اپنے خسر کو کہلا بھیجا۔ کہ جس شخص کی یہ چیزیں ہیں۔ اُسی سے میں حاملہ ہوں۔ اور کہا۔ دریافت کرو۔ کہ یہ خاتم اور ڈوری اور یہ عصا کس کا ہے؟۝ ۲۶ تب یہوداہ نے اقرار کیا۔ اور کہا۔ کہ وہ مجھ سے زیادہ صادق ہے۔ کیونکہ میں نے اُس کو اپنے بیٹے سیلہ کی بیوی نہ بنایا۔ لیکن آگے کو وہ اُس سے ہم بستر نہ ہوا۝ ۲۷ اور اُس کے جننے کے وقت معلوم ہوا ۲۸ کہ اُس کے شکم میں توام ہیں۝ اور جب وہ جننے لگی۔ تو ایک نے اپنا ہاتھ نکالا۔ اور دائی نے پکڑ کے اُس کے ہاتھ میں سُرخ دھاگا باندھ کر کہا۔ کہ یہ پہلے نکلا۝ ۲۹ تب اُس نے اپنا ہاتھ اندر کھینچ لیا۔ اور وہیں اُس کا بھائی نکل آیا۔ تو وہ بولی۔ تو نے اپنے لئے کیسے درز بنالی! سو اُس کا نام فارص رکھا گیا۝ ۳۰ بعد اُس کے اُس کا بھائی جس کے ہاتھ میں سُرخ دھاگا بندھا تھا نکل آیا۔ اور اُس کا نام زارح رکھا گیا۔

## باب ۳۹

یوسف پر جھوٹا الزام۔

۱ اور یوسف مصر میں لایا گیا۔ اور پوطیفرع مصری نے جو فرعون کا خواجہ سرا اور اُس کے پہرہ داروں کا سردار تھا۔ اُس کو اسمٰعیلیوں کے ہاتھ سے جو اُسے وہاں لائے تھے مول لیا۝ ۲ اور خداوند یوسف کے ساتھ تھا۔ سو وہ اقبالمند ہوا۔ اور اپنے مصری آقا کے گھر رہا کرتا تھا۝ ۳ اور اُس کے آقا نے دیکھا۔ کہ خداوند اُس کے ساتھ ہے۔ اور کہ خداوند اُسکے سب کاموں میں اُسے کامیاب کرتا ہے۝ ۴ پس یوسف نے اُس کی نظر میں مقبولیت پائی اور اُس کی خدمت کرتا رہا۔ اور اُس نے اُسے اپنے گھر کا مختار ٹھہرا کر سب کچھ جو اُس کا تھا اُس کے ہاتھ میں سونپ دیا۝ ۵ اور یوں ہوا۔ کہ جس وقت سے اُس نے اُسے گھر پر اور اپنی سب چیزوں پر مختار کیا۔ خداوند نے اُس مصری کے گھر پر یوسف کے سبب سے برکت بخشی اور اُس کی سب چیزوں میں جو گھر میں اور کھیت میں تھیں خداوند کی برکت ہوئی۝ ۶ اور اُس نے اپنا سب کچھ یوسف کے ہاتھ میں سونپ دیا۔ اور روٹی کھانے کے سوا اُسے کسی چیز کی خبر نہ تھی۔ اور یوسف خوبصورت اور حسین طلعت تھا۝

۷ اور اِس کے بعد یوں ہوا۔ کہ اُس کے آقا کی بیوی کی آنکھ اُس پر لگی اور وہ بولی کہ میرے ساتھ ہم بستر ہو۝ ۸ لیکن اُس نے انکار کیا اور اپنے آقا کی بیوی سے کہا۔ دیکھ میرے آقا کو کسی چیز سے جو گھر میں میرے پاس ہے خبر نہیں اور اُس نے اپنا سب کچھ میرے ہاتھ میں سونپ دیا ہے۝ ۹ اور اِس گھر میں مجھ سے کوئی بڑا نہیں۔ اور اُس نے سوا تیرے۔ چونکہ تو اُس کی بیوی ہے۔ کوئی چیز میرے اختیار سے باہر نہیں رکھی۔ تو ایسی بڑی بدی اور خدا کا گناہ میں کیوں کروں؟۝ ۱۰ اور گو وہ اُس کو روز بروز کہتی تھی۔ مگر اُس نے نہ مانا۔ کہ اُس کے ساتھ سوئے تاکہ اُس سے زنا کرے۝ ۱۱ اتفاق سے ایک دن ایسا ہوا۔ کہ وہ اپنے کام کے لئے گھر میں آیا۔ اور گھر کے لوگوں میں سے وہاں کوئی نہ تھا۝ ۱۲ تب اُس نے اُس کا دامن پکڑ کے کہا۔ کہ میرے ساتھ ہم بستر ہو۔ وہ اپنا جُبّہ اُس کے ہاتھ میں چھوڑ کر باہر کو بھاگ گیا۝ ۱۳ جب اُس نے دیکھا کہ وہ اپنا جُبّہ میرے ہاتھ میں چھوڑ کر بھاگ گیا۝ ۱۴ تو اُس نے اپنے گھر کے لوگوں کو چلا کر بلایا اور کہا۔ دیکھو وہ کیسے عبرانی کو ہمارے پاس لایا۔ کہ وہ ہم سے کھیل کرے۔ وہ اندر آیا کہ میرے ساتھ ہم بستر ہو۔ اور میں بڑے زور سے چلائی۝ ۱۵ جب اُس نے سُنا۔ کہ میں نے آواز بلند کی اور چلائی تو وہ اپنا جُبّہ میرے ہاتھ میں چھوڑ کر بھاگ گیا۝ ۱۶ سو اُس نے اُس کا جُبّہ اپنے پاس رکھا جب تک کہ اُس کا آقا گھر میں نہ آیا۝ ۱۷ تب اُس نے ویسی ہی باتیں اُس سے کہیں۔ اور کہا۔ کہ یہ عبرانی غلام جس کو تو ہمارے پاس

۱۸ لایا اندر گھس آیا۔ کہ میرے ساتھ کھیل کرے۔ اور ایسا ہُؤا کہ جب مَیں نے آواز بلند کی اَور چلّا اُٹھی تو وہ اپنا جُبّہ میرے ۱۹ پاس چھوڑ کر باہر بھاگ گیا۔ جب اُس کے آقا نے یہ باتیں جو اُس کی بیوی نے کہیں کہ تیرے غلام نے مجھ سے یُوں کیا ۲۰ سُنیں۔ تو اُسکا غضب بھڑکا۔ اور یُوسفؔ کے آقا نے اُس کو پکڑوایا۔ اور اُس کو بادشاہ کے قیدیوں کے ساتھ قید خانہ میں ۲۱ بند کروایا۔ پس وہ قید خانہ میں رہا۔ لیکن خُداوند یُوسفؔ کے ساتھ تھا اُس نے اُس پر رحم کیا اور قید خانہ کے داروغہ کو اُس ۲۲ پر مہربان کیا۔ اور قید خانہ کے داروغہ نے سب قیدیوں کو جو قید میں تھے یُوسفؔ کے ہاتھ میں سونپا اور جو کام وہاں کیا ۲۳ جاتا تھا اُس کا وہ مختار ہُؤا۔ اور قید خانہ کا داروغہ کسی کام کو جو اُس کے ہاتھ میں تھا نہ دیکھتا تھا۔ اِس لئے کہ خُداوند اُس کے ساتھ تھا۔ اور جو کام وہ کرتا خُداوند اُسے کامیابی بخشتا تھا۔

## باب ۴۰

قیدیوں کے خواب اور تعبیر۔

۱ بعد ان باتوں کے یُوں ہُؤا کہ شاہِ مصرؔ کے ساقی اور نان پز نے اپنے آقا شاہِ مصرؔ کا قصور کیا۔ ۲ تو فرعونؔ اپنے دو خواجہ سراؤں ساقیوں کے سردار اور نان پزوں ۳ کے سردار سے ناراض ہُؤا۔ اور اُن کو پہریداروں کے سردار کے گھر کی نظر بندی میں اُسی قید خانہ میں جہاں یُوسفؔ بند ۴ تھا قید کروایا۔ پہریداروں کے سردار نے اُنہیں یُوسفؔ کے سپرد کیا اور اُس نے اُن کی خدمت کی اور وہ کچھ مُدّت تک ۵ قید خانہ میں رہے۔ اور اُن دونوں نے یعنے شاہِ مصرؔ کے ساقی اور نان پز نے جو قید خانہ میں بند تھے ایک ہی رات ایک ایک ۶ خواب جُدا جُدا تعبیر کا دیکھا۔ اور یُوسفؔ صبح کو اُن کے پاس اندر ۷ گیا اور دیکھا کہ وہ اُداس ہیں۔ اُس نے فرعونؔ کے خواجہ سراؤں سے جو اُس کے ساتھ اُس کے آقا کے گھر کے قید خانے میں تھے پُوچھا۔ کہ کس لئے آج تمہارے چہرے اُداس نظر آتے ہیں؟ ۸ وہ بولے ہم نے ایک ایک خواب دیکھا ہے اور کوئی نہیں جو ہمارے لِئے اُن کی تعبیر کرے۔ یُوسفؔ نے اُنہیں کہا۔ کیا تعبیریں خُدا ہی سے نہیں؟ مجھ سے بیان کرو۔

۹ تب سردار ساقی نے اپنا خواب یُوسفؔ سے بیان کیا اور اُسے کہا۔ مَیں نے دیکھا۔ کہ انگور کی ایک تاک میرے سامنے تھی۔ ۱۰ جس میں تین ڈالیاں تھیں۔ اُن میں کلیاں نکلیں اور پھول آئے اور انگور کے گُچھے پکے۔ ۱۱ اور فرعونؔ کا جام میرے ہاتھ میں تھا سو مَیں نے انگوروں کو لیکر فرعونؔ کے جام میں نچوڑا۔ اور وہ جام مَیں نے فرعونؔ کو دیا۔ ۱۲ تب یُوسفؔ بولا۔ اِس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ تین ڈالیاں تین دن ہیں۔ ۱۳ اور تین دن کے بعد فرعونؔ تیری عزت بحال کریگا۔ اور تجھے تیرا منصب پھر دیگا۔ اور تُو اُس کے ہاتھ میں پھر جام دیا کریگا۔ آگے کی طرح جب تُو فرعونؔ کا ساقی تھا۔ ۱۴ لیکن جب تُو خوشحال ہو تو مجھے یاد کرنا اور مجھ پر مہربانی کرنا اور فرعونؔ سے میرا ذکر کرنا۔ اور اِس گھر سے مجھے رہائی دلوانا۔ ۱۵ کہ مَیں عبرانیوں کی ولایت سے دھوکے سے لایا گیا۔ اور یہاں بھی مَیں نے کوئی ایسا کام نہیں کیا کہ جس کے سبب مَیں قید خانہ میں ڈالا جاتا۔ ۱۶ جب سردار نان پز نے دیکھا۔ کہ اُس نے اچھی تعبیر کی۔ تو یُوسفؔ سے کہا۔ کہ مَیں نے بھی خواب دیکھا۔ کہ میرے سر پر سفید روٹی کی تین ٹوکریاں تھیں۔ ۱۷ اور اُوپر کی ٹوکری میں فرعونؔ کے لِئے سب قسم کا کھانا تھا جو نان پز بناتا ہے۔ اور پرندے میرے سر پر کی اُس ٹوکری میں سے کھاتے تھے۔ ۱۸ یُوسفؔ نے جواب میں کہا۔ اِس کی تعبیر یہ ہے۔ کہ وہ تین ٹوکریاں تین دن ہیں۔ ۱۹ تین دن کے بعد فرعونؔ تیرا سر تیرے تن سے جُدا کریگا۔ اور درخت پر تجھے لٹکا دیگا۔ اور پرندے تیرا گوشت کھائیں گے۔

۲۰ اور تیسرے دن جو فرعونؔ کی سالگرہ کا دن تھا یُوں ہُؤا۔

کہ اُس نے اپنے سب درباریوں کی ضیافت کی۔ اور اُس نے سردار ساقی اور سردار نان پز کو اپنے درباریوں میں سے یاد کیا۔ ۲۱ اور اُس نے سردار ساقی کو اُس کے عُہدہ پر بحال کیا اور اُس ۲۲ نے فرعون کے ہاتھ میں جام دیا۔ لیکن اُس نے سردار نان پز کو پھانسی دی۔ جیسا یُوسف نے اُن سے تعبیریں کہی تھیں۔ ۲۳ مگر سردار ساقی یُوسف کو بھول گیا اور اُسے یاد نہ کیا۔

## باب ۴۱

فرعون کے خواب کی تعبیر۔

۱ اور ایسا ہُوا۔ کہ دو سال گذرنے کے بعد فرعون نے خواب دیکھا۔ کہ وہ لبِ دریا کھڑا ہے۔ ۲ اور دریا سے سات خُوبصورت اور موٹی گائیں نکلیں اور ۳ نیستان میں چرنے لگیں۔ اور اُس کے بعد اور سات گائیں بدشکل اور دُبلی دریا سے نکلیں۔ اور دریا کے کنارے پر اُن ۴ سات گائیوں کے نزدیک کھڑی ہُوئیں۔ اور اُن بدصورت اور دُبلی گائیوں نے اُن خُوبصورت اور موٹی سات گائیوں کو ۵ کھا لیا۔ تب فرعون جاگا۔ اور پھر سو گیا اور دُوسرا خواب دیکھا کہ اناج کی سات بھری ہُوئی اور اچھی بالیں ایک ٹہنی میں ظاہر ۶ ہُوئیں۔ اور بعد اُن کے اور سات بالیں پتلی مشرقی ہوا سے ۷ مُرجھائی ہُوئیں نکلیں۔ اور وہ پتلی سات بالیں اُن بھری ہُوئی اچھی سات بالوں کو نگل گئیں۔ اور فرعون جاگا۔ اور دیکھو۔ ۸ وہ خواب تھا۔ جب صُبح ہُوئی اُس کا جی گھبرایا تب وہ اُٹھا اور اُس نے مصر کے سارے جادُوگروں اور سب دانشمندوں کو بُلوایا۔ اور فرعون نے اپنا خواب اُن سے بیان کیا۔ مگر کوئی فرعون کے لئے تعبیر نہ کر سکا۔

۹ اُس وقت سردار ساقی نے فرعون سے کہا۔ کہ میری خطائیں ۱۰ آج مجھے یاد آئیں۔ کہ فرعون اپنے دو خادموں پر غُصّے ہُوا۔ اور پہریداروں کے سردار کے گھر میں مجھے اور سردار نان پز کو قید کروایا۔ ۱۱ تب ہم نے ایک ہی رات ایک ایک خواب جُدا جُدا تعبیر کا دیکھا۔ ۱۲ اور ایک عبرانی جوان پہریداروں کے سردار کا نوکر وہاں پر ہمارے ساتھ تھا۔ ہم نے اُس سے بیان کیا۔ اور اُس نے ہمارے خوابوں کی تعبیر کی۔ اور ہم میں سے ہر ایک کے لئے اُسکی خواب کے مُوافق تعبیر کی۔ ۱۳ اور جیسی اُس نے ہم سے تعبیر کی ویسا ہی ہُوا۔ کہ بادشاہ نے مُجھے اپنے منصب پر بحال کیا۔ اور دُوسرے کو پھانسی دی۔

۱۴ تب فرعون نے بھیجکر یُوسف کو بُلوایا۔ وہ فوراً اُسے قیدخانہ سے لائے۔ اُس نے حجامت کروائی اور کپڑے بدلے اور فرعون کے حضور آیا۔ ۱۵ تب فرعون نے یُوسف سے کہا۔ کہ مَیں نے ایک خواب دیکھا ہے اور کوئی اُس کی تعبیر نہیں کر سکتا اور مَیں نے تیری بابت سُنا ہے۔ کہ تُو خواب کو سُنکر اُس کی تعبیر کرتا ہے۔ ۱۶ یُوسف نے فرعون کو جواب میں کہا۔ مَیں نہیں بلکہ خدا فرعون کو سلامتی کا جواب دیگا۔ ۱۷ تب فرعون نے یُوسف سے کہا مَیں نے دیکھا کہ مَیں دریا کے کنارے پر کھڑا ہُوں۔ ۱۸ اور سات موٹی خوبصورت گائیں دریا سے نکلیں اور نیستان میں چرنے لگیں۔ ۱۹ بعد اُن کے نہایت بدصورت اور خراب اور دُبلی سات اور گائیں نکلیں کہ ویسی بدشکل مَیں نے ساری زمینِ مصر میں کبھی نہیں دیکھیں۔ ۲۰ اور وہ دُبلی اور بدشکل گائیں پہلی سات موٹی گائیوں کو کھا گئیں۔ ۲۱ جب وہ اُنہیں کھا چکیں تو معلوم بھی نہ ہُوا۔ کہ وہ اُن کے پیٹ میں گئیں۔ بلکہ وہ ویسی ہی بدصورت رہیں جیسے کہ پہلے تھیں تب مَیں جاگا۔ ۲۲ اور پھر خواب میں دیکھا۔ کہ اچھی گھنی سات بالیں ایک ٹہنی سے نکلیں۔ ۲۳ اور سات بالیں پتلی اور مشرقی ہوا سے مُرجھائی ہُوئی اُن کے بعد اُگیں۔ ۲۴ اور اُن پتلی بالوں نے اچھی سات بالوں کو نگل لیا۔ اور مَیں نے یہ جادُوگروں سے بیان کیا مگر کوئی تعبیر نہ کر سکا۔

۲۵ تب یُوسف نے فرعون سے کہا۔ کہ فرعون کے خواب ایک

۲۶ ہی ہیں۔ خُدا نے جو کچھ کہ وہ کرنا چاہتا ہے فرعون کو بتا دیا ہے۔ وہ
سات اچھی گائیں سات برس ہیں اور وہ اچھی سات بالیں سات
۲۷ برس ہیں۔ خواب ایک ہی ہے۔ اور وہ دُبلی بدصورت سات
گائیں جو اُن کے بعد نکلیں سات برس ہیں۔ اور وہ سات خالی
بالیں جو مشرقی ہوا سے مرجھائی ہوئی تھیں۔ سو کال کے سات
۲۸ برس ہیں۔ یہ وُہی بات ہے جو میں نے فرعون سے کہی۔ خُدا نے
۲۹ جو کچھ وہ کرنا چاہتا ہے فرعون پر ظاہر کیا ہے۔ کہ سات برس تک
۳۰ ساری زمینِ مصر میں بڑی ارزانی ہوگی۔ اور بعد اُن کے سات
برس کا کال ہوگا۔ اور مُلکِ مصر کی ساری بڑھتی بُھول جائیگی اور
۳۱ کال مُلک کو ہلاک کریگا۔ اور اُس بڑھتی کا مُلک میں اُس آنے
والے کال کے سبب سے ہرگز نشان نہ رہیگا۔ کیونکہ وہ سخت
۳۲ کال ہوگا۔ اور فرعون پر جو خواب دُہرایا گیا۔ سو اِسلئے ہے کہ یہ بات
۳۳ خُدا کی طرف سے مقرر کی گئی ہے۔ اور وہ اُسے جلد کریگا۔ پس اب
فرعون ایک دانشمند اور عاقل شخص کو تلاش کرے۔ اور اُسے مصر
۳۴ کے مُلک پر مُختار کرے۔ اور فرعون یُوں کرے کہ مُلک میں ناظروں
کو مقرر کرے اور بڑھتی کے سات برسوں میں غلّہ کا پانچواں
۳۵ حصّہ مصر کے مُلک سے لیا کرے۔ اور وہ اُن آنے والے اچھے
برسوں میں کھانے کی کُل چیزیں جمع کریں اور غلّہ شہروں میں فرعون
۳۶ کے حُکم میں رکھیں اور اُس کی مُحافظت کریں۔ اور وُہی خورِش کال
کے سات برسوں کے لئے جو مُلکِ مصر میں پڑیگا ذخیرہ ہوگی۔ تاکہ
اِس مُلک کے لوگ کال کے سبب سے ہلاک نہ ہوں۔

۳۷ **یُوسف نائب السلطنت۔** یہ بات فرعون کو اور اُس کے سب
۳۸ درباریوں کو اچھی معلوم ہوئی۔ تو فرعون نے اپنے درباریوں سے
۳۹ کہا۔ کیا ہم ایسا مرد جس میں رُوحِ خُدا ہے پا سکتے ہیں؟ اور فرعون
نے یُوسف سے کہا۔ چُونکہ خُدا نے یہ سب کچھ تجھے بتایا ہے۔
۴۰ سو کوئی تجھ سا دانشمند عاقل نہیں۔ تو میرے گھر کا مُختار ہوگا
اور میری ساری رعایا تیرے حکم پر چلے گی۔ اور میں فقط تخت نشینی
ہی میں تجھ سے بڑا ہُونگا۔ پھر فرعون نے یُوسف سے کہا۔ دیکھ ۴۱
میں نے سارے مُلک مصر پر تجھے مقرر کیا۔ اور فرعون نے اپنی ۴۲
خاتم اپنے ہاتھ سے اُتار کر یُوسف کے ہاتھ میں پہنائی۔ اور اُسے
باریک کتان کا لبادہ پہنایا۔ اور سونے کا طوق اُس کے گلے
میں ڈالا۔ اور اُس نے اُسے اپنی دُوسری گاڑی میں سوار کیا۔ ۴۳
تب اُسکے آگے آگے مُنادی کی گئی۔ کہ سب دوزانو ہو جاؤ۔ اور اُس نے
اُسے مصر کے تمام مُلک پر نائب السلطنت مقرر کیا۔ اور ۴۴
فرعون نے یُوسف سے کہا۔ میں فرعون ہُوں اور مصر کے سارے
مُلک میں تیرے حکم کے بغیر کوئی اپنا ہاتھ یا پاؤں نہ اُٹھائیگا۔ اور ۴۵
فرعون نے یُوسف کو جہاں پناہ کا خطاب دیا۔ اور اُس نے
اون کے پُجاری فوطیفرع کی بیٹی آسنات سے اُس کا بیاہ کر دیا
اور یُوسف مصر کے سارے مُلک میں گھوما۔

اور یُوسف جس وقت مصر کے بادشاہ فرعون کے حُضُور ۴۶
کھڑا ہُوا تیس برس کا تھا۔ اور یُوسف فرعون کے حُضُور سے
نکلکر مصر کے سارے مُلک میں دورہ کرنے لگا۔ اور بڑھتی کے ۴۷
سات برسوں میں زمین کی فصل افراط سے ہوئی۔ تب اُس نے ۴۸
سات برسوں کے سارے غلّے جو مُلکِ مصر میں تھے جمع کئے۔
اور اُس نے کھانے کی چیزوں کا شہروں میں ذخیرہ کیا۔ اور
ہر شہر کے آس پاس کے کھیتوں کی کھانے کی چیزیں اُسی
میں رکھیں۔ اور یُوسف نے غلّہ سمندر کی ریت کی مانند اتنی کثرت ۴۹
سے جمع کیا کہ اُس کا حساب کرنا چھوڑ دیا کیونکہ وہ بےحساب
تھا۔ اور یُوسف کے دو بیٹے اون کے پُجاری فوطیفرع کی ۵۰
بیٹی آسنات سے کال سے پیشتر پیدا ہوئے۔ اور یُوسف نے ۵۱
پہلوٹھے کا نام منسّی رکھا۔ کیونکہ اُس نے کہا کہ خُدا نے سب میری
اور میرے باپ کے گھر کی مشقت بُھلائی۔ اور دُوسرے کا نام ۵۲
افرائیم رکھا اور کہا کہ خُدا نے مجھے ذلّت کے مُلک میں بڑھایا۔
اور سات برس ارزانی کے جو مُلکِ مصر میں تھے ختم ہوئے۔ ۵۳

اور گرانی کے سات برس جیسا کہ یُوسفؔ نے کہا تھا آنے شرُوع ہُوئے۔ اور سب مُلکوں میں گرانی ہُوئی۔ پر ہنُوز مصرؔ کے سارے مُلک میں روٹی تھی۔ ۵۵ جب مُلکِ مصرؔ کے سارے لوگ بھُوکے ہُوئے۔ تو وہ روٹی کے لئِے فرعوؔن کے آگے چلاّئے۔ فرعوؔن نے سب مصریوں سے کہا۔ کہ یُوسفؔ کے پاس جاؤ اور جو کُچھ وہ تُمہیں کہے سو کرو۔ ۵۶ اور کال نے تمام رُوئے زمِین کو گھیر لیا۔ تب یُوسفؔ نے ذخِیرہ کے کھتّے کھولکر مصریوں کے ہاتھ بیچے اور مصرؔ کے مُلک میں کال کی شِدّت ہُوئی۔ ۵۷ اور تمام زمِین کے لوگ مصرؔ میں یُوسفؔ کے پاس غلّہ خرِیدنے آئے۔ کیونکہ ساری زمِین میں سخت کال تھا۔

# باب ۴۲

۱ یعقوب کے بیٹوں کا پہلا سفر۔ جب یعقوبؔ کو معلوم ہُؤا کہ مصرؔ میں غلّہ مَوجُود ہے۔ تو اُس نے اپنے بیٹوں سے کہا۔ کہ تُم کیوں ایک ۲ دُوسرے کو دیکھتے ہو۔ اور کہا۔ مَیں نے سُنا ہے۔ کہ مصرؔ میں غلّہ مَوجُود ہے۔ سو تُم وہاں جاؤ۔ اور وہاں سے ہمارے لئِے مول لو۔ تاکہ ہم ۳ زِندہ رہیں اور مر نہ جائیں۔ سو یُوسفؔ کے دس بھائی غلّہ خرِیدنے ۴ مصرؔ میں آئے۔ مگر یعقوبؔ نے یُوسفؔ کے بھائی بنیامِینؔ کو اُس کے بھائیوں کے ساتھ نہ بھیجا۔ کیونکہ اُس نے کہا۔ کہیں ایسا نہ ہو۔ کہ ۵ اُس پر کوئی آفت پڑے۔ پس اِسرائیلؔ کے بیٹے دِیگر خرِیداروں کے ۶ ساتھ آئے۔ اِس لئِے کہ کنعاؔن کے مُلک میں کال تھا۔ اور یُوسفؔ مُلک کا حاکِم تھا اور وہ مُلک کے سارے لوگوں کے ہاتھ غلّہ بیچتا تھا۔ سو یُوسفؔ کے بھائی آئے۔ اور زمِین تک اُس کے آگے سر جھُکائے۔ ۷ جب یُوسفؔ نے اپنے بھائیوں کو دیکھا تو اُنہیں پہچان لیا۔ مگر اپنے آپ کو ناواقِف بنایا اور اُن سے سختی سے کلام کیا۔ اور اُن سے کہا۔ تُم کہاں سے آئے ہو؟ وہ بولے۔ کنعاؔن کے مُلک سے خُوراک ۸ خرِیدنے۔ اور یُوسفؔ نے تو اپنے بھائیوں کو پہچانا۔ مگر اُنہوں ۹ نے اُسے نہ پہچانا۔ اور یُوسفؔ کو وہ خواب جو اُس نے اُنکی بابت دیکھے تھے یاد آئے۔ اور اُس نے اُنہیں کہا۔ کہ تُم جاسُوس ہو کر آئے ہو تاکہ اِس مُلک کی بُری حالت دریافت کرو۔ ۱۰ اُنہوں نے اُسے کہا نہیں۔ اَے آقا۔ تیرے غُلام خُوراک خرِیدنے آئے ہیں۔ ۱۱ ہم سب ایک ہی آدمی کے بیٹے ہیں۔ ہم سچّے ہیں تیرے خادِم جاسُوس ہرگز نہیں۔ ۱۲ وہ بولا۔ نہیں بلکہ تُم مُلک کی بُری حالت دیکھنے آئے ہو۔ ۱۳ تب اُنہوں نے کہا۔ کہ تیرے خادِم بارہ بھائی کنعاؔن میں ایک ہی آدمی کے بیٹے ہیں۔ اور دیکھ سب سے چھوٹا آج کے دِن ہمارے باپ کے پاس ہے۔ اور ایک گُم ہو گیا۔ ۱۴ تب یُوسفؔ نے اُنہیں کہا۔ وُہی بات جو مَیں نے تُمہیں کہی کہ تُم جاسُوس ہو۔ ۱۵ اِسی سے تُم اِمتحان کئِے جاؤ گے۔ فرعوؔن کی زِندگی کی قسم کہ تُم یہاں سے بغیر اِس کے کہ تُمہارا سب سے چھوٹا بھائی یہاں آئے جانے نہ پاؤ گے۔ ۱۶ ایک کو اپنے میں سے بھیجو۔ کہ تُمہارے بھائی کو لائے اور تُم قَید رہو۔ تاکہ تُمہاری باتیں آزمائی جائیں کہ تُم سچّے ہو یا نہیں۔ اور نہیں تو۔ فرعوؔن کی جان کی قسم تُم یقِیناً جاسُوس ہو۔ ۱۷ سو اُس نے اُن کو تِین دِن تک قَید رکھا۔

۱۸ اور تیسرے دِن یُوسفؔ نے اُنہیں کہا۔ مَیں خُدا سے ڈرتا ہُوں تُم یُوں کرو تاکہ زِندہ رہو۔ ۱۹ اگر تُم دِیانتدار ہو تو ایک کو اپنے میں سے قَید خانے میں بند رہنے دو۔ اور تُم جاؤ۔ اور اپنے گھروں کے کال کے لئِے غلّہ لے جاؤ۔ ۲۰ اور اپنے چھوٹے بھائی کو میرے پاس لے آؤ۔ تاکہ تُمہاری بات ثابِت ہو جائے اور تُم نہ مرو۔ تب اُنہوں نے یُوں ہی کیا۔ ۲۱ اور اُنہوں نے ایک دُوسرے سے کہا۔ کہ سچ مُچ ہم اپنے بھائی کی بابت مُجرِم ہیں۔ کہ جب اُس نے ہماری مِنّت کی۔ ہم نے اُس کی جان کو تنگی میں دیکھا اور اُس کی نہ سُنی۔ اِس لئِے یہ مُصِیبت ہم پر آئی۔ ۲۲ تب رُوبِنؔ نے جواب میں اُنہیں کہا۔ کیا مَیں تُمہیں نہ کہتا تھا؟ کہ اِس لڑکے پر ظُلم نہ کرو۔

باب ۴۱: ۵۵۔ "یُوسفؔ کے پاس جاؤ" کلیسیا کے دستُورُ العمل میں یہ اِلفاظ ہمارے خُداوند یسُوع مسِیح کے پالنے والے باپ اور کلیسیا کے حامی مُقدّس یُوسفؔ سے منسُوب کئِے جاتے ہیں۔

۲۳ اَور تُم شنوا نہ ہُوئے۔ اِس لِئے ہم سے اُس کے خُون کی باز پُرس ہُوئی ۞ اَور وہ نہ جانتے تھے۔ کہ یُوسُف اُن کی باتیں سمجھتا ہے۔ کیونکہ اُسکے ۲۴ اَور اُن کے درمیان تُرجمان تھا ۞ تب وہ اُن سے کنارے گیا۔ اَور رویا۔ اَور پھر اُن کے پاس آیا اَور اُن سے باتیں کیں اَور اُن میں سے ۲۵ شمعُون کو لیکر اُن کے رُوبرُو باندھا ۞ تب یُوسُف نے حُکم کیا۔ کہ اُن کے بورے غلّہ سے بھریں۔ اَور ہر ایک کی نقدی اُس کے بورے میں رکھ کر پھیر دیں اَور اُنہیں سفر کی رَسد بھی دیں۔ اَور اُن سے یُوں ہی کیا گیا ۞

۲۶ اَور اُنہوں نے اَپنے گدھوں پر غلّہ لادا اَور وہاں سے رَوانہ ۲۷ ہُوئے ۞ اَور منزل پر جا کر اُن میں سے ایک نے اپنا بورا کھولا۔ تاکہ اپنے گدھے کو چارا دے تو اُس نے بورے کے مُنہ میں اپنی نقدی ۲۸ دیکھی ۞ تب اُس نے اپنے بھائیوں سے کہا۔ کہ میری نقدی واپس دی گئی اَور وہ میرے بورے میں ہے۔ تب اُن کے دِل ٹھکانے نہ رہے اَور وہ کانپتے ہُوئے ایک دُوسرے سے کہنے لگے۔ کہ خُدا نے ہم ۲۹ سے یہ کیا کیا؟ ۞ اَور وہ مُلک کنعان میں اَپنے باپ یعقُوب کے پاس پُہنچے اَور اپنا سب حال جو اُن پر گُذرا تھا اُس سے کہا۔ اَور ۳۰ بولے ۞ کہ وہ شخص جو اُس مُلک کا مالک ہے۔ ہمارے ساتھ سختی سے ۳۱ بولا۔ اَور ہم پر مُلک کی جاسُوسی کا اِلزام لگایا ۞ ہم نے اُسے کہا۔ کہ ہم ۳۲ سچّے ہیں۔ ہم جاسُوس نہیں ۞ ہم بارہ بھائی ایک باپ کے بیٹے ہیں ہم میں سے ایک گُم ہو گیا۔ اَور چھوٹا اِس وقت ہمارے باپ کے ۳۳ پاس مُلک کنعان میں ہے ۞ تب اُس مَرد نے جو مُلک کا مالک ہے ہم سے کہا۔ مَیں اِس سے جانُونگا کہ تم سچّے ہو۔ کہ اَپنے میں سے ایک بھائی کو میرے پاس چھوڑو اَور اَپنے گھروں کے کال کے ۳۴ لِئے غلّہ لو اَور جاؤ ۞ اَور اَپنے چھوٹے بھائی کو میرے پاس لے آؤ۔ تب مَیں جانُونگا۔ کہ تُم جاسُوس نہیں بلکہ دیانتدار ہو۔ پھر مَیں تمہارے بھائی کو تُمہارے حوالے کرُونگا اَور تُم مُلک میں ہر جگہ جا سکو گے ۞

۳۵ جب اُنہوں نے اپنے بورے خالی کِئے تو دیکھا کہ ہر ایک کی نقدی بندھی ہُوئی اُس کے بورے میں ہے اَور وہ اَور اُن کا باپ نقدی کی تھیلیاں دیکھ کر ڈر گئے ۞ ۳۶ اَور اُن کے باپ یعقُوب نے اُن سے کہا۔ تُم نے مُجھے بے اَولاد کیا۔ یُوسُف گُم ہے۔ شمعُون بھی نہیں۔ بنیامین کو بھی لے جاؤ گے یہ سب مُصیبتیں مُجھ پر آ پڑیں ۞ ۳۷ تب رُوبن نے اپنے باپ سے کہا۔ اگر مَیں اِس کو تیرے پاس نہ لاؤں تو تُو میرے دونوں بیٹوں کو قتل کرنا۔ اُسے میرے ہاتھ میں سونپ اَور مَیں پھر اُسے تیرے پاس پُہنچاؤنگا ۞ ۳۸ اُس نے کہا۔ میرا بیٹا تُمہارے ساتھ نہ جائیگا۔ کیونکہ اُس کا بھائی مَر گیا اَور وہ اکیلا رہ گیا اگر اُس پر جس راہ میں کہ تم جاتے ہو کُچھ آفت پڑے۔ تو تُم میرے بُڑھاپے کو غم کے ساتھ قبر میں اُتارو گے ٭

## باب ۴۳

یعقُوب کے بیٹوں کا دُوسرا سفر۔

۱ اَور زمین پر بڑا سخت کال تھا ۞ ۲ اَور جب وہ غلّہ جو وہ مصر سے لائے تھے کھا چُکے۔ تو اُن کے باپ نے اُن سے کہا۔ کہ پھر جاؤ اَور ہمارے لِئے تھوڑا غلّہ خرید کے لاؤ ۞ ۳ تب یہُوداہ نے اُسے کہا۔ کہ اُس مَرد نے تاکید سے ہم کو کہا تھا۔ کہ تُم بغیر اِس کے کہ تُمہارا بھائی تُمہارے ساتھ ہو۔ میرا مُنہ نہ دیکھوگے ۞ ۴ سو اگر تُو ہمارا بھائی ہمارے ساتھ بھیجتا ہے۔ تو ہم جائینگے اَور تیرے لِئے غلّہ خرید کر لائینگے ۞ ۵ اَور اگر تُو نہ بھیجے تو ہم نہیں جائینگے۔ کیونکہ اُس مَرد نے ہم سے کہا۔ کہ جب تک تُمہارا بھائی تُمہارے ساتھ نہ ہو۔ تُم میرا مُنہ نہ دیکھوگے ۞ ۶ تب اِسرائیل نے کہا۔ کہ تُم نے مُجھ سے یہ بدی کیوں کی کہ اُس مَرد سے کہا۔ کہ ہمارا ایک اَور بھائی ہے ۞ ۷ وہ بولے کہ اُس مَرد نے ہمارا اَور ہمارے گھرانے کا حال پُوچھا۔ کہ کیا تُمہارا باپ اَب تک زندہ ہے؟ کیا تُمہارا کوئی اَور بھائی ہے؟ تو ہم نے اُس کی بات کے مُوافق اُسے بتایا۔ ہم کیا جانتے تھے کہ وہ ہمیں کہیگا کہ اپنے بھائی کو لے آؤ؟ ۞ ۸ تب یہُوداہ نے اپنے باپ اِسرائیل سے کہا۔ کہ لڑکے کو میرے ساتھ

بھیج کہ ہم اُٹھیں اَور جائیں تاکہ ہم اَور تُو اَور ہمارے سب بچّے زِندہ ۹ رہیں اَور مر نہ جائیں ۝ اَور مَیں اُس کا ضامِن ہُوں۔ تُو میرے ہاتھ سے اُسے طلب کرنا۔ اگر مَیں اُسے تیرے پاس نہ لاؤں اَور تیرے سامنے ۱۰ نہ بِٹھاؤں۔ تو مَیں ہمیشہ تک تیرا گُنہگار ہُونگا ۝ کیونکہ اگر ہم دیر ۱۱ نہ کرتے تو اَب تک دوبارہ واپس آ گئے ہوتے ۝ تب اُن کے باپ اِسرائیل نے اُنہیں کہا۔ کہ اگر یہ اَیسا ہی ہے تو یُوں کرو۔ کہ اِس مُلک کے عُمدہ میووں میں سے اپنے بوروں میں رکھ لو اَور اُس مَرد کے لِئے ہدِیہ لے جاؤ۔ کُچھ روغن بلسان کُچھ شہد کُچھ نکعت ۱۲ اَور دھُونا اَور پِستہ اَور بادام ۝ اَور دُگنی نقدی اَپنے ساتھ لو۔ اَور وہ نقدی جو تُمہارے بوروں کے مُنہ میں رکھی ہُوئی آئی اپنے ساتھ ۱۳ لے جاؤ۔ شاید کہ یہ غلطی سے ہُؤا ہو ۝ اَپنے بھائی کو بھی لو اُٹھو اَور ۱۴ پھر اُس مَرد کے پاس جاؤ ۝ اَور خُدائے قادِر اُس مَرد کو تُم پر مہربان کرے تاکہ وہ تُمہارے دُوسرے بھائی اَور بنیامِین کو چھوڑ ۱۵ دے۔ اگر مَیں بیٹوں سے مَحرُوم رہُوں تو رہُوں ۝ تب اُنہوں نے وہ ہدِیہ لیا۔ اَور دُگنی نقدی اپنے ساتھ لی اَور بنیامِین کو بھی ساتھ لِیا اَور اُٹھے اَور مِصر کو اُترے اَور یُوسف کے آگے جا کر کھڑے ہُوئے ۝

۱۶ جب یُوسف نے بنیامِین کو اُن کے ساتھ دیکھا۔ تو اُس نے اَپنے گھر کے داروغہ سے کہا۔ کہ اِن مَردوں کو گھر میں لے جا اَور کُچھ ذبح کر کے کھانا تیار کر کیونکہ یہ مَرد دوپہر کو میرے ساتھ کھانا کھائینگے ۝ ۱۷ اُس نے جیسا یُوسف نے فرمایا تھا کِیا اَور اُنہیں یُوسف کے گھر ۱۸ میں لایا ۝ تب وہ ڈرے کہ یُوسف کے گھر میں لائے گئے۔ اَور اُنہوں نے کہا کہ نقدی کی علّت سے جو ہمارے بوروں میں گئی ہم یہاں لائے گئے ہیں۔ تاکہ وہ ہمارے لِئے ایک بہانہ ڈھُونڈے اَور ہم پر سختی کرے اَور ہم کو پکڑے اَور غُلام بنائے اَور ہمارے گدھوں کو ۱۹ چھین لے ۝ تب وہ گھر کے داروغہ کے پاس آئے اَور گھر کے دروازے ۲۰ پر اُس سے کہنے لگے ۝ جناب براہِ کرم ہماری بات سُنیں۔ پہلی مرتبہ ۲۱ جب ہم غلّہ خریدنے آئے تھے ۝ تو یُوں ہُؤا۔ کہ جب ہم نے مَنزل پر اُتر کے اَپنے بوروں کو کھولا تو دیکھا کہ ہر ایک کی نقدی اُس کے بورے کے مُنہ میں ہے۔ ہماری نقدی پُوری تھی سو ہم اُسے واپس لائے ہیں ۝ ۲۲ اَور ہم اَور نقدی بھی غلّہ خریدنے کو لائے ہیں اَور ہم نہیں جانتے کہ ہماری نقدی کس نے ہمارے بوروں میں رکھدی ۝ ۲۳ اُس نے کہا تُمہاری سلامتی ہو۔ نہ ڈرو۔ تُمہارے خُدا اَور تُمہارے باپ کے خُدا نے تُمہارے بوروں میں تُمہیں خزانہ دِیا تُمہاری نقدی مُجھ کو مِل چُکی۔ پھر وہ شمعُون کو اُن کے پاس نِکال لایا ۝ ۲۴ اَور اُس نے اُن مَردوں کو یُوسف کے گھر میں لا کر پانی دِیا اَور اُنہوں نے پاؤں دھوئے اَور اُس نے اُن کے گدھوں کو چارا ڈالا ۝ ۲۵ پھر اُنہوں نے یُوسف کے لِئے جِسے دوپہر کو آنا تھا ہدِیہ تیار کِیا۔ کیونکہ اُنہوں نے سُنا کہ وہ وُہیں کھانا کھائیگا ۝

۲۶ اَور جب یُوسف گھر میں آیا۔ تو وہ ہدِیہ جو اُن کے پاس تھا۔ وہ اَندر لائے اَور زمین تک اُس کے آگے جُھکے ۝ ۲۷ اُس نے اُن کی خیر و عافیت پُوچھی اَور کہا کہ کیا تُمہارا بُوڑھا باپ جِس کا ذِکر تُم نے کِیا تھا۔ اچھی طرح سے ہے؟ کیا وہ اَب تک زِندہ ہے؟ ۝ ۲۸ اُنہوں نے جواب میں کہا۔ کہ تیرا خادِم ہمارا باپ خیریت سے ہے اَور ہنوز زِندہ ہے۔ پھر وہ جُھک کر اُس کا آداب بجا لائے ۝ ۲۹ اَور اُس نے اپنی آنکھ اُٹھائی اَور اَپنے بھائی بنیامِین اپنی ماں کے بیٹے کو دیکھا اَور کہا کہ تُمہارا سب سے چھوٹا بھائی جِس کا ذِکر تُم نے مُجھ سے کِیا یہی ہے؟ اَور کہا اَے میرے فرزند۔ خُدا تُجھ پر مہربانی کرے ۝ ۳۰ تب یُوسف نے جلدی کی کیونکہ اُس کا دِل اَپنے بھائی کے لِئے بھر آیا اَور اُس نے چاہا کہ روئے اَور وہ کمرے میں گیا اَور رویا ۝ ۳۱ تب اُس نے مُنہ دھویا اَور باہر نِکلا اَور اپنے آپ کو ضبط کِیا اَور کہا کہ کھانا لاؤ ۝ ۳۲ اَور وہ اُس کے لِئے اَور اُن کے لِئے اَور مِصریوں کے لِئے جو اُس کے مہمان تھے۔ الگ الگ کھانا لائے۔ کیونکہ مِصر کے لوگ عبرانیوں کے ساتھ کھانا نہیں کھاتے۔ مِصری اُسے مکرُوہ جانتے ہیں ۝ ۳۳ اَور وہ اُس کے سامنے اپنے اپنے رُتبہ کے مُوافِق بِٹھائے گئے تب وہ تعجُّب سے

۳۴ ایک دُوسرے کو دیکھنے لگے۔ اَور اُس نے اپنے آگے سے قابیں اُن کو دیں۔ لیکن بنیامین کا حصّہ پانچ گُنا تھا۔ اَور اُنہوں نے اُس کے ساتھ پیا اَور خُوش ہُوئے۔

## باب ۴۴

بھائیوں کا آخری امتحان۔

۱ تب اُس نے اپنے گھر کے داروغہ کو حُکم کیا اَور کہا۔ کہ اِن آدمیوں کے بوروں کو غلّے سے جس قدر کہ وہ اُٹھا سکیں بھر۔ اَور ہر شخص کی نقدی اُس کے بورے کے مُنہ میں ۲ ڈال دے۔ اَور میرا پیالہ یعنی چاندی کا پیالہ سب سے چھوٹے کے بورے کے مُنہ میں اُس کے غلّے کی قیمت سمیت رکھ دے۔ چُنانچہ ۳ اُس نے یُوسف کے حُکم کے مُوافق عمل کیا۔ جب صُبح کی روشنی ہُوئی ۴ وہ سب اپنے گدھے لے کر چل پڑے۔ اَور وہ شہر سے باہر نِکلے اَور دُور نہ گئے تھے کہ یُوسف نے اپنے گھر کے داروغہ سے کہا کہ اُٹھ اَور اُن لوگوں کا پیچھا کر۔ اَور جب تُو اُنہیں جا لیگا تو اُن سے ۵ کہہ کہ تُم نے کس لِئے نیکی کے عوض بدی کی ہے؟ تُم نے کس لِئے چاندی کا پیالہ مُجھ سے چُرا لیا ہے؟ یہ وُہی ہے جس میں میرا آقا پیتا ہے۔ وہ ضرُور جان لیگا کہ وہ کہاں ہے جو کُچھ ۶ تُم نے کیا ہے اچھّا نہیں۔ اَور اُس نے اُنہیں جا لیا اَور یہ باتیں اُنہیں ۷ کہیں۔ تب اُنہوں نے اُس سے کہا کہ ہمارا آقا ایسی باتیں کیوں ۸ کہتا ہے۔ خُدا نہ کرے۔ کہ تیرے خادم ایسا کام کریں۔ دیکھ وہ نقدی جو ہم نے اپنے بوروں کے مُنہ میں پائی سو ہم کنعان کی سرزمین سے تیرے پاس واپس لائے۔ پس کیسے ہو سکتا ہے؛ ۹ کہ ہم نے تیرے آقا کے گھر سے چاندی یا سونا چُرایا ہو۔ تیرے خادموں میں سے جس کے پاس نِکلے وہ مار ڈالا جائے اَور ہم بھی ۱۰ اپنے آقا کے غُلام ہونگے۔ اُس نے کہا اچھّا تُمہارے کہنے کے مُوافق ہوگا۔ جس کے پاس نِکلے وہ میرا غُلام ہوگا۔ اَور تُم بے الزام ۱۱ ٹھیرو گے۔ تب فی الفور ہر ایک نے اپنا بورا زمین پر اُتارا۔ اَور ہر ایک نے اپنا بورا کھولا۔ اَور وہ ڈھونڈنے لگا۔ ۱۲ اَور بڑے سے شُروع کر کے سب سے چھوٹے پر ختم کیا۔ اَور دیکھو پیالہ بنیامین کے بورے میں تھا۔ ۱۳ تب اُنہوں نے اپنے کپڑے پھاڑے اَور ہر ایک نے اپنا گدھا لادا اَور شہر کو واپس لَوٹے۔

۱۴ تب یہُوداہ اَور اُس کے بھائی یُوسف کے گھر آئے اَور وہ ہنوز وہیں تھا۔ اَور وہ اُس کے آگے زمین پر گرے۔ ۱۵ تب یُوسف نے اُن سے کہا۔ تُم نے یہ کیسا کام کیا؟ کیا تُم نہ جانتے تھے۔ کہ مُجھ سا شخص فال نِکال لیتا ہے؟ ۱۶ یہُوداہ بولا۔ کہ ہم اپنے آقا سے کیا کہیں اَور کیا بولیں اَور کیونکر اپنے آپ کو پاک ٹھیرائیں؟ کہ خُدا نے تیرے خادموں کا گُناہ ظاہر کیا۔ دیکھ ہم اَور وہ بھی جس کے پاس سے پیالہ نِکلا اپنے آقا کے غُلام ہیں۔ ۱۷ وہ بولا۔ یہ بات مُجھ سے دُور ہو کہ مَیں ایسا کروں بلکہ جس آدمی کے پاس سے پیالہ نِکلا وُہی میرا غُلام ہوگا اَور تُم اپنے باپ کے پاس سلامت چلے جاؤ۔

۱۸ تب یہُوداہ اُس کے نزدیک آ کر بولا۔ اے میرے آقا اپنے خادم کو اجازت دے۔ کہ اپنے آقا کے کانوں میں ایک بات کہے اَور اپنے خادم پر تیرا غضب نہ بھڑکے۔ کیونکہ تُو فرعون کی مانند ہے۔ ۱۹ میرے آقا نے اپنے خادموں سے یُوں کہہ کر پُوچھا کہ آیا تُمہارا باپ یا اَور بھائی ہے؟ ۲۰ اَور ہم نے اپنے آقا سے کہا۔ کہ ہمارا باپ بُوڑھا ہے۔ اَور اُس کے بُڑھاپے کا ایک چھوٹا بیٹا ہے۔ اَور اُسکا بھائی مر گیا۔ اَور وہ اپنی ماں کا ایک ہی باقی رہا۔ اَور اُس کا باپ اُس کو پیار کرتا ہے۔ ۲۱ تب تُو نے اپنے خادموں سے کہا کہ اُسے میرے پاس لاؤ۔ کہ مَیں اُس پر نظر کرُوں۔ ۲۲ ہم نے اپنے آقا سے کہا۔ کہ وہ لڑکا اپنے باپ کو چھوڑ نہیں سکتا۔ اَور اگر وہ چھوڑے۔ تو اُس کا باپ مر جائیگا۔ ۲۳ پھر تُو نے اپنے خادموں سے کہا۔ کہ اگر تُمہارا سب سے چھوٹا بھائی تُمہارے ساتھ نہ آئے۔ تو تُم میرا چہرہ نہ دیکھو گے۔ ۲۴ اَور یُوں ہُوا۔ کہ جب ہم اپنے باپ تیرے خادم کے پاس گئے۔ تو ہم نے اپنے آقا کی باتیں اُسے بتائیں۔ ۲۵ اَور ہمارے باپ نے

۲۶ کہا۔ پھر جاؤ اور ہمارے لِئے کچھ غلّہ خرید کر لاؤ۔ ہم بولے کہ ہم نہیں جا سکتے اگر ہمارا سب سے چھوٹا بھائی ہمارے ساتھ ہو۔ تو ہم جائینگے کیونکہ ہم اُس شخص کا چہرہ دیکھنے نہ پائینگے جب تک کہ ہمارا سب سے
۲۷ چھوٹا بھائی ہمارے ساتھ نہ ہو۔ اور تیرے خادِم میرے باپ نے ہم سے کہا۔ تُم جانتے ہو۔ کہ میری بیوی سے میرے لِئے دو بیٹے
۲۸ ہُوئے۔ ایک مُجھ سے جاتا رہا۔ اور مَیں نے کہا۔ وہ پھاڑا گیا اور
۲۹ مَیں نے اَب تک اُسے نہیں دیکھا۔ اَب اگر تُم اِس کو بھی میرے سامنے سے لے جاتے ہو اور اُس پر کچھ آفت پڑے۔ تو تُم میرے بُڑھاپے کو غم کے
۳۰ ساتھ برزخ میں اُتارو گے۔ پس۔ اَب مَیں اِس لڑکے کے بغیر اَپنے باپ کے پاس کیسے جاؤں۔ نہیں۔ وہ مُصیبت جو میرے باپ پر پڑیگی میری برداشت سے باہر ہے۔ اور چُونکہ اُس
۳۱ کی جان لڑکے کی جان کے ساتھ مِلی ہوئی ہے۔ تو ایسا ہوگا۔ کہ وہ یہ دیکھ کر کہ لڑکا ہمارے ساتھ نہیں ہے مر جائیگا۔ اور تیرے خادِم اَپنے باپ تیرے خادِم کے بُڑھاپے کو دُکھ کے ساتھ قبر میں اُتارینگے۔
۳۲ کیونکہ تیرے خادِم نے اپنے باپ کے پاس اِس لڑکے کا ضامِن ہو کر کہا۔ کہ اگر میں اُسے تیرے پاس نہ پُہنچاؤں۔ تو مَیں اپنے باپ کا
۳۳ ہمیشہ تک گُنہگار ہُونگا۔ اِس لِئے اَب مُجھے اِجازت دے کہ تیرا خادِم لڑکے کے بدلے اپنے آقا کا غُلام ہو اور لڑکا اپنے بھائیوں
۳۴ کے ساتھ جائے۔ کیونکہ میں اَپنے باپ کے پاس کیسے جاؤں۔ اگر لڑکا میرے ساتھ نہ ہو۔ اَیسا نہ ہو کہ جو مُصیبت میرے باپ پر پڑے مَیں اُسے دیکھُوں ۔

## باب ۴۵

یُوسفؔ اپنے آپ کو ظاہر کرتا ہے۔

۱ تب یُوسفؔ اپنے آپ کو اُن سب کے آگے جو اُس کے پاس کھڑے تھے ضبط نہ کر سکا۔ تو حُکم دِیا کہ سب باہر نکل جائیں۔ تاکہ جب وہ اَپنے آپ کو اپنے بھائیوں پر ظاہر کرے۔ کوئی غیر شخص حاضر نہ ہو۔ تب یُوسفؔ نے اَپنے آپکو اپنے بھائیوں پر ظاہر کیا۔ اَور وہ بُلند آواز سے رونے لگا۔ اَور مِصریوں اَور فرعونؔ
۲ کے تمام گھرانے نے سُنا۔ اَور یُوسفؔ نے اپنے بھائیوں سے کہا۔ مَیں
۳ یُوسفؔ ہُوں۔ کیا میرا باپ اَب تک زِندہ ہے؟ تب اُس کے بھائی اُسے جواب نہ دے سکے۔ کیونکہ وہ اُس کے آگے گھبرا گئے۔
اَور یُوسفؔ نے اپنے بھائیوں سے کہا۔ میرے نزدیک آؤ۔ تب
۴ وہ نزدیک آئے اَور بولا۔ مَیں تمہارا بھائی یُوسفؔ ہُوں۔ جِس کو تُم نے مِصرؔ کی طرف بیچا۔ سو اِس لِئے کہ تُم نے مُجھے اِس طرف بیچا
۵ غمگین نہ ہو اَور اَپنے دِلوں میں تنگ نہ ہو۔ کیونکہ خُدا نے تُمہیں بچانے کے لِئے مُجھے تُم سے آگے بھیجا۔ اِس لِئے کہ کال کے دو برس زمین پر
۶ گُزرے ہیں اَور پانچ برس باقی ہیں جن میں نہ ہلواہی اَور کٹائی ہوگی۔
پس خُدا نے مُجھ کو تُمہارے آگے بھیجا۔ تاکہ تُمہاری نسل کو زمین پر باقی
۷ رکھّے۔ اَور ایک عجیب وغریب رِہائی کے ذریعہ سے تُمہیں زِندگی بخشے۔ سو اَب نہ تُم نے بلکہ خُدا نے مُجھے یہاں بھیجا۔ اَور اُس نے
۸ مُجھے فرعونؔ کا باپ اَور اُس کے سارے گھر کا مالِک اَور مِصرؔ کی سرزمین کا حاکِم بنایا۔ تُم جلدی کرو اَور میرے باپ کے پاس جاؤ اَور اُس
۹ سے کہو۔ تیرا بیٹا یُوسفؔ یُوں کہتا ہے۔ کہ خُدا نے مُجھ کو سارے مِصریوں کا مالِک ٹھہرایا۔ میرے پاس چلا آ۔ اَور نہ ٹھہر۔ اَور تُو جُوشنؔ کی سرزمین
۱۰ میں رہیگا۔ اَور تُو اَور تیرے لڑکے اَور تیرے لڑکوں کے لڑکے اَور تیری بھیڑ بکری اَور گائے بَیل اَور سب کچھ جو تیرا ہے میرے پاس ہونگے۔ اَور وہاں مَیں تیری پرورِش کرُونگا۔ کیونکہ اَبھی کال کے
۱۱ پانچ برس باقی ہیں۔ تا نہ ہو۔ کہ تُو اَور تیرا گھرانا اَور سب جو تیرے ہیں مُفلسی میں پڑیں۔ دیکھو تُمہاری اَور میرے بھائی بِنیامینؔ کی آنکھیں
۱۲ دیکھتی ہیں۔ کہ میرا ہی مُنہ تُمہارے ساتھ بات کرتا ہے۔ اَور تُم
۱۳ میرے باپ سے میری ساری شوکت کا جو مِصرؔ میں ہے اَور اُس سب کا جو تُو نے دیکھا ہے ذِکر کرنا۔ اَور تُم جلدی کرو اَور میرے باپ کو یہاں لے آؤ۔ اَور وہ اپنے بھائی بِنیامینؔ کے گلے لگ کر رویا اَور
۱۴ بِنیامینؔ بھی اُس کے گلے لگ کر رویا۔ اَور اُس نے اَپنے سب
۱۵

۱۳ تھے۔ اور بنی فارص۔ حصرون اور حاموئیل ۰ بنی یشاکر۔ تولاع اور
۱۴ فوّہ اور یاشوب اور شمرون ۰ بنی زبلون۔ سارد اور ایلون اور
۱۵ یحلی ایل ۰ یہ لیاہ کے بیٹے ہیں۔ جو فدّان ارام میں اس سے یعقوب
کے لئے اُس کی بیٹی دینہ سمیت پیدا ہوئے۔ اس کے بیٹے اور
۱۶ بیٹیاں کُل تینتیس جانیں تھیں ۰ بنی جاد۔ صفون اور حجّی اور شونی
۱۷ اور اصبون اور عیری اور ارودی اور ارئیلی ۰ بنی آشیر۔ یمنہ
اور یشوہ اور یشوی اور بریعہ اور سارح اُن کی بہن۔ اور بنی بریعہ
۱۸ حابر اور ملکی ایل ۰ یہ زلفہ کے بیٹے ہیں۔ جو لابن نے اپنی بیٹی لیاہ
کو دی۔ یہ سولہ جانیں ہیں جو اُس سے یعقوب کے لئے پیدا ہوئیں ۰
۱۹ یعقوب کی بیوی راخیل کے بیٹے یوسف اور بنیامین ۰ یوسف سے
۲۰ مصر میں اون کے پجاری فوطیفرع کی بیٹی آسنت سے منسّی اور
۲۱ افرائیم پیدا ہوئے ۰ اور بنی بنیامین۔ بالع اور باکر اور اشبیل اور
۲۲ جیرہ اور نعمان اور ایحی اور روش اور مفیم اور حفیم اور آرد ۰ یہ
راخیل کے بیٹے ہیں۔ جو اُس سے یعقوب کے لئے پیدا ہوئے۔ کُل
۲۳ ۲۴ چودہ جانیں تھیں ۰ دان کا بیٹا حُشیم ۰ بنی نفتالی۔ یحصی ایل اور جونی
۲۵ اور یصر اور شلیم ۰ یہ بلہاہ کے بیٹے ہیں جو لابن نے اپنی بیٹی راخیل
کو دی۔ کُل سات جانیں جو اُس سے یعقوب کے لئے پیدا ہوئیں ۰
۲۶ پس سب جو یعقوب کے ساتھ مصر میں داخل ہوئے یعنی جو اُس کے
صُلب سے پیدا ہوئے یعقوب کے بیٹوں کی بیویوں کے سوا چھیاسٹھ
۲۷ جانیں تھیں ۰ اور یوسف کے دو بیٹے تھے جو مُلک مصر میں پیدا ہوئے
سو جو یعقوب کے گھرانے کے مصر میں داخل ہوئے وہ سب ستّر
جانیں تھیں ۰

۲۸ اور اُس نے یہوداہ کو یوسف کے پاس خبر دینے کے لئے
اپنے آگے بھیجا کہ وہ جوشن میں اُسے ملے۔ اور وہ جوشن کی سرزمین
۲۹ میں آئے ۰ اور یوسف اپنی گاڑی پر اپنے باپ اسرائیل کے
استقبال کے لئے جوشن کی سرزمین کو گیا۔ اور جب اُس نے اُسے
۳۰ دیکھا تو اُس کے گلے لپٹے ہوئے دیر تک رویا ۰ تب اسرائیل نے
یوسف سے کہا۔ اب موت کی کوئی پروا نہیں۔ کیونکہ میں نے تیرا
مُنہ دیکھا۔ کہ تو ابھی تک زندہ ہے ۰ اور یوسف نے اپنے بھائیوں ۳۱
اور اپنے باپ کے خاندان سے کہا۔ میں فرعون کے پاس خبر دینے
جاتا ہوں۔ اور اُسے کہتا ہوں۔ کہ میرے بھائی اور میرے باپ کا
خاندان جو کنعان کی سرزمین میں تھے میرے پاس آ گئے ہیں ۰ اور ۳۲
وہ لوگ چوپان ہیں۔ کیونکہ وہ مواشی رکھتے ہیں۔ اور وہ اپنی بھیڑ
بکری اور گائے بیل اور سب کچھ جو اُن کا ہے لے آئے ہیں ۰
اور جب فرعون تم کو بلائے اور کہے کہ تمہارا پیشہ کیا ہے؟ ۰ ۳۳
تو تم یہ کہنا کہ ہم لڑکپن سے۔ اور ہمارے باپ دادا بھی مواشی ۳۴
رکھتے رہے ہیں۔ تاکہ تم جوشن کی سرزمین میں رہ سکو۔ اس لئے
کہ مصریوں کو ہر ایک چوپان سے کراہیت ہے ٭

## باب ۴۷

| یعقوب کا خاندان مصر میں۔ |
|---|

۱ تب یوسف نے فرعون کے پاس آکر
کہا۔ کہ میرا باپ اور میرے بھائی اپنی بھیڑ بکری اور گائے بیل اور
سب کچھ جو اُن کا ہے لیکر کنعان کی سرزمین سے آ گئے ہیں اور دیکھ
کہ وہ جوشن کی سرزمین میں ہیں ۰ اور اُس نے اپنے بھائیوں میں ۲
سے پانچ کو لیکر فرعون کے سامنے حاضر کیا ۰ اور فرعون نے ۳
یوسف کے بھائیوں سے پوچھا۔ تمہارا کیا پیشہ ہے؟ انہوں نے
فرعون سے کہا۔ کہ تیرے غلام اور ہمارے باپ دادا سب چوپان
ہیں ۰ پھر انہوں نے اُسے کہا۔ کہ ہم تیری سرزمین میں رہنے ۴
آئے ہیں کیونکہ کنعان کی زمین میں سخت کال ہونے کے سبب
تیرے غلاموں کے گلّوں کے لئے کہیں چرائی نہیں۔ اس لئے
اپنے غلاموں کو جوشن کی سرزمین میں رہنے دے ۰ تب فرعون نے ۵
یوسف سے کہا۔ کہ تیرا باپ اور تیرے بھائی تیرے پاس آئے
ہیں ۰ پس مصر کی سرزمین تیرے آگے ہے۔ ان کو سب سے ۶
اچھی جگہ میں بسا۔ جوشن کی زمین میں اُنہیں رہنے دے۔ اور اگر تو

پاس واپس نہ آئیں۔ اَور دیکھو ہارُون اَور حُور تُمہارے ساتھ ہیں۔ ۱۵ اگر کِسی کا کُچھ مُعاملہ ہو۔ تو اُن کے پاس لے جاؤ○ اَور جب مُوسیٰ ۱۶ پہاڑ پر چڑھا۔ تو بادَل نے پہاڑ کو چھُپا لیا○ اَور خُداوند کا جلال کوہِ سِینا پر اُترا۔ اَور بادَل نے اُس کو چھ دِن چھُپایا۔ اور ساتویں ۱۷ دِن اُس نے بادَل کے اَندر سے مُوسیٰ کو بُلایا○ اَور خُداوند کے جلال کا نظارہ پہاڑ کی چوٹی پر بنی اِسرائیل کی آنکھوں کے سامنے ۱۸ بھسم کرنے والی آگ کی مانند تھا○ تب مُوسیٰ بادَل کے اَندر گیا۔ اَور پہاڑ پر چڑھا۔ اَور مُوسیٰ پہاڑ پر چالِیس دِن اَور چالِیس رات رہا۔

# باب ۲۵

صَندُوقِ شہادَت۔

۱ اَور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا○ ۲ بنی اِسرائیل کو حُکم کر۔ کہ میرے لِئے نذریں لائیں۔ ہر ایک آدمی سے اُس کے دِل کی رَغبت کے مُطابِق تُو میرے لِئے نذر لے○ ۳ اَور نذریں جو تُم اُن سے لوگے سو یہ ہیں۔ سونا۔ چاندی اَور پِیتل○ ۴ اَور بنفشی اَور اَرغوانی اَور قِرمزی رنگ کا کپڑا اَور مہِین کتان اَور ۵ بکری کی پشم○ اَور مینڈھوں کی سُرخ رنگی ہُوئی کھالیں اَور ۶ تخس کی کھالیں اَور سنط کی لکڑی○ اَور شمعدان کے لِئے تیل ۷ اَور مسح کے تیل اَور بخور کے لِئے خوشبُوئیاں○ اَور جزع اَور ۸ نگینے۔ افود اَور سِینہ پوش میں جڑنے کے لِئے○ اَور وہ میرے ۹ لِئے مَقدِس بنائیں کہ مَیں اُن کے درمیان رہُوں○ سب کُچھ مُطابِق اُس مسکن کی شکل اَور برتنوں کی شکل کے جو مَیں تُجھے دِکھاؤُنگا۔ تُو بنا○

۱۰ اَور وہ سنط کی لکڑی کا ایک صَندُوق بنائیں۔ جِس کی لمبائی اڑھائی ہاتھ اَور چوڑائی ڈیڑھ ہاتھ اَور اُونچائی ڈیڑھ ہاتھ ۱۱ ہو○ اَور تُو اُس کو اَندر اَور باہر سے خالِص سونے سے مڑھ۔ اَور اُس کے اُوپر سونے کا کلس اِس کے گِرداگِرد بنا○ ۱۲ اَور تُو اُس کے لِئے سونے کے چار حلقے ڈھال کر چاروں کونوں پر لگا۔ دو حلقے ایک طرف اَور دو حلقے دُوسری طرف○ ۱۳ اَور تُو سنط کی لکڑی کی دو چوبیں بنا اَور اُن کو سونے سے مڑھ○ ۱۴ اَور دونوں چوبیں صَندُوق کے ہر دو جانِب کے حلقوں میں ڈال تاکہ صَندُوق اُٹھایا جا سکے○ ۱۵ اَور دونوں چوبیں حلقوں میں ہمیشہ رہیں۔ اَور کبھی اُن سے نِکالی نہ جائیں○ ۱۶ اَور جو شہادت مَیں تُجھے دُونگا۔ اُس صَندُوق میں رکھ○ ۱۷ اَور تُو خالِص سونے کا ایک رحم گاہ بنا۔ جِس کی لمبائی اڑھائی ہاتھ اَور چوڑائی ڈیڑھ ہاتھ ہو○ ۱۸ اَور تُو گھڑے ہُوئے سونے کے دو کرُوبی رحم گاہ کے دونوں طرف بنا○ ۱۹ ایک کرُوبی ایک طرف اَور ایک کرُوبی دُوسری طرف رحم گاہ کے بنا۔ اَور دونوں سِروں کے کرُوبِیوں کو ایک ہی ٹکڑے سے بنا○ ۲۰ اَور دونوں کرُوبی اُوپر کی طرف پر پھیلائے ہُوئے ہوں۔ کہ دونوں کے پروں سے رحم گاہ ڈھنپ جائے اَور دونوں آمنے سامنے ہو کر رحم گاہ کی طرف دیکھیں○ ۲۱ اَور وہ شہادت جو مَیں تُجھے دُونگا۔ صَندُوق میں رکھ○ ۲۲ پس وہاں پر مَیں تُجھ سے مِلُونگا اَور رحم گاہ کے اُوپر سے کرُوبِیوں کے درمیان سے جو صَندُوقِ شہادت کے اُوپر ہونگے اُن سب حُکموں کی بابت جو بنی اِسرائیل کے لِئے ہونگے۔ مَیں تُجھ سے بات چیت کرُونگا○

نانِ ظہُور کی میز۔

۲۳ اَور تُو سنط کی لکڑی کی ایک میز بنا۔ جِس کی لمبائی دو ہاتھ اَور چوڑائی ایک ہاتھ اَور اُونچائی ڈیڑھ ہاتھ ہو○

---

باب ۲۵: ۵ "سنط کی لکڑی" سنط ایک درخت تھا۔ جو جنگل میں اُگتا تھا۔ اُس کی لکڑی کو کیڑا نہیں لگتا تھا۔

باب ۲۵: ۷ "افود" سردار کاہن کا سب سے اُوپر کا پیراہن تھا۔ اَور سِینہ پوش میں بارہ قیمتی پتھر جڑے تھے۔

باب ۲۵: ۱۷۔ صندوق شہادت کے ڈھکنے کو رحم گاہ کہا گیا ہے۔ کیونکہ خیال کِیا جاتا تھا۔ کہ خُداوند کرُوبیوں کے بازوؤں پر بَیٹھا ہے۔ اَور صندوق اُسکے پاؤں کی چوکی ہے۔ جہاں سے وہ رحم کرتا تھا۔

باب ۲۵: ۲۳۔ اِس میز پر بارہ حضوری کی روٹیاں رکھی جاتی تھیں۔ حضُوری کی روٹی وہ اِس لِئے کہلاتی تھی۔ گویا کہ ہیکل میں وہ ہمیشہ خُدا کی حضوری میں کھڑی تھی اَور وہ نِشان تھی اقدس یوخرست کا۔ جو مسیح کی کلیسیا میں ہے۔

۲۴ اَور اُس کو خالِص سونے سے مڑھ اَور اُس کے گِرداگِرد سونے
۲۵ کا کلس بنا ۝ اَور اُس پر چار اُنگل سونے کی کنگنی بنا۔ اَور کنگنی
۲۶ کے چاروں طرف سونے کا کلس بنا ۝ اَور اُس کے لِئے سونے
کے چار حلقے بنا۔ اَور وہ حلقے اُس کے چاروں کونوں میں چاروں
۲۷ پایوں کے اُوپر لگا ۝ حلقے کنگنی کے آگے ہوں۔ تاکہ چوبوں کے
۲۸ لِئے جگہ ہو۔ جِن سے وہ میز اُٹھائی جا سکے ۝ اَور سنط کی لکڑی کی
دو چوبیں بنا اَور اُن کو سونے سے مڑھ۔ پس اُن سے میز اُٹھائی
۲۹ جائیگی ۝ اَور تپاونوں کے اُنڈیلنے کے لِئے خالِص سونے سے
۳۰ اُسکے خوانچے اَور کٹورے اَور آفتابے اَور پیالے بنا ۝ اَور میز پر تُو میرے
سامنے حضُوری کی روٹیاں ہمیشہ رکھّ ۝

۳۱ شمعدان۔ اَور تُو ایک شمعدان خالِص سونے کا بنا۔ گھڑ کر تُو اُسے
بنا۔ وہ اَور اُس کا تنہ اَور اُس کی شاخیں۔ اَور اُس کے پیالے
۳۲ اَور کلیاں اَور پھُول سب ایک ٹکڑے کے ہوں ۝ اُس کی
دونوں طرفوں سے چھ شاخیں نِکلی ہُوئی ہوں۔ تِین ایک طرف
۳۳ سے اَور تِین دُوسری طرف سے ۝ اَور تِین بادامی شکل کے پیالے
بمعہ اَپنی کلیوں اَور پھُولوں کے ایک شاخ میں ہوں۔ اَور تِین
بادامی شکل کے پیالے بمعہ اَپنی کلیوں اَور پھُولوں کے دُوسری
شاخ میں ہوں اَور اِسی طرح سے چھیُوں شاخوں میں جو شمعدان
۳۴ سے نِکلتی ہَیں بنا ۝ اَور شمعدان میں چار بادامی شکل کے پیالے
۳۵ بمعہ اَپنی کلیوں اَور پھُولوں کے ہوں ۝ اَور اُس کی پہلی دو شاخوں
کے نیچے ایک کلی ہو۔ اَور دُوسری دو شاخوں کے نیچے ایک کلی ہو
اَور باقی دو شاخوں کے نیچے بھی ایک کلی ہو۔ اَیسا چھیُوں شاخوں
۳۶ کے لِئے جو شمعدان سے نِکلتی ہَیں بنا ۝ اُس کی کلیاں اَور سب
شاخیں خالِص سونے کے ایک ہی ٹکڑے کی گھڑی ہُوئی ہوں ۝
۳۷ اَور تُو اُس کے لِئے سات چراغ بنا۔ اَور اُس پر رکھّ۔ تاکہ وہ
۳۸ اُس کے سامنے کی طرف روشنی دیں ۝ اَور تُو اُسکے گُلگیر اَور اُس کی
۳۹ رِکابیاں خالِص سونے سے بنا ۝ شمعدان بمعہ اُس کے سب
سامان کے ایک قنطار خالِص سونے کا ہو ۝ ہوشیار رہو۔ اَور ۴۰
اُس کو اُسی نمُونے کا بنا جو مَیں نے تجھ کو پہاڑ پر دِکھایا ✣

## باب ۲۶

مسکن۔ اَور تُو مسکن کے لِئے دس پردے باریک کتے ۱
ہُوئے کتان کے بنا جو بنفشی اَور ارغوانی اَور قِرمزی رنگ کے
ہوں۔ اَور اُن میں کرّوبیوں کی صُورتیں اُستادکاری سے بُنی ہُوئی
ہوں ۝ ایک پردہ کا طُول اٹھائیس ہاتھ اَور عرض چار ہاتھ ۲
ہو۔ سب پردے ایک ہی ناپ کے ہوں ۝ پانچ پردے ۳
ایک دُوسرے سے جوڑے جائیں۔ اَور باقی کے پانچ پردے
بھی ایک دُوسرے سے جوڑے جائیں ۝ اَور ایک پردہ کے ۴
حاشیہ میں اُس طرف جو مِلنے والی ہَے بنفشی رنگ کے حلقے بنا
اَور دُوسرے پردہ کے حاشیہ میں اُس طرف میں جو مِلنے والی
ہَے۔ اَیسا ہی کر ۝ تُو پچاس حلقے ایک پردہ میں اَور پچاس حلقے ۵
دُوسرے پردہ کے حاشیہ میں بنا جو اِس کے ساتھ مِلایا جائے۔
اَور سب حلقے ایک دوسرے کے مُقابِل ہوں ۝ اَور تُو پچاس ۶
چھلّے سونے کے بنا۔ اَور دونوں بڑے پردوں کو ایک دُوسرے
کے ساتھ چھلّوں سے جوڑ۔ تاکہ ایک مسکن بن جائے ۝
اَور بکری کی پشم کے تُو اَور پردے بنا۔ جو مسکن کو اُوپر ۷
سے ڈھانپیں اَیسے گیارہ پردے بنا ۝ ایک پردہ کا طُول ۸
تیس ہاتھ اَور عرض چار ہاتھ ہو۔ گیارہ پردے ایک ہی ناپ
کے ہوں ۝ اَور پانچ پردے ایک جگہ اَور چھ پردے ایک جگہ ۹
آپس میں جوڑ۔ اَور چھٹے پردہ کو خیمہ کے سامنے دُہرا ۝ اَور ۱۰
ایک پردہ کے حاشِیے میں مِلنے والی طرف پر پچاس حلقے بنا
اَور دُوسرے پردہ کے حاشیہ میں مِلنے والی طرف پر بھی پچاس
حلقے بنا ۝ اَور پچاس چھلّے پیتل کے بنا۔ اَور چھلّوں کو حلقوں ۱۱
میں ڈال اَور خیمہ کو جوڑ کہ وہ ایک ہو ۝ اَور خیمہ کے پردوں ۱۲

باب ۲۵: ۳۱۔ یہ شمعدان بمعہ اُسکے سات چراغوں کے جو ہمیشہ خُدا کے گھر میں روشنی دینے ایک نِشان تھا۔ رُوح القدس کی روشنی اَور اُسکی سات طرح کی بخششوں کا۔ جو مسیح کی کلیسیا میں ہمیشہ ہَے

کا ایک پَردہ جو بچ رہا ہے اُس کا نِصف مَسکِن کی پِچھلی طرف
۱۳ لٹکا رہے ۔ اَور ایک ہاتھ اِدھر سے اَور ایک ہاتھ اُدھر
سے جو پَردوں کی لمبائی سے بچ رہا ہے ۔ مَسکِن کی دونوں
۱۴ طرف اِدھر اَور اُدھر لٹکا رہے تاکہ وہ اُس کو ڈھانپ لے ۔ اَور
خیمہ کے اُوپر ڈالنے کے لِئے ایک غِلاف مینڈھوں کی سُرخ
رنگی ہُوئی کھالوں کا اَور ایک غِلاف تخس کی کھالوں کا بنا ۔

۱۵ اَور سَنط کی لکڑی کے تختے کھڑے کرنے کے لِئے مَسکِن
۱۶ کے واسطے بنا ۔ ہر ایک تختہ دَس ہاتھ لمبا اَور ڈیڑھ ہاتھ چَوڑا
۱۷ ہو ۔ اَور ایک تختہ کی دو چولیں مُقابِل دُوسرے تختہ کی دو چولوں
۱۸ کے ہوں ۔ اَور اَیسا ہی مَسکِن کے سب تختوں میں کر ۔ اَور تُو
۱۹ مَسکِن کے لِئے تختے بنا ۔ بِیس تختے جنوب کی طرف ۔ اَور
چاندی کے چالِیس پائے بِیس تختوں کے نِیچے کے لِئے بنا
۲۰ کہ دو پائے ہر ایک تختہ کی چولوں کے نِیچے ہوں ۔ اَور مَسکِن کی
۲۱ دُوسری جانِب شمال کی طرف بِیس تختے بنا ۔ اَور چالِیس پائے
۲۲ چاندی کے دو پائے ہر تختہ کے نِیچے ۔ اَور مَسکِن کی پِچھلی
۲۳ طرف غرب کی جانِب چھ تختے بنا ۔ اَور دو تختے مَسکِن
۲۴ کی پِچھلی طرف اُس کے کونوں کے لِئے بنا ۔ اَور دونوں
نِیچے سے اُوپر کو پہلے حلقہ تک برابر جُڑے ہُوئے ہوں ۔ اَیسے
۲۵ ہی دونوں کونوں کے لِئے ہوں ۔ پس وہ آٹھ تختے اَور
سولہ پائے چاندی کے ہوں گے ۔ دو دو پائے ہر ایک تختہ
کے نِیچے ۔

۲۶ اَور سَنط کی لکڑی کے پانچ بینڈے مَسکِن کے
۲۷ ایک طرف کے تختوں کے لِئے بنا ۔ اَور پانچ بینڈے
مَسکِن کی دُوسری طرف کے تختوں کے لِئے اَور پانچ
بینڈے مَسکِن کی پِچھلی طرف غرب کی جانِب کے تختوں
۲۸ کے لِئے ۔ اَور درمیانی بینڈا جو تختوں کے بِیچ میں
۲۹ ایک سِرے سے دُوسرے سِرے تک پُہنچے ۔ اَور
تختوں کو سونے سے مڑھ ۔ اَور بینڈوں کے لِئے ۲۹
سونے کے حلقے بنا اَور بینڈوں کو سونے سے مڑھ ۔
اَور مَسکِن کو اُس نمُونے کے مُطابِق جو مَیں نے تُجھے پہاڑ پر ۳۰
دِکھایا تھا کھڑا کر ۔

اَور ایک پَردہ بنفشی اَور ارغوانی اَور قِرمزی رنگ کا باریک ۳۱
کتے ہُوئے کتان سے بنا جِس میں کرّوبِیوں کی صُورتیں اُستادکاری
سے بنی ہُوئی ہوں ۔ اَور اُسکو سَنط کے چار سُتُونوں پر جو سونے سے ۳۲
مڑھے ہُوئے ہوں لٹکا ۔ اُن کے سِر سونے کے اَور پائے
چاندی کے ہوں ۔ اَور پَردے کو گھُنڈیوں سے لٹکا ۔ اَور پردے ۳۳
کے اندر کی طرف صندُوقِ شہادت رکھ ۔ پس یہ پردہ تُمہارے
لِئے قُدس اَور قُدس الاقداس کے مابَین فرق کرے گا ۔ اَور ۳۴
قُدس الاقداس میں صندُوقِ شہادت کے اُوپر رحم گاہ رکھ ۔
اَور میز کو پَردہ کے باہر رکھ ۔ اَور شمعدان اُس کے سامنے مَسکِن ۳۵
کی جنُوبی طرف ہو ۔ اَور میز شمالی طرف رہے ۔ اَور خیمہ کے دروازہ ۳۶
کے لِئے ایک پَردہ بنا ۔ جو بنفشی اَور ارغوانی اَور قِرمزی رنگ
کا مہین کتانی سُوت سے بنا ہُوا بُوٹیدار ہو ۔ اَور اِس پَردہ کے ۳۷
لِئے پانچ سُتُون سَنط کے بنا ۔ جو سونے سے مڑھے ہُوئے ہوں
اَور اُن کے سِر سونے کے ہوں ۔ اَور پانچ پائے ڈھالے
ہُوئے پیتل کے ہوں ۔

## باب ۲۷

قُربانگاہ ۔

اَور تُو سَنط کی لکڑی کا مذبح بنا ۔ طُول اُسکا پانچ ۱
ہاتھ اَور عرض پانچ ہاتھ ۔ مذبح مُربّع ہو اَور بُلندی اُس کی
تِین ہاتھ ہو ۔ اَور اُس کے چاروں کونوں پر تُو اُسکے سِینگ ۲

باب ۲۶ : ۳۳ ۔ مَسکِن کا وہ حِصّہ جو پردہ کے باہر تھا جِس میں عام کاہِن ہر روز
داخِل ہوتے تھے ۔ قُدس کہلاتا تھا ۔ اَور وہ حِصّہ جو پردہ کے اندر تھا ۔ جِس میں صِرف
سردار کاہِن برس میں ایک دفعہ داخِل ہوتا تھا ۔ قُدس الاقداس کہلاتا تھا ۔

بنا۔ سینگ اُس سے نکلیں۔ اور تُو اُس کو پیتل سے مڑھ ۝
۳ اور اُس کی راکھ اُٹھانے کے لئے پرانتیں اور بیلچے اور پیالے
اور سیخیں اور انگیٹھیاں بنا۔ یہ سب برتن پیتل کے بنا ۝
۴ اور ایک آتشدان جالی دار اُسکے لئے پیتل کا بنا۔ اور اُس
جالی کے لئے چار حلقے پیتل کے اُسکے چاروں کونوں میں بنا ۝
۵ اور اُس کو مذبح کے آتشدان کے نیچے رکھ۔ کہ نیچے سے
۶ مذبح کے نصف تک جالی کو جا لے ۝ اور دو چوبیں سنط کی
۷ لکڑی کی مذبح کے لئے بنا۔ اور اُن کو پیتل سے مڑھ ۝ اور
چوبوں کو حلقوں میں داخل کر اور وہ مذبح کے دونوں طرف
۸ ہوں۔ تاکہ وہ اُٹھایا جا سکے ۝ تو اُس کو تختوں سے کھوکھلا
بنا۔ جیسا مَیں نے تجھے پہاڑ پر دکھایا۔ ویسا ہی بنا ۝

۹ صحنِ مسکن۔ اور مسکن کے لئے تُو صحن بنا۔ اُس کے جنُوب
کی جانب صحن کے پردے باریک کتی ہُوئی کتان کے ہوں
۱۰ طُول اُس کا ایک سَو ہاتھ ایک طرف سے ہو ۝ اور اُس کے
سُتُون بیس اور اُس کے پائے بیس۔ پیتل کے ہوں۔ اور
۱۱ سُتُونوں کے سر اور اُن کے حلقے چاندی کے ہوں ۝ اور ایسا
ہی شمال کی طرف بنا۔ پردوں کا طُول ایک سَو ہاتھ اور بیس
سُتُون اور بیس اُس کے پائے پیتل کے اور سُتُونوں کے سر اور
۱۲ حلقے چاندی کے ۝ اور غرب کی جانب صحن کے عرض میں پردوں
۱۳ کی لمبائی پچاس ہاتھ ہو۔ اور دس سُتُون اور دس پائے ہوں ۝ اور
۱۴ مشرق کی جانب صحن کا عرض پچاس ہاتھ ہو ۝ اور ایک طرف
کے پردے پندرہ ہاتھ ہوں اُس کے تین سُتُون اور تین
۱۵ پائے ہوں ۝ اور دُوسری طرف پردوں کا طُول پندرہ ہاتھ
۱۶ اور تین سُتُون اور تین پائے ہوں ۝ اور صحن کے دروازہ پر
ایک پردہ بیس ہاتھ طُول میں ہو۔ بنفشی اور ارغوانی اور
قرمزی رنگ کا باریک کتے ہوئے کتان کا اور بوٹے دار
۱۷ ہو۔ اُس کے چار سُتُون اور چار پائے ہوں ۝ اور صحن کے
سب سُتُونوں کے گرد چاندی کے حلقے ہوں۔ اور اُن کے سر
چاندی کے اور پائے پیتل کے ۝ صحن کی لمبائی سَو ہاتھ ۱۸
اور چوڑائی پچاس اور بلندی پانچ ہاتھ ہو باریک کتی ہوئی کتان
کا اور پائے اُس کے پیتل کے ہوں ۝ اور مسکن کے سب برتن ۱۹
ہر ایک کام کے لئے اور اُس کی سب میخیں اور صحن کی میخیں
پیتل کی ہوں ۝

شمعدان کا تیل۔ اور تُو بنی اسرائیل کو حکم کر۔ کہ تیرے پاس ۲۰
کُوٹے ہُوئے زیتُون کا خالص تیل شمعدان کے لئے لائیں۔
تاکہ اُس سے چراغ ہمیشہ جلیں ۝ حضُوری کے خیمہ میں اُس ۲۱
پردے کے باہر جو شہادت کے سامنے ہے۔ ہارُون اور
اُس کے بیٹے صُبح سے شام تک اُسے خُداوند کے سامنے آراستہ
رکھیں۔ یہ بنی اسرائیل کے لئے پُشت در پُشت ابدی فرض
ہوگا ٭

## باب ۲۸

کاہنوں کے پاک لباس۔ اور تُو بنی اسرائیل میں سے اپنے ۱
بھائی ہارُون کو اُس کے بیٹوں سمیت اپنے پاس بُلا۔ تاکہ ہارُون
اور ناداب اور ابی ہُو اور الیعزار اور ایتامار ہارُون کے بیٹے
میرے لئے کاہن ہوں ۝ اور تُو اپنے بھائی ہارُون کی عزت اور زینت کیلئے ۲
پاک لباس بنا ۝ اور اُن میں سے جن کو مَیں نے رُوحِ حکمت سے ۳
بھرا ہے۔ سب کو جن کا دانا دل ہے۔ تُو کہہ۔ کہ ہارُون کے
لئے لباس بنائیں۔ تاکہ وہ مخصُوص ہو کر میرا کاہن بنے ۝ اور ۴
جو لباس وہ بنائیں گے۔ سو یہ ہے۔ سینہ پوش اور افود اور
جُبّہ اور منقش کُرتہ اور عمامہ اور کمربند۔ اور وہ تیرے بھائی
ہارُون اور اُس کے بیٹوں کے لئے پاک لباس بنائیں۔ تاکہ
وہ میرے لئے کاہن ہوں ۝ اور وہ سونا اور بنفشی اور ارغوانی ۵
اور قرمزی رنگ کے کپڑے اور باریک کتان استعمال کریں ۝

۶ اَور وہ سونے اَور بنفشی اَور اَرغوانی اَور قِرمزی رنگوں کے کپڑے اَور باریک کتی ہُوئی کتان کا کاریگری سے اِفود بنائیں۔ ۷ اس کے دو تسمۂ دوش ہوں۔ جو اس کے اُوپر کے سِرے سے ۸ جڑے ہُوئے ہوں۔ اَور پٹکا جو اِفود کے اُوپر ہے جِس سے وہ باندھا جائیگا۔ اُسی کپڑے کا اَور ایسا ہی سونے اَور بنفشی اَور اَرغوانی اَور قِرمزی رنگ کے کپڑے اَور باریک کتی ہُوئی کتان کا ۹ ہو۔ اَور تُو دو سنگِ جزع لے۔ اَور اُن پر بنی اِسرائیل کے نام ۱۰ کندہ کر۔ اِن میں سے چھ کے نام ایک پتّھر پر اَور باقیوں کے چھ نام دُوسرے پتّھر پر۔ اُن کی پیدایش کی ترتیب کے مُطابق۔ ۱۱ نقاش جَوہری کی کاریگری سے خاتم کے نقش کی طرح بنی اِسرائیل کے ناموں کے مُطابق دونوں پتّھروں کو کندہ کر اَور اُن دونوں ۱۲ کے گِرد سونے کے حلقے بنا۔ اَور دونوں پتّھروں کو بنی اِسرائیل کی یاد کے لِئے اِفود کے ہر دو تسمۂ دوش پر لگا۔ اَور ہارُون اُن کے ناموں کو اَپنے کاندھوں پر خُداوند کے سامنے یاد کے لِئے ۱۳ اُٹھائیگا۔ اَور تُو سونے کے دو حلقے بنا۔ ۱۴ اَور خالِص سونے کی دو زنجیریں رسّی کی طرح گُندھی ہُوئی بنا۔ اَور دونوں گُندھی ہُوئی زنجیروں کو دونوں حلقوں سے لٹکا۔

[۱۵] اَور قضا کا سینہ پوش بنا جو اِفود کی طرح کاریگری سے بنا ہُوا ہو۔ اَور سونے اَور بنفشی اَور اَرغوانی اَور قِرمزی رنگ کے ۱۶ کپڑے اَور باریک کتی ہُوئی کتان کا بنا۔ اَور وہ مُربّع اَور دُہرا ہو۔ اُس کی لمبائی ایک بالشت اَور چَوڑائی ایک بالشت ۱۷ ہو۔ اَور اُس میں جڑے ہوئے نگینے لگا۔ نگینوں کی چار سطریں ۱۸ ہوں۔ پہلی سطر میں لعل اَور یاقُوتِ زرد اَور زمُرّد۔ دُوسری ۱۹ سطر میں شبِ چراغ اَور نیلم اَور یشم۔ تیسری سطر میں ۲۰ فیروزہ اَور عقیق اَور یاقُوتِ ارغوانی۔ اَور چوتھی سطر میں زبرجد اَور جزع اَور یشب اَور اُن کے گِرد سونے کی جڑائی ہو۔ ۲۱ اَور نگینے اِسرائیل کے ناموں کے مُطابق بارہ ہوں گے۔ خاتم کے نقش کی طرح نام ہونگے۔ ہر ایک نگینہ پر ایک نام بارہ قبیلوں کے ناموں کے مُطابق۔ ۲۲ اَور سینہ پوش کے لِئے دو زنجیروں میں ڈوری کی طرح گُندھی ہُوئی خالِص سونے کی بنا۔ ۲۳ اَور سینہ پوش کے لِئے دو حلقے سونے کے بنا۔ اَور حلقوں کو سینہ پوش کے اُوپر کی دونوں طرف لگا۔ ۲۴ اَور دونوں سونے کی زنجیریں اُن دونوں حلقوں میں جو سینہ پوش کے اُوپر کی دونوں طرف ہیں لٹکا۔ ۲۵ اَور زنجیروں کے دُوسرے سِرے حلقوں سے لٹکا۔ اَور وہ دونوں اِفود کے کاندھوں پر آگے کی طرف رہیں۔ ۲۶ اَور دو اَور حلقے سونے کے بنا اَور اُن کو سینہ پوش کے نیچے کی دونوں طرف اُس حاشیہ میں لگا۔ جو اندر سے اِفود کی طرف ہے۔ ۲۷ اَور سونے کے اَور دو حلقے بنا۔ اَور اُن کو اِفود کے کاندھوں پر نیچے لگا۔ اُس کے اگلے حِصّہ میں جہاں وہ ملنے والا ہے۔ اِفود کے پٹکے کے اُوپر لگا۔ ۲۸ اَور سینہ پوش کے حلقوں کو اِفود کے حلقے سے بنفشی رنگ کے فیتے سے باندھ۔ تاکہ وہ اِفود کے پٹکے کے اُوپر مُستقل رہے اَور سینہ پوش اِفود سے نہ ہٹے۔ ۲۹ اَور ہارُون مَقدِس میں داخل ہوتے وقت بنی اِسرائیل کے نام قضا کے سینہ پوش پر اَپنے قلب پر خُداوند کے رُوبرُو یاد کے لِئے ہمیشہ اُٹھائے رہے۔

[۳۰] اَور تُو قضا کے سینہ پوش میں اُوریم اَور تُمیم رکھ۔ تو خُداوند کے سامنے داخل ہوتے وقت وہ ہارُون کے قلب پر ہوں۔ اَور ہارُون بنی اِسرائیل کی قضا اَپنے قلب پر ہمیشہ خُداوند کے سامنے اُٹھائے رہے۔

باب ۲۸: ۱۵۔ کاہن کے اس لباس قضا کے سینہ پوش سے یہ غرض تھی کہ کاہن اَور لوگوں کو خُدا کے فرائض یاد دلائے۔ کیونکہ بنی اِسرائیل کے قبائل کے نام خُداوند کے حضور اُس کی چھاتی پر ہوتے تھے +

باب ۲۸: ۳۰۔ "اُوریم اَور تُمیم"۔ اِن دونوں عبرانی الفاظ کے صحیح معنے۔ نیز کونسی چیزوں کی طرف اِشارہ کرتے ہیں۔ ٹھیک معلُوم نہیں ہے۔ غالباً یہ ایک قسم کے قرعہ تھے۔ جو کاہن کے ہاتھ سے ڈالے جاتے تھے۔ تاکہ مشکوک معاملات میں خُداوند کی طرف سے جواب حاصل ہو جائے۔ بدیں وجہ وہ بٹوہ جس میں وہ رکھے جاتے تھے۔ قضا کا سینہ پوش کہلاتا تھا +

۳۱، ۳۲ اَور تُو افُود کا جُبّہ بنا جو بالکُل بنفشی رنگ کا ہو۔ اَور سر کے لِئے گریبان اُس کے درمیان میں ہو۔ اَور گریبان کے لِئے زِرہ کے حاشیہ کی مانند اچھی کاریگری کا حاشیہ ہو۔
۳۳ تاکہ وہ جلد پھٹ نہ جائے۔ اَور تُو اُس کے دامنوں کے گھیر میں بنفشی اَور ارغوانی اَور قرمزی رنگ کے انار بنا۔
۳۴ اَور اُن کے درمیان گھیر میں سونے کی گھنٹیاں لگا۔ یعنی ایک سونے کی گھنٹی اَور ایک انار اَور پھر ایک سونے کی گھنٹی اَور
۳۵ ایک انار۔ پس ہارُون اُس کو عبادت کے وقت پہنے۔ تاکہ ہارُون کے خُداوند کے سامنے مَقدِس میں داخل ہوتے اَور باہر جاتے وقت اُس کی آواز سُنائی دے۔ اَور کہ وہ ہلاک نہ ہو جائے۔

۳۶ اَور ایک پتّر خالِص سونے کا بنا اَور اُس پر خاتم کے
۳۷ نقش کی طرح یہ کندہ کر "خُداوند کے لِئے مخصُوص"۔ اَور اُس کو بنفشی رنگ کے فیتے سے باندھ۔ وہ عمامہ پر اُس کے
۳۸ سامنے ہو۔ اَور وہ ہارُون کی پیشانی پر ہو۔ اَور ہارُون اُن پاک چیزوں کی غفلت کو جِنہیں بنی اِسرائیل اَپنے سارے پاک ہدیوں کی نذر کے لِئے مخصُوص کرتے ہیں اُٹھائیگا اَور یہ اُس کی پیشانی پر ہمیشہ ہو۔ تاکہ خُداوند کے سامنے اُن سے
۳۹ خُوشنُودی ہو۔ اَور مُنقّش کُرتہ باریک کتان کا اَور عمامہ باریک کتان کا اَور مُنقّش کمربند کاریگری سے بنا۔

۴۰ اَور ہارُون کے بیٹوں کے لِئے کُرتے اَور کمربند بنا۔ اَور اُن کے لِئے دستاریں اُن کی عِزّت اَور زِینت کے لِئے
۴۱ بنا۔ اَور یہ لباس تُو ہارُون اَپنے بھائی اَور اُس کے ساتھ اُسکے بیٹوں کو پہنا۔ اُن کو مَسح کر۔ اُن کے ہاتھوں کو پاک کر اَور اُن کو
۴۲ مُقدّس کر۔ تاکہ وہ میرے لِئے کاہن ہوں۔ اَور تُو اُن کے لِئے کتان کے پاجامے بنا۔ تاکہ اُن کے بدنوں کی برہنگی کو چُھپائیں
۴۳ وہ کمر سے رانوں تک ہوں۔ اَور ہارُون اَور اُس کے بیٹے جب حضُوری کے خیمہ کے اندر مذبح کے نزدیک خِدمت کرنے کے لِئے جائیں۔ تو اُن کو پہنے ہُوئے ہوں۔ تا نہ ہو کہ وہ گنہگار ٹھہریں اَور ہلاک ہو جائیں۔ ہارُون کے لِئے اَور اُس کے بعد اُس کی نسل کے لِئے بھی ابدی فرض ہوگا۔

## باب ۲۹

کاہنوں کی تخصیص۔

۱ اَور اُن کی تقدیس کرنے کے لِئے کہ وہ میرے لِئے کاہن ہوں تُو یُوں کر۔ تُو ایک گائے کا بچھڑا اَور دو بے عیب مینڈھے لے۔
۲ اَور فطیری روٹی اَور فطیری مٹھیاں تیل میں ملی ہُوئیں اَور فطیری چپاتیاں تیل سے چُپڑی ہُوئیں گیہوں کے میدے کی بنا۔
۳ اَور اُن کو ایک چنگیر میں رکھ اَور اُن کو چنگیر میں بمعہ بچھڑے اَور مینڈھوں کے نذر کر۔
۴ اَور ہارُون اَور اُس کے بیٹوں کو حضُوری کے خیمہ کے دروازہ پر لا۔ اَور اُن کو غسل دِلا۔
۵ اَور تُو کپڑے لا۔ اَور ہارُون کو کُرتہ اَور افُود کا جُبّہ اَور افُود اَور سینہ پوش پہنا۔ اَور اُس کو افُود کے پٹکے سے باندھ۔
۶ اَور عمامہ اُس کے سر پر رکھ۔ اَور طبق پاک عمامہ پر لگا۔
۷ اَور مَسح کرنے کا تیل لے اَور اُسکے سر پر ڈال اَور اُسے مَسح کر۔
۸ پھر اُس کے لڑکوں کو آگے لا اَور اُنکو کُرتے پہنا۔
۹ اَور ہارُون اَور اُس کے بیٹوں کو کمربند باندھ۔ اَور اُن کو دستاریں پہنا تاکہ کہانت اُن کا ابدی حق ہو۔ اَور ہارُون کے ہاتھوں اَور اُس کے بیٹوں کے ہاتھوں کو پاک کر۔

۱۰ اَور تُو بچھڑے کو حضُوری کے خیمہ کے سامنے آگے لا۔ اَور
۱۱ ہارُون اَور اُس کے بیٹے اَپنے ہاتھ اُس کے سر پر رکھیں۔ اَور خُداوند کے سامنے حضُوری کے خیمہ کے نزدیک اُسکو ذبح کر۔
۱۲ اَور بچھڑے کے خُون میں سے لے۔ اَور مذبح کے سینگوں پر اَپنی اُنگلی سے لگا۔ اَور سب خُون مذبح کے سامنے ڈال۔
۱۳ اَور سب چربی جو انتڑیوں کو اَور جگر کی جھلّی کو ڈھانپتی ہے اَور گُردے اَور اُن پر کی چربی لے اَور اُس کو مذبح پر جلا۔
۱۴ اَور

بچھڑے کا گوشت اور اُس کی کھال اور اُس کی آلائش خیمہ گاہ
سے باہر آگ میں جلا۔ کیونکہ یہ خطا کی قربانی ہے ۝
۱۵ پھر ایک مینڈھا لے۔ اور ہارون اور اُس کے بیٹے اُسکے
۱۶ سر پر ہاتھ رکھیں ۝ اور تو اُس کو ذبح کر۔ اور اُس کا خون لے کر
۱۷ مذبح کے گرداگرد چھڑک ۝ اور تو مینڈھے کو ٹکڑے ٹکڑے کر۔ اور
اُس کی انتڑیاں اور پاؤں دھو کر اُس کے دوسرے ٹکڑوں پر
۱۸ اور اُس کے سر پر رکھ ۝ اور سارے مینڈھے کو مذبح پر جلا۔
یہ خداوند کے لئے سوختنی قربانی۔ پسندیدہ خوشبو اور آتشین
قربانی خداوند کے لئے ہے ۝
۱۹ تب دوسرے مینڈھے کو لے۔ اور ہارون اور اُسکے
۲۰ بیٹے اُس کے سر پر ہاتھ رکھیں ۝ تب تو اُس کو ذبح کر۔ اور
اُسکے خون میں سے لے کر ہارون اور اُس کے بیٹوں کے
داہنے کانوں کی لو پر اور اُن کے داہنے ہاتھوں کے انگوٹھوں پر
اور داہنے پاؤں کے انگوٹھوں پر لگا۔ اور خون مذبح کے گردا
۲۱ گرد چھڑک ۝ تب اُس خون سے جو مذبح پر ہے اور مسح کے
تیل سے لے۔ اور ہارون پر اور ہارون کے کپڑوں پر اور اُسکے
بیٹوں پر اور اُن کے کپڑوں پر چھڑک۔ اِسی طرح وہ اور اُسکے
کپڑے اور اُس کے بیٹے اور اُن کے کپڑے مخصوص کئے جائینگے ۝
۲۲ اور تو مینڈھے کی چربی اور اُس کی پیٹھ اور چربی جو انتڑیوں اور
جگر کی جھلی کو ڈھانپتی ہے اور گردے اور چربی جو اُن پر ہے۔
اور اُن کے علاوہ داہنی ران لے۔ کیونکہ یہ تخصیص کا مینڈھا
۲۳ ہے ۝ اور ایک گردہ روٹی اور ایک مٹھی تیل میں ملی ہوئی اور
ایک فطیری چپاتی اُس چنگیر میں سے لے جو خداوند کے سامنے
۲۴ ہے ۝ اور سب کچھ ہارون کے ہاتھ اور اُس کے بیٹوں کے
۲۵ ہاتھوں پر رکھ۔ اور وہ اُسے خداوند کے سامنے ہلائیں ۝ تب
تو اُن کو اُن کے ہاتھوں سے لے۔ اور اُن کو مذبح پر سوختنی
قربانی کے اوپر جلا۔ کہ پسندیدہ خوشبو خداوند کے سامنے ہو۔
یہ خداوند کے لئے آتشین قربانی ہے ۝
۲۶ اور ہارون کی تخصیص کے مینڈھے کا سینہ لے کر اُس
کو خداوند کے حضور ہلا۔ تاکہ وہ ہلانے کا ہدیہ ہو۔ تیرا حصہ
۲۷ یہ ٹھہرے گا ۝ اور تو ہارون اور اُس کے بیٹوں کی تخصیص کے
کے مینڈھے کے ہلانے کے ہدیہ کے سینہ کو جو ہلایا جا چکا
ہے۔ اور اُٹھائے جانے کے ہدیہ کی ران جو اُٹھائی جا چکی ہے
۲۸ لے کر اُن دونوں کو پاک ٹھہرا ۝ تاکہ یہ سب بنی اسرائیل کی طرف
سے ہمیشہ کے لئے ہارون اور اُس کے بیٹوں کا حق ہو۔ کیونکہ
یہ اُٹھائے جانے کا ہدیہ ہے۔ سو یہ بنی اسرائیل کی طرف سے اُن
کی سلامتی کے ذبیحوں میں سے اُٹھائے جانے کا ہدیہ ہوگا جو اُنکی
۲۹ طرف سے خداوند کے لئے اُٹھایا گیا ہے ۝ اور ہارون کا پاک
لباس اُس کے بعد اُس کے بیٹوں کے لئے ہوگا۔ کہ اُس میں
۳۰ اُن کو مسح کیا جائے اور اُن کے ہاتھ پاک کئے جائیں ۝ اُسکے
بعد اُس کے بیٹوں میں سے سات دن تک وہ کاہن اُسکو پہنے گا
جو حضوری کے خیمہ میں مقدِس کے اندر عبادت کرنے لئے
داخل ہوگا ۝
۳۱ اور تخصیص کا مینڈھا لے اور اُس کا گوشت کسی پاک
۳۲ مقام میں پکا ۝ تب ہارون اور اُس کے بیٹے مینڈھے کا گوشت
اور روٹی جو چنگیر میں ہے۔ حضوری کے خیمہ کے پاس کھائیں ۝
۳۳ اور اُن چیزوں کو جن سے کفارہ ہوا ہے کہ اُن کے ہاتھ پاک
ہوں اور اُن کی تخصیص ہو۔ کھائیں۔ اور کوئی غیر شخص اُن میں سے
۳۴ نہ کھائے۔ کیونکہ وہ مقدس ہیں ۝ اور اگر مقدس گوشت یا روٹی
میں سے صبح تک کچھ بچ رہے۔ تو وہ آگ سے جلایا جائے۔
وہ کھایا نہ جائے کیونکہ مقدس ہے ۝
۳۵ اور جو کچھ میں نے تجھے حکم دیا ہے اُس کے مطابق تو ہارون
اور اُس کے بیٹوں سے کر۔ سات دن تک تو اُن کے ہاتھوں کو
۳۶ پاک کر ۝ اور ہر روز اپنے کفارہ کے لئے ایک خطا کی قربانی کا

بچھڑا گُذران۔ اَور تیرے کفّارہ کے لِئے وہ پاک ہوں۔ اَور اُسکو
۳۷ مَسح کر تاکہ وہ مخصُوص ہو۔ سات دِن تک تُو مذبح کے لِئے کفّارہ
دے اَور اُسے پاک کر۔ تو مذبح پاک چیزوں کا پاک ہوگا۔ جو کوئی
مذبح کو چھُوئے گا۔ پاک ہو جائے گا۔

۳۸ روزمرّہ قُربانیاں۔ اَور مذبح پر تُو یہ چڑھائے گا۔ ہمیشہ کے لِئے
۳۹ ہر روز ایک ایک برس کے دو برّے۔ اُن میں سے ایک صُبح کو
۴۰ اَور دُوسرا شام کے وقت چڑھا۔ اَور ایک برّے کے ساتھ ایفہ
کا دسواں حِصّہ بھر مَیدا جو چوتھائی ہِین زیتُون کے تیل سے مِلا ہُؤا
۴۱ ہو اَور چوتھائی ہِین مَے کا بہا دینے کے لِئے چڑھا۔ اَور دُوسرا
برّہ شام کے وقت صُبح کی قُربانی اَور اُس کے تپاون کی طرح
۴۲ چڑھا۔ کہ وہ خُداوند کے لِئے پسندیدہ آتشین قُربانی ہو۔ یہ
سوختنی قُربانی ہمیشہ کے لِئے تُمہاری پُشت دَر پُشت حضُوری
کے خیمہ کے دَروازہ کے پاس خُداوند کے سامنے ہوگی جہاں
۴۳ پر کہ مَیں تُم سے مِلُونگا۔ تاکہ تیرے ساتھ باتیں کرُوں۔ وہاں پر
مَیں بنی اِسرائیل سے مِلُونگا اَور وہ میرے جلال سے مُقدّس ہونگے
۴۴ اَور مَیں حضُوری کے خیمہ اَور مذبح کو مُقدّس کرُونگا۔ اَور مَیں
ہارُون اَور اُس کے بیٹوں کو مُقدّس کرُونگا۔ تاکہ وہ میرے لِئے
۴۵ کہانت کا کام کریں۔ اَور مَیں بنی اِسرائیل کے دَرمیان سکُونت
۴۶ کرُونگا۔ اَور مَیں اُن کا خُدا ہُونگا۔ تب وہ جانینگے کہ مَیں خُداوند
اُن کا خُدا ہُوں۔ جو اُن کو مُلکِ مِصر سے باہر نِکال لایا۔ تاکہ مَیں
اُن کے دَرمیان سکُونت کرُوں۔ مَیں خُداوند اُنکا خُدا ہُوں ◆

## باب ۳۰

۱ بخُور کی قُربانگاہ۔ اَور بخُور جلانے کے واسطے تُو ایک قُربانگاہ
۲ بنا۔ سنط کی لکڑی سے تُو اُس کو بنا۔ طُول اُس کا ایک ہاتھ اَور
عرض اُس کا ایک ہاتھ وہ مُربّع ہو۔ بلندی اُس کی دو ہاتھ۔ اَور
۳ اُسی میں سے اُس کے سینگ نِکلیں۔ اَور اُس کو خالِص سونے
سے مڑھ۔ اُس کی چھت اَور گرد کی دِیواروں اَور اُس کے
سینگوں کو۔ اَور اُس کے گرداگرد سونے کی کنگنی بنا۔ اَور سونے ۴
کے دو حلقے کنگنی کے نیچے اُس کے دونوں کونوں کے پاس اُسکے
دونوں طرف بنا۔ تاکہ وہ چوبوں کے لِئے جگہ ہو جِس سے وہ اُٹھایا
جائے۔ اَور سنط کی لکڑی کی دو چوبیں بنا اَور اُن کو سونے سے ۵
مڑھ۔ اَور تُو اُس کو صندُوقِ شہادت کے پردہ کے آگے رکھ۔ ۶
رحم گاہ کے سامنے جو شہادت کے اُوپر ہے۔ جہاں پر کہ مَیں
تُجھ سے مِلُونگا۔ اَور اُس پر ہر صُبح کو ہارُون خُوشبُو کے لِئے بخُور ۷
جلائے۔ جب وہ چراغوں کو دُرست کرے تو اُس کو جلائے۔ اَور ۸
شام کے وقت جب وہ چراغ رکھے۔ تو ہمیشہ کے لِئے پُشت
دَر پُشت خُداوند کے سامنے بخُور جلائے۔ اَور تُم اُس پر اَور طرح کا ۹
بخُور نہ چڑھانا۔ نہ سوختنی قُربانی اَور نہ ہدیہ اَور نہ تپاون اُس پر
گُذراننا۔ اَور برس میں ایک دفعہ ہارُون اُسکے سینگوں پر کفّارہ ۱۰
دے۔ گُناہ کی قُربانی کے خُون سے جو کفّارہ کے لِئے ہے۔ برس
میں ایک دفعہ پُشت در پُشت وہ اُس پر کفّارہ دے۔ کیونکہ یہ
خُداوند کے لِئے پاک چیزوں کا پاک ہے۔

اَور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا۔ جب تُو بنی اِسرائیل ۱۱ ۱۲
کی اُن کے شُمار کے مُطابِق گِنتی کرے۔ تو ہر ایک مرد اپنی جان
کے لِئے خُداوند کو فِدیہ دے۔ تاکہ اُن کے شُمار کرنے کے بعد اُن
پر کوئی وَبا نہ آپڑے۔ اَور جو جائز شُمار میں آجائے۔ وہ آدھا مِثقال ۱۳
مُقدِس کے مِثقال کے حِساب سے دے۔ ایک مِثقال کے
بیس جیرہ ہیں۔ تو آدھا مِثقال خُداوند کے لِئے نذر ہے۔ ہر ۱۴
ایک جو شُمار میں آجائے۔ بیس برس یا اِس سے زیادہ کا تو وہ
خُداوند کے لِئے نذر لائے۔ اپنی جانوں کے کفّارہ کے لِئے جب ۱۵
وہ خُداوند کے سامنے نذر لائیں۔ تو امیر زیادہ نہ دے اَور غریب
کم نہ دے۔ اَور تُو بنی اِسرائیل سے کفّارہ کی چاندی لے۔ اَور ۱۶
اُس کو حضُوری کے خیمہ کی خِدمت میں خرچ کر۔ تو یہ بنی اِسرائیل

کے لِئے خُداوند کے سامنے یادگار اَور اُن کی جانوں کا کفّارہ ہوگا۔

۱۷ اَور خُداوند نے مُوسیٰؔ سے کلام کر کے فرمایا۔ ۱۸ کہ تُو وضُو کے لِئے ایک حَوض پِیتل کا اَور اُس کی چَوکی پِیتل کی بنا۔ اَور اُس کو حُضُوری کے خیمہ اَور مذبح کے مابَین رکھ اَور اُس ۱۹ میں پانی ڈال۔ تو ہارُونؔ اَور اُس کے بیٹے اُس سے اَپنے ۲۰ ہاتھ اَور اَپنے پاؤں دھوئیں۔ جب وہ حُضُوری کے خیمہ میں داخِل ہوں۔ تو پانی سے وُضُو کریں۔ تاکہ ہلاک نہ ہوں۔ اَور جب وہ مذبح کے نزدیک خِدمت کرنے کے لِئے آئیں۔ ۲۱ اَور آتشین قُربانی خُداوند کے لِئے جلائیں۔ تو اَپنے ہاتھ اَور اَپنے پاؤں دھوئیں تاکہ ہلاک نہ ہوں۔ اَور یہ اُن کے لِئے اَور اُن کی نسل کے لِئے پُشت در پُشت اَبدی فرض ہوگا۔

۲۲ اَور خُداوند نے مُوسیٰؔ سے کلام کر کے فرمایا۔ ۲۳ کہ تُو اَپنے واسطے عُمدہ مصالحہ جات لے۔ خالِص مُر پانچ سو مِثقال اَور اُس کا آدھا اَڑھائی سو مِثقال عُمدہ دارچینی اَور عود اَڑھائی سو مِثقال۔ ۲۴ اَور تج پانچ سو مِثقال مَقدِس کے مِثقال سے اَور زَیتُون کے ۲۵ تیل سے ایک ہین۔ اَور تُو اِن سے مَسح کرنے کا تیل عُمدہ خُوشبُودار عطّار کی کارِیگری کے مُوافق بنا۔ تو یہ مُقدّس مَسح کا تیل ہوگا۔ ۲۶ اَور اُس سے تُو حُضُوری کے خیمہ اَور صندُوقِ شہادت کو مَسح ۲۷ کر۔ اَور میز کو بمعہ اُس کے برتنوں کے اَور شمعدان کو بمعہ اُس ۲۸ کے برتنوں کے اَور بخُور کی قُربانگاہ کو۔ اَور سوختنی قُربانی کے مذبح کو بمعہ اُس کے سب سامان کے۔ اَور حَوض کو اَور اُسکی ۲۹ گھڑونچی کو۔ اَور تُو اُن کو پاک کر تو وہ نہایت مُقدّس ہو جائینگے۔ ۳۰ جو کوئی اُن کو چھُوئیگا۔ پاک ہو جائیگا۔ اَور ہارُونؔ اَور اُس کے بیٹوں کو مَسح کر۔ اَور اُن کو مُقدّس کر۔ تاکہ وہ میرے لِئے کہانت کا ۳۱ کام کریں۔ اَور بنی اِسرائیل سے کہہ۔ کہ تُمہاری پُشت در پُشت ۳۲ میرے لِئے مُقدّس مَسح کے واسطے یہی تیل ہوگا۔ وہ کِسی اِنسان کے بدن کو چُپڑا نہ جائیگا۔ اَور اُس کی مانِند اُسی ترکیب کا تُم مت بناؤ۔ کیونکہ وہ مُقدّس ہے۔ سو وہ تُمہارے لِئے مُقدّس ہوگا۔ ۳۳ اگر کوئی شخص وَیسا بنائے۔ یا اُس میں سے کِسی غَیر شخص پر لگائے۔ تو وہ اپنی قَوم میں سے خارِج کیا جائیگا۔

۳۴ اَور خُداوند نے مُوسیٰؔ سے فرمایا۔ کہ تُو اَپنے لِئے خُوشبُودار گوندیں اَور مصطگی اَور خُوشبُودار قنہ اَور خالِص لوبان مساوی وَزن کی لے۔ ۳۵ اَور اُن سے عطّار کی کارِیگری کے مُطابِق خُوشبُودار بخُور ۳۶ خُوب مِلی ہُوئی پاک اَور مُقدّس بنا۔ اَور اُس میں سے کُچھ کُوٹ کے بارِیک کر اَور اُس کو حُضُوری کے خیمہ میں شہادت کے آگے رکھ۔ جہاں پر مَیں تُجھ سے مِلُونگا۔ یہ تُمہارے لِئے نہایت مُقدّس ۳۷ ہوگا۔ اَور بخُور جو تُو بنائیگا۔ اُسی ترکیب کا بخُور اَپنے لِئے مت بنا وہ تُمہارے لِئے خُداوند کے واسطے مُقدّس ہوگا۔ ۳۸ اگر کوئی شخص اَپنے سُونگھنے کے لِئے وَیسا بنائے۔ تو وہ اَپنی قَوم میں سے خارِج کیا جائیگا۔

## باب ۳۱

کارِیگروں کا اِنتخاب۔

۱ اَور خُداوند نے مُوسیٰؔ سے کلام کر کے فرمایا۔ ۲ دیکھ۔ مَیں نے یہُوداہؔ کے قبیلہ میں سے بضل ایل بِن اُوری بِن حُور کا نام لے کر بُلایا ہے۔ ۳ اَور رُوحِ خُدا سے یعنی حِکمت اَور فہمید۔ ہُنر اَور مہارت سے اُسے بھر دیا ہے۔ ۴ تاکہ سونے اَور چاندی اَور پِیتل کا جو کام ہوگا ایجاد کرے۔ ۵ اَور جواہرات کو جڑنے کے لِئے رگڑے۔ اَور لکڑی تراشے۔ پس ہر طرح کی کارِیگری کا کام کرے۔ ۶ اَور مَیں نے دانؔ کے قبیلہ میں سے اُہلی آب بِن اَحی سامِاک کو اُس کا ساتھی کر دیا ہے۔ اَور تمام کارِیگروں کے دِل میں مَیں نے ہُنر ڈال دِیا ہے۔ تاکہ سب کُچھ جِس کا مَیں نے تُجھے حُکم دِیا ہے بنائیں۔ ۷ حُضُوری کا خیمہ۔ صندُوقِ شہادت اَور رحم گاہ جو اُس پر ہے۔ اَور خیمہ کا سب سامان۔ ۸ اَور میز اَور

اُسکا سامان اَور سونے کا پاک شمعدان اَور اُس کے برتن اَور بخُور
۹ کی قُربانگاہ ۞ اَور سوختنی قُربانی کا مذبح اَور اُس کے سب برتن اَور
۱۰ حَوض اَور اُس کی چوکی ۞ اَور خدمت کے ملبُوسات ہارُون کے
۱۱ لئے اَور اُس کے بیٹوں کے لئے کہانت کا مُقدس لباس ۞ اَور
مسح کا تیل اَور مقدِس کے لئے خُوشبُودار بخُور جیسا کہ مَیں نے
تجھے حکم دیا ہے ویسا ہی وہ بنائیں گے ۞

۱۲ شرعِ سبت کی تجدید۔ اَور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا ۞
۱۳ کہ تُو بنی اسرائیل کو حکم کر اَور کہہ۔ کہ میرے سبت کو مانا کریں۔
کیونکہ میرے اَور تمہارے درمیان پُشت در پُشت یہ ایک علامت
۱۴ ہو گی۔ تاکہ تُم جانو۔ کہ مَیں خُداوند تُمہارا مُقدس کرنے والا ہُوں ۞ پس
تُم سبت کو مانو۔ کیونکہ وہ تُمہارے لئے مُقدس ہے۔ اَور جو کوئی
اُس کو توڑے۔ ضرور قتل کیا جائے۔ اَور جو کوئی اُس میں کچھ کام
۱۵ کرے تو وہ شخص اپنی قوم سے خارج کیا جائے ۞ چھ دِن تُم اپنا
کام کاج کرو۔ اَور ساتواں دِن آرام کا سبت خُدا کے لئے مُقدس
ہے۔ جو کوئی سبت کے دِن میں کام کرے وہ ضرور قتل کیا جائے ۞
۱۶ پس بنی اسرائیل سبت کو مانیں اَور پُشت در پُشت اُس کو
۱۷ جاری رکھیں۔ یہ ابدی عہد ہے ۞ وہ میرے اَور بنی اسرائیل
کے درمیان ہمیشہ کے لئے علامت ہو گی۔ کیونکہ چھ دِن میں
خُداوند نے آسمان اَور زمین بنائے اَور ساتویں دِن آرام
کر کے سبت کیا ۞

۱۸ اَور جب خُداوند کوہِ سینا پر مُوسیٰ سے کلام کر کے فارغ
ہُؤا تو اُس کو شہادت کی دو لَوحیں دیں۔ پتھر کی وہ لَوحیں جو خُدا کی
اُنگلی سے لکھی گئی تھیں ✦

## باب ۳۲

۱ لوگوں کی بُت پرستی۔ اَور لوگوں نے دیکھا۔ کہ مُوسیٰ نے پہاڑ
سے اُترنے میں دیر لگائی۔ تو وہ ہارُون کے پاس جمع ہُوئے اَور
کہا کہ اُٹھ ہمارے لئے معبُود بنا جو ہمارے آگے آگے چلے
کیونکہ یہ مردِ مُوسیٰ جو ہمیں سرزمینِ مصر سے باہر نکال لایا۔ ہم
نہیں جانتے۔ کہ اُس کو کیا ہُؤا ۞ ہارُون نے اُن سے کہا۔ کہ ۲
اپنی بیویوں اَور اپنے بیٹوں اَور اپنی بیٹیوں کے کانوں کی سونے
کی بالیاں اُتارو اَور اُنہیں میرے پاس لاؤ ۞ تو سب بنی اسرائیل ۳
نے سونے کی بالیاں جو اُن کے کانوں میں تھیں اُتاریں۔ اَور ہارُون
کے پاس لے آئے ۞ تو اُس نے اُن کو اُن کے ہاتھوں سے لیا۔ ۴
اَور سانچے میں ڈال کر ایک ڈھالا ہُؤا بچھڑا بنایا۔ تو اُنہوں نے
کہا۔ اَے اسرائیل! یہ تیرا معبُود ہے۔ جو مُلکِ مصر سے تجھے
باہر نکال لایا ۞ اَور ہارُون نے جب یہ دیکھا۔ تو اُس کے آگے ۵
ایک قُربانگاہ بنائی اَور ہارُون نے مُنادی کر کے کہا۔ کہ کل خُداوند
کے لئے عید ہے ۞ اَور وہ اگلے دن سویرے اُٹھے۔ اَور سوختنی قُربانیاں ۶
چڑھائیں۔ اَور سلامتی کے ذبیحے گُذرانے اَور لوگ کھانے اَور
پینے کو بیٹھے۔ تب کھیلنے کو اُٹھے ۞

تب خُداوند نے مُوسیٰ سے کہا۔ جا نیچے اُتر۔ کیونکہ تیرے لوگ ۷
جن کو تُو مصر سے باہر نکال لایا بگڑ گئے ہیں ۞ اُس راہ پر سے جس پر ۸
چلنے کا مَیں نے اُنہیں حکم دیا وہ جلد پھر گئے ہیں اَور اپنے لئے
ایک ڈھالا ہُؤا بچھڑا بنایا۔ اُس کے آگے سجدہ کیا۔ اَور قُربانی
چڑھائی۔ اَور کہا کہ اَے اسرائیل یہ تیرا معبُود ہے۔ جو مُلکِ مصر
سے تجھے باہر نکال لایا ۞ اَور خُداوند نے مُوسیٰ سے کہا۔ مَیں نے ۹
اِن لوگوں کو دیکھا۔ یہ سخت گردن لوگ ہیں ۞ اب مجھے چھوڑ۔ کہ میرا ۱۰
غضب اُن پر بھڑکے۔ کہ مَیں اُن کو فنا کروں۔ اَور تجھ ہی کو ایک
بڑی قوم بناؤں گا ۞ تب مُوسیٰ نے خُداوند اپنے خُدا سے منت کر کے ۱۱
کہا۔ اَے خُداوند! اِن لوگوں پر تیرا غضب نہ بھڑکے۔ جن کو تُو
مُلکِ مصر سے اپنی بڑی قُوت اَور طاقتور ہاتھ سے نکال لایا ۞ کِس ۱۲
واسطے مصری کہیں کہ وہ فریب سے اُنہیں یہاں سے نکال لے گیا۔
تاکہ اُنہیں پہاڑوں میں ہلاک کرے۔ اَور رُوئے زمین سے اُن کو

فنا کرے۔ اپنے غضب کی شِدّت سے پھر اور اپنی قوم سے یہ
۱۳ بدسلُوکی دُور کر۔ اور اپنے بندوں ابرؔاہیم اور اِضحاق اور یعقوؔب کو
یاد کر۔ جن سے تُو نے اپنی ذات کی قسم کھا کر کہا۔ کہ مَیں تمہاری نسل
کو آسمان کے سِتاروں کی طرح بڑھاؤنگا۔ اور سب زمین جس کی
بابت مَیں نے کہا۔ تمہاری نسل کو عطا کرُونگا۔ سو وہ اَبد تک اُسکے
۱۴ وارِث ہونگے۔ سو خُداوند اُس بدسلُوکی سے جو اُس نے کہا۔ کہ مَیں
اپنی قوم سے کرونگا۔ رُک گیا۔

۱۵ **مُوسیٰ کا قہر۔** تب مُوسیٰ پھرا اور پہاڑ سے اُترا اور شہادت کی
دو لوحیں اُس کے ہاتھ میں تھیں۔ دونوں لوحیں اِس طرف
۱۶ اور اُس طرف اپنی دونوں جانب لکھی ہُوئی تھیں۔ اور دونوں لوحیں
خُدا کی بنائی ہُوئی تھیں اور اُن پر کی لکھائی جو تھی وہ خُدا کی لکھائی
۱۷ اُن کے دونوں طرف کُھدی تھی۔ اور یُوشعؔ نے لوگوں کے شور
کرنے کی آواز سُنی تو مُوسیٰ سے کہا۔ کہ خیمہ گاہ میں لڑائی کی آواز ہے۔
۱۸ تو اُس نے کہا۔ کہ یہ فتح کا شور نہیں اور نہ شکست کا ہے۔ بلکہ مَیں
۱۹ گانے کی آواز سُنتا ہُوں۔ جب وہ خیمہ گاہ کے نزدیک پُہنچا تو
بچھڑا اور ناچ دیکھا۔ اور مُوسیٰ کا غُصہ بھڑکا۔ تو اُس نے اپنے
ہاتھوں سے دونوں لوحیں پھینک دیں۔ اور اُنکو پہاڑ کے نیچے
۲۰ توڑ ڈالا۔ تب اُس نے بچھڑے کو جو اُنہوں نے بنایا تھا لیا۔ اور اُسکو
آگ میں جلایا اور پیس کر خاک کر دیا۔ اور اُس کو پانی میں ڈالا
اور پانی بنی اسرائیل کو پلایا۔

۲۱ اور مُوسیٰ نے ہارُوؔن سے کہا۔ کہ اِن لوگوں نے تیرے
۲۲ ساتھ کیا کیا۔ کہ تُو نے اِن کو ایسا بڑا گُناہ کرنے دِیا۔ ہارُوؔن
نے کہا۔ میرے آقا کا غُصہ نہ بھڑکے۔ تُو لوگوں سے واقف
۲۳ ہے۔ کہ یہ شریر ہیں۔ تو اُنہوں نے مجھ سے کہا۔ کہ ہمارے
لِئے معبُود بنا جو ہمارے آگے چلیں۔ کیونکہ یہ مرد مُوسیٰ جو ہم کو
مُلکِ مِصر سے باہر نِکال لایا ہم نہیں جانتے۔ کہ اُس کو کیا ہُؤا۔
۲۴ تو مَیں نے اُن سے کہا۔ کہ کِس کے پاس سونا ہے؟ سو اُنہوں
نے اُسے لیا اور میرے پاس لائے۔ تو مَیں نے اُسے آگ میں
ڈالا۔ اور یہ بچھڑا نِکل آیا۔ اور جب مُوسیٰ نے دیکھا کہ لوگ ۲۵
قابُو سے باہر ہو گئے ہیں۔ کیونکہ ہارُوؔن نے اُن کو بے لگام چھوڑ
کر اُن کو اُنکے دُشمنوں کے درمیان ذلیل کر دیا۔ تب وہ خیمہ گاہ ۲۶
کے دروازہ پر کھڑا ہُؤا۔ اور کہا۔ کہ جو کوئی خُداوند کی طرف ہے
میرے پاس آ جائے۔ تو سب بنی لاوی اُسکے پاس جمع ہُوئے۔
تب اُس نے اُن سے کہا کہ خُداوند اسرائیل کے خُدا نے یُوں ۲۷
فرمایا ہے۔ کہ ہر ایک اپنی تلوار ران پر لٹکائے اور جائے اور
خیمہ گاہ میں ایک دروازہ سے دُوسرے دروازہ تک آگے
پیچھے چلے اور ہر ایک اپنے بھائی کو اور اپنے دوست کو اور
اپنے ہمسایہ کو قتل کرے۔ تب بنی لاوی نے مُوسیٰ کے حُکم کے ۲۸
مُطابق کیا۔ تو لوگوں میں سے اُس روز قریباً تین ہزار مرد مارے
گئے۔ اور مُوسیٰ نے کہا۔ کہ تُم نے آج اپنے آپ کو خُداوند کیلئے ۲۹
مخصُوص کر دیا۔ ہاں اپنے بیٹے اور اپنے بھائی کے خِلاف ہوتے
ہوئے۔ کہ آج وہ تمہیں برکت دے۔

**مُوسیٰ کی سفارش۔** اور جب دُوسرا دِن ہُؤا۔ تو مُوسیٰ نے لوگوں ۳۰
سے کہا۔ کہ تُم نے بڑا بھاری گُناہ کیا ہے۔ اور اب میں خُداوند
کے پاس اُوپر جاتا ہُوں۔ تاکہ اگر ہو سکے تو تمہارے گُناہ کے
لِئے کفّارہ کرُوں۔ اور مُوسیٰ خُداوند کے پاس لَوٹ گیا اور کہا۔ ۳۱
اے خُداوند اِن لوگوں نے بھاری گُناہ کیا ہے۔ کہ اپنے لِئے سونے
کے معبُود بنائے۔ اور اب یہ گُناہ اُن کو مُعاف کر۔ ورنہ مجھ کو ۳۲
اپنی کِتاب سے جو تُو نے لکھی ہے مِٹا دے۔ تب خُداوند نے ۳۳
مُوسیٰ سے کہا۔ کہ جس نے میرا گُناہ کیا ہے۔ اُسی کو مَیں اپنی کِتاب
سے مِٹا دُونگا۔ اور اب تُو جا۔ اور لوگوں کو جہاں مَیں نے تجھ ۳۴

باب ۳۲: ۳۲ "اپنی کِتاب سے... مِٹا دے" اِس محاورہ کا مطلب صرف یہ ہے
کہ مجھے فراموش کر۔ اور تُو جو زندگی اور موت کا مالک ہے۔ مجھے زندوں کی فہرست
سے خارج کر۔ اِسی طرح مقدس پولُوس بھی چاہتا تھا کہ اپنے بھائیوں کی محبّت
کی خاطر مسیح سے محروم ہو جائے۔ (دیکھو رو ۹: ۳)

سے کہا ہے لے چل۔ دیکھ میرا فرشتہ تیرے آگے آگے چلیگا اور
اِنتقام کے دِن میں مَیں اُن سے اُن کے گناہ کا مطالبہ کرُونگا۔
۳۵ اور خُداوند نے لوگوں کو اس بچھڑے کی تقصیر کے سبب سے مارا
جو اُنہوں نے ہارُون سے بنوایا تھا۔

## باب ۳۳

۱ لوگوں کا پچھتاوا۔ اور خُداوند نے مُوسیٰ سے کہا۔ رَوانہ ہو اَور
تُو اَور لوگ جِن کو تُو مُلکِ مِصر سے نِکال لایا۔ اُس مُلک کی طرف
چل پڑو جس کی بابت مَیں نے ابرہام اور اِضحاق اور یعقُوب
۲ سے قسم کھا کے کہا کہ تیری نسل کو دُونگا۔ اَور مَیں تیرے آگے ایک
فرشتہ بھیجُونگا۔ اَور کنعانیوں اَور اَموریوں اور حِتّیوں اَور فرِزّیوں
۳ اور حویوں اَور یبوسیوں کو نِکال دُونگا۔ تا کہ اُس مُلک میں جس
میں دُودھ اور شہد بہتا ہے تُو داخل ہو سکے۔ لیکن مَیں تُمہارے
درمیان میں نہ جاؤنگا۔ کیونکہ تُم سخت گردن لوگ ہو۔ تا نہ ہو کہ مَیں
۴ تُم کو راہ ہی میں فنا کر ڈالوں۔ جب لوگوں نے یہ بات سُنی۔ تو
۵ پشیمان ہُوئے۔ اَور کسی نے اَپنے آپ کو نہ سنوارا۔ اور خُداوند
نے مُوسیٰ سے فرمایا بنی اِسرائیل سے کہہ۔ کہ تُم سخت گردن لوگ
ہو۔ اور اگر ایک لحظہ بھی مَیں تُمہارے درمیان چلُوں۔ تو تُم کو فنا
کرُونگا۔ اور اَب تُم اَپنے زیور اُتارو۔ تو مُجھے معلُوم ہو جائے گا۔
۶ کہ تُم سے کیا کرُوں۔ تب بنی اِسرائیل نے کوہِ حورِب کے
پاس اَپنے زیور اُتارے۔

۷ خیمۂ اجتماع۔ اَور مُوسیٰ نے خیمہ کو لیا اَور خیمہ گاہ سے باہر دُور
اُسے کھڑا کر دیا۔ اَور اُس کا نام خیمۂ اِجتماع رکھا۔ تو اَیسا ہُوا۔ کہ جو
کوئی خُداوند سے کُچھ پُوچھنا چاہتا۔ وہ خیمۂ اجتماع کو جو خیمہ گاہ
۸ سے باہر تھا جاتا۔ اَور اَیسا ہوتا تھا کہ جب مُوسیٰ خیمہ کی طرف
جاتا۔ تو تمام لوگ اُٹھتے اَور ہر ایک اَپنے خیمہ کے دروازہ پر کھڑا
ہو جاتا اَور مُوسیٰ کے پیچھے دیکھتا رہتا جب تک کہ وہ خیمہ میں
داخل نہ ہو جاتا۔ اَور یُوں ہوتا کہ جب مُوسیٰ خیمہ میں داخل ہوتا ۹
تو بادل کا سُتُون نیچے اُترتا اَور خیمہ کے دروازہ پر ٹھہرا رہتا۔
اَور خُداوند مُوسیٰ سے باتیں کرنے لگتا۔ اَور یُوں ہوتا تھا کہ جب ۱۰
تمام لوگ بادل کا سُتُون خیمہ کے دروازہ پر ٹھہرا ہُوا دیکھتے۔ تو
سب اُٹھ کر اَپنے اَپنے خیمہ کے دروازہ پر سجدہ کرتے تھے۔
اَور خُداوند مُوسیٰ سے رُوبرُو گُفتگو کرتا تھا۔ جیسے کوئی شخص ۱۱
اَپنے رفیق سے گُفتگو کرتا ہے۔ اَور جب وہ خیمہ گاہ میں
لَوٹ آتا تھا۔ اُس کا خادِم یُوشع بن نُون خیمہ سے جُدا نہ
ہوتا تھا۔

اَور مُوسیٰ نے خُداوند سے کہا۔ دیکھ تُو نے مُجھ سے ۱۲
کہا۔ کہ اِس قَوم کو لے چل اَور مُجھے نہیں بتایا۔ کہ کِس کو میرے
ساتھ بھیجے گا۔ اَور تُو نے کہا کہ مَیں تُجھ کو بنام جانتا ہُوں۔ اَور
تُو نے میرے سامنے مقبُولیت پائی۔ پس اَب اگر مَیں تیری ۱۳
نظر میں مقبُول ہُوں۔ تو مُجھے اپنی راہ بتا۔ تا کہ مَیں جانُوں کہ
مَیں نے تیری نظر میں مقبُولیت پائی اَور یہ خیال رکھ کہ یہ
قَوم تیری اُمّت ہے۔ تو اُس نے کہا۔ میری حُضُوری تیرے ۱۴
آگے جائیگی۔ اَور مَیں تُجھے آرام دُونگا۔ اُس نے کہا کہ اگر ۱۵
تیری حُضُوری ساتھ نہ جائے۔ تو ہم کو یہاں سے مت
لے چل۔ کیونکہ کِس طرح معلُوم ہوگا۔ کہ مُجھ پر اَور تیری قَوم ۱۶

باب ۳۳: ۷ "خیمۂ اجتماع" ایک چھوٹا خیمہ تھا جس میں مُوسیٰ خُدا سے ہمکلام ہوتا تھا۔ اَور جسکے سامنے لوگ اِکٹھے ہوتے تھے۔ تا کہ خُدا کی قضائیں معلُوم کریں۔ اِسرائیل کے گُناہ کے سبب سے خُدا نے حُکم دیا کہ اِسکو خیمہ گاہ سے باہر رکھا جائے۔ باب ۳۳: ۱۱ "رُوبرو" اِسکا مطلب یہ نہیں کہ مُوسیٰ خُدا کا چہرہ دیکھتا۔ مگر کہ وہ خُدا کے ساتھ بے تکلفی سے کلام کرتا تھا۔

باب ۳۳: ۱۲ "مَیں تُجھے جانتا ہُوں" کلامِ مُقدس میں خُدا کے جاننے سے یہ مطلب ہے کہ خُدا اسکو پسند کرتا ہے اَور پیار کرتا ہے۔ اَور "بنام جاننے" سے یہ مطلب ہے کہ خُدا اس پر خاص طور پر اَور بڑی عجیب طرح سے مہربانی کرتا ہے۔ جیسے کہ وہ اَپنے بندے مُوسیٰ پر کرتا ہے۔

پر تیری نظرِ مقبُولیت ہے۔ کیا اِس سے نہیں کہ تُو ہمارے
ساتھ چلے اَور کہ تیری قوم رُوئے زمین کی تمام اقوام سے
مُمتاز ٹھہرے ؟ ۞
۱۷ خُداوند نے مُوسیٰ سے کہا۔ یہ بھی جو تُو نے مانگا ہے۔
مَیں کرُونگا۔ کیونکہ تُو میرا منظُورِ نظر ہے۔ اَور مَیں تجھ کو
۱۸ بنام پہچانتا ہُوں ۞ اُس نے کہا۔ مجھے اپنا جلال دِکھا ۞ اُس
۱۹ نے کہا۔ مَیں اپنی ساری عظمت کو تیرے آگے سے گُذارُونگا۔
اَور تیرے ہی سامنے اپنا نام "خُداوند" لُونگا۔ اَور جس پر
مَیں رحیم ہونا چاہُوں اُس پر رحیم ہُوں۔ اَور جس پر مَیں
۲۰ مہربان ہونا چاہُوں اُس پر مہربان ہُوں ۞ اَور فرمایا۔ کہ تُو
میرا چہرہ نہیں دیکھ سکتا۔ کیونکہ کوئی اِنسان نہیں جو مجھے
۲۱ دیکھے اَور زِندہ رہے ۞ اَور خُداوند نے کہا۔ دیکھ میرے نزدیک
۲۲ ایک جگہ ہے۔ تُو اِس چٹان پر کھڑا رہ ۞ اَور ایسا ہوگا کہ جب
میری عظمت کا گُذران ہوگا۔ تو مَیں تجھ کو چٹان کی دراڑ میں
رکھُونگا۔ اَور جب تک گُزر نہ جاؤں۔ اپنے ہاتھ سے تجھ
۲۳ کو چھپاؤُنگا ۞ تب اپنا ہاتھ اُٹھاؤُنگا۔ تو تُو میرا پیچھا دیکھے گا۔
کیونکہ میرا چہرہ کوئی دیکھ نہیں سکتا ✝

## باب ۳۴

۱ شہادت کی نئی لَوحیں۔ پھر خُداوند نے مُوسیٰ سے کہا۔ کہ اپنے
لِئے پہلی لَوحوں کی طرح دو لَوحیں پتھّر کی تراش۔ تو مَیں اُن پر
۲ وہ کلام لِکھُونگا۔ جو پہلی لَوحوں پر تھا۔ جن کو تُو نے توڑ دیا ۞ اَور
صُبح کے لِئے تیار ہو جا۔ اَور کوہِ سِینا پر صُبح کو چڑھ۔ اَور وہاں پر
۳ میرے آگے پہاڑ کی چوٹی پر ٹھہرا رہ ۞ اَور تیرے ساتھ کوئی اَور
اُوپر نہ چڑھے۔ اَور سارے پہاڑ میں کوئی نظر نہ آئے۔ یہاں تک
کہ کوئی بھیڑ بکری یا گائے بیل اُس کے سامنے چرنے نہ پائے ۞
۴ تب اُس نے پہلی لَوحوں کے مُطابق پتھّر کی دو لَوحیں تراشیں۔
اَور جیسا خُداوند نے اُسے فرمایا تھا۔ مُوسیٰ صُبح سویرے اُٹھ
کر دونوں پتھّر کی لَوحیں اپنے ساتھ لے کر کوہِ سِینا پر چڑھا ۞
۵ تب خُداوند بادل میں نیچے اُترا تو مُوسیٰ اُس کے پاس وہاں
کھڑا ہُوا۔ اَور اُس نے نام سے پُکارا "خُداوند" ! ۞ اَور خُداوند
۶ اُس کے آگے سے گُزرا۔ اَور خُداوند نے پُکارا۔ خُداوند خُدائے رحیم
و مہربان بڑے تحمّل والا بڑی رحمتوں اَور وفاداری والا ۞ ہزاروں
۷ پر مہربانی رکھنے والا۔ بدی اَور خطا اَور گُناہ کا بخشنے والا۔ کوئی خطاکار
اُس کے سامنے بری نہ ہوگا۔ وہ باپ دادا کے گُناہ کا بدلہ لڑکوں
کو اَور لڑکوں کے لڑکوں کو تیسری اَور چوتھی پُشت تک دیتا ہے ۞
۸ تب مُوسیٰ نے جلدی کی اَور زمین پر گر کر سجدہ کیا ۞ اَور کہا۔ اَے
۹ خُداوند ! اگر مَیں تیری نظر میں مقبُول ہُوں۔ تو خُداوند ہمارے
بیچ میں چلے۔ کیونکہ یہ لوگ سخت گردن ہیں۔ اَور ہمارے گُناہ اَور
خطائیں مُعاف کر اَور ہم کو اپنی میراث بنا ۞
۱۰ اُس نے کہا۔ دیکھ مَیں تیرے سب لوگوں کے آگے عہد
کرتا ہُوں۔ مَیں ایسے مُعجزے کرُونگا۔ کہ ساری دُنیا میں کسی قوم
میں ویسے کبھی نہیں کِئے گئے۔ اَور تمام قومیں جِنکے درمیان
تُو ہے خُداوند کا کام دیکھیں گی۔ کیونکہ ہیبت انگیز وہ کام ہیں
۱۱ جو مَیں تیرے لِئے کرُونگا ۞ جو کُچھ آج کے دِن مَیں تجھے حُکم دیتا
ہُوں اُسے بجا لا۔ دیکھ مَیں تیرے سامنے سے اموریوں اَور
کنعانیوں اَور حِتّیوں اَور فرزّیوں اَور حویوں اَور یبوسیوں کو نکال
۱۲ دُونگا ۞ پس تُو خبردار رہ کہ اُس مُلک کے باشندوں کے ساتھ
جس کی طرف تُو جاتا ہے۔ عہد مت باندھنا۔ تاکہ وہ تمہارے
۱۳ درمیان پھندا نہ ہوں ۞ بلکہ اُن کی قربانگاہوں کو ڈھا دے۔

باب ۳۳: ۲۳۔ "تُو میرا پیچھا دیکھیگا" خُداوند اپنے فرشتہ کے ذریعہ بادل میں سے مُوسیٰ
کے ساتھ کلام کرتا تھا۔ اَور مُوسیٰ اُس کا جلال دیکھ نہ سکتا تھا۔ مگر اِس رویا
میں اس نے خُداوند کو مادی شکل میں دیکھا۔ تاہم اس کا چہرہ نہیں دیکھا۔
جس کی جلالی شعاعیں فانی آنکھوں کی برداشت سے باہر ہیں۔ اُس نے
اُس کا پیچھا دیکھا جس وقت کہ گویا خُدا کا چہرہ اُس کے سامنے سے مُڑا
ہُوا تھا ✝

۱۴ اُن کے سُتُونوں کو توڑ اور اُن کے کھمبوں کو کاٹ ڈال ۝ تُو کسی
دُوسرے خُدا کو سجدہ نہ کرنا۔ اِس لئے کہ خُداوند جس کا نام غیُور
۱۵ ہے وہ غیُور خُدا ہے ۝ خبردار۔ اُس مُلک کے باشندوں کے
ساتھ عہد نہ باندھنا۔ کیونکہ جب وہ اپنے معبُودوں کی پیروی
میں بدکاری کرتے اور اپنے معبُودوں کے لِئے قُربانی کرتے ہیں
۱۶ تو تُجھے بُلائیں۔ اور تُو اُن کی قُربانی میں سے کھائے ۝ اور تُو اُنکی
بیٹیاں اپنے بیٹوں کے لِئے لے۔ اور اُن کی بیٹیاں اپنے معبُودوں
کی پیروی میں بدکاری کریں۔ اور تیرے بیٹوں سے اپنے
۱۷ معبُودوں کی پیروی میں بدکاری کروائیں ۝ تُو اپنے لِئے ڈھالے
۱۸ ہُوئے معبُود نہ بنانا ۝ اور تُو فطیر کی عید کیا کرنا۔ جیسا کہ مَیں نے
تُجھے حُکم دیا۔ ابیب مہینے کے مُقررہ وقت پر تُو چھ دِن فطیر
۱۹ کھانا۔ کیونکہ ابیب کے مہینے میں تُو مُلک مِصر سے نِکلا ۝ سب
جو رِحم کو کھولے میرا ہے۔ اور مواشی میں سے گائے اور بھیڑ کے
۲۰ سب پہلوٹھے نر میرے ہیں ۝ اور گدھے کے پہلے بچے کا فدیہ تُو ایک
برّہ دینا۔ اور اگر اُسکا فدیہ نہ دے تو اُسے مار ڈالنا۔ تُو اپنے سب پہلوٹے
بیٹوں کا فدیہ دینا۔ اور تُم میرے سامنے خالی ہاتھ حاضر نہ ہونا ۝
۲۱ چھ دِن تُو اپنا کاروبار کر۔ اور ساتویں دِن میں آرام کر۔
۲۲ اور ہل جوتنے اور فصل کاٹنے سے باز رہ ۝ اور ہفتوں کی عید
گیہوں کے پہلے پھل کاٹنے کے وقت اور برس کے آخر میں غلّہ
۲۳ جمع کرنے کی عید منا ۝ سال میں تین مرتبہ تیرے سب مرد خُداوند
۲۴ اسرائیل کے خُدا کے سامنے حاضر ہوں ۝ اور مَیں قوموں کو تیرے
آگے سے باہر نِکالُونگا۔ اور تیری حدود وسیع کرُونگا۔ اور جب
تُو سال میں تین دفعہ اپنے خُداوند خُدا کے سامنے حاضر ہونے کے
۲۵ لِئے جائیگا۔ تو کوئی شخص تیری زمین کا لالچ نہ کریگا ۝ تُو میرے ذبیحہ
کا خُون خمیر کے ساتھ نہ گذراننا۔ اور عید فسح کے ذبیحہ سے صُبح
۲۶ تک کُچھ باقی نہ رکھنا ۝ تُو اپنی زمین کے پھلوں کا پہلا پھل
خُداوند اپنے خُدا کے گھر لانا۔ اور حلوان کو اُس کی ماں کے
دُودھ میں مت پکانا ۝
۲۷ اور خُداوند نے مُوسیٰ کو فرمایا۔ کہ اِن باتوں کو تُو اپنے لِئے
لکھ کیونکہ اِن کے مُوافق مَیں نے تیرے اور اسرائیل کے ساتھ
۲۸ عہد باندھا ہے ۝ اور مُوسیٰ خُداوند کے پاس چالیس دِن اور
چالیس رات رہا۔ نہ روٹی کھائی اور نہ پانی پیا۔ اور اُس نے عہد
کا کلام دس احکام دو لوحوں پر لکھے ۝
۲۹ اور ایسا ہُوا۔ کہ جب مُوسیٰ کوہِ سینا سے نیچے اُترا۔ اور
شہادت کی لوحیں پہاڑ سے اُترتے وقت مُوسیٰ کے ہاتھ میں
تھیں۔ تو مُوسیٰ نہیں جانتا تھا۔ کہ خُداوند کے ساتھ باتیں کرتے
۳۰ ہُوئے اُس کا چہرہ چمکدار ہو گیا ہے ۝ اور ہارُون اور سب
بنی اسرائیل نے مُوسیٰ کی طرف نگاہ کی۔ اور دیکھو اُس کے چہرہ
۳۱ کا چمڑا چمکتا تھا۔ تب وہ اُس کے نزدیک آنے سے ڈرے ۝ تب
مُوسیٰ نے اُنہیں بُلایا۔ تو ہارُون اور جماعت کے سب سردار
اُس کے پاس واپس آئے۔ تب مُوسیٰ اُن سے باتیں کرنے
۳۲ لگا ۝ بعد اُس کے تمام بنی اسرائیل اُس کے نزدیک آئے۔
تو اُس نے اُن کو اُن سب باتوں کا حُکم دیا۔ جو خُداوند نے کوہِ سینا
۳۳ پر اُس کو فرمائی تھیں ۝ اور جب مُوسیٰ اُن کے ساتھ باتیں کرنے
۳۴ سے فارغ ہُوا۔ تو اُس نے اپنے مُنہ پر نقاب ڈالا ۝ اور جب مُوسیٰ
خُداوند کے سامنے بات کرنے کے لِئے اندر جاتا تو نقاب اُٹھاتا
تھا۔ جب تک کہ باہر نہ آتا۔ اور جو کُچھ حُکم ہوتا۔ بنی اسرائیل
۳۵ سے کہتا تھا ۝ اور بنی اسرائیل دیکھتے تھے۔ کہ مُوسیٰ کے چہرہ
کا چمڑا چمکتا ہے۔ تب اُس نے نقاب اپنے مُنہ پر ڈالا۔ جب
تک کہ وہ خُداوند کے ساتھ باتیں کرنے کے لِئے اندر داخل نہ ہُوا

باب ۳۴: ۳۳ "اپنے مُنہ پر نقاب ڈالا" مُقدس پولُوس بیان کرتا ہے کہ یہ نقاب یہُودیوں کے اُس اندھاپن کی علامت ہے جسکے سبب سے اُنہوں نے موعُود مسیح کو نہیں پہچانا۔ مُوسیٰ اور انبیاء کی تصانیف کے رُوحانی معنے اب تک یہُودیوں سے پوشیدہ رہتے ہیں۔ (دیکھو ۲-قر ۳: ۷-۱۸)

# باب ۳۵

۱ **سبت کی شریعت۔** تب موسیٰ نے بنی اسرائیل کی تمام جماعت کو اکٹھا کیا۔ اور اُن سے کہا۔ وہ باتیں جن کے کرنے کا خُداوند نے ۲ حکم دیا ہے یہ ہیں ۰ چھ دِن تُو اپنا کام کاج کر۔ ساتواں دِن تُمہارے لئے مُقدس ہوگا۔ خداوند کے لئے آرام کا سبت۔ جو ۳ کوئی اُس میں کچھ کام کریگا۔ قتل کیا جائیگا ۰ تُم اپنے سب مکانوں میں سبت کے دِن آگ مت جلاؤ ۰

۴ **مسکن کے لئے نذرانے اور کاریگروں کا تقرر۔** اور موسیٰ نے بنی اسرائیل کی ساری جماعت سے کہا۔ کہ خُدا کا فرمان جس کے بجالانے ۵ کا اُس نے حکم دیا یہ ہے ۰ کہ تُم اپنے پاس سے خُداوند کیلئے نذرانہ لاؤ ہر ایک اپنے دِل کی رغبت کے مطابق۔ خداوند کے لئے سونا اور ۶ چاندی اور پیتل نذرانہ لائے ۰ اور بنفشی رنگ اور ارغوانی رنگ ۷ اور قرمزی رنگ کا کپڑا اور مہین کتان اور بکریوں کی پشم ۰ اور مینڈھوں کی سُرخ رنگی ہُوئی کھالیں اور تخس کی کھالیں اور ۸ سنط کی لکڑی ۰ اور شمعدان کا تیل اور مسح کے تیل اور بخور کے ۹ لئے خوشبوئیاں ۰ اور سنگِ جزع اور نگینے افود پر جڑنے کے لئے ۱۰ اور سینہ پوش کے لئے ۰ اور تُم میں سے سب جو عقلمند ہیں ۱۱ آئیں۔ اور جو کچھ خُدا نے فرمایا ہے بنائیں ۰ مسکن اور اُس کا خیمہ اور اُس کا غلاف اور اُس کے حلقے اور اُس کے تختے اور ۱۲ اُس کے بینڈے۔ اُس کے سُتون اور اُس کے پائے ۰ اور ۱۳ صندوق اور اُس کی چوبیں اور رحم گاہ اور پردہ ۰ اور میز اور اُس کی چوبیں اور اُس کے سب برتن اور حضوری کی روٹیاں ۰ ۱۴ اور روشنی کے لئے شمعدان اور اُس کے برتن اور چراغ اور ۱۵ شمعدان کا تیل ۰ اور بخور کی قربانگاہ اور اُس کی چوبیں اور مسح کرنے کا تیل اور خوشبودار بخور اور مسکن میں داخل ہونے کے ۱۶ دروازہ کا پردہ ۰ اور سوختنی قربانی کا مذبح اور اُس کے لئے پیتل کا آتشدان اور اُس کی چوبیں اور اُس کے سب برتن اور حوض اور اُس کی چوکی ۰ اور صحن کے پردے اور اُس کے ۱۷ سُتون اور اُس کے پائے اور صحن کے دروازہ کا پردہ ۰ اور ۱۸ مسکن اور صحن کی میخیں اور اُن دونوں کی رسیاں ۰ اور خدمت کا ۱۹ لباس مقدس میں خدمت کرنے کے لئے اور ہارون کاہن کے لئے مُقدس لباس اور اُس کے بیٹوں کے لئے کہانت کا لباس ۰

تب ساری جماعت موسیٰ کے سامنے سے چلی گئی ۰ اور ۲۰ ۲۱ وہ آئے۔ ہر ایک جس کی رُوح کی خُوشی ہوئی اور جس کے دِل نے اُسے ترغیب دی خُداوند کے لئے حضُوری کے خیمہ کے واسطے اور اُس کی سب خدمت کے واسطے اور مُقدس لباس کے واسطے نذرانہ لایا ۰ اور مرد اور عورتیں جن کے دِل کی خُوشی ۲۲ ہوئی آئے۔ اور کنگن اور بالیاں اور انگوٹھیاں اور حمائلیں سب سونے کے زیور لائے اور سب جو آئے خُداوند کے لئے سونے کا نذرانہ لائے ۰ اور ہر ایک جس کے پاس بنفشی رنگ اور ارغوانی ۲۳ رنگ اور قرمزی رنگ کا کپڑا اور مہین کتان اور بکری کی پشم اور مینڈھوں کی سُرخ رنگی ہُوئی کھالیں اور تخس کی کھالیں تھیں سب لے آئے ۰ اور ہر ایک جس کے پاس چاندی اور ۲۴ پیتل نذر کے لئے تھا۔ خُداوند کے لئے نذرانہ لایا۔ اور ہر ایک جس کے پاس سنط کی لکڑی کام میں آنے کے لائق تھی اُسے لایا ۰ اور جتنی عورتیں محنتی تھیں۔ وہ اپنے ہاتھوں سے کات ۲۵ کات کر بنفشی اور ارغوانی اور قرمزی رنگ کا سُوت اور مہین کتان لائیں ۰ اور جتنی عورتیں نیک نہاد اور ماہر تھیں اُنہوں ۲۶ نے بکریوں کی پشم کاتی ۰ اور جو رئیس تھے وہ سنگِ جزع اور نگینے ۲۷ افود پر جڑنے کے لئے اور سینہ پوش کے لئے ۰ اور شمعدان اور مسح ۲۸ کے تیل اور بخور کے لئے خوشبوئیاں اور تیل لائے ۰ اور ۲۹ بنی اسرائیل میں سے سب مرد یا عورتیں جن کے دلوں نے اُن کو اُبھارا کہ اِس سب کام کے لئے چیزیں لائیں جن کی بابت خُداوند نے حکم دیا تھا۔ کہ موسیٰ کے ہاتھ سے بنایا جائے خُداوند

ہارُون سے کہا کہ مذبح کے نزدیک جا اور اپنی خطا کی قربانی اور
اپنی سوختنی قربانی گذران اور اپنے لئے اور قوم کے لئے
کفّارہ دے۔ اور قوم کی قربانی گذران اور اُن کے لئے کفّارہ
۸ دے۔ جیسا کہ خُداوند نے حُکم کیا ہے۝ تب ہارُون مذبح کے
۹ کے نزدیک گیا۔ اور اپنی خطا کی قربانی کا بچھڑا ذبح کیا۝ اور
ہارُون کے بیٹے خُون اُسکے پاس لائے۔ تو اُس نے اپنی اُنگلی اُس
میں ڈبوئی اور مذبح کے سینگوں پر لگایا اور باقی ماندہ خُون
۱۰ مذبح کے پائے کے پاس اُنڈیلا۝ اور چربی اور دونوں گُردے
اور کلیجہ کی جھلّی خطا کی قربانی میں سے مذبح پر جلائے۔ جیسا
۱۱ کہ خُداوند نے مُوسیٰ کو حُکم دیا تھا۝ اور گوشت اور کھال کو
۱۲ خیمہ گاہ سے باہر آگ سے جلایا۝ پھر سوختنی قربانی کو ذبح کیا
اور ہارُون کے بیٹوں نے خُون اُس کو دیا۔ تو اُس نے مذبح
۱۳ پر اُس کے گِرداگرد چھڑکا۝ پھر سوختنی قربانی کے ٹکڑے بمعہ
اُس کے سر کے اُس کو دیئے۔ تو اُس نے اُن کو مذبح پر جلایا۝
۱۴ اور انتڑیاں اور پائے دھوئے اور اُن کو مذبح پر سوختنی
قربانی کے اُوپر جلایا۝

۱۵ پھر وہ لوگوں کی قربانی آگے لایا۔ اور خطا کی قربانی کا بکرا
لیا جو لوگوں کے لئے تھا۔ اور اُس کو پہلی قربانی کے طور پر چڑھایا۝
۱۶ تب سوختنی قربانی کو آگے لایا اور حُکم کے مُوافق اُس کو چڑھایا۝
۱۷ پھر نذر کی قربانی آگے لایا اور اُس سے ایک مُٹھی بھری اور
۱۸ اُس کو مذبح پر صُبح کی سوختنی قربانی کے عِلاوہ جلایا۝ اور بیل اور
مینڈھے کو لوگوں کی سلامتی کی قربانی کے لئے ذبح کیا۔ اور
ہارُون کے بیٹوں نے خُون اُس کو دیا۔ تو اُس نے مذبح پر
۱۹ اُس کے گِرداگرد چھڑکا۝ اور بیل کی چربی اور مینڈھے کی موٹی
دُم اور اُس چربی کو جس سے انتڑیاں ڈھپنی رہتی ہیں اور
۲۰ دونوں گُردے اور کلیجہ کی جھلّی۝ اور چربی کو بمعہ سینوں کے لیا
۲۱ تب چربی مذبح پر جلائی۝ اور دونوں سینوں اور دہنے شانہ کو
ہارُون نے خُداوند کے آگے ہلانے کی قربانی کے لئے ہلایا۔
جیسا کہ خُداوند نے مُوسیٰ کو حُکم دیا تھا۝
۲۲ تب ہارُون نے اپنے ہاتھ لوگوں کی طرف اُٹھائے اور
اُنہیں برکت دی۔ اور خطا کی قربانی اور سوختنی قربانی اور سلامتی
۲۳ کی قربانی گذراننے کے بعد وہ نیچے اُتر آیا۝ اور مُوسیٰ اور ہارُون
حضُوری کے خیمہ میں داخل ہُوئے۔ پھر باہر نِکلے اور لوگوں کو
۲۴ برکت دی۔ تب تمام لوگوں پر خُداوند کا جلال ظاہر ہُوا۝ اور
خُداوند کے حضُور سے آگ نِکلی۔ اور سوختنی قربانی اور چربی کو
جو مذبح پر تھیں کھا گئی۔ اور سب لوگوں نے دیکھا۔ اور للکار
کر خُداوند کی حمد کی اور مُنہ کے بل گرے ✦

## باب ۱۰

سزائے بے ادبی۔

۱ پھر ہارُون کے بیٹوں ناداب اور ابیہُو
نے اپنا اپنا بخُورسوز لیا اور اُن میں آگ ڈالی اور اُس پر
بخُور رکھا اور خُداوند کے سامنے غیر شرعی آگ گذرانی جس کا
۲ خُداوند نے حُکم نہیں دیا تھا۝ تب خُداوند کے حضُور سے آگ
نِکلی اور دونوں کو کھا گئی۔ اور وہ خُداوند کے سامنے مر گئے۝
۳ تب مُوسیٰ نے ہارُون سے کہا کہ خُداوند نے جو فرمایا تھا
سو یہ ہے۔ کہ جو میرے قریب ہیں اُن سے میری تقدیس ہو۔
اور تمام لوگوں کے رُوبرُو میری تمجید ہو۔ اور ہارُون خاموش
۴ رہا۝ پھر مُوسیٰ نے ہارُون کے چچا عُزیئیل کے بیٹوں میشائیل
اور اِلصافان کو بُلایا۔ اور کہا کہ آگے جاؤ۔ اور اپنے دونوں
بھائیوں کو مقدس کے سامنے سے خیمہ گاہ سے باہر اُٹھا لے
۵ جاؤ۝ تب وہ آگے گئے۔ اور اُن کو اُن کے کُرتوں میں اُٹھا کر
۶ مُوسیٰ کے حُکم کے مُوافق خیمہ گاہ سے باہر لے گئے۝ اور مُوسیٰ
نے ہارُون اور اُس کے بیٹوں اِلیعازار اور اِیتامار سے کہا۔
اپنے سر ننگے نہ کرو اور اپنے کپڑے نہ پھاڑو۔ ورنہ تم مر جاؤ گے

اَور ساری جماعت پر خُداوند کا غضب نازِل ہوگا۔ پر تُمہارے بھائی اِسرائیل کا سب گھرانہ جلے ہُوؤں پر جن کو خُداوند نے جلایا روئیں ۝ ۷ مگر تُم حضُوری کے خیمہ کے دروازہ کے پاس سے باہر نہ جاؤ۔ ورنہ تُم ہلاک ہو گے۔ اِس لئے کہ خُداوند کے مسح کا تیل تُم پر ہے۔ سو جیسا مُوسیٰ نے کہا۔ اُنہوں نے کیا ۝

۸ **نشہ ممنُوع۔** اَور خُداوند نے ہارُون سے کلام کر کے فرمایا ۝ ۹ کہ تُو اَور تیرے بیٹے جِس وقت حضُوری کے خیمہ میں جانے کو ہوں تو مَے یا کوئی نشہ آور چیز نہ پِیئیں۔ ورنہ تُم ہلاک ہو گے۔ یہ ۱۰ تُمہاری پُشتوں کے دَوران میں اَبدی فرض ہوگا ۝ اِسی طرح تُم ۱۱ مخصُوص اَور غیر مخصُوص۔ اَور پاک اَور ناپاک میں تمیز کرو ۝ اَور بنی اِسرائیل کو سب فرائِض سِکھاؤ۔ جن کا خُداوند نے مُوسیٰ کے ذریعہ حُکم دیا ۝

۱۲ اَور مُوسیٰ نے ہارُون اَور الی عازار اَور اِیتا مار اَور باقیوں کو جو پاس تھے کہا۔ کہ خُداوند کی آتشین قُربانیوں میں سے جو نذر کی قُربانی بچ رہی ہے لو اَور اُس کو مذبح کے ۱۳ پاس فطیری کھاؤ۔ کیونکہ یہ پاک چیزوں میں پاک ہے ۝ تُم اُسکو مُقدّس جگہ میں کھاؤ کیونکہ خُداوند کی آتشین قُربانیوں میں سے یہ تیرا حِصّہ اَور تیرے بیٹوں کا حِصّہ ہے۔ کیونکہ اَیسا ۱۴ ہی مُجھے حُکم دِیا گیا ہے ۝ لیکن ہلانے کا سینہ اَور اُٹھانے کا شانہ جو ہے۔ اُن کو کِسی پاک جگہ میں کھاؤ۔ تُو اَور تیرے بیٹے اَور تیری بیٹیاں تیرے ساتھ۔ کیونکہ بنی اِسرائیل کی سلامتی کی قُربانیوں میں سے یہ تیرا حِصّہ اَور تیرے بیٹوں ۱۵ کا حِصّہ ہے ۝ اُٹھانے کا شانہ اَور ہلانے کا سینہ بمعہ جلانے کی چربی کے جو لایا جائے گا۔ تاکہ خُداوند کے سامنے ہلانے کی قُربانی کے لِئے ہلایا جائے۔ وہ دونوں تیرے اَور تیرے بیٹوں کے ہونگے۔ خُداوند کے حُکم کے مُطابِق یہ اَبدی فرض ہوگا ۝

۱۶ اَور مُوسیٰ نے خطا کے بکرے کی دریافت کی۔ تو معلُوم ہُوا کہ وہ جلایا گیا تھا۔ تب وہ الی عازار اَور اِیتا مار ہارُون کے بیٹوں سے جو باقی تھے ناراض ہُوا اَور کہا ۝ ۱۷ کہ تُم نے خطا کی قُربانی مُقدّس جگہ میں کیوں نہ کھائی وہ پاک چیزوں میں پاک ہے۔ اَور خُداوند نے تُم کو دی۔ تاکہ تُم جماعت کے گُناہ اُٹھا کر خُداوند کے سامنے اُن کا کفّارہ دو ۝ ۱۸ دیکھو اُس کا خُون مُقدِس میں داخل نہ کیا گیا۔ اَور واجِب تھا۔ کہ تُم اُس کو مُقدّس جگہ میں کھاتے۔ جیسا میَں نے حُکم دیا تھا ۝ ۱۹ تب ہارُون نے مُوسیٰ سے کہا۔ کہ آج ہی اُنہوں نے اَپنی خطا کی قُربانیاں اَور سوختنی قُربانیاں خُدا کے سامنے گُذرانیں اَور مُجھ پر اِس طرح کے حادِثے واقع ہُوئے۔ پس اگر میَں آج ہی خطا کی قُربانی کھا لیتا تو کیا یہ خُداوند کی نِگاہ میں اچھّا ہوتا؟ ۝ ۲۰ مُوسیٰ نے جب یہ سُنا تو اِسے معقُول سمجھا +

# باب ۱۱

۱ **پاک و ناپاک حیوانات کی تمیز۔** اَور خُداوند نے مُوسیٰ اَور ہارُون سے کلام کر کے فرمایا ۝ [۲] کہ بنی اِسرائیل سے کلام کر کے کہو۔ کہ زمین کے سب چوپایوں میں سے یہ حیوان ہیں جن کو تُم کھا سکتے ہو ۝ [۳] سب چوپائے جن کے کُھر چرے ہُوئے ہوں اَور وہ جُگالی کرتے

باب ۱۱: ۲۔ اِتنے حیوانوں اَور پرندوں اَور مچھلیوں کا کھانا شریعت میں اِس واسطے منع کیا گیا تھا۔ اوّل۔ تاکہ لوگ تابعداری کرنا اَور اعتدال سیکھیں دوئم۔ تاکہ وہ گُناہوں کے کرنے سے باز رہیں۔ جن کے یہ حیوانات نمُونہ ہیں۔ سوئم۔ کیونکہ ممنُوعہ حیوانات کھانے میں کراہت آمیز اَور مُضرِ صحت ہیں۔ چہارم۔ تاکہ خُدا کے لوگ جب جسمانی ناپاک چیزوں سے پرہیز کرنا سیکھیں گے تو رُوحانی پاکیزگی کی تلاش کرنے کے لِئے تیار ہونگے یہ شریعت عہدِ جدید میں منسُوخ کی گئی۔ دیکھو اع باب ۱۵: ۲۸-۲۹۔

باب ۱۱: ۳۔ کُھروں کے چرے ہونے اَور جُگالی کرنے سے رُوحانی مطلب نیکی اَور بدی کے درمیان اِمتیاز اَور خُدا کی شریعت پر غور کرنا ہے۔ اگر یہ دونوں باتیں اِنسان میں مَوجُود نہ ہوں۔ تو وہ ناپاک ہے۔ اِسی طرح سے دریائی جانور جن کے پر اَور چھلکے نہیں ناپاک کہے گئے۔ یعنے جو اِنسان دُعا کے ذریعہ سے اُوپر کو نہیں اُٹھتا اَور نیکی کے لِباس سے مُعرّا ہے وہ ناپاک ہے +

۴ ہوں۔ تُم کھاؤ۔ لیکن اُن میں سے جو جُگالی کرتے ہیں اَور چِرے
کُھر ہوتے ہیں تُم یہ نہ کھاؤ۔ اُونٹ کیونکہ اگرچہ وہ جُگالی کرتا ہے
مگر اُس کے کُھر چِرے ہُوئے نہیں۔ سو وہ تُمہارے لِئے
۵ ناپاک ہے۔ اَور وَبر کو وہ جُگالی کرتا ہے۔ مگر اُس کے کُھر
۶ چِرے ہُوئے نہیں۔ وہ تُمہارے لِئے ناپاک ہے۔ اَور خرگوش
جو جُگالی تو کرتا ہے مگر اُس کے کُھر چِرے ہُوئے نہیں۔ سو
۷ وہ تُمہارے لِئے ناپاک ہے۔ اَور خنزِیر کہ اُس کے کُھر
چِرے ہُوئے تو ہیں۔ مگر وہ جُگالی نہیں کرتا۔ سو وہ تُمہارے
۸ لِئے ناپاک ہے۔ تُم اُن کے گوشت میں سے کُچھ نہ کھاؤ
اَور اُن کی لاشوں کو نہ چُھوؤ۔ کیونکہ وہ تُمہارے لِئے
ناپاک ہیں۔

۹ اَور پانی کے تمام جانداروں میں سے تُم یہ کھاؤ۔ سُمندروں
اَور دریاؤں اَور تالابوں میں سب جِن کے پَر اَور چِھلکے
۱۰ ہوں۔ سو اُن کو تُم کھاؤ۔ اَور سُمندروں اَور دریاؤں میں
سب جِن کے پَر اَور چِھلکے نہ ہوں۔ سب جو پانی میں رینگتے
ہیں اَور سب حیوان جو اُس میں رہتے ہیں۔ تُمہارے لِئے ناپاک
۱۱ ہیں۔ وہ تُمہارے لِئے ناپاک ہیں۔ اُن کے گوشت میں سے
۱۲ نہ کھاؤ۔ اَور اُن کی لاشوں سے نفرت کرو۔ وہ سب پانی میں
رہنے والے جِن کے پَر اَور چِھلکے نہ ہوں تُمہارے لِئے ناپاک
ہیں۔

۱۳ اَور پرندوں میں جِن سے تُم نفرت کرو۔ اَور نہ کھاؤ۔ سو
۱۴ یہ ہیں۔ نسر اَور ہُما اَور عُقاب۔ چیل اَور جرّہ اَور سب اُن کی
۱۵ ۱۶ اَقسام۔ اَور سب غُراب اَور اُن کی اَقسام۔ اَور شُترمُرغ
۱۷ اَور ابابیل اَور حواصل اَور شِکرہ اَور سب اُن کی اَقسام۔ اَور
۱۸ ۱۹ چُغد اَور ماہی گیر اَور اُلّو۔ اَور بُوم شب اَور بگلا اَور گِدھ۔ اَور
۲۰ لقلق اَور بُوتیمار اُن کی اَقسام اَور ہُدہُد اَور چمگادڑ۔ اَور
تمام رینگنے والے پَردار جاندار جو چار پاؤں پر چلتے ہیں تُمہارے

لِئے ناپاک ہیں۔ لیکن رینگنے والے پَردار جانداروں میں سے ۲۱
جو چار پاؤں پر چلتے ہیں تُم یہ کھاؤ۔ جِن کی ٹانگیں ہاتھوں سے
زیادہ لمبی اَور اُن سے وہ زمین پر کُودتے ہیں۔ جِن کو تُم ۲۲
کھاؤ سو یہ ہیں۔ ٹِڈّی اَور اُس کی سب اَقسام گنجی ٹِڈّی اَور
اُس کی اَقسام اَور جھینگر اَور اُس کی اَقسام اَور گھاس کا ٹِڈّا
اَور اُس کی اَقسام۔ مگر تمام پَردار رینگنے والے جانور جِن کے ۲۳
چار پاؤں ہیں تُمہارے لِئے ناپاک ہیں۔ اِن سے تُم ناپاک ۲۴
ہو گے اَور جو کوئی اُنکی لاشوں کو چُھوئے گا۔ وہ شام تک ناپاک
رہیگا۔ اَور جو کوئی اُن کی لاشوں کو اُٹھائے وہ اَپنے کپڑے دھوئے ۲۵
اَور شام تک ناپاک رہے گا۔ سب حیوان جِن کے کُھر چِرے ۲۶
ہُوئے نہیں اَور سب جو جُگالی نہیں کرتے تُمہارے لِئے ناپاک
ہیں۔ جو کوئی اُن کو چُھوئے ناپاک ہوگا۔ اَور سب چار پاؤں پر ۲۷
چلنے والوں میں سے وہ جو اَپنے پنجوں کے بل چلتے ہیں تُمہارے
لِئے ناپاک ہیں۔ جو کوئی اُن کی لاش کو چُھوئے۔ شام تک ناپاک
رہیگا۔ اَور جو کوئی اُن کی لاش اُٹھائے۔ اَپنے کپڑے دھوئے۔ ۲۸
اَور شام تک ناپاک رہے گا۔ کیونکہ وہ تُمہارے لِئے ناپاک ہیں۔

اَور رینگنے والے جانداروں میں سے جو زمین پر رینگتے ہیں ۲۹
تُمہارے لِئے یہ ناپاک ہیں۔ نیولا اَور چُوہا اَور گوہ اَور اُنکی سب
اَقسام۔ حرذون اَور وَرل اَور چھپکلی اَور سانڈا اَور گِرگٹ۔ ۳۰
رینگنے والوں میں سے یہ تُمہارے لِئے ناپاک ہیں۔ جو کوئی اُن ۳۱
میں سے مَرے ہُوئے کو چُھوئے گا۔ شام تک ناپاک رہے گا۔
اَور جِس پر اُن میں سے کوئی مَرا ہُؤا گِرے۔ وہ ناپاک ہوگا۔ لکڑی ۳۲
کے سب برتن اَور کپڑے اَور چمڑا اَور ٹاٹ اَور ہر ایک برتن جو
کام میں آتا ہے وہ پانی میں ڈالا جائے اَور شام تک ناپاک
ہوگا۔ پِھر پاک ہو جائیگا۔ اَور ہر ایک مٹی کا برتن جِس کے ۳۳
اندر اُن میں سے کوئی چیز پڑ جائے۔ تو جو کُچھ اُس کے اندر
ہے ناپاک ہوگا۔ اَور وہ برتن توڑا جائے۔ سب خوراک جو ۳۴

کھائی جاتی ہے۔ اگر اُس پر اِس برتن کا پانی پڑے تو ناپاک ہوگی اَور ہر ایک پینے کی چیز جو اُس میں پی جائے ناپاک ہوگی ○
۳۵ اَور سَب کُچھ جِس پر اُن کی لاشوں سے کُچھ پڑے ناپاک ہوگا۔ تنُور ہو یا چُولھا۔ اُس کو تُم توڑ ڈالو۔ کیونکہ وہ ناپاک ہے۔ اَور وہ
۳۶ تُمہارے لِئے ناپاک ہوگا ○ لیکن چَشمہ اَور کُنواں اَور تمام جمع شُدہ پانی پاک ہوگا۔ لیکن جو کُچھ اُس میں اُن کی لاش سے چھُو جائے
۳۷ وہ ناپاک ہوگا ○ اَور اگر اُن کی لاش میں سے کُچھ کِسی بیج پر جو
۳۸ بویا جاتا ہے پڑے۔ تو وہ پاک رہیگا ○ اگر بیج کو پانی لگ گیا ہُؤا ہے اَور اُس پر اُن کی لاش میں سے کُچھ گِرے۔ تو وہ تُمہارے
۳۹ لِئے ناپاک ہوگا ○ اگر کوئی حیوان جِس کو تُم کھا سکتے ہو۔ مر جائے
۴۰ تو جو کوئی اُس کی لاش کو چھُوئے شام تک ناپاک ہوگا ○ اَور جو کوئی اُس کی لاش میں سے کھائے وہ اَپنے کپڑے دھوئے اَور شام تک ناپاک رہیگا اَور جو کوئی اُس کی لاش کو اُٹھائے اَپنے کپڑے دھوئے اَور شام تک ناپاک رہیگا ○

۴۱ اَور سَب رینگنے والے جاندار جو زمِین پر رینگتے ہیں۔ وہ
۴۲ ناپاک ہَیں۔ اُن کو نہ کھاؤ ○ اَور سب جو اَپنے سِینہ پر چلتے اَور جو چار پاؤں پر چلتے ہیں اَور بہت پاؤں والے سَب رینگنے والوں میں سے جو زمِین پر رینگتے ہیں۔ اُن کو نہ کھاؤ۔ کیونکہ وہ ناپاک
۴۳ ہَیں ○ اَور تُم رینگنے والے جاندار کی جو زمِین پر رینگتا ہے۔ کِسی چیز سے اَپنے آپ کو داغ نہ لگاؤ۔ اَور نہ اَپنے آپ کو اُن سے
۴۴ ناپاک کرو۔ کہ تُم نجس ہو جاؤ گے ○ کیونکہ مَیں خُداوند تُمہارا خُدا ہُوں۔ تُم اَپنے آپ کو پاک کرو اَور پاک ہو جاؤ۔ اِس لِئے کہ مَیں پاک ہُوں۔ اَور رینگنے والے جاندار کی کِسی چیز سے جو زمِین
۴۵ پر حرکت کرتا ہے۔ اَپنے آپ کو ناپاک نہ کرو ○ کیونکہ مَیں خُداوند ہُوں جو تُم کو مُلکِ مِصر سے باہر نِکال لایا۔ تاکہ تُمہارا خُدا ہُوؤں۔ پس تُم
۴۶ پاک ہو کیونکہ مَیں پاک ہُوں ○ چوپائے اَور پرندے اَور سب جاندار جو پانی میں چلتے ہیں اَور سَب جو زمِین پر رینگتے ہیں۔ اُن کی بابت
یہی شرِیعت ہے ○ تاکہ پاک اَور ناپاک میں اَور اُن حیوانوں میں ۴۷ جو کھائے جاتے ہیں اَور جو کھائے نہیں جاتے تُم تمیز کرو +

## باب ۱۲

**وِلادت کی ناپاکی اَور طہارت۔**

پھر خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام ۱ کر کے فرمایا ○ کہ بنی اِسرائیل سے کلام کر اَور کہہ۔ کہ جو عَورت ۲ حاملہ ہو اَور لڑکا جَنے تو وہ اُسکے حَیض کی ناپاکی کے دِنوں کی مانِند سات دِن تک ناپاک ہوگی ○ اَور آٹھویں دِن لڑکے ۳ کا ختنہ کیا جائے ○ اَور وہ تینتیس دِن تک اَپنی طہارت ۴ کے خُون میں رہے۔ کِسی پاک چیز کو نہ چھُوئے اَور نہ مَقدِس میں داخل ہو۔ جب تک کہ اُس کی طہارت کے ایّام پُورے نہ ہو جائیں ○ اَور اگر وہ لڑکی جَنے تو دو ہفتہ جَیسے حَیض کے ۵ ایّام میں رہتی ہے ناپاک رہے گی۔ اَور چھیاسٹھ دِن تک اَپنی طہارت کے خُون میں رہے گی ○ اَور جب اُس کی طہارت ۶ کے دِن لڑکے یا لڑکی کے لِئے پُورے ہوں۔ تب وہ یکسالہ برّہ سوختنی قُربانی کے لِئے اَور کبُوتر کا ایک بچّہ یا ایک قُمری خطا کی قُربانی کے لِئے حضُوری کے خیمہ کے دروازہ پر کاہِن کے پاس لائے ○ تو وہ اُن کو خُداوند کے سامنے گُذرانے اَور اُس کے لِئے ۷ کفّارہ دے۔ تب وہ اَپنے سیلانِ خُون سے پاک ہو گی۔ لڑکے اَور لڑکی کی پَیدائش کی یہ شرِیعت ہے ○ اگر اُس کے پاس برّے [۸] کی قیمت نہیں۔ تو وہ دو قُمریاں یا کبُوتر کے دو بچّے لائے۔ ایک سوختنی قُربانی کے لِئے اَور دُوسرا خطا کی قُربانی کے لِئے۔ تب کاہِن اُس کا کفّارہ دے۔ اَور وہ پاک ہو جائے گی +

## باب ۱۳

**برص کی ناپاکی۔**

اَور خُداوند نے مُوسیٰ اَور ہارُون سے کلام ۱

باب ۱۲: ۸۔ خُداوند یسُوع مسیح کی پَیدائش کے چالیس روز بعد اُسکی کنواری ماں نے غریبوں کا نذرانہ پیش کیا (دیکھو لوق ۲: ۲۲-۲۴) گو اُسکے لِئے ضرورت نہیں تھی کیونکہ خُداوند یسُوع مسیح اِس سے معجزانہ طور پر پَیدا ہُؤا تھا +

۲ کرکے فرمایا ۝ کہ اگر کسی انسان کے بدن کے چمڑے میں ورم
یا آبلہ یا سفید چمکتا ہُؤا داغ ہو۔ اور اِسی طرح اُس کے بدن کے
چمڑے میں برص کی بلا ہو۔ تو وہ ہارون کاہن یا اُسکے بیٹوں
۳ میں سے ایک کے پاس جو کاہن ہے لایا جائے ۝ تب وہ
کاہن اُس کے بدن کے چمڑے کے مرض پر نظر کرے۔ اگر
مرض کی جگہ کے بال سفید ہو گئے ہوں۔ اور مرض کی جگہ چمڑے
سے گہری ہو تو یہ کوڑھ کی بلا ہے۔ جب کاہن اُسے ایسا
۴ دیکھے تو اُس کو ناپاک قرار دے ۝ اگر وہ چمکتا ہُؤا داغ اُسکے
بدن کے چمڑے میں سفید ہو مگر اُس کی جگہ چمڑے سے گہری
نہیں اور بال بھی سفید نہیں۔ تو کاہن اُس کو سات دن تک
۵ نظر بند کرے ۝ پھر ساتویں دن اُس کا مُلاحظہ کرے۔ اور
اگر وہ بلا قائم ہے۔ اور جلد میں پھیلی نہیں۔ تو کاہن اُس کو
۶ سات دن اور نظر بند رکھے ۝ پھر ساتویں دن اُس کا دوسری
بار مُلاحظہ کرے۔ تب اگر مرض کا رنگ سیاہی مائل ہو گیا ہو
اور وہ جلد میں نہیں پھیلا۔ تو کاہن اُس کو پاک قرار دے کہ
۷ یہ تُوبا ہے۔ سو وہ اپنے کپڑے دھوئے اور پاک ہوگا ۝ اور
اگر اُس کے پاک قرار دینے کے لئے کاہن کے مُلاحظہ کے
بعد تُوبا اُس کی جلد میں پھیل گیا ہو تو وہ کاہن کو پھر دکھایا جائے ۝
۸ تو اگر کاہن دیکھے کہ تُوبا چمڑے میں پھیل گیا ہے تو وہ اُس کو
ناپاک قرار دے کہ یہ برص ہے ۝

۹ اگر کسی شخص کو برص کا مرض ہو۔ تو وہ کاہن کے پاس
۱۰ لایا جائے ۝ تو کاہن اُس کا مُلاحظہ کرے اور جب چمڑے
میں سفید ورم ہو۔ اور اُس سے بال سفید ہو گئے ہوں۔
۱۱ اور ورم کی جگہ میں زندہ گوشت ہو ۝ تو یہ اُس کے بدن
کے چمڑے میں پُرانا برص ہے۔ تب کاہن اُس کو ناپاک
قرار دے اور اُسے نظر بند نہ کرے کیونکہ وہ ناپاک ہے ۝
۱۲ اور اگر برص جلد پر نمودار ہو اور مریض کے بدن کو سر سے لیکر
پاؤں تک سب جو کاہن کی نظر میں آتا ہے چھپائے ۝ تو ۱۳
کاہن اُس کا مُلاحظہ کرے اور اگر برص نے اُس کے سارے
بدن کو چھپایا ہے تو وہ مریض کو پاک قرار دے۔ کیونکہ وہ سارا
سفید ہو گیا ہے۔ تو وہ پاک ہے ۝ لیکن جس روز اُس میں زندہ ۱۴
گوشت ظاہر ہو۔ وہ ناپاک ہوگا ۝ جب کاہن زندہ گوشت ۱۵
دیکھے تو اُس کو ناپاک قرار دے۔ کیونکہ زندہ گوشت ناپاک ہے
اور یہ برص ہے ۝ اور اگر زندہ گوشت پھر کر سفید ہو جائے تو ۱۶
وہ کاہن کے پاس آئے ۝ پس اگر کاہن دیکھے کہ مرض کی جگہ ۱۷
سفید ہو گئی ہے۔ تو مریض کو پاک قرار دے۔ کیونکہ وہ پاک
ہے ۝

اور اگر کسی کے بدن کے چمڑے پر پھوڑا اُٹھا اور وہ اچھا ۱۸
ہو گیا ۝ اور پھوڑا کی جگہ میں سفید اُبھری ہوئی جگہ یا چمکتا ہُؤا ۱۹
داغ سُرخی مائل ہو تو وہ کاہن کو دکھایا جائے ۝ پس اگر کاہن ۲۰
دیکھے کہ وہ جگہ چمڑے سے نیچی ہے۔ اور اُس کے بال سفید
ہو گئے ہیں۔ تو کاہن اُس کو ناپاک قرار دے۔ کیونکہ یہ برص
کی بلا ہے۔ جو کہ پھوڑا میں پیدا ہوئی ۝ اور اگر کاہن دیکھے۔ کہ ۲۱
اُس میں کے بال سفید نہیں ہوئے اور وہ چمڑے سے نیچی نہیں اور
اُس کا سیاہ سا رنگ ہے تو کاہن اُس کو سات دن تک نظر بند
رکھے ۝ تب اگر وہ چمڑے پر پھیل گیا ہو۔ تو کاہن اُس کو ناپاک ۲۲
قرار دے کہ یہ برص ہے ۝ اگر وہ چمکتا ہُؤا داغ اپنی جگہ پر ۲۳
ٹھیرا ہو۔ اور نہیں پھیلا۔ تو یہ پھوڑے کا داغ ہے۔ کاہن اُس کو
پاک کہے ۝

اگر کسی کے بدن کا چمڑا آگ سے جل گیا ہو اور ۲۴
جلنے کا داغ چمکتا ہُؤا سفیدی مائل بہ سُرخی یا سفیدی
ہو ۝ تو کاہن اُسے مُلاحظہ کرے۔ اگر چمکتے ہوئے ۲۵
داغ میں بال سفید ہو گئے ہوں۔ اور وہ دیکھنے میں
جلد سے نیچا معلوم ہو۔ تو یہ برص ہے۔ جو داغ میں

پیدا ہُوا ۔ تو کاہن اُس کو ناپاک قرار دے ۔ کیونکہ
۲۶ یہ برص کی بلا ہے ۔ لیکن اگر کاہن دیکھے کہ چمکتے ہُوئے داغ
میں بال سفید نہیں اور وہ جلد سے نیچے نہیں ۔ اور اُس کا رنگ
۲۷ سیاہ سا ہے تو کاہن اُس کو سات دِن تک نظر بند رکھے ۔ اور
ساتویں دِن کاہن اُس کا پھر مُلاحظہ کرے ۔ اگر وہ جلد میں پھیل
۲۸ گیا ہے تو اُسے ناپاک کہے ۔ کہ یہ برص کی بلا ہے ۔ اور اگر وہ
چمکتا ہُوا داغ اپنی جگہ پر ہی ٹھیرا ہو ۔ اور چمڑے میں نہیں پھیلا
اور اُس کا رنگ سیاہ سا ہو تو یہ جلنے کا ورم ہے ۔ کاہن اُس کو
پاک قرار دے کیونکہ یہ جلنے کا داغ ہے ۔

۲۹ اگر کسی مرد یا عورت کے سر میں یا داڑھی میں داغ ہو ۔
۳۰ تو کاہن اُس داغ کا مُلاحظہ کرے ۔ اگر وہ دیکھنے میں جلد سے
نیچا ہو اور اُس میں کوئی زرد باریک بال ہو تو کاہن اُس کو
ناپاک قرار دے ۔ کیونکہ یہ قرع سر یا داڑھی کا برص ہے ۔
۳۱ اگر وہ دیکھے کہ وہ جلد سے نیچا نہیں مگر اُس کے بال بھی سیاہی
پر نہیں رہے تو کاہن قرع کے مریض کو سات دِن تک نظر بند
۳۲ رکھے ۔ اور ساتویں دِن پھر اُس کا مُلاحظہ کرے تو اگر قرع پھیلا
نہیں ۔ اور اُس میں کوئی زرد بال نہیں ۔ اور قرع دیکھنے میں
۳۳ جلد سے نیچا نہیں ۔ تو اُس کے بال مُونڈے جائیں ۔ مگر قرع کی
جگہ کے بال نہ مُونڈے جائیں اور کاہن اُس کو اور سات دِن تک
۳۴ نظر بند رکھے ۔ تو ساتویں دِن کاہن قرع والے کا مُلاحظہ کرے ۔
تو اگر قرع جلد میں پھیلا نہیں اور وہ دیکھنے میں چمڑے سے نیچا
نہیں تو کاہن اُس کو پاک قرار دے ۔ تب وہ اپنے کپڑے
۳۵ دھوئے اور وہ پاک ہوگا ۔ لیکن اگر اُس کے پاک قرار دیا
۳۶ جانے کے بعد قرع چمڑے میں پھیل جائے ۔ تب کاہن
اُس کا مُلاحظہ کرے اگر قرع چمڑے میں پھیل گیا ہے ۔ تو
۳۷ کاہن زرد بال نہ ڈھونڈے کیونکہ وہ ناپاک ہے ۔ اگر اُس
نے دیکھا کہ قرع ٹھیر گیا ہے اور اُس میں کالے بال اُگ
آئیں تو وہ قرع سے اچھا ہو گیا ۔ وہ پاک ہے کاہن اُس کو
پاک قرار دے ۔

۳۸ اگر کسی مرد یا عورت کے بدن کے چمڑے میں چمکتا
۳۹ ہُوا داغ یا سفید داغ ہو ۔ تو کاہن اُس کا مُلاحظہ کرے ۔
اگر اُس کے بدن کے چمڑے میں چمکتا ہُوا سفید داغ سیاہ
سا ہو تو یہ بہق ہے جو چمڑے میں نکلا ہے ۔ تو وہ پاک
۴۰ ہے ۔ اور اگر کسی اِنسان کے سر کے بال گر گئے ہوں تو وہ
۴۱ گنجا ہے ۔ مگر وہ پاک ہے ۔ اگر اُس کی پیشانی پر سے بال گر
۴۲ گئے ہوں تو وہ ماتھے کا گنجا ہے مگر پاک ہے ۔ پر اگر گنجے سر
یا گنجے ماتھے پر سفید داغ مائل بہ سُرخی ہو تو یہ برص ہے ۔ جو
۴۳ گنجے سر یا گنجے ماتھے پر پیدا ہُوا ہے ۔ تو کاہن اُس کا مُلاحظہ
کرے ۔ تو اگر مرض کا داغ گنجے سر پر یا گنجے ماتھے پر سفید مائل
بہ سُرخی ہو ۔ جیسے کہ بدن کے چمڑے کا برص دِکھائی دیتا ہے ۔
۴۴ تو وہ آدمی کوڑھی ہے اور ناپاک ہے ۔ کاہن اُس کو ناپاک
قرار دے ۔ کیونکہ مرض اُس کے سر میں ہے ۔

۴۵ اور کوڑھی جس کو مرض ہے اُس کے کپڑے ڈھیلے ۔ لٹکتے
ہونگے ۔ اُس کا سر ننگا ہوگا اور اُس کا مُنہ کپڑے سے ڈھنپا ہوگا
۴۶ اور وہ چلّا کر کہیگا ۔ ناپاک ناپاک ۔ جب تک اُس کو بیماری
رہے وہ ناپاک یقیناً ناپاک ہے ۔ وہ اکیلا رہے ۔ اور خیمہ گاہ سے
باہر اُس کا مکان ہوگا ۔

۴۷ اگر کسی اُونی یا کتانی کپڑے میں برص کا داغ ہو ۔ یا کتانی
۴۸ کپڑے کے تانے میں یا بانے میں یا اُون میں یا چمڑے میں یا
۴۹ کسی چیز میں جو چمڑے سے بنائی گئی ہے ۔ اگر وہ داغ سبزی مائل
یا سُرخی مائل کپڑے میں ہو یا چمڑے میں تانے میں ہو یا بانے میں یا چمڑے
کے سامان میں سے کسی چیز میں ہو ۔ تو وہ برص کی بلا ہے ۔ وہ
۵۰ کاہن کو دِکھایا جائے ۔ اور کاہن اُس داغ کا مُلاحظہ کرے
اور جس پر وہ داغ ہے اُس کو سات دِن تک نظر بند رکھے ۔

۵۱ پھر ساتویں دِن اُس کا مُلاحظہ کرے۔ اور اگر وہ داغ کپڑے میں پھیل گیا ہو تانے میں یا بانے میں یا چمڑے میں۔ خواہ کِسی چیز میں جو چمڑے سے بنائی گئی ہو۔ تو یہ داغ خراب برص ہے اور وہ ناپاک ہے۔ ۵۲ تو وہ اُس کپڑے کو اُونی ہو یا کتانی کا جس کے تانے یا بانے میں داغ ہے یا چمڑے کی چیز کو جس میں وہ داغ ہے جلا دے۔ کیونکہ یہ خراب برص ہے وہ آگ سے جلایا جائے۔

۵۳ اور اگر کاہن دیکھے کہ وہ داغ کپڑے میں تانے میں یا بانے میں یا چمڑے کی کِسی چیز میں پھیل نہیں گیا۔ ۵۴ تو کاہن اُس کو دھو ڈالنے کا حکم دے۔ تب سات دِن اور اُس کو نظر بند رکھے۔ ۵۵ اور کاہن پھر اُس دھوئے ہوئے کا مُلاحظہ کرے۔ اگر دیکھے کہ داغ کا رنگ نہیں بدلا۔ اگرچہ وہ نہیں پھیلا۔ تو وہ ناپاک ہے۔ وہ آگ سے جلایا جائے۔ کیونکہ برص اُس کے باہر وار یا اندر وار ہے۔ ۵۶ اگر وہ دیکھے کہ دھونے کے بعد وہ مائل بہ سیاہی ہو گیا تو وہ اُس کپڑے سے یا تانے سے یا بانے سے یا چمڑے سے داغ بھر کاٹ ڈالے۔ ۵۷ اگر وہ کپڑے میں تانے میں یا بانے میں یا کِسی چمڑے کی چیز میں پھر ظاہر ہو۔ تو یہ پھیلنے والا برص ہے۔ جس پر وہ ہے۔ اُس کو آگ سے جلایا جائے۔ ۵۸ اور کپڑا یا تانا یا بانا یا چمڑے کی کوئی چیز جس کے دھونے سے داغ جاتا رہے دوبارہ دھویا جائے اور وہ پاک ہو گا۔ ۵۹ یہ برص کے داغ کی شریعت ہے۔ جو اُون کے کپڑے میں یا کتان میں یا تانے میں یا بانے میں یا چمڑے کی کِسی چیز میں ہو۔ جس کے مطابق اُس کو پاک یا ناپاک قرار دیا جائے ✣

## باب ۱۴

برص کی طہارت۔

۱، ۲ اور خداوند نے موسیٰ سے کلام کر کے فرمایا۔ کہ مبروص کے لئے اُس کی طہارت کے دِن کی یہ شریعت ہے۔ وہ کاہن کے پاس لایا جائے۔ ۳ تب کاہن خیمہ گاہ سے باہر جائے اور جب وہ دیکھے کہ مبروص درحقیقت برص کی بیماری سے اچھا ہو گیا ہے۔ ۴ تو کاہن حکم کرے کہ جس کی طہارت ہونے پر ہے۔ اُس کے لئے دو زندہ پاک چڑیاں اور دیودار کی لکڑی اور قرمز اور زوفا لائیں۔ ۵ اور کاہن حکم کرے کہ ایک چڑیا مٹی کے برتن میں زندہ پانی پر ذبح کی جائے۔ ۶ اور وہ زندہ چڑیا اور دیودار کی لکڑی اور قرمز اور زوفا کو لے۔ اور اُن کو بمعہ زندہ چڑیا کے اُس چڑیا کے خون میں جو زندہ پانی پر ذبح کی گئی ڈبوئے۔ ۷ اور جس کی برص سے طہارت ہونے کو ہے سات دفعہ چھڑکے اور اُسے پاک کرے۔ اور زندہ چڑیا کو میدان کی طرف چھوڑ دے۔ ۸ تب وہ جس کی طہارت کی جاتی ہے۔ اپنے کپڑے دھوئے اور اپنے بدن کے سب بال مُنڈائے اور پانی سے غسل کرے تو وہ پاک ہو گا بعد ازاں وہ خیمہ گاہ میں آئے لیکن سات دِن تک اپنے خیمہ سے باہر رہے۔ ۹ اور ساتویں روز اپنے سر کے سب بال اور اپنی داڑھی اور بھنویں اور اپنے سارے بدن کے بال مُنڈائے اور اپنے کپڑے دھوئے اور اپنا بدن بھی پانی سے دھوئے۔ تو وہ پاک ہو جائیگا۔ ۱۰ اور آٹھویں دِن وہ دو بے عیب نر برے اور ایک مادہ برہ یک سالہ بے عیب۔ اور نذر کی قربانی کے لئے ایفہ کے تین دسویں حصے میدہ تیل میں مِلا ہوا اور ایک پیمانہ تیل لائے۔ ۱۱ اور پاک کرنے والا کاہن۔ اُس شخص کو جِسکی طہارت کی جاتی ہے۔ خداوند کے سامنے حضوری کے خیمہ کے دروازہ کے پاس حاضر کرے۔ ۱۲ اور کاہن ایک نر برہ تقصیر کی قربانی کے لئے بمعہ تیل کے پیمانہ کے چڑھائے۔ اور اُن کو ہلانے کی قربانی کے لئے خداوند کے سامنے ہلائے۔ ۱۳ اور اُس برے کو مقدس مقام میں جہاں کہ خطا کی قربانی اور سوختنی قربانی ذبح کی جاتی ہے ذبح کرے کیونکہ یہ تقصیر کی قربانی خطا کی قربانی کی طرح کاہن کی ہے یہ نہایت پاک

۱۴ ہے۔ تب تقصیر کی قربانی کے خون میں سے کچھ لے اور اُس شخص کے جس کی طہارت کی جاتی ہے۔ دہنے کان کی نوک پر اور دہنے ہاتھ کے انگوٹھے پر اور دہنے پاؤں کے ۱۵ انگوٹھے پر لگائے۔ اور کاہن تیل کے پیمانہ میں سے کچھ لے۔ اور ۱۶ اپنے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ڈالے۔ تب وہ اُس تیل میں جو اُس کی بائیں ہتھیلی پر ہے اپنی دہنی اُنگلی ڈبوئے اور اُس میں سے خداوند کے آگے سات دفعہ اپنی اُنگلی سے چھڑکے۔ ۱۷ تب باقی تیل کو جو اُس کی ہتھیلی پر ہے لے اور اُس شخص کے جس کی طہارت کی جاتی ہے دہنے کان کی نوک پر اور اُسکے دہنے ہاتھ کے انگوٹھے پر اور اُس کے دہنے پاؤں کے انگوٹھے ۱۸ پر تقصیر کی قربانی کے خون پر لگائے۔ اور باقی تیل جو کاہن کی ہتھیلی پر ہے طہارت کئے جانے والے شخص کے سر پر ڈال ۱۹ دے۔ اور خداوند کے سامنے اُس کا کفارہ دے۔ تب کاہن خطا کی قربانی چڑھائے۔ اور اُس کی ناپاکی کے لئے جسکی طہارت کی جاتی ہے کفارہ دے۔ تب سوختنی قربانی کو ذبح کرے۔ ۲۰ اور کاہن سوختنی قربانی اور نذر کی قربانی مذبح پر چڑھائے۔ اور کاہن اُس کے لئے کفارہ دے۔ تب وہ پاک ہو جائیگا۔

۲۱ اور اگر وہ غریب ہو اور اتنی توفیق نہ رکھتا ہو۔ تو وہ ایک برہ تقصیر کی قربانی کا ہلانے کے واسطے لائے تاکہ اُس کا کفارہ دیا جائے۔ اور نذر کی قربانی کے لئے ایفہ کا دسواں ۲۲ حصہ میدہ کا تیل میں ملا ہؤا اور ایک پیمانہ تیل۔ اور دو قمریاں یا کبوتر کے دو بچے اپنے مقدور کے موافق لے۔ ایک اُن میں سے خطا کی قربانی کے لئے اور دوسرا سوختنی قربانی کے ۲۳ لئے۔ اُن کو اپنی طہارت کے آٹھویں روز کاہن کے پاس حضوری کے خیمہ کے دروازہ پر خداوند کے سامنے لائے۔ ۲۴ تب کاہن تقصیر کی قربانی کا برہ اور پیمانہ تیل کا لے اور کاہن اُن دونوں کو ہلانے کی قربانی کے لئے خداوند کے سامنے ہلائے۔ ۲۵ پھر وہ تقصیر کی قربانی کے برے کو ذبح کرے۔ اور اُس کے خون میں سے لے کر اُس شخص کے جس کی طہارت کی جاتی ہے۔ دہنے کان کی نوک پر اور دہنے ہاتھ کے انگوٹھے پر اور دہنے پاؤں کے انگوٹھے پر لگائے۔ ۲۶ اور کاہن اُس تیل میں سے کچھ اپنی بائیں ہتھیلی پر ڈالے۔ ۲۷ اور اُس تیل میں سے جو اُس کی بائیں ہتھیلی پر ہے وہ اپنی دہنی اُنگلی سے سات دفعہ خداوند کے سامنے چھڑکے۔ ۲۸ اور اُس تیل میں سے جو اُسکی ہتھیلی پر باقی ہے طہارت کئے جانے والے شخص کے دہنے کان کی نوک پر اور اُسکے دہنے ہاتھ کے انگوٹھے پر اور اُسکے دہنے پاؤں کے انگوٹھے پر تقصیر کی قربانی کے خون پر لگائے۔ ۲۹ اور باقی تیل جو کاہن کی ہتھیلی میں ہے طہارت کئے جانے والے شخص کے سر پر ڈالے۔ تاکہ اُس کے لئے خداوند کے سامنے کفارہ دے۔ ۳۰ تب وہ قمریوں میں سے ایک یا کبوتر کے بچوں میں سے ایک جس کا اُسے مقدور ہو گذرانے۔ ۳۱ وُہی جس کا اُسے مقدور ہؤا ہو نذر کی قربانی سمیت ایک خطا کی قربانی کے لئے اور دوسرا سوختنی قربانی کے لئے ہوگا۔ اور کاہن طہارت کئے جانے والے شخص کا خداوند کے سامنے کفارہ دے۔ ۳۲ یہ شریعت اُس کے لئے ہے۔ جس کو برص کی بیماری ہو اور جسے طہارت کے لوازمات کا مقدور نہیں۔

۳۳ اور خداوند نے موسیٰ اور ہارون سے کلام کر کے فرمایا۔ ۳۴ جب تم کنعان کے مُلک میں جو مَیں تم کو ملکیت کے لئے دونگا داخل ہو اور مَیں تمہاری ملکیت کے کسی گھر پر برص کی بلا لاؤں۔ ۳۵ تو جس کا گھر ہے وہ کاہن کے پاس آکر خبر دے اور کہے کہ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گھر میں کچھ بلا سی ہے۔ ۳۶ تب کاہن حکم کرے کہ اُس گھر کو پیشتر اِس کے کہ وہ بلا کے ملاحظہ کے لئے اُس میں داخل ہو خالی کریں تاکہ سب سامان جو گھر میں ہے ناپاک نہ ہو جائے اور بعد اُس کے وہ گھر کے ملاحظہ کے لئے اُس میں داخل ہو۔ ۳۷ اور وہ بلا پر نظر کرے۔ اگر گھر کی دیواروں پر اُس بلا

کے چھوٹے چھوٹے نُقطے سبزی یا سُرخی مائل دِکھنے میں دیوار
۳۸ پر گہرے معلُوم پڑیں ۔ تو کاہِن گھر کے دروازہ سے باہر نکلے ۔
۳۹ اور سات دِن تک اُس کو قُفل لگائے ۔ ساتویں دِن پھر آئے
اور مُلاحظہ کرے تو اگر وہ بَلا گھر کی دیواروں پر پھیل گئی ہو ۔
۴۰ تب وہ حُکم کرے کہ وہ پتھر جن پر وہ بَلا ہے نکالے جائیں ۔ اور
۴۱ شہر سے باہر ناپاک جگہ میں پھینکے جائیں ۔ اور کہ وہ گھر اندر سے
چاروں طرف کھُرچا جائے اور کھُرچی ہُوئی مٹی شہر سے باہر
۴۲ ناپاک جگہ میں پھینکی جائے ۔ اور کہ اُن پتھروں کی جگہ دُوسرے
پتھر لگائے جائیں ۔ اور دُوسری مٹی لی جائے اور گھر کو لیپا
۴۳ جائے ۔ اگر پتھروں کے نکالے جانے اور گھر کے کھُرچے جانے
اور اُسکے لیپے جانے کے بعد پھر وہ بَلا گھر میں ظاہر ہو پڑے ۔
۴۴ تب کاہِن اندر جاکر مُلاحظہ کرے ۔ اگر وہ بَلا گھر میں پھیل گئی ہو
۴۵ تو یہ گھر میں خراب بَرص ہے اور وہ ناپاک ہے ۔ تب وہ گھر
کو اُس کے پتھروں اور لکڑیوں اور سب کو گروا دے اور اُن
۴۶ کو شہر سے باہر ناپاک جگہ میں پھنکوا دے ۔ اور جو کوئی اُس گھر
میں اُس کے قُفل لگائے جانے کے دِنوں میں داخل ہُوا وہ
۴۷ شام تک ناپاک رہے ۔ اور جو کوئی اُس گھر میں سویا وہ اپنے
کپڑے دھوئے ۔ اور جس کسی نے اُس کے اندر کُچھ کھایا ۔ وہ
۴۸ اپنے کپڑے دھوئے ۔ اور اگر کاہِن نے داخل ہوکر دیکھا کہ
اِس گھر کے لیپے جانے کے بعد وہ بَلا نہیں پھیلی ۔ تو وہ اُس
۴۹ کو پاک قرار دے ۔ کیونکہ وہ بَلا دُور ہوگئی ۔ تب وہ اُس گھر کی
طہارت کے لِئے دو چڑیاں اور دیودار کی لکڑی اور قرمز
۵۰ اور زُوفا لے ۔ اور ایک چڑیا کو مٹی کے برتن میں زِندہ پانی
۵۱ پر ذبح کرے ۔ اور دیودار کی لکڑی اور زُوفا اور قرمز اور
زِندہ چڑیا کو لے کر ذبح کی ہُوئی چڑیا کے خُون میں اور زِندہ
پانی میں ڈبوئے ۔ اور اُس کو سات دفعہ گھر پر چھڑکے ۔
۵۲ اور چڑیا کے خُون اور زِندہ پانی اور زِندہ چڑیا اور دیودار
کی لکڑی اور زُوفا اور قرمز سے اُس گھر کو پاک کرے ۔ تب ۵۳
زِندہ چڑیا کو شہر سے باہر مَیدان کی طرف چھوڑ دے ۔ اور
اُس گھر کے لِئے کفّارہ دے تو وہ پاک ہو جائے گا ۔ یہ شریعت ۵۴
ہے بَرص کی سب اقسام کے لِئے اور قرع کے لِئے ۔ اور ۵۵
کپڑوں اور گھر کے بَرص کے لِئے ۔ اور ورم اور آبلے اور چمکتے ۵۶
ہُوئے داغ کے لِئے ۔ تاکہ معلُوم ہو جائے کہ کوئی چیز کب پاک ۵۷
یا ناپاک ہے ۔ بَرص کی شریعت یہی ہے ۔

## باب ۱۵

دیگر شرعی ناپاکیاں ۔

اور خُداوند نے مُوسیٰ اور ہارُون سے ۱
کلام کرکے فرمایا ۔ بنی اِسرائیل سے کلام کرکے کہو کہ ہر ایک مرد ۲
جس کے جسم میں جریان کا مرض ہو وہ اُسی کے سبب سے
ناپاک ہے ۔ اور جریان کی ناپاکی یُوں ہوگی ۔ کہ اُس کے جسم ۳
سے بہے یا نہ بہے دونوں میں اُس کی ناپاکی ہے ۔ جس ۴
بستر پر وہ سوئے وہ ناپاک ہوگا ۔ اور جس چیز پر وہ بیٹھے وہ
ناپاک ہوگی ۔ اور جو اِنسان اُس کے بستر کو چھُوئے وہ اپنے ۵
کپڑے دھوئے اور پانی سے غُسل کرے اور شام تک ناپاک
رہیگا ۔ جو کوئی اُس چیز پر بیٹھے جس پر کہ جریان والا بیٹھا تھا ۶
تو وہ اپنے کپڑے دھوئے اور پانی سے غُسل کرے اور وہ شام
تک ناپاک ہوگا ۔ اور جو کوئی جریان والے کے بدن کو چھُوئے ۷
وہ اپنے کپڑے دھوئے اور پانی سے غُسل کرے اور شام
تک ناپاک ہوگا ۔ اگر جریان والا کسی چیز پر جو پاک ہے ۸
تھُوک دے تو وہ اپنے کپڑے دھوئے اور پانی سے غُسل کرے
اور شام تک وہ ناپاک ہوگا ۔ اور ہر وہ زین جس پر جریان ۹
والا سوار ہو ناپاک ہوگی ۔ اگر کوئی کسی چیز کو جو جریان والے ۱۰
کے نیچے تھی چھُوئے ۔ تو وہ شام تک ناپاک ہوگا ۔ اور اگر
کوئی ایسی چیز کو اُٹھائے ۔ تو اپنے کپڑے دھوئے ۔ اور پانی

۱۱ سے غُسل کرے اور شام تک ناپاک ہوگا۔ اگر جریان والا
کسی کو ہاتھ دھوئے بغیر چھُوئے تو وہ اپنے کپڑے دھوئے
۱۲ اور پانی سے غُسل کرے اور شام تک ناپاک ہوگا۔ اگر جریان
والا کسی مٹّی کے برتن کو چھُوئے۔ تو وہ توڑا جائے اور اگر لکڑی
کا برتن ہو تو وہ پانی سے دھویا جائے۔
۱۳ اور جب جریان والا اچھّا ہو جائے تو اُس کے اچھّے
ہونے سے سات دِن گِنے جائیں۔ وہ اپنے کپڑے دھوئے
۱۴ اور زندہ پانی سے غُسل کرے تو وہ پاک ہوگا۔ اور آٹھویں
روز دو قُمریاں یا کبُوتر کے دو بچّے لے کر حضُوری کے خیمہ
کے دروازہ پر خُداوند کے سامنے آئے اور اُنہیں کاہن کے
۱۵ حوالے کرے۔ تو کاہن اُن میں سے ایک کو خطا کی قُربانی
اور دُوسرے کو سوختنی قُربانی کرے اور خُداوند کے سامنے
اُس کے لِئے اُس کے جریان کا کفّارہ دے۔
۱۶ اگر کسی مرد کا بیج خارِج ہو تو وہ اپنا سارا بدن پانی
۱۷ سے دھوئے اور شام تک ناپاک رہیگا۔ اور جس کپڑے
یا چمڑے پر اُس میں سے کچھ لگ جائے۔ تو وہ پانی سے
۱۸ دھویا جائے اور شام تک ناپاک رہے۔ اگر کوئی مرد
کسی عورت سے ہمبستر ہُؤا اور مُنزل ہُوا۔ تو اُسکی مانند
پانی سے غُسل کرے اور دونوں شام تک ناپاک ہونگے۔
۱۹ جب ماہواری وقت پر عورت کے جسم سے
خُون بہے۔ تو وہ سات دِن تک اپنے حیض میں جُدا کی
جائے۔ اور جو کوئی اُسے چھُوئے شام تک ناپاک رہے۔
۲۰ اور سب کچھ جس پر وہ اپنے حیض میں سوئے ناپاک ہوگا
۲۱ اور سب کچھ جِس پر وہ بیٹھے ناپاک ہوگا۔ اور جو کوئی اُس
کے بستر کو چھُوئے اپنے کپڑے دھوئے اور پانی سے غُسل
۲۲ کرے اور شام تک ناپاک رہے۔ اور جو کوئی کسی ایسی چیز
کو چھُوئے جس پر وہ بیٹھی تھی اپنے کپڑے دھوئے اور
پانی سے غُسل کرے اور شام تک ناپاک رہے۔ ۲۳ اگر اُسکے
بستر پر جس پر وہ بیٹھی ہے۔ کوئی اور چیز پڑی ہو۔ تو جو
اُس کو چھُوئے۔ شام تک ناپاک رہیگا۔ ۲۴ اگر کوئی مرد اُس
کے ساتھ ہمبستر ہو۔ جب کہ اُس کو حیض آ رہا ہے۔ تو
وہ سات دِن تک ناپاک رہیگا۔ اور ہر بستر جس پر وہ
سوئے ناپاک ہوگا۔
۲۵ اگر کسی عورت کو اُس کے حیض کے وقت کے عِلاوہ
بہت دِن خُون آئے یا اُس کے بعد آئے تو وہ اپنی نجاست
کے جاری رہنے کے سب دِنوں میں اپنے حیض کے دِنوں
کی طرح ہوگی۔ وہ ناپاک ہوگی۔ ۲۶ اور ہر بستر جس پر وہ اپنے
سیلان کے دِنوں میں سوئے۔ اُس کے حیض کے بستر کی
طرح ہوگا اور جس پر وہ بیٹھے۔ اُس کے حیض کی نجاست
کی طرح ناپاک ہوگا۔ ۲۷ اور جو کوئی اُس میں سے کسی چیز کو
چھُوئے ناپاک ہوگا۔ تو وہ اپنے کپڑے دھوئے اور پانی سے
نہائے اور شام تک ناپاک رہیگا۔ ۲۸ اور جب وہ اپنے سیلان
سے پاک ہو تو اپنے لِئے سات دِن گِنے۔ بعد اُس کے وہ پاک
ہوگی۔ ۲۹ اور آٹھویں روز وہ دو قُمریاں یا کبُوتر کے دو بچّے لے
اور اُن کو کاہن کے پاس حضُوری کے خیمہ کے دروازہ پر
لائے۔ ۳۰ تو کاہن اُن میں سے ایک کو خطا کی قُربانی اور دُوسرے
کو سوختنی قُربانی کرے۔ اور کاہن اُس کے سیلان کی نجاست
کا کفّارہ خُداوند کے سامنے دے۔
۳۱ پس تُم بنی اِسرائیل کو اُن کی نجاست سے پرہیز کراؤ۔
تاکہ وہ اپنی نجاست میں ہلاک نہ ہوں۔ جس وقت کہ وہ میرے
مسکن کو جو اُن کے درمیان ہے ناپاک کریں۔ ۳۲ یہی شریعت
اُس کے لِئے ہے۔ جس کو جریان ہو اور جس کا بیج خارِج ہو
اِن دونوں سے وہ ناپاک ہوتا ہے۔ ۳۳ اور اس عورت کے لِئے
جو حیض سے ہو اور مرد یا عورت کے لِئے جس کو سیلان ہو۔

اور اُس مرد کے لئِے جو ناپاک عورت سے ہمبستر ہوتا ہے۔

## باب ۱۶

۱ [یومِ کفّارہ۔] اور خداوند نے مُوسیٰ سے کلام کیا بعد اُسکے کہ ہارُون کے دو بیٹے خداوند کے سامنے نذر لاے اور مر گئے۔ ۲ تو خداوند نے مُوسیٰ کو فرمایا کہ اپنے بھائی ہارُون سے کہہ کہ ہر وقت پاک ترین جگہ میں پردہ کے اندر رحم گاہ کے پاس جو صندوق پر ہے نہ آئے تاکہ مر نہ جائے۔ کیونکہ میں بادل میں رحمگاہ کے اُوپر ظاہر ہُوں گا۔ ۳ ہارُون پاک ترین جگہ کے اندر یُوں آئے کہ پہلے ایک بچھڑا خطا کی قربانی کے لئے اور ایک مینڈھا سوختنی قربانی کے لئے گذرانے۔ ۴ وہ پاک کتان کا کُرتہ پہنے اور اُس کے بدن پر کتان کا پاجامہ ہو۔ اور کتان کے کمربند سے اُس کی کمر بندھی ہو۔ اور سر پر کتانی عمامہ باندھے۔ یہ مُقدّس کپڑے ہیں۔ وہ اپنا بدن پانی سے دھوئے اور اُن کو پہنے۔ ۵ اور بنی اسرائیل کی جماعت سے دو بکرے خطا کی قربانی کے لئے اور ایک مینڈھا سوختنی قربانی کے لئِے لے۔ ۶ تب ہارُون خطا کا بچھڑا جو اُسکے اپنے لئِے ہے چڑھائے۔ اور اپنے لئِے اور اپنے گھر کے لئِے کفّارہ دے۔ ۷ تب دونوں بکروں کو لے اور اُن کو حضُوری کے خیمہ کے دروازہ پر خداوند کے سامنے کھڑا کرے۔ ۸ اور ہارُون اُن دونوں پر قُرعہ ڈالے ایک خداوند کے لئِے اور دُوسرا عزازیل کے لئِے۔ ۹ تو جس بکرے پر خداوند کے لئِے قُرعہ پڑا ہارُون اُس کو خطا کی قربانی کے طور پر چڑھائے۔ ۱۰ اور جس بکرے پر عزازیل کا قُرعہ پڑا۔ اُس کو خداوند کے سامنے زندہ کھڑا کرے تاکہ اُس سے کفّارہ دیا جائے۔ اور اُس کو عزازیل کے لئِے بیابان میں بھیج دے۔

۱۱ اور ہارُون خطا کے بچھڑے کو جو اُس کے اپنے واسطے ہے چڑھائے۔ اور اپنے لئِے اور اپنے گھر کے لئِے کفّارہ دے اور خطا کے اپنے بچھڑے کو ذبح کرے۔ ۱۲ تب ایک بخور سوز لے کر اُسے اُس آگ کے انگاروں سے بھرے جو خداوند کے سامنے مذبح پر ہے اور اپنی دونوں مُٹھیاں خوشبُودار کُوٹے ہُوئے بخور سے بھرلے۔ اور پردہ کے اندر داخل ہو۔ ۱۳ اور وہ بخور خداوند کے سامنے آگ پر ڈالے۔ یہاں تک کہ بخور کا دُھواں رحم گاہ کو جو صندوق شہادت کے اُوپر ہے چھپا دے تاکہ نہ مرے۔ ۱۴ تب بچھڑے کے خُون میں سے لے۔ اور اپنی اُنگلی سے رحم گاہ پر مشرق کی طرف چھڑکے۔ اور خُون میں سے سات دفعہ اپنی اُنگلی سے رحم گاہ کے آگے چھڑکے۔

۱۵ تب خطا کے بکرے کو جو قوم کے لئِے ہے ذبح کرے اور اُس کا خُون لے کر پردہ کے اندر داخل ہو۔ اور اُس سے ایسا کرے جیسا بچھڑے کے لئِے کیا تھا۔ اُسکو رحمگاہ پر اور اُس کے آگے چھڑکے۔ ۱۶ اور وہ مقدس کے لئِے بنی اسرائیل کی نجاستوں اور اُن کے قصُوروں اور اُن کے گُناہوں کے باعث کفّارہ دے۔ اور حضُوری کے خیمہ کے لئِے بھی جو اُن کی نجاستوں کے درمیان اُن کے بیچ میں قائم کیا گیا ہے ایسا ہی کرے۔ ۱۷ اور حضُوری کے خیمہ کے اندر کوئی نہ ہو۔ جس وقت سے کہ وہ داخل ہو۔ کہ مقدس میں کفّارہ دے۔ اُس وقت تک کہ وہ باہر نہ نکلے۔ کہ اپنے لئِے اور اپنے گھر کے لئِے اور اسرائیل کی ساری جماعت کے لئِے کفّارہ دے۔ ۱۸ تب وہ نکل کر مذبح کے پاس جو خداوند کے آگے ہے آئے۔ اور

---

باب ۱۶: ۲۔ کوئی شخص پاک ترین مکان کے اندر نہ جاتا تھا۔ مگر سردار کاہن اور وہ بھی سال میں صرف ایک دفعہ۔ یعنے یُومِ کفّارہ۔ عبرانیوں کے خط میں باب ۹: ۳۔ ۱۲۔ یہ رسم خداوند یسُوع مسیح کے واحد عملِ تخلیص کو منسُوب کی گئی۔ جس کے ذریعہ وہ ہمارا دائمی کفّارہ ہُوا۔

باب ۱۶: ۸۔ عزازیل۔ اِس لفظ کے اصلی معنے معلُوم نہیں ہیں۔ شائد وہ ایک باغی فرشتہ کا نام ہے۔ قدیمی مُجربین کے نزدیک اس سے "چلاوے کا حلوان" مراد ہے۔

اُس کے لئے کفّارہ دے۔ اَور بچھڑے کے خُون اَور بکرے کے خُون ۱۹ میں سے لے کر مذبح کے سینگوں پر چاروں طرف لگائے۔ اَور اپنی اُنگلی سے اُس پر سات دفعہ خُون چھڑکے اَور اُسے پاک کرے۔ اَور بنی اِسرائیل کی نجاست سے اُسے مُقدّس کرے۔

۲۰ اَور جب وہ مَقدِس اَور حضُوری کے خیمہ اَور مذبح کا ۲۱ کفّارہ دے چُکے تو زِندہ بکرے کو نزدیک لائے۔ اَور ہارُون اُس کے سر پر اپنے دونوں ہاتھ رکھّے اَور بنی اِسرائیل کے سب گُناہوں اَور تقصیروں اَور خطاؤں کا اُس پر اقرار کرے۔ اَور بکرے کے سر پر اُن کو رکھّے۔ تب اُس کو ایک مُقرّر ۲۲ شُدہ مرد کے ہاتھ بیابان میں بھیج دے۔ اَور بکرا اُسکے سارے گُناہ اُٹھا کر وِیران زمین کو لے جائیگا۔ تب وہ بکرے کو بیابان میں چھوڑ دے۔

۲۳ تب ہارُون حضُوری کے خیمہ کے اَندر آئے۔ اَور کتانی کپڑے جو اُس نے مَقدِس میں داخل ہوتے وقت ۲۴ پہنے تھے اُتارے۔ اَور اُن کو وہاں چھوڑے۔ تب پاک جگہ میں اپنا بدن پانی سے دھوئے اَور اپنے کپڑے پہنے اَور باہر نکلے۔ تب اپنی سوختنی قُربانی اَور قَوم کی سوختنی قُربانی گُذرانے ۲۵ اَور اپنے لئے اَور قَوم کے لئے کفّارہ دے۔ اَور خطا کی چربی ۲۶ مذبح پر جلائے۔ اَور وہ جس نے عزازیل کا بکرا چھوڑا۔ وہ اپنے کپڑے دھوئے اَور پانی سے غُسل کرے۔ اَور بعد اُسکے ۲۷ خیمہ گاہ میں داخل ہو۔ اَور خطا کا بچھڑا اَور خطا کا بکرا جن کا خُون کفّارہ کے لئے مَقدِس میں داخل کیا گیا۔ اُن کو خیمہ گاہ سے باہر لے جائیں۔ اَور اُن کی کھالیں اَور اُن کا گوشت اَور ۲۸ اُن کی آلائش آگ سے جلائی جائے۔ اَور وہ جس نے اُن کو جلایا اپنے کپڑے دھوئے اَور اپنا بدن پانی سے دھوئے اَور اُس کے بعد خیمہ گاہ میں داخل ہو۔

۲۹ یہ تُمہارے لئے اَبدی فرض ہوگا کہ ساتویں مہینے کی دسویں تاریخ کو تُم میں سے ہر ایک کیا دیسی کیا پردیسی نفس کُشی کرے اَور کوئی کام نہ کرو۔ ۳۰ کیونکہ اُس روز تُمہاری پاکیزگی کے لئے تُمہارے واسطے کفّارہ دیا جائیگا۔ تب تُم اپنے سارے گُناہوں سے خُداوند کے آگے پاک ہو جاؤ گے۔ ۳۱ یہ تُمہارے لئے تعطیل کا سبت ہوگا۔ اِس دِن تُم نفس کُشی کرو۔ یہ اَبدی فرض ہوگا۔ ۳۲ اَور کاہن جو ممسُوح ہے اَور جس کے ہاتھوں کی تقدیس کی گئی ہے کہ اپنے باپ کی جگہ کہانت کا کام کرے۔ کفّارہ دیگا اَور کتانی کپڑے یعنی مُقدّس کپڑے پہنے گا۔ ۳۳ اَور وہ مَقدِس کے لئے اَور حضُوری کے خیمہ کے لئے اَور مذبح کے لئے اَور کاہن کے لئے اَور ساری قَوم کے لئے کفّارہ دے گا۔ ۳۴ یہ تُمہارے لئے اَبدی فرض ہوگا کہ بنی اِسرائیل کے سب گناہوں کے لئے سال میں ایک دفعہ کفّارہ دیا جائے۔ سو جیسا خُداوند نے مُوسیٰ کو حُکم دیا۔ اُس نے کیا۔

## باب ۱۷

**ذبح کی شریعت۔**

۱ اَور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا۔ ۲ کہ ہارُون اَور اُس کے بیٹوں اَور تمام بنی اِسرائیل سے خطاب کر اَور اُن سے کہہ۔ کہ خُداوند نے یہ فرمایا ہے۔ ۳ کہ اگر کوئی شخص اِسرائیل کے خاندان میں سے بَیل یا بھیڑ یا بکری خیمہ گاہ میں یا خیمہ گاہ سے باہر ذبح کرے۔ ۴ اَور اُس کو حضُوری کے خیمہ کے دروازہ پر خُداوند کی قُربانی گُذراننے کے لئے اُس کے مَسکن کے آگے نہ لائے۔ تو اُس پر خُون کا

باب ۱۷: ۱-۳ "ذبح کرے" یعنی قُربانی کے لئے شریعت کا خاص حُکم تھا کہ خُداوند کے لئے کوئی قُربانی ہیکل سے باہر گُذرانی نہ جائے۔ جسکا یہ مطلب تھا کہ کوئی قُربانی خُدا کے حضُور مقبُول نہ ہوگی جو حقیقی ہیکل سے باہر گُذرانی جائے وہ حقیقی ہیکل پاک کاتھولک رسُولی کلیسیا ہے۔

الزام ہوگا۔ کہ اُس نے خُون بہایا۔ تو وہ شخص اپنے لوگوں میں
۵ سے خارج کیا جائے گا۔ تاکہ بنی اسرائیل اپنی قربانیاں جن کو
وہ میدان میں ذبح کرتے ہیں۔ کاہن کے پاس لائیں اور
اُنہیں خُداوند کے لئے حضُوری کے خیمہ کے دروازہ پر
گذرانیں اور خُداوند کے لئے سلامتی کی قربانیاں ذبح کریں۔
۶ تو کاہن اُن کا خُون حضُوری کے خیمہ کے دروازہ کے پاس
خُداوند کے مذبح پر چھڑکے۔ اور اُس کی چربی کو خُداوند کی
۷ عُمدہ خوشبو کے لئے جلائے۔ اور آگے کو وہ شیاطین کے
لئے جن کے پیرو ہو کر اُنہوں نے بدکاری کی اپنی قربانیاں
ذبح نہ کرینگے۔ یہ اُن کے لئے ابدی فرض پُشت در پُشت
۸ ہوگا۔ اور تو اُن سے کہہ کہ جو کوئی شخص اسرائیل کے خاندان
میں سے یا پردیسیوں میں سے جو اُن کے درمیان ہے اپنی
۹ سوختنی قربانی یا ذبیحہ چڑھائے۔ اور اُسے حضُوری کے خیمہ
کے دروازہ پر خُداوند کے لئے چڑھانے کو نہ لائے۔ وہ شخص
اپنے لوگوں میں سے خارج کیا جائے گا۔

۱۰ خُون خوری ممنوع۔ اگر کوئی شخص اسرائیل کے خاندان میں سے
یا پردیسیوں میں سے جو اُن کے درمیان ہیں خُون کھائے۔ تو میں
اپنا چہرہ اُس خُون خور کے خلاف کرونگا۔ اور اُس کو اُس کے
۱۱ لوگوں میں سے خارج کر دُونگا۔ کیونکہ بدن کی جان خُون میں
ہے اور اِسی واسطے میں نے اُسے تُم سے مذبح پر رکھوایا تاکہ
اُس سے تمہاری جانوں کا کفارہ دیا جائے۔ کیونکہ خُون جان کا
۱۲ کفارہ دیتا ہے۔ اِسی سبب سے میں نے بنی اسرائیل سے
کہا کہ تُم میں سے کوئی خُون نہ کھائے۔ اور کوئی پردیسی بھی جو
تمہارے درمیان ہے خُون نہ کھائے۔ اور جو آدمی بنی اسرائیل ۱۳
سے اور پردیسیوں میں سے جو تمہارے درمیان ہیں کسی جنگلی
چوپائے یا پرندہ کا جن کا کھانا روا ہے شکار کرے تو وہ اُس کا
خُون بہائے اور اُسے گرد سے چھپائے۔ کیونکہ ہر ایک بدن ۱۴
کی جان اُس کا خُون ہے۔ وہ اُس کی جان کی جگہ ہے اور اِسی
واسطے میں نے بنی اسرائیل سے کہا کہ بدن کا خُون نہ کھاؤ۔ کہ
ہر ایک بدن کی جان اُس کا خُون ہے۔ جو کوئی اُسے کھائے گا
خارج کیا جائیگا۔ اور جو کوئی شخص خود بخود مرے ہُوئے یا درندہ ۱۵
کے پھاڑے ہُوئے جاندار کو کھائے۔ خواہ دیسی ہو خواہ پردیسی
وہ اپنے کپڑے دھوئے اور پانی سے غسل کرے اور شام تک
ناپاک رہے۔ تب وہ پاک ہوگا۔ اگر نہ دھوئے اور نہ غسل کرے۔
تو گناہ اُس کے سر پر ہوگا۔

## باب ۱۸

ممنوع رشتے۔ اور خُداوند نے موسیٰ سے کلام کرکے فرمایا کہ۔ ۱
بنی اسرائیل سے خطاب کر اور کہہ۔ کہ میں تمہارا خُداوند خُدا ہُوں۔ ۲
تم ملکِ مصر کی عادات کے مطابق جہاں تم رہے۔ کام نہ کرو ۳
اور نہ ہی زمینِ کنعان کی عادات کے موافق جہاں میں تمہیں داخل
کرونگا تم کام کرو۔ اور اُن کے رواج پر تم مت چلو۔ میری قضاؤں ۴
کو بجا لاؤ۔ میرے قوانین کو مانو اور اُن پر چلو۔ کیونکہ میں خُداوند تمہارا
خُدا ہُوں۔ پس میرے قوانین اور میری قضاؤں پر عمل کرو۔ کہ جو ۵
کوئی اُن پر عمل کرے تو وہ اُن سے زندہ رہے گا۔ میں خُداوند ہُوں۔
تم میں سے کوئی اپنی قریبی رشتہ دار کے پاس اُس کے بدن ۶

باب ۱۷: ۷ "شیاطین" لفظی معنے بالوں والا یا بکرا۔ وہ بدروحیں جو غیر قوموں کی باطل فہمی کے مطابق بیابان میں رہتی ہیں +

باب ۱۷: ۱۰ "خُون کھائے" خُون کھانا شریعت میں اِسلئے منع تھا کیونکہ خُدا نے اُسکو مذبح پر چڑھانے کے واسطے اپنے لئے مخصُوص کیا تھا۔ اِس بات کے ظاہر کرنے کے لئے کہ میں زندگی اور موت کا مالک ہُوں۔ نیز اِس لئے بھی کہ وہ مسیح کے خُون کا نمُونہ تھا اور اس لئے بھی تاکہ لوگ خُون بہانے سے ڈرتے رہیں +

باب ۱۷: ۱۱ "کیونکہ خُون جان کا کفارہ دیتا ہے" یہ بات خُداوند یسُوع مسیح کی موت کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ جس نے اپنا خُون ہماری نجات کے لئے بہایا۔ کیونکہ خُون بہائے بغیر معافی نہیں مِل سکتی ہے۔" دیکھو (عبر ۹: ۲۲)

۷ کو بے پردہ کرنے کے لئے نہ جائے۔ مَیں خُداوند ہُوں ۝ تُو
اپنی ماں کے بدن کو جو تیرے باپ کا بدن ہے بے پردہ نہ
کرنا کیونکہ وہ تیری ماں ہے۔ تُو اُس کے بدن کو بے پردہ نہ
۸ کرنا ۝ تُو اپنے باپ کی بیوی کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا کیونکہ
۹ وہ تیرے باپ کا بدن ہے ۝ تُو اپنی بہن کے بدن کو چاہے وہ
تیرے باپ کی بیٹی ہو چاہے تیری ماں کی۔ اور خواہ وہ گھر میں
۱۰ پیدا ہُوئی ہو خواہ اَور کہیں۔ بے پردہ نہ کرنا ۝ تُو اپنی پوتی یا نواسی
کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا کیونکہ اُن کا بدن تو تیرا ہی بدن ہے ۝
۱۱ تیرے باپ کی بیوی کی بیٹی جو تیرے باپ سے پیدا ہُوئی ہے
۱۲ تیری بہن ہے۔ تُو اُس کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا ۝ تُو اپنی
پھوپھی کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا کیونکہ وہ تیرے باپ کی
۱۳ قریبی رشتہ دار ہے ۝ تُو اپنی ماسی کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا
۱۴ کیونکہ وہ تیری ماں کی قریبی رشتہ دار ہے ۝ تُو اپنے باپ کے
بھائی کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا یعنی اُس کی بیوی کے پاس نہ
۱۵ جانا وہ تیری چچی ہے ۝ تُو اپنی بہو کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا کیونکہ
وہ تیرے بیٹے کی بیوی ہے۔ سو تُو اُس کے بدن کو بے پردہ
[۱۶] نہ کرنا ۝ تُو اپنی بھاوج کے بدن کو بے پردہ نہ کرنا کیونکہ وہ تیرے
۱۷ بھائی کا بدن ہے ۝ تُو کسی عورت اور اُس کی بیٹی دونوں کے
بدن کو بے پردہ نہ کرنا اور نہ تُو اُس عورت کی پوتی یا نواسی سے
بیاہ کر کے اُن میں سے کسی کے بدن کو بے پردہ کرنا۔ کیونکہ وہ
دونوں اُس عورت کی قریبی رشتہ دار ہیں۔ یہ بڑی خباثت
۱۸ ہے ۝ تُو اپنی سالی سے بیاہ کر کے اُسے اپنی بیوی کی سَوکن نہ بنانا
کہ دُوسری کے جیتے جی اُس کے بدن کو بھی بے پردہ کرے ۝
۱۹ تُو عورت کے پاس اُس کے حیض کی نجاست کے وقت
۲۰ نہ جانا تاکہ اُس کے بدن کو بے پردہ کرے ۝ اور تُو اپنے آپ
کو نجس کرنے کے لئے اپنے ہمسایہ کی بیوی سے صُحبت نہ کرنا ۝

تُو اپنی نسل میں سے مولک کے لئے نذر نہ گذران۔ اور اپنے خدا ۲۱
کے نام کو داغ نہ لگا۔ مَیں خُداوند ہُوں ۝ اور تُو مرد کے ساتھ ۲۲
عورت کی مجامعت کی طرح صُحبت نہ کر کیونکہ یہ مکرُوہ کام ہے ۝
تُو کسی حیوان کے ساتھ جماع نہ کرنا کہ اُس سے نجس ہو اور کوئی ۲۳
عورت جانور کے آگے کھڑی نہ ہو کہ اُس سے جماع کروائے کیونکہ
یہ اشد بدی ہے ۝

تُم اِن باتوں میں سے کسی سے اپنے آپ کو نجس نہ کرو۔ کیونکہ ۲۴
ایسی ہی باتوں سے وہ قومیں نجس ہوئیں۔ جن کو مَیں تُمہارے آگے
سے نکال دُونگا ۝ اور زمین ناپاک ہُوئی۔ سو مَیں اُس کی بدی کی ۲۵
سزا دُونگا۔ اور زمین اپنے رہنے والوں کو قے کر دے گی ۝ پس تُم ۲۶
میرے قوانین اور میرے قضاؤں پر عمل کرو۔ اور اِن گھنونی باتوں
میں سے تُم خواہ دیسی خواہ پردیسی جو تُمہارے درمیان ہے کوئی
نہ کرو ۝ کیونکہ یہ سب پلید کام زمین کے باشندوں نے جو تُم سے ۲۷
آگے تھے کئے اور زمین ناپاک ہوئی ۝ تاکہ جب تُم زمین کو ناپاک ۲۸
کرو۔ تو وہ تُمہیں قے نہ کر دے۔ جیسا کہ تُم سے پہلے کی قوموں کو اُس
نے قے کر دیا ۝ کیونکہ اِن پلیدگیوں میں سے جو کوئی کچھ کرے گا تو ۲۹
سب کرنے والے اشخاص اپنے لوگوں میں سے خارج کئے جائینگے ۝
پس میرے حکموں پر عمل کرو۔ تاکہ تُم اُن پلید کاموں میں سے جو تُم ۳۰
سے پہلے کئے گئے کوئی نہ کرو۔ اور اپنے آپ کو اُن سے گندہ نہ کرو
مَیں خُداوند تُمہارا خُدا ہُوں +

## باب ۱۹

اخلاقی اور رسمی شرائع۔

اور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا ۝ ۱
بنی اسرائیل کی جماعت سے خطاب کر اور کہہ۔ کہ تُم پاک ہو جاؤ۔ کیونکہ ۲
مَیں خُداوند تُمہارا خُدا پاک ہُوں ۝ ہر ایک شخص اپنی ماں اور اپنے ۳
باپ سے ڈرے۔ اور میرے سبتوں کو مانے۔ مَیں خُداوند تُمہارا
خُدا ہُوں ۝ تُم بُتوں کی طرف رجوع نہ ہو۔ اور نہ اپنے لئے ڈھالے ۴

باب ۱۸: ۱۶ "اپنی بھاوج کے بدن کو" اِس قانون شکنی کے باعث مقدس یُوحنا بپتسمہ دینے والے نے ہیرودیس کو ملامت کی تھی دیکھو متی باب ۶: ۱۸)

۵ ہُوئے معبُود بناؤ۔ مَیں خُداوند تمہارا خُدا ہُوں ۞ اگر تُمہیں سلامتی کا ذبیحہ خُداوند کے لِئے چڑھانا ہو۔ تو ایسا چڑھانا کہ وہ تُجھ پر
۶ کرم کرے ۞ اور جِس روز تُم نے اُس کو ذبح کیا۔ اُس دِن اور اگلے دِن اُسے کھاؤ۔ اگر کُچھ تیسرے دِن تک بچ رہے تو وہ آگ
۷ سے جلایا جائے ۞ اور اگر اُس میں سے تیسرے دِن کھایا جائے
۸ تو یہ مکرُوہ ناپسندیدہ ہے ۞ اور جِس نے کھایا گُناہ اُس کے سر پر ہوگا۔ کیونکہ اُس نے خُداوند کی پاک چیز کو داغ لگایا۔ تو وہ شخص
۹ اپنے لوگوں میں سے خارِج کیا جائے گا ۞ اور جب تُو اپنی زمین کی فصل کاٹے۔ تو کھیت کے کِناروں تک مت کاٹ۔ اور اپنی فصل
۱۰ کے بال نہ چُن ۞ اور اپنے انگُورستان کے سب خوشے نہ توڑ۔ اور گرے ہُوئے انگُور نہ اُٹھا۔ بلکہ اُن کو مِسکین اور مُسافر کے واسطے
۱۱ چھوڑ دے۔ مَیں خُداوند تُمہارا خُدا ہُوں ۞ تُم چوری نہ کرو۔ تُم جُھوٹ
۱۲ نہ بولو۔ کوئی اپنے ہمسائے کو فریب نہ دے ۞ اور میرے نام کی جُھوٹی قسم مت کھاؤ اور اپنے خُدا کے نام کو داغ نہ لگاؤ۔ مَیں
۱۳ خُداوند ہُوں ۞ تُو اپنے پڑوسی پر ظُلم نہ کر۔ نہ اُس کا کُچھ چھین لے۔ اور
۱۴ مزدُور کی مزدُوری تیرے پاس اگلے دِن تک نہ رہے ۞ تُو بہرے کو گالی نہ دے۔ تُو اندھے کے آگے ٹھوکر لگنے والی چیز نہ رکھ۔ اور اپنے
۱۵ خُدا سے ڈر۔ مَیں خُداوند ہُوں ۞ تُو عدالت میں بے اِنصافی نہ کر۔ تُو غریب کی رِعایت نہ کر۔ اور نہ بڑے آدمی کا لحاظ کر۔ بلکہ اِنصاف
۱۶ سے اپنے ہمسایہ کی عدالت کر ۞ تُو چُغلخوری کرتا ہُوا اپنی قَوم میں مت چل پھر۔ اور اپنے ہمسائے کے خُون کے خلاف کھڑا نہ ہو مَیں خُداوند
۱۷ ہُوں ۞ تُو اپنے بھائی سے اپنے دِل میں بُغض نہ رکھ بلکہ اُس کو بَرملا
۱۸ سرزنش کرتا کہ تُو اُس کے باعث خطاکار نہ ٹھہرے ۞ تُو اپنی قَوم کے فرزندوں سے بدلہ نہ لے اور نہ اُن سے کِینہ رکھ۔ تُو اپنے ہمسائے
۱۹ کو اپنی مانند پیار کر۔ مَیں خُداوند ہُوں ۞ تُو میری شرائع پر عمل کر۔ تُو اپنے چوپایوں کو غیر جنس سے نہ بھروانا۔ تُو اپنے کھیت میں دو
۲۰ طرح کا بیج نہ بو۔ اور دو جنسوں کا بُنا ہُوا کپڑا تیرے اُوپر نہ ہو ۞ اگر کوئی مرد اُس عورت سے ہمبستر ہو۔ جو لونڈی اور دُوسرے مرد کی منگیتر ہو۔ جو نہ فِدیہ دی گئی اور نہ آزاد کی گئی ہو۔ تو اُن کو سزا دی جائے۔
۲۱ وہ مارے نہ جائیں کیونکہ وہ آزاد نہ تھی ۞ سو وہ اپنی بدی کی قُربانی کے لِئے خُداوند کے واسطے حضُوری کے خیمہ کے دروازہ پر ایک
۲۲ مینڈھا تقصِیر کی قُربانی کے لِئے لائے ۞ تو کاہِن تقصِیر کے مینڈھے سے خُداوند کے آگے اُس خطا کے لِئے جو اُس نے کی کفّارہ دے۔ تو گُناہ جو اُس نے کِیا اُس کو بخشا جائے گا ۞

۲۳ اور جب تُم مُلک میں داخِل ہو۔ اور ہر ایک قِسم کا درخت کھانے کے لِئے لگاؤ۔ تو اُس کے پہلے پھل کو الگ کرو۔ تین سال وہ تُمہارے
۲۴ لِئے نامختُون ہوگا۔ اُس میں سے نہ کھاؤ ۞ اور چوتھے سال میں اُسکے
۲۵ تمام پھل خُداوند کی تمجید کے لِئے پاک ہونگے ۞ اور پانچویں سال تُم اُس کا پھل کھاؤ۔ تو اُس کی پَیداوار تُمہارے لِئے بڑھے گی۔ مَیں خُداوند تُمہارا خُدا ہُوں ۞

۲۶ تُم کوئی چیز خُون کے ساتھ نہ کھاؤ۔ اور نہ شگُن ڈھونڈو اور نہ
۲۷ فال نِکالو ۞ تُم اپنے سر کے بال گول طرح سے نہ کاٹو اور نہ تُم اپنی داڑھی
۲۸ مُنڈاؤ ۞ اور مُردے کے لِئے تُم اپنے بدنوں پر چیر نہ لگاؤ۔ اور
۲۹ اپنے اُوپر گُودنے سے نِشان نہ کرو۔ مَیں خُداوند ہُوں ۞ تُو اپنی بیٹی کو بدکاری کے لِئے بے حُرمت نہ کروا۔ تا نہ ہو کہ مُلک کے رہنے
۳۰ والے بدکاری کریں اور مُلک شرارت سے بھر جائے ۞ میرے
۳۱ سبتوں کو مانو۔ اور میرے مَقدِس کی تعظیم کرو۔ مَیں خُداوند ہُوں ۞ تُم جادُوگروں کی طرف مائل نہ ہو۔ اور نہ فال گیروں کو ڈھونڈو۔ کیونکہ
۳۲ تُم اُن سے ناپاک ہو جاؤ گے۔ مَیں خُداوند تُمہارا خُدا ہُوں ۞ تُو سفید سر کے آگے اُٹھ کھڑا ہو۔ اور بُوڑھے کے مُنہ کی عزّت کر۔ اور اپنے

باب ۱۹: ۱۸ "۔ اپنے ہمسائے کو اپنی مانند ..." خُداوند یسُوع مسیح اِس آیت کا حوالہ دیتا۔ جب پڑوسی کی مُحبّت خُدا کی مُحبّت کی مانند لازمی ٹھہراتا ہے + دیکھو متی ۲۲: ۲۹۔ اگرچہ ہمسائے سے یہاں صرف ہموطن مُراد ہے۔ مگر خُداوند یسُوع مسیح ہمسائے میں تمام آدمزاد۔ بلکہ دُشمنوں کو بھی شامِل کرتا ہے + (دیکھو متی باب ۵: ۴۳ الخ)

۳۳ خُدا سے ڈر۔ مَیں خُداوند ہُوں ۰ اگر کوئی اجنبی تُمہاری سرزمین
۳۴ میں تُمہارے ساتھ رہے۔ تُم اُس پر ظلم نہ کرو ۰ اور اجنبی جو
تُمہارے درمیان رہتا ہے تُمہارے نزدیک ایسا ہو گویا وہ تُم
میں پیدا ہُوا ہے۔ تُو اُس کو اپنے آپ کی طرح پیار کر۔ کیونکہ تُم بھی
۳۵ مُلکِ مصر میں مُسافر تھے۔ مَیں خُداوند تُمہارا خُدا ہُوں ۰ تُم عدالت
کرنے میں اور پیمایش کرنے میں اور تولنے میں اور ناپنے میں
۳۶ بے اِنصافی نہ کرو ۰ بلکہ تُمہارے ترازُو پُورے اور تُمہارے وزن
پُورے اور ایفہ پُورے اور ہِین پُورے ہوں۔ مَیں خُداوند تُمہارا خُدا
۳۷ ہُوں جو مُلکِ مصر سے تُمہیں باہر نکال لایا ۰ پس میری سب شرائع
اور قضاؤں کو مانو اور اُن پر عمل کرو۔ مَیں خُداوند ہُوں ٭

## باب ۲۰

۱ [سزائے جرائم۔] اور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا ۰
۲ بنی اسرائیل سے کہہ۔ کہ اگر کوئی شخص بنی اسرائیل میں سے اور
اجنبیوں میں سے جو اسرائیل میں رہتے ہیں۔ اپنی نسل میں سے
مُولک کی نذر کرے۔ وہ ضرور مارا جائے۔ مُلک کے باشندے
۳ اُسے سنگسار کریں ۰ اور مَیں اپنا چہرہ اُس آدمی کے خلاف کرونگا
اور اُس کے لوگوں کے درمیان سے اُسے خارج کرُونگا۔ کیونکہ اُس
نے اپنی نسل میں سے مولک کو دیا۔ اور میرے مقدِس کو ناپاک کیا
۴ اور میرے قدوس نام کو داغ لگایا ۰ اگر سرزمین کے باشندے اُس
اِنسان سے جس نے اپنی نسل میں سے مولک کو دیا۔ چشم پوشی
۵ کریں اور اُسے قتل نہ کریں ۰ تو مَیں اپنا چہرہ اُس شخص کے اور اُس
کے خاندان کے خلاف کرونگا۔ اور اُس کو اور اُن سب کو جو مولک
کی پیروی کر کے اُس کی بدکاری میں مُتفق ہوئے۔ اُن کے لوگوں
میں سے خارج کر دُونگا ۰
۶ اور اگر کوئی شخص جادُوگروں اور فال گیروں کی طرف رجُوع
ہو۔ تاکہ اُن کی پیروی میں بدکاری کرے۔ مَیں اپنا چہرہ اُس شخص
کے خلاف کرونگا۔ اور اُس کو اُس کے لوگوں میں سے خارج کر دونگا ۰
پس تُم اپنے آپ کو پاک کرو۔ اور پاک ہو۔ کیونکہ مَیں خُداوند تُمہارا ۷
خُدا ہُوں ۰ اور میری شرائع کو مانو اور اُن پر عمل کرو۔ مَیں خُداوند تُم ۸
کو مُقدس کرنے والا ہُوں ۰ جو انسان اپنے باپ یا اپنی ماں پر لعنت ۹
کرے۔ وہ ضرور مار ڈالا جائے۔ کیونکہ اُس نے اپنے باپ یا اپنی ماں
پر لعنت کی۔ اُس کا خُون اُسی پر ہے ۰ اور جو مرد دُوسری عورت ۱۰
کے ساتھ جو اُس کے ہمسایہ کی ہو زنا کرے۔ تو زنا کرنے والا اور زنا کرنے
والی مار ڈالے جائیں ۰ اگر کوئی اپنے باپ کی بیوی سے ہمبستر ہو۔ ۱۱
اُس نے اپنے باپ کے بدن کو بے پردہ کیا تو وہ دونوں مار ڈالے
جائیں۔ اُن کا خُون اُن ہی پر ہوگا ۰ اگر کوئی اپنی بہو سے ہمبستر ہو ۱۲
تو دونوں مار ڈالے جائیں۔ کیونکہ اُنہوں نے اشد شرارت کی ہے
اُن کا خُون اُن پر ہوگا ۰ اگر کوئی مرد سے صُحبت کرے جیسے عورت ۱۳
سے کی جاتی ہے تو اُنہوں نے مکرُوہ کام کیا۔ وہ دونوں مار ڈالے
جائیں۔ اُن کا خُون اُن ہی پر ہوگا ۰ اگر کوئی آدمی کسی عورت اور ۱۴
اُس کی ماں دونوں کو رکھے یہ حد درجہ کی بے حیائی ہے۔ وہ بمعہ اُن
دونوں کے آگ میں جلایا جائے تاکہ تُمہارے درمیان ایسی بیحیائی
نہ رہے ۰ اگر کوئی چوپائے کیساتھ جماع کرے تو وہ ضرُور قتل کیا جائے ۱۵
اور چوپایہ بھی مار ڈالا جائے ۰ اگر کوئی جانور کے نزدیک جائے کہ ۱۶
اُس سے جماع کرائے تو عورت اور جانور کو تُو قتل کر۔ وہ دونوں ضرُور
قتل کیے جائیں۔ اُن کا خُون اُن پر ہوگا ۰ اگر کوئی مرد اپنی بہن ۱۷
اپنے باپ کی بیٹی یا اپنی ماں کی بیٹی کو لے۔ اور وہ ایک دُوسرے
کے بدن کو دیکھیں یہ شرم کی بات ہے۔ وہ دونوں اپنے
لوگوں کی آنکھوں کے سامنے خارج کیے جائیں۔ کیونکہ اُس نے
اپنی بہن کو بے پردہ کیا۔ گُناہ اُس کے سر پر ہوگا ۰ اگر کوئی حیض ۱۸
والی عورت سے ہمبستر ہو۔ تو اُس نے اُس کے بدن کو بے پردہ
کیا۔ اور اُس کا چشمہ کھولا۔ اور اُس عورت نے اپنے خون کا چشمہ
کھلوایا۔ تو وہ دونوں اپنے گروہ میں سے خارج کیے جائیں ۰ اور ۱۹

خاندان اور فارص سے فارصیوں کا خاندان اور زارح سے زارحیوں
۲۱ کا خاندان ۔ اور بنی فارص یہ تھے ۔ حصرون سے حصرونیوں کا
۲۲ خاندان ۔ اور حامول سے حامولیوں کا خاندان ۔ یہ یہوداہ کے
۲۳ خاندان تھے ۔ ان کا شمار چھہتر ہزار پانچ سو تھا ۔ اور بنی اشکار
اپنے خاندانوں کے مطابق یہ تھے ۔ تولاع سے تولاعیوں کا
۲۴ خاندان اور فوہ سے فونیوں کا خاندان ۔ یاشوب سے یاشوبیوں
۲۵ کا خاندان اور شمرون سے شمرونیوں کا خاندان ۔ یہ اشکار کے
۲۶ خاندان تھے ۔ ان کا شمار چونسٹھ ہزار تین سو تھا ۔ اور بنی زبلون
اپنے خاندانوں کے مطابق یہ تھے ۔ سارد سے ساردیوں کا
خاندان اور ایلون سے ایلونیوں کا خاندان اور یحلی ایل سے
۲۷ یحلی ایلیوں کا خاندان ۔ یہ زبلونیوں کے خاندان تھے ۔ ان
۲۸ ان کا شمار ساٹھ ہزار پانچ سو تھا ۔ اور بنی یوسف اپنے خاندانوں
۲۹ کے مطابق منسی اور افرائیم تھے ۔ بنی منسی یہ تھے ماکیر سے
ماکیریوں کا خاندان اور ماکیر سے جلعاد پیدا ہوا اور جلعاد سے
۳۰ جلعادیوں کا خاندان تھا ۔ اور بنی جلعاد یہ تھے ۔ ابی عازر سے
ابی عازریوں کا خاندان اور حالق سے حالقیوں کا خاندان ۔
۳۱ اور اسری ایل سے اسری ایلیوں کا خاندان اور شاکم سے
۳۲ شاکمیوں کا خاندان ۔ اور سمیداع سے سمیداعیوں کا خاندان
۳۳ اور حافر سے حافریوں کا خاندان ۔ اور حافر کے بیٹے صلافحاد
کا کوئی بیٹا نہ تھا ۔ مگر اس کی بیٹیاں تھیں ان کے نام یہ ہیں ۔
۳۴ محلاہ اور نوعہ اور حجلہ اور ملکاہ اور ترضہ ۔ یہ منسی کے خاندان
۳۵ تھے ان کا شمار باون ہزار سات سو تھا ۔ اور بنی افرائیم کے
یہ خاندان تھے ۔ سوتالح سے سوتالحیوں کا خاندان اور بکر سے
۳۶ بکریوں کا خاندان اور تحن سے تحنیوں کا خاندان ۔ اور
سوتالح کا بیٹا عیران جس سے عیرانیوں کا خاندان تھا ۔
۳۷ یہ بنی افرائیم کے خاندان تھے ۔ ان کا شمار بتیس ہزار پانچسو
۳۸ تھا ۔ یہ بنی یوسف کے خاندان تھے ۔ اور بنی بنیامین اپنے

خاندانوں کے مطابق یہ تھے ۔ بالع سے بالعیوں کا خاندان
اور اشبیل سے اشبیلیوں کا خاندان اور اخیرام سے اخیرامیوں
کا خاندان ۔ اور سوفام سے سوفامیوں کا خاندان اور حوفام ۳۹
سے حوفامیوں کا خاندان ۔ اور بالع کے دو بیٹے تھے ۔ ارد اور ۴۰
نعمان ۔ سو ارد سے اردیوں کا خاندان اور نعمان سے نعمانیوں
کا خاندان ۔ یہ بنی بنیامین کے خاندان تھے اور ان کا شمار ۴۱
پینتالیس ہزار چھ سو تھا ۔ اور بنی دان اپنے خاندانوں کے ۴۲
مطابق یہ تھے ۔ سوحام سے سوحامیوں کا خاندان ۔ دان کے
خاندان یہی تھے ۔ سوحامیوں کے کل خاندانوں کے مطابق ۴۳
ان کا شمار چونسٹھ ہزار چار سو تھا ۔ اور بنی آشر اپنے خاندانوں ۴۴
میں یہ تھے ۔ یمنہ سے یمنیوں کا خاندان اور اسوی سے
اسویوں کا خاندان اور بریعہ سے بریعیوں کا خاندان ۔ اور ۴۵
بریعہ کے بیٹے ۔ حبر سے حبریوں کا خاندان اور ملکی ایل سے
ملکی ایلیوں کا خاندان ۔ اور آشر کی بیٹی کا نام سارح تھا ۔ یہ ۴۶ ۴۷
بنی آشر کے خاندان تھے ۔ ان کا شمار ترپن ہزار چار سو تھا ۔
اور بنی نفتالی اپنے خاندانوں کے مطابق یہ تھے ۔ یحصی ایل ۴۸
سے یحصی ایلیوں کا خاندان اور جونی سے جونیوں کا خاندان ۔
اور یصر سے یصریوں کا خاندان اور سلیم سے سلیمیوں کا ۴۹
خاندان ۔ یہ نفتالی کے خاندان تھے ان کا شمار پینتالیس ۵۰
ہزار چار سو تھا ۔ یہ جو بنی اسرائیل میں گنے گئے ۔ کل چھ ۵۱
لاکھ ایک ہزار سات سو تیس تھے ۔

اور خداوند نے موسیٰ سے کلام کر کے فرمایا ۔ کہ ان ہی کو ۵۲ ۵۳
ان کے ناموں کے شمار کے مطابق ملک میراث کے طور پر
تقسیم کیا جائے گا ۔ تو بہتوں کو بہت میراث دے گا اور ۵۴
تھوڑوں کو تھوڑی دے گا ۔ ہر ایک فریق کو اس کے شمار
کے مطابق میراث دی جائے گی ۔ مگر زمین قرعہ سے تقسیم ۵۵
کی جائے گی ۔ وہ اپنے آبائی قبائل کے ناموں کے مطابق

۵۶ میراث پائیں گے۔ بہتوں اور تھوڑوں کے درمیان قرعہ سے میراث تقسیم کی جائے گی۔

۵۷ اور وہ جو لاویوں میں بمطابق اُن کے خاندانوں کے گنے گئے۔ سو یہ ہیں۔ جیرشون سے جیرشونیوں کا خاندان اور قہات سے قہاتیوں کا خاندان اور مراری سے مراریوں کا ۵۸ خاندان۔ لاویوں کے یہ خاندان ہیں۔ لبنیوں کا خاندان اور حبرونیوں کا خاندان اور محلیوں کا خاندان اور موشیوں کا خاندان ۵۹ اور قورحیوں کا خاندان اور قہات سے عمرام پیدا ہُؤا۔ اور عمرام کی بیوی کا نام یوکابد تھا۔ جو لاوی کی بیٹی تھی اور مصر میں پیدا ہُوئی۔ اُس سے عمرام کے لئے ہارون اور موسیٰ اور اُنکی بہن ۶۰ مریم پیدا ہُوئے۔ اور ہارون سے ناداب اور ابیہو اور ۶۱ الیعازار اور اِتمر پیدا ہُوئے۔ اور ناداب اور ابیہو ۶۲ خداوند کے آگے غیر شرعی آگ گذرانتے ہُوئے مر گئے۔ تو اُن میں سے کُل مرد ایک مہینہ کی عمر اور اُس سے زیادہ کے جو گنے گئے وہ تئیس ہزار تھے۔ کیونکہ وہ بنی اسرائیل کے ساتھ نہ گنے گئے۔ اس لئے کہ بنی اسرائیل کے درمیان ۶۳ اُن کو میراث نہ ملی۔ یہ وہ ہیں۔ جن کو موسیٰ اور الیعازار کاہن نے گنا۔ جنہوں نے بنی اسرائیل کا موآب کے میدان میں اُردن کے کنارے یریحو کے مقابل شمار ۶۴ کیا۔ اور اُن کے درمیان اُن میں سے ایک بھی نہ تھا۔ جن کو موسیٰ اور ہارون نے گنا تھا۔ جب اُنہوں نے بنی اسرائیل ۶۵ کا دشتِ سینا میں شمار کیا۔ کیونکہ خداوند نے کہا تھا۔ کہ وہ بیابان میں یقیناً مر جائیں گے۔ سو اُن میں سے سوائے کالب بن یفنے اور یوشع بن نون کے کوئی باقی نہیں رہا تھا۔

## باب ۲۷

**وراثت کی شریعت۔**

۱ اور صلفحاد بن حافر بن جلعاد بن ماکیر بن منسّی بن یوسف کی بیٹیاں۔ محلہ اور نوعہ اور حجلہ اور ملکہ اور ترصہ نامی نزدیک آئیں۔ ۲ اور موسیٰ اور الیعازار کاہن اور رئیسوں اور ساری جماعت کے سامنے حضوری کے خیمہ کے دروازہ کے پاس کھڑی ہُوئیں اور بولیں۔ ۳ کہ ہمارا باپ بیابان میں مر گیا اور وہ اُن لوگوں میں نہ تھا۔ جو خداوند کے خلاف قورح کے گروہ میں ملے۔ مگر اپنے گناہ کے سبب مرا۔ اور اُس کا کوئی بیٹا نہ ہُؤا۔ ۴ تو ہمارے باپ کا نام اُس کے خاندان میں سے کیوں جاتا رہے۔ اِس لئے کہ اُس کا کوئی بیٹا نہ ہُؤا۔ سو ہمارے باپ کے بھائیوں کے درمیان ہم کو میراث دے۔ تو موسیٰ اُن کا مقدمہ خداوند کے حضور لے گیا۔ ۵ تب خداوند نے موسیٰ سے کلام کرکے فرمایا۔ ۶ کہ صلفحاد کی بیٹیاں درست کہتی ہیں۔ تو اُن کو اُن کے باپ کے بھائیوں کے درمیان اُن کی میراث کی ملکیت دے۔ اور اُن کے باپ کی میراث اُن کی طرف منتقل کر۔ ۷ اور تو بنی اسرائیل سے کہہ۔ ۸ کہ اگر کوئی آدمی مر جائے اور اُس کا بیٹا نہ ہو تو اُسکی میراث اُس کی بیٹی کی طرف منتقل کرو۔ ۹ اور اگر اُس کی بیٹی بھی نہ ہو تو اُس کی میراث اُس کے بھائیوں کو دو۔ ۱۰ اور اگر اُس کے بھائی نہ ہوں تو اُس کے باپ کے بھائیوں کو دو۔ ۱۱ اور اگر اُس کے باپ کا کوئی بھائی نہ ہو تو اُس کے خاندان میں اُس کے سب سے نزدیکی رشتہ دار کو دو۔ تو وہ اُس کا وارث ہوگا۔ اور یہ بنی اسرائیل کے لئے شرعی فرض ہوگا۔ جیسا کہ خداوند نے موسیٰ کو فرمایا۔

**موسیٰ کا جانشین۔**

۱۲ اور خداوند نے موسیٰ سے کہا۔ کہ تو کوہِ عباریم پر چڑھ اور اُس سرزمین کو دیکھ جو مَیں بنی اسرائیل کو دُونگا۔ ۱۳ اور جب تو اُسے دیکھ لے گا۔ تو تو بھی اپنے لوگوں میں جا ملے گا ۱۴ جس طرح تیرا بھائی ہارون مل گیا۔ کیونکہ تم دونوں نے دشتِ صین میں جماعت کے جھگڑے کے وقت میرے حکم کی

نافرمانی کی۔ اور اُن کے رُوبرُو پانی پر میری تقدیس نہ کی۔ اور یہ دشتِ صین میں مریبہ قادیش کا پانی ہے۔

۱۵ تب مُوسیٰ نے خُداوند سے بات کر کے کہا۔ کہ خُداوند ۱۶ سب آدمیوں کی رُوحوں کا خُدا جماعت پر کوئی آدمی مُقرر کرے۔ ۱۷ جو اُن کے آگے باہر جائے اور اُن کے آگے اندر آئے۔ اور اُن کو باہر لے جائے اور اندر لے آئے۔ تاکہ خُداوند کی جماعت ۱۸ اُن بھیڑوں کی طرح نہ ہو جائے۔ جن کا کوئی چرواہا نہیں۔ تب خُداوند نے مُوسیٰ سے کہا۔ کہ تُو یُوشع بن نُون کو لے۔ کیونکہ وہ ایک آدمی ہے جس میں رُوح ہے۔ اور اپنا ہاتھ اُس پر رکھ۔ ۱۹ اور اُس کو الیعازر کاہن کے اور ساری جماعت کے سامنے ۲۰ کھڑا کر۔ اور اُن کے رُوبرُو تُو اُس کو اپنا جانشین قرار دے کر اپنے رُعب میں سے اُس کو دے تاکہ بنی اسرائیل کی سب ۲۱ جماعت اُس کی فرمانبرداری کرے۔ وہ الیعازر کاہن کے آگے کھڑا ہو۔ کہ وہ اُس کے لئے خُداوند کے آگے اُوریم کی قضا پُوچھے۔ وہ اور تمام بنی اسرائیل اُس کے ساتھ اور ساری جماعت اُس کے حُکم سے باہر آئیں گے۔ اور اُس کے حُکم سے اندر جائینگے۔ ۲۲ تو جیسا خُداوند نے فرمایا مُوسیٰ نے کیا۔ اُس نے یُوشع کو لیا۔ اور اُسے الیعازر کاہن اور ساری جماعت کے سامنے کھڑا کیا۔ ۲۳ اور اپنے ہاتھ اُس پر رکھے۔ اور اُس کو اپنا جانشین قرار دیا۔ جیسا خُداوند نے مُوسیٰ کی زبان سے حُکم دیا تھا۔

## باب ۲۸

۱ مُختلِف قُربانیاں۔

اور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے ۲ فرمایا۔ تُو بنی اسرائیل سے خطاب کر اور اُن سے کہہ۔ کہ میری قُربانی اور میری غذا کو بمعہ آتشین قُربانیوں کے جو میرے لئے عُمدہ خُوشبو ہے۔ تُم خُوب یاد رکھو کہ مُعیّن وقت پر میرے لئے اُن کو گُذرانو۔ ۳ اور تُو اُن سے کہہ کہ آتشین قُربانی جو تُم خُداوند کے لئے گُذرانو۔ سو یہ ہے دو بےعَیب برّے یک سالہ ہر روز دائمی سوختنی قُربانی کے لئے۔ ۴ ایک برّہ صُبح کے وقت گُذرانو۔ اور دُوسرا برّہ شام کے وقت۔ ۵ اور ایفہ کا دسواں حِصّہ مَیدہ چوتھائی ہین نہایت صاف تیل سے مِلا ہُوا نذر کی قُربانی کے لئے۔ ۶ یہ دائمی سوختنی قُربانی ہے۔ جیسی تُو نے کوہِ سینا میں خُداوند کے واسطے عُمدہ خُوشبو کے لئے آتشین قُربانی گُذرانی۔ ۷ اور تپاوَن کے ساتھ چوتھائی ہین مے ہر ایک برّے کے لئے مَقدِس ہی میں نشہ آور تپاوَن اُنڈیلا جائے۔ ۸ اور دُوسرا برّہ شام کے وقت گُذراننا۔ صُبح کی نذر کی قُربانی اور تپاوَن کی طرح خُداوند کے لئے عُمدہ خُوشبو کی آتشین قُربانی گُذراننا۔

۹ اور سبت کے دن دو بےعَیب برّے یک سالہ اور اُس کے ساتھ ایفہ کے دو دسویں حِصّے مَیدہ تیل سے مِلا ہُوا نذر کی قُربانی کے لئے بمعہ اُس کے تپاوَن کے۔ ۱۰ یہ سبت بہ سبت کی سوختنی قُربانی ہے۔ بمعہ دائمی سوختنی قُربانی اور اُس کے تپاون کے۔

۱۱ اور اپنے مہینوں کے آغاز میں تُم یہ سوختنی قُربانی خُداوند کے لئے گُذرانو۔ دو بچھڑے ایک مینڈھا اور سات بےعَیب برّے ایک ایک سال کے۔ ۱۲ اور ایفہ کے تین دسویں حِصّے مَیدہ تیل سے مِلا ہُوا ہر ایک بچھڑے کے ساتھ نذر کی قُربانی

---

باب ۲۷: ۱۶ "سب رُوحوں کو خُدا"۔ اِن الفاظ کے دو معنے ہو سکتے ہیں: یا۔ کہ خُدا سب آدمیوں کی خُوبیاں اور قابلیتیں جانتا ہے اور اسی طرح اچھی طرح سے جانتا ہے کہ کَون مُوسیٰ کا جانشین ہو سکتا ہے (اع ۱: ۲۴) یا۔ کہ خُدا زِندگی اور مَوت کا مالک ہے اور جب اُس کی مرضی ہو۔ مُوسیٰ کو اِس دُنیا سے بُلا سکتا ہے۔ (دیکھو عدد ۱۶: ۲۲)

باب ۲۷: ۱۸ "جس میں رُوح ہے"۔ یعنے وہ آدمی جو لائق اور قابل رہنما کی خُوبیوں سے آراستہ ہو۔ یعنے ایسا آدمی جو بلند حوصلہ۔ دانا اور مضبُوط ہو۔ (دیکھو تک ۴۱: ۳۸ و تث ۳۴: ۹)

کے لِئے ۔اَور اَیفہ کے دو دَسویں حِصّے مَیدہ تیل سے مَلا
۱۳ ہُؤا ہر ایک مینڈھے کے ساتھ نذر کی قُربانی کے لِئے ۔ اَور
اَیفہ کا دَسواں حِصّہ مَیدہ تیل سے مَلا ہُؤا ہر ایک برّے کے
ساتھ نذر کی قُربانی کے لِئے ۔یہ سوختنی قُربانی خُداوند کے لِئے
۱۴ عُمدہ خُوشبُودار آتشین قُربانی ہوگی ۔ اَور اُس کا تپاوَن آدھا ہِین
مَے ہر ایک بچھڑے کے لِئے اَور تہائی ہِین مینڈھے کیلئے اَور
چوتھائی ہِین ہر ایک برّے کے لِئے ۔سال کے مہینوں میں ماہ
۱۵ بہ ماہ کے لِئے یہ سوختنی قُربانی ہے ۔ اَور دائمی سوختنی قُربانی کے
علاوہ خطا کی قُربانی کے لِئے ایک بکرا بمعہ اُس کے تپاوَن کے
خُداوند کے آگے گُذرانا جائے ۔

۱۶ اَور پہلے مہینے کی چودھویں تارِیخ کو خُداوند کی فَسح ہوگی ۔
۱۷ اَور اُس کی پندرھویں تارِیخ کو عِید ہوگی ۔ تُم سات دِن فَطیری روٹی
۱۸ کھاؤ ۔ اُن میں سے پہلے دِن میں مُقدّس محفِل ہے ۔ تُم کوئی غُلامانہ
۱۹ کام نہ کرو ۔ اَور تُم خُداوند کے لِئے آتشین قُربانی یعنی سوختنی قُربانی
گُذراننا ۔ دو بچھڑے ایک مینڈھا اَور سات بے عَیب برّے
۲۰ ایک ایک سال کے ۔ اَور اُن کی نذر کی قُربانی اَیفہ کے تین دَسویں
حِصّے مَیدہ تیل سے مَلا ہُؤا ہر بچھڑے کے لِئے اَور اَیفہ کے دو
۲۱ دَسویں حِصّے مینڈھے کے لِئے گُذرانو ۔ اَور ساتوں برّوں میں سے
۲۲ ہر ایک برّے کے لِئے اَیفہ کا دَسواں حِصّہ ۔ اَور خطا کی قُربانی کے
۲۳ لِئے ایک بکرا تاکہ تُمہارا کفّارہ دِیا جائے ۔ صُبح کی سوختنی قُربانی
۲۴ دائمی سوختنی قُربانی کے عِلاوہ تُم یہ گُذرانو ۔ اَور اِسی طرح سے سات
دِنوں میں ہر ایک دِن تُم خُداوند کے لِئے آتشین قُربانی کی یہ غذا
۲۵ عُمدہ خُوشبُو گُذرانو ۔یہ دائمی سوختنی قُربانی کے عِلاوہ ہوگا ۔ اَور ساتویں
دِن تُمہارے لِئے مُقدّس محفِل ہوگی ۔ تُم کوئی غُلامانہ کام نہ کرو ۔

۲۶ اَور پہلے پھلوں کے روز جب تُم نئی نذر کی قُربانیاں ہفتوں
کے پُورا ہونے پر خُداوند کے لِئے گُذرانو ۔ تُمہارے لِئے مُقدّس
۲۷ محفِل ہوگی ۔ کوئی غُلامانہ کام نہ کرو ۔ اَور خُداوند کے لِئے عُمدہ خُوشبُودار
سوختنی قُربانی گُذرانو ۔ دو بچھڑے ۔ایک مینڈھا اَور سات برّے
ایک ایک سال کے ۔ اَور اُس کے ساتھ نذر کی قُربانی کے لِئے ۲۸
اَیفہ کے تین دَسویں حِصّے مَیدہ تیل سے مَلا ہُؤا ہر ایک بچھڑے
کے لِئے اَور اَیفہ کے دو دَسویں حِصّے مینڈھے کے لِئے ۔ اَور ۲۹
ساتوں برّوں میں سے اَیفہ کا دَسواں حِصّہ ہر ایک برّے کے
لِئے ۔ اَور ایک بکرا جو تُمہارے کفّارہ کے لِئے قُربان کِیا جائے ۔ ۳۰
تُم اُن کو دائمی سوختنی قُربانی کے عِلاوہ گُذرانو ۔ اَور تُمہاری نذر کی ۳۱
قُربانیاں بمعہ اُن کے تپاوَن کے بے عَیب ہوں ۔+

# باب ۲۹

ساتویں مہینہ کی قُربانیاں ۔

اَور ساتویں مہینے کے پہلے دِن ۱
تُمہاری مُقدّس محفِل ہوگی ۔ کوئی غُلامانہ کام نہ کرو ۔یہ تُمہارے لِئے
نرسنگے بجانے کا دِن ہوگا ۔ اَور خُداوند کے لِئے تُم عُمدہ خُوشبُودار ۲
سوختنی قُربانی گُذرانو ۔ایک بچھڑا اَور ایک مینڈھا اَور سات بے
عَیب برّے ایک ایک سال کے ۔ اَور اُس کے ساتھ نذر کی ۳
قُربانی کے لِئے اَیفہ کے تین دَسویں حِصّے مَیدہ تیل سے مَلا ہُؤا ہر
ایک بچھڑے کے لِئے اَور اَیفہ کے دو دَسویں حِصّے مینڈھے کے
لِئے ۔ اَور ساتوں برّوں کے لِئے ہر ایک برّہ کے پیچھے اَیفہ کا ۴
دَسواں حِصّہ ۔ اَور ایک بکرا خطا کی قُربانی کے لِئے جو تُمہارے ۵
کفّارہ کے لِئے قُربان کِیا جائے ۔ ماسوائے ماہواری سوختنی ۶
قُربانی اَور اُس کی نذر کی قُربانی کے اَور دائمی سوختنی قُربانی اَور اُس
کی نذر کی قُربانیوں اَور حسبِ دستُور اُن کے تپاوَن کے یہ عُمدہ
خُوشبُودار آتشین قُربانی تُم خُداوند کے لِئے گُذرانو ۔ اَور اُسی ۷
ساتویں مہینے کے دَسویں دِن تُمہاری مُقدّس محفِل ہوگی ۔ تُم
نفس کُشی کرو اَور کوئی غُلامانہ کام نہ کرو ۔ اَور تُم خُداوند کے ۸
لِئے عُمدہ خُوشبُودار سوختنی قُربانی گُذرانو ۔ایک بچھڑا اَور ایک
مینڈھا ۔اَور سات برّے ایک ایک سال کے یہ سب بے عَیب

۹ ہوں ۔ اور اُس کے ساتھ نذر کی قربانی ایفہ کے تین دسویں حصے میدہ
تیل سے مِلا ہُوا ہر بچھڑے کے پیچھے اور ایفہ کے دو دسویں حصے ہر
۱۰ ایک مینڈھے کے پیچھے ۔ اور ساتوں برّوں میں سے ہر ایک برّے
۱۱ کے لئے ایفہ کا دسواں حصہ ۔ اور ایک بکرا خطا کی قربانی کے
لئے ۔ ماسوائے خطا کی قربانی کے جو کفارہ دینے کے لئے ہے
اور دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور اُس کے تپاون
کے ۔

۱۲ اور اُس کے پندرھویں دن تمہاری مقدس محفل ہو گی ۔ کوئی
۱۳ غلامانہ کام نہ کرو ۔ اور سات دن خداوند کے لئے عید کرو ۔ اور تم
سوختنی قربانی خداوند کے لئے عمدہ خوشبودار آتشین قربانی گذرانو ۔
تیرہ بچھڑے اور دو مینڈھے اور چودہ برّے ایک ایک سال کے
۱۴ یہ بے عیب ہوں ۔ اور اُن کے ساتھ نذر کی قربانی تیرہ بچھڑوں
میں سے ہر ایک بچھڑے کے لئے ایفہ کے تین دسویں حصے
میدہ تیل سے مِلا ہُوا اور دو مینڈھوں میں سے ہر ایک مینڈھے
۱۵ کے لئے ایفہ کے دو دسویں حصے ۔ اور چودہ برّوں میں سے ہر
۱۶ ایک برّے کے لئے ایفہ کا دسواں حصہ ۔ اور خطا کی قربانی کے
لئے ایک بکرا ۔ یہ ماسوائے دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر
کی قربانی اور اُس کے تپاون کے ہو گا ۔

۱۷ اور دوسرے دن بارہ بچھڑے اور دو مینڈھے اور چودہ
۱۸ بے عیب برّے ۔ اور اُس کی نذر کی قربانی اور اُس کے تپاون کے
لئے ۔ ہر ایک بچھڑے اور مینڈھے اور برّے کے لئے حسبِ دستور
۱۹ اُن کے شمار کے مطابق ۔ اور ایک بکرا خطا کی قربانی کے لئے
ماسوائے دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور اُس کے
تپاون کے ۔

۲۰ اور تیسرے روز گیارہ بچھڑے اور دو مینڈھے اور چودہ
۲۱ بے عیب برّے ایک ایک سال کے ۔ اور اُن کی نذر کی قربانیاں
اور اُن کے تپاون ۔ بچھڑوں اور مینڈھوں اور برّوں کے لئے
حسبِ دستور مطابق اُن کے شمار کے ۔ اور ایک بکرا خطا کی قربانی ۲۲
کے لئے ماسوائے دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور
اُس کے تپاون کے ۔

اور چوتھے روز دس بچھڑے اور دو مینڈھے اور چودہ بے عیب ۲۳
برّے ایک ایک سال کے ۔ اور اُن کی نذر کی قربانیاں اور ۲۴
اُن کے تپاون ۔ بچھڑوں اور مینڈھوں اور برّوں کے لئے حسبِ
دستور مطابق اُن کے شمار کے ۔ اور ایک بکرا خطا کی قربانی کے ۲۵
لئے ۔ ماسوائے دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور
تپاون کے ۔

اور پانچویں روز نو بچھڑے اور دو مینڈھے اور چودہ بے عیب ۲۶
برّے ایک ایک سال کے ۔ اور اُن کی نذر کی قربانی اور اُن کے ۲۷
تپاون ۔ بچھڑوں اور مینڈھوں اور برّوں کے لئے حسبِ دستور
مطابق اُن کے شمار کے ۔ اور ایک بکرا خطا کی قربانی کے لئے ۔ ۲۸
ماسوائے دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور اُس کے
تپاون کے ۔

اور چھٹے روز آٹھ بچھڑے اور دو مینڈھے اور چودہ بے عیب ۲۹
برّے ایک ایک سال کے ۔ اور اُن کی نذر کی قربانی اور اُن کے ۳۰
تپاون ۔ بچھڑوں اور مینڈھوں اور برّوں کے لئے ۔ حسبِ دستور
بمطابق اُن کے شمار کے ۔ اور ایک بکرا خطا کی قربانی کے لئے ۳۱
ماسوائے دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور اُسکے
تپاون کے ۔

اور ساتویں روز سات بچھڑے اور دو مینڈھے اور چودہ ۳۲
بے عیب برّے ایک ایک سال کے ۔ اور اُن کی نذر کی قربانی ۳۳
اور اُن کے تپاون ۔ بچھڑوں اور مینڈھوں اور برّوں کے لئے
حسبِ دستور بمطابق اُن کے شمار کے ۔ اور ایک بکرا خطا کی قربانی ۳۴
کے لئے ۔ ماسوائے دائمی سوختنی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور
اُس کے تپاون کے ۔

۳۵ اور آٹھویں روز تمہاری عید ہوگی۔ کسی قسم کا غلامانہ کام
۳۶ نہ کرو۔ اور سوختنی قربانی خداوند کے لئے عمدہ خوشبودار آتشین
قربانی گذرانو ایک بچھڑا اور ایک مینڈھا اور سات بے عیب
۳۷ برّے ایک ایک سال کے۔ اور اُس کی نذر کی قربانیاں اور
اُس کے تپاون بچھڑے اور مینڈھے اور برّوں کے لئے
۳۸ حسبِ دستور مطابق اُن کے شمار کے۔ اور ایک بکرا خطا کی
قربانی کے لئے ماسوائے دائمی قربانی اور اُس کی نذر کی قربانی اور
۳۹ اُس کے تپاون کے۔ تمہاری منّتوں اور تمہاری خوشی کی قربانیوں
اور تمہاری سوختنی قربانیوں اور تمہاری نذر کی قربانیوں اور تمہارے
تپاونوں اور تمہاری سلامتی کی قربانیوں کے علاوہ یہی چیزیں
ہیں۔ جو تم خداوند کے لئے اپنی معین عیدوں میں گذرانو گے +

## باب ۳۰

منّتیں اور قسمیں۔

۱ تب موسیٰ نے سب کچھ جو خداوند نے اُسے
فرمایا بنی اسرائیل سے کہا۔
۲ اور موسیٰ نے بنی اسرائیل کے قبائل کے رئیسوں سے خطاب
۳ کرکے کہا۔ کہ خداوند نے یوں فرمایا ہے۔ اگر کوئی آدمی خداوند کی منّت
مانے یا قسم کھاکر کوئی بات اپنی جان پر لازم ٹھہرائے۔ تو وہ
اپنے قول کے خلاف نہ کرے۔ بلکہ جو کچھ اُس کے منہ سے نکلا
۴ ہے اُس پر عمل کرے۔ اور اگر کوئی عورت خداوند کے لئے منّت
مانے اور اپنے لڑکپن میں اپنے باپ کے گھر ہوتے ہوئے
کوئی بات اپنی جان پر لازم ٹھہرائے۔ اور اُس کے باپ نے
اُس کی منّت کو اور اُس بات کو جو اُس نے اپنی جان پر لازم
ٹھہرائی تھی سُنا۔ اور خاموش رہا۔ تو اُس کی سب منّتیں برقرار رہینگی۔
۵ اور جو کچھ اُس نے اپنی جان پر لازم ٹھہرایا وہ قائم رہے گا۔ لیکن اگر
۶ اُس کے باپ نے جس دن کہ یہ سُنا اُسے منع کیا۔ تو اُس کی تمام
منّتیں اور سب کچھ جو اُس نے اپنی جان پر لازم ٹھہرایا۔ برقرار نہ
رہیگا۔ اور خداوند اُس عورت کو معاف کرے گا۔ کیونکہ اُس کے باپ
نے اُسے منع کیا۔ ۷ اور اگر وہ شوہر والی ہو جائے درحالیکہ اُسکی منّتوں
یا اُس کے منہ کی کسی بات کا جس سے اُس نے اپنی جان پر کچھ
لازم ٹھہرایا۔ پورا کرنا اُس کے ذمہ تھا۔ ۸ اور اُس کے شوہر نے
سُنا۔ اور جس دن کہ اُس نے یہ سُنا وہ خاموش رہا۔ تو اُس کی منّتیں
برقرار ہوں گی۔ اور جو کچھ اُس نے اپنی جان پر لازم ٹھہرایا قائم
رہے گا۔ ۹ اور اگر اُس کے شوہر نے جس دن سُنا اُسے منع کیا۔ تو اُس
نے اُسکی منّت کو جو اُس نے مانی اور اُس کے منہ کی بات کو جس سے
اُس نے اپنی جان پر کچھ لازم ٹھہرایا۔ منسوخ کیا۔ تو خداوند اُس سے
درگذر کرے گا۔ ۱۰ لیکن بیوہ اور مطلّقہ کی منّت جو اُس نے اپنی جان پر
لازم ٹھہرائی قائم رہے گی۔ ۱۱ اور اگر اُس نے اپنے خاوند کے گھر میں
منّت مانی یا قسم کھاکر کوئی بات اپنی جان پر لازم ٹھہرائی۔ ۱۲ اور اُس
کے شوہر نے سُنا اور خاموش رہا اور اُس کو منع نہ کیا۔ تو اُسکی منّتیں
برقرار ہوں گی اور جو کچھ اُس نے اپنی جان پر لازم ٹھہرایا قائم رہیگا۔
۱۳ اور اگر اُس کے شوہر نے جس دن سُنا۔ اُسے منسوخ کیا۔ تو سب
منّتیں جو اُس کے منہ سے نکلیں اور جو کچھ اُس نے اپنی جان پر
لازم ٹھہرایا وہ برقرار نہیں رہے گا۔ کیونکہ اُس کے شوہر
نے اُسے منسوخ کیا۔ اور خداوند اُس کو بخش دے گا۔ ۱۴ سب
منّتیں اور نفس کشی کی قسمیہ باتیں جو ہوں اُن کو اُس کا شوہر قائم
رکھے گا یا اُس کا شوہر منسوخ کر دے گا۔ ۱۵ اور اگر اُس کا شوہر
روز بروز خاموش رہے تو اُس کی ساری منّتیں برقرار ہوں گی
اور سب فرائض جو اُس پر ہوں قائم رہیں گے۔ کیونکہ اُن کے
سُننے کے دن میں وہ خاموش رہا۔ ۱۶ اگر وہ اُن کو سُننے کے کچھ
مدت کے بعد منسوخ کرے تو گناہ اُسی کے سر پر ہوگا۔ ۱۷ شوہر
اور بیوی کے درمیان اور باپ اور بیٹی کے درمیان جب
تک کہ اپنے کم سنی کے ایام میں وہ اپنے باپ کے گھر میں ہو۔
یہ احکام ہیں۔ جو خداوند نے موسیٰ کو فرمائے +

# باب ۳۱

مدیان سے جنگ۔

۱ اور خداوند نے موسیٰ سے کلام کر کے فرمایا۔
۲ کہ مدیانیوں سے بنی اسرائیل کا انتقام لے۔ اور بعد اس کے تُو
۳ اپنے لوگوں میں جا ملے گا۔ تب موسیٰ نے لوگوں سے کلام کر کے کہا۔
کہ تم اپنے میں سے فوج کے لئے آدمی تیار کرو۔ تاکہ مدیان سے
۴ جنگ کریں اور مدیان پر خداوند کے انتقام کا اجرا کریں۔ بنی اسرائیل
کے قبائل میں سے ہر ایک قبیلہ ایک ہزار لڑائی کے لئے بھیجے۔
۵ سو اسرائیل کے ہزاروں میں سے ایک ہزار ہر قبیلہ سے جدا
۶ کئے گئے۔ سو بارہ ہزار لڑائی کے لئے تیار کئے گئے۔ سو موسیٰ
نے ہر ایک قبیلہ میں سے ایک ہزار لڑائی کے لئے بھیجے۔ اور
اُن کے ساتھ فینحاس بن الیعازر کاہن کو۔ اور اُس کے ساتھ پاک
۷ ظروف اور پھونکنے کے نرسنگے تھے۔ تو جیسا خداوند نے فرمایا
۸ انہوں نے مدیان سے لڑائی کی۔ اور سب مردوں کو قتل کیا۔ اور
انہوں نے اُن مقتولوں کے ساتھ مدیان کے پانچ بادشاہوں
اوی اور راقم اور صور اور حور اور رابع کو قتل کیا۔ اور بلعام بن بعور کو
۹ بھی تلوار سے قتل کیا۔ اور بنی اسرائیل نے مدیان کی عورتوں اور
اُن کے بچوں کو قید کیا اور اُن کے سب مواشی اور بھیڑ بکری اور
۱۰ مال اسباب لوٹ لیا۔ اور اُن کے سب شہروں اور گاؤں اور
۱۱ قلعوں کو آگ سے جلا دیا۔ اور انہوں نے ساری غنیمت اور سب
۱۲ اسیر کیا انسان اور کیا حیوان لئے۔ اور وہ بمعہ سب قیدیوں اور
غنیمت اور لوٹ کے یریحو کے مقابل اُردن کے کنارے موآب
کے میدان کے درمیان خیمہ گاہ میں موسیٰ اور الیعازر کاہن اور
۱۳ بنی اسرائیل کی جماعت کے پاس واپس آئے۔ تب موسیٰ اور
الیعازر کاہن اور جماعت کے سارے رئیس اُن کے ملنے
۱۴ کے لئے خیمہ گاہ سے باہر گئے۔ اور موسیٰ فوج کے رئیسوں
اور ہزاروں اور سینکڑوں کے سرداروں کو جو لڑائی سے آئے
تھے غصے ہوا۔

۱۵ اور موسیٰ نے انہیں کہا۔ تم نے کیوں سب عورتوں کو جیتا
۱۶ رکھا ہے۔ کیونکہ انہوں نے ہی بلعام کی صلاح سے بنی اسرائیل کو
دھوکا دیا۔ کہ انہوں نے فغور کی بابت خداوند کے خلاف گناہ کیا
۱۷ اور خداوند کی جماعت میں وبا آئی۔ سو اس وقت بچوں میں سے
سب لڑکوں کو اور سب عورتوں کو جو مرد سے واقف ہیں قتل
۱۸ کرو۔ مگر بچوں میں سے لڑکیاں جو مرد سے واقف نہیں ہوئیں
۱۹ اُن کو اپنے لئے زندہ رکھو۔ اور تم سات دن خیمہ گاہ سے باہر رہو۔
سب جس نے کسی آدمی کو قتل کیا اور سب جس نے کسی مقتول
کو چھوا۔ اور تم اور تمہارے قیدی اپنے آپ کو تیسرے دن اور
۲۰ ساتویں دن پاک کرو۔ اور سب کپڑے اور چمڑے کے برتن اور
سب کچھ جو بکری کے بالوں سے بنا ہو۔ اور لکڑی کے سب برتن پاک
کرو۔

۲۱ اور الیعازر کاہن نے فوج کے آدمیوں سے جو لڑائی میں گئے
تھے کہا۔ کہ یہ شریعت کا حکم ہے۔ جو خداوند نے موسیٰ سے فرمایا۔
۲۲ سونا اور چاندی اور پیتل اور لوہا اور قلعی اور سیسہ۔ اور سب کچھ جو
۲۳ آگ میں ٹھہر سکتا ہے۔ اُس کو آگ میں ڈالو۔ تو وہ پاک ہوگا۔ تو
بھی وہ تطہیر کے پانی سے پاک کرو۔ اور جو کچھ آگ میں ٹھہر نہیں سکتا
۲۴ اُس کو تطہیر کے پانی میں پاک کرو۔ اور ساتویں دن تم اپنے کپڑے
دھوؤ۔ تو تم پاک ہوگے۔ اور اُس کے بعد تم خیمہ گاہ میں داخل ہو۔

تقسیم غنیمت۔

۲۵ اور خداوند نے موسیٰ سے فرمایا۔ ۲۶ کہ الیعازر کاہن
اور آبائی خاندانوں کے سرداروں کی امداد سے اُن اسیروں کا
کیا انسان کیا حیوان شمار کر جو لوٹ میں آئے ہیں۔ ۲۷ تب انہیں
برابر برابر تقسیم کر۔ نصف تو اُن کو دے جنہوں نے جنگ میں جاکر
لڑائی کی۔ اور نصف باقی جماعت کو۔ ۲۸ اور اُن جنگی مردوں سے
جو لڑائی کے لئے گئے۔ انسانوں اور گائے بیلوں اور گدھوں
اور بھیڑ بکریوں میں سے پانچ پانچ سو میں سے ایک ایک خداوند
کے لئے حصہ لینا۔ ۲۹ اور اُن ہی کی نصف غنیمت میں سے اِسے

۳۰ لے کر اِلی عازار کاہن کو دینا تاکہ خُداوند کے لِئے نذرانہ ہو۔ اَور اِسرائیلیوں کے نِصف میں سے تو پچاس پچاس آدمیوں کے پیچھے ایک ایک لینا۔ اَور اِسی حِساب سے گائے بَیلوں یا گدھوں یا بھیڑ بکریوں یعنی سَب قِسم کے چوپایوں میں سے لینا اَور اِنہیں
۳۱ لاوِیوں کو دینا جو خُداوند کے مَسکن کی مُحافظت کرتے ہیں۔ تو مُوسیٰ اَور اِلی عازار کاہن نے جَیسا کہ خُداوند نے مُوسیٰ کو فرمایا کِیا۔
۳۲ اَور سَب غنیمت جو جنگی مَردوں نے لُوٹی یہ تھی۔ چھ لاکھ پچھتّر
۳۳ ۳۴ ہزار بھیڑ بکریاں۔ اَور بہتّر ہزار گائے بَیل۔ اَور اِکسٹھ ہزار گدھے۔
۳۵ اَور اِنسانوں میں سے بتیس ہزار لڑکیاں جو مَرد سے ناآشنا تھیں۔
۳۶ سو آدھا حِصّہ اُن کا جو لڑائی کو گئے یہ تھا۔ تین لاکھ سینتیس ہزار
۳۷ بھیڑ بکریاں۔ جِن میں سے خُداوند کا حِصّہ چھ سَو پچھتّر بھیڑ بکریاں
۳۸ ہُوئیں۔ اَور گائے بیل چھتّیس ہزار جِن میں سے خُداوند کا حِصّہ بہتّر
۳۹ گائے بَیل تھا۔ اَور گدھے تیس ہزار پانچ سَو۔ سو خُداوند کا حِصّہ
۴۰ اُن میں سے اِکسٹھ تھا۔ اَور اِنسانوں میں سے سولہ ہزار۔ سو خُداوند کا
۴۱ حِصّہ بتیس جانیں تھیں۔ سو مُوسیٰ نے یہ حِصّہ جو خُداوند کے لِئے اَلگ کِیا گیا۔ اِلی عازار کاہن کو دِیا۔ جَیسا کہ خُداوند نے مُوسیٰ کو
۴۲ فرمایا تھا۔ بنی اِسرائیل کا نِصف جو مُوسیٰ نے جنگی مَردوں کے
۴۳ حِصّے سے اَلگ کِیا۔ سو جماعت کا حِصّہ یہ تھا۔ بھیڑ بکریاں
۴۴ ۴۵ تین لاکھ سینتیس ہزار پانچ سو۔ گائے بَیل چھتّیس ہزار۔ گدھے
۴۶ تیس ہزار پانچ سَو۔ اَور اِنسان سولہ ہزار۔ اَور مُوسیٰ نے بنی اِسرائیل
۴۷ کے حِصّے سے اِنسانوں اَور چوپایوں میں سے پچاس کے پیچھے ایک لیا۔ اَور لاوِیوں کو جو خُداوند کے مَسکن کی حِفاظت کرتے تھے دِیا۔ جَیسا کہ خُداوند نے مُوسیٰ سے فرمایا تھا۔
۴۸ تَب لشکر کے رئیس جو ہزاروں اَور سَینکڑوں کے سَردار
۴۹ تھے مُوسیٰ کے پاس آئے۔ اَور اُنہوں نے اُس سے کہا۔ کہ تیرے خادِموں نے سَب جنگی مَردوں کو جو ہمارے ساتھ ہَیں شُمار کِیا۔
۵۰ اَور اُن میں سے ایک آدمی بھی کم نہیں ہُؤا۔ اَور ہم خُداوند کے لِئے ہدیئے لائے ہیں۔ ہر ایک آدمی کو جو کُچھ مِلا۔ سونے کی چیزوں میں سے۔ بازوبند اَور کنگن اَور انگوٹھیاں اَور کانوں کی بالیاں اَور زنجیریں تاکہ خُداوند کے سامنے ہماری جانوں کے لِئے کفّارہ دِیا جائے۔
۵۱ تَب مُوسیٰ اَور اِلی عازار کاہن نے اُن سے سَب سونے کے گھڑے
۵۲ ہوئے زیور لِئے۔ اَور اُس ہدیئے کا سارا سونا جو ہزاروں اَور سَینکڑوں کے سَرداروں نے خُداوند کے لِئے گُذرانا سولہ ہزار
۵۳ سات سَو پچاس مثقال تھا۔ اَور جنگی مَردوں میں سے جو کُچھ ہر ایک
۵۴ نے لُوٹا وہ اُس کا ہُؤا۔ تب مُوسیٰ اَور اِلی عازار کاہن نے ہزاروں اَور سَینکڑوں کے سَرداروں سے وہ سونا لیا۔ اَور اُس کو حضُوری کے خیمہ کے اندر لائے۔ تاکہ خُداوند کے سامنے بنی اِسرائیل کی یادگار ہو۔

# باب ۳۲

رُوبِن اَور جاد کی درخواست۔

۱ اَور بنی رُوبِن اَور بنی جاد کے بے شُمار مَواشی تھے۔ اَور اُنہوں نے یعزیز کی سَرزمین اَور جِلعاد کی سَرزمین پر نظر کی۔ تو دیکھا کہ وہ جگہ مَواشی کے لِئے اچھی
۲ ہَے۔ تَب بنی جاد اَور بنی رُوبِن آئے۔ اَور مُوسیٰ اَور اِلی عازار
۳ کاہن اَور جماعت کے رئیسوں سے بات کی اَور کہا۔ کہ عطارات اَور دیبون اَور یعزیر اَور نِمرہ اَور حسبون اَور اِلعالے اَور سبمہ
۴ اَور نبو اَور بعل معون۔ وہ مُلک جو خُداوند نے بنی اِسرائیل کی جماعت کے آگے فتح کرا دِیا۔ مَواشی کے لِئے اچھا ہَے۔ اَور تیرے خادِموں
۵ کے بہُت مَواشی ہیں۔ اَور ہم تیری مِنّت کرتے ہیں کہ اگر تیری نظرِ عنایت ہَم پر ہو۔ تو یہ مُلک اپنے خادِموں کی مِلکیت کر دے
۶ اَور ہم کو اُردن کے پار نہ لے جا۔ تب مُوسیٰ نے بنی رُوبِن اَور بنی جاد سے کہا۔ کہ تُمہارے بھائی لڑائی کو جائیں اَور تُم یہاں بَیٹھے
۷ رہو؟ تُم کیوں بنی اِسرائیل کے دِلوں کو اُس مُلک کی طرف پار جانے
۸ کو جو خُدا نے اُنہیں دِیا ہے ڈراتے ہو؟ اُسی طرح تُمہارے باپ

دادا نے کیا۔ جب مَیں نے اُن کو قادِس برنیع سے بھیجا۔ کہ مُلک کا
۹ حال دریافت کریں ۔ جب وہ وادیِ اِسکول میں پہنچے اَور مُلک
کا حال دریافت کیا۔ تو اُنہوں نے بنی اِسرائیل کے دِلوں کو اُس
مُلک کی طرف جانے سے جو خُدا نے اُنہیں دیا بے ہمّت کر دیا ۔
۱۰ تو اُس دِن خُداوند کا غضب بھڑکا اَور اُس نے قسم کھا کر کہا ۔ کہ ۱۱
وہ آدمی جو مِصر سے نِکلے بیس برس کی عُمر اَور اِس سے زیادہ کے اُس
مُلک کو جِس کی بابت مَیں نے اِبراہیم اَور اِسحاق اَور یعقُوب سے
قسم کھائی ہرگز نہ دیکھیں گے۔ کیونکہ اُنہوں نے اچھّی طرح سے میری
۱۲ تابعداری نہیں کی ۔ ماسِوائے کالِب بِن یفُنّہ قنزی اَور یشُوع
بِن نُون کے۔ کیونکہ اُنہوں نے خُداوند کی اچھّی طرح سے تابعداری
۱۳ کی ۔ اَور اِسرائیل پر خُداوند کا غضب بھڑکا۔ اَور اُس نے اُنہیں
بیابان میں چالیس برس آوارہ رکھا۔ جب تک کہ وہ ساری پُشت
۱۴ جِس نے کہ خُداوند کی نِگاہ میں بدی کی نابُود نہ ہُوئی ۔ اَور دیکھو
تُم اَپنے باپ دادا کی جگہ گُنہگار آدمیوں کی اَولاد اُٹھے ہو کہ اِسرائیل
۱۵ پر خُداوند کا غضب اَور بھی بڑھا دو ۔ کیونکہ اگر تُم اُس کی تابعداری
سے پھِر جاؤ۔ تو وہ اُن کو پھِر بیابان میں چھوڑ دے گا اَور تُم اِن
سارے لوگوں کی ہلاکت کا سبب ہو گے ۔

۱۶ تب وہ اُس کے نزدیک آئے اَور کہا۔ کہ ہم یہاں پر اَپنے
مواشی کے لِئے احاطے اَور اَپنے لڑکوں کے لِئے شہر بنائیں گے ۔
۱۷ اَور ہم ہتھیار باندھے ہُوئے تیار ہو کر بنی اِسرائیل کے آگے
چلیں گے۔ جب تک ہم اُن کو اُن کی جگہوں میں داخل نہ کریں
اَور ہمارے بال بچّے حصِین شہروں میں قیام کریں گے اَور اِس
۱۸ مُلک کے باشندوں سے محفُوظ رہیں گے ۔ ہم اَپنے گھروں کو واپس
نہ آئیں گے۔ جب تک کہ بنی اِسرائیل میں سے ہر ایک اَپنی میراث
۱۹ نہ پائے ۔ اَور ہم اُن کے ساتھ اُردن کے پار اُس طرف کچھ میراث
نہ لیں گے۔ کیونکہ ہم نے اُردن کے مشرِق میں اِس طرف
میراث پائی ۔

تب مُوسیٰ نے اُن سے کہا۔ اگر تُم یہ کام کرو۔ کہ خُداوند کے حضور ۲۰
لڑائی میں جانے کے لِئے ہتھیار باندھو ۔ اَور تُم سب ہتھیار باندھ ۲۱
کر خُداوند کے سامنے اُردن کے پار چلو جب تک کہ وہ اَپنے
دُشمنوں کو اَپنے سامنے سے دفع نہ کرے ۔ اَور جب وہ مُلک خُداوند ۲۲
کے سامنے مغلُوب ہو۔ اَور اِس کے بعد تُم واپس آؤ۔ تو تُم خُداوند
کے نزدیک اَور بنی اِسرائیل کے نزدیک بے اِلزام ہو گے۔ اَور
خُداوند کے سامنے یہ سرزمین تُمہاری ہی مِلکیت ہو گی ۔ اَور اگر تُم ۲۳
اَیسا نہ کرو۔ تو تُم خُداوند کے سامنے گُنہگار ہو گے۔ اَور یقیناً تُمہارا
گُناہ تُمہیں پکڑے گا ۔ تُم اَپنے لڑکوں کے لِئے شہر اَور اَپنے مواشی ۲۴
کے لِئے احاطے بناؤ۔ اَور جو کُچھ تُمہارے مُنہ سے نِکلا ہے اُسے
پُورا کرو ۔ تب بنی جاد اَور بنی رُوبِن نے مُوسیٰ سے کہا کہ جیسا ۲۵
ہمارا آقا حُکم دیتا ہے۔ تیرے بندے وَیسا ہی کریں گے ۔ ہمارے ۲۶
لڑکے اَور ہماری عَورتیں اَور ہمارے مواشی اَور ہمارے سب چوپائے
یہیں پر جِلعاد کے شہروں میں رہیں گے ۔ اَور تیرے خادِم سب ۲۷
ہتھیار باندھ کر خُداوند کے سامنے لڑائی کے لِئے پار چلیں گے۔
جَیسا کہ ہمارے آقا نے کہا ۔ تب مُوسیٰ نے اُن کی بابت اِلی عازار ۲۸
کاہِن کو اَور یشُوع بِن نُون کو اَور بنی اِسرائیل کے قبائِل کے خاندانوں
کے رئیسوں کو حُکم دیا ۔ اَور مُوسیٰ نے اُنہیں کہا۔ اگر بنی جاد اَور ۲۹
بنی رُوبِن خُداوند کے سامنے سب ہتھیار باندھ کر تُمہارے
ساتھ اُردن کے پار جائیں ۔ اَور تُمہارے سامنے مُلک فتح ہو
جائے۔ تو تُم اُن کو جِلعاد کی سرزمین مِلکیت میں دو ۔ اَور اگر وہ ۳۰
ہتھیار باندھ کر تُمہارے ساتھ پار نہ جائیں۔ تو وہ مُلک کنعان میں
تُمہارے درمیان میراث پائیں ۔ تب بنی جاد اَور بنی رُوبِن نے ۳۱
جواب میں کہا۔ کہ خُداوند نے جَیسا تیرے خادِموں کو فرمایا ہے ہم
کریں گے ۔ ہم ہتھیار باندھ کر خُداوند کے سامنے مُلکِ کنعان کو ۳۲
اُس پار جائیں گے لیکن ہماری میراث کی مِلکیت اُردن کے
اِس پار ہو گی ۔

۳۳ تب موسیٰ نے بنی جاد اور بنی روبن اور منسی بن یوسف کے آدھے قبیلے کو اموریوں کے بادشاہ سیحون کی مملکت اور بسن کے بادشاہ عوج کی مملکت کی سرزمین بمعہ اُن کی حدود کے ۳۴ شہروں اور اُن کے نواحی علاقوں کے دے دی ۝ تب بنی جاد ۳۵ نے دیبون اور عطاروت اور عروعیر ۝ اور عطروت شوفان اور یعزیر ۳۶ یگبہاہ ۝ اور بیت نمرہ اور بیت ہاران۔ حصین شہر اور گلوں کے ۳۷ لئے احاطے تعمیر کئے ۝ اور بنی روبن نے حسبون اور الیعالی اور ۳۸ قریتائم ۝ اور نبو اور بعل معون (جن کے نام تبدیل کئے گئے) اور سبمہ تعمیر کئے۔ اور جو شہر اُنہوں نے بنائے اُن کو اور نام ۳۹ دیئے ۝ تب بنی ماکیر بن منسی جلعاد کو گئے اور اُسے فتح کیا۔ اور ۴۰ اموریوں کو جو وہاں پر تھے نکال دیا ۝ تو موسیٰ نے جلعاد ماکیر بن ۴۱ منسی کو دیا تو وہ وہاں بسا ۝ اور یائیر بن منسی گیا اور اُس نے ۴۲ وہاں کے گاؤں کو لے لیا اور اُن کا نام حووت یائیر رکھا ۝ اور نوبح گیا تو اُس نے قنات اور اُس کے گاؤں کو فتح کیا۔ اور اپنے نام پر اُس کا نام نوبح رکھا ٭

## باب ۳۳

۱ منازلِ کوچ۔ یہ بنی اسرائیل کی منازل ہیں۔ جب وہ موسیٰ اور ہارون کے تابع ہو کر اپنے لشکروں سمیت ملک مصر سے نکلے ۝ ۲ اور موسیٰ نے خداوند کے حکم کے مطابق اُن کے کوچ کی منازل کو ۳ قلمبند کیا۔ سو اُن کے کوچ کرنے کی یہ منازل ہیں ۝ پہلے مہینے کی پندرہ تاریخ کو عیدِ فصح کے دوسرے روز بنی اسرائیل نے رعمسیس سے کوچ کیا۔ وہ فتح مندی کے ساتھ مصریوں کی آنکھوں کے ۴ سامنے نکلے ۝ جس وقت کہ وہ اپنے پہلوٹوں کو دفن کر رہے تھے جنہیں خداوند نے مارا تھا۔ اور اُن کے معبودوں پر بھی خداوند ۵ نے قضائیں دی تھیں ۝ تو بنی اسرائیل نے رعمسیس سے کوچ ۶ کیا اور سکوت میں اُترے ۝ اور سکوت سے کوچ کیا۔ اور ایتام میں جو بیابان کے کنارے پر ہے اُترے ۝ اور ایتام سے کوچ ۷ کر کے پی حیروت کی طرف جو بعل صفون کے مقابل ہے لوٹے اور مجدال کے سامنے اُترے ۝ اور حیروت کے سامنے سے ۸ کوچ کر کے اور سمندر کے بیچ سے گذر کر بیابان کو گئے۔ اور ایتام کے بیابان میں تین دن کی مسافت طے کی اور مارہ میں اُترے ۝ اور مارہ سے کوچ کر کے ایلیم میں پہنچے۔ اور ایلیم میں ۹ پانی کے بارہ چشمے اور کھجور کے ستر درخت تھے۔ تو وہاں پر اُترے ۝ اور ایلیم سے کوچ کر کے بحیرہ قلزم کے کنارے پر اُترے۔ اور ۱۰ بحیرہ قلزم سے کوچ کیا ۝ تو دشتِ صین میں اُترے ۝ اور دشتِ صین ۱۱ ۱۲ سے کوچ کر کے دفقہ میں اُترے ۝ اور دفقہ سے کوچ کر کے الوش ۱۳ میں اُترے ۝ اور الوش سے کوچ کر کے رفیدیم میں آ اُترے۔ اور ۱۴ وہاں پر لوگوں کے لئے پانی پینے کو نہ تھا ۝ اور رفیدیم سے کوچ ۱۵ کر کے دشتِ سینا میں آ اُترے ۝ اور دشتِ سینا سے کوچ کر کے ۱۶ قبروت تاوہ میں اُترے ۝ اور قبروت تاوہ سے کوچ کر کے حصیروت ۱۷ میں اُترے ۝ اور حصیروت سے کوچ کر کے رتمہ میں اُترے ۝ ۱۸ اور رتمہ سے کوچ کر کے رمون فارص میں اُترے ۝ اور رمون فارص ۱۹ ۲۰ سے کوچ کر کے لبنہ میں اُترے ۝ اور لبنہ سے کوچ کر کے رسہ میں ۲۱ اُترے ۝ اور رسہ سے کوچ کر کے قہیلاتہ میں اُترے ۝ اور قہیلاتہ ۲۲ ۲۳ سے کوچ کر کے کوہِ شافر میں اُترے ۝ اور کوہِ شافر سے کوچ کر کے ۲۴ حرادہ میں اُترے ۝ اور حرادہ سے کوچ کر کے مقہیلوت میں اُترے ۝ ۲۵ اور مقہیلوت سے کوچ کر کے تاحت میں اُترے ۝ اور تاحت سے ۲۶ ۲۷ کوچ کر کے تارح میں اُترے ۝ اور تارح سے کوچ کر کے متقہ میں ۲۸ اُترے ۝ اور متقہ سے کوچ کر کے حشمونہ میں اُترے ۝ اور حشمونہ سے ۲۹ ۳۰ کوچ کر کے موسیروت میں اُترے ۝ اور موسیروت سے کوچ کر کے ۳۱ بنے یعقان میں آئے ۝ اور بنے یعقان سے کوچ کر کے حورِ جدجاد ۳۲ میں اُترے ۝ اور حورِ جدجاد سے کوچ کر کے یطباتہ میں اُترے ۝ ۳۳ اور یطباتہ سے کوچ کر کے عبرونہ میں آئے ۝ اور عبرونہ سے کوچ ۳۴ ۳۵

۳۶ کرکے عِصیون جابر میں اُترے ۞ اور عِصیون جابر سے کُوچ کرکے
۳۷ دشتِ صین میں جو قادِس ہے اُترے ۞ اور قادِس سے کُوچ کرکے
۳۸ کوہِ ہور میں جو ادُوم کی سرزمین کی سرحد ہے آ اُترے ۞ تب خُداوند
کے حکم سے ہارُون کاہن کوہِ ہور پر چڑھا۔ اور وہاں پر بنی اسرائیل
کے مُلکِ مصر سے نکلنے سے چالیسویں برس کے پانچویں مہینے کی
۳۹ پہلی تاریخ کو اُس نے وفات پائی ۞ اور جس وقت ہارُون کوہِ ہور
۴۰ میں فوت ہُوا۔ وہ ایک سو تیئیس برس کا تھا ۞ اور عراد کنعانی بادشاہ
نے جو مُلکِ کنعان کے نجب میں رہتا تھا سُنا کہ بنی اسرائیل آگئے ۞
۴۱ ۴۲ پھر وہ کوہِ ہور سے کُوچ کرکے ضلمونہ میں اُترے ۞ اور ضلمونہ سے
۴۳ کُوچ کرکے فُونون اُترے ۞ اور فُونون سے کُوچ کرکے اوبوت میں
۴۴ اُترے ۞ اور اوبوت سے کُوچ کرکے عیّے عباریم میں آ اُترے جو
۴۵ مُوآب کی حدُود میں ہیں ۞ اور عیّے عباریم سے کُوچ کرکے دِیبون جاد
۴۶ میں اُترے ۞ اور دِیبون جاد سے کُوچ کرکے علمون دِبلاتائم میں
۴۷ اُترے ۞ اور علمون دِبلاتائم سے کُوچ کرکے کوہِ عباریم میں جو نبو
۴۸ کے مُقابل ہے آ اُترے ۞ اور کوہِ عباریم سے کُوچ کرکے مُوآب
کے مَیدان میں جو یریحو کے مُقابل اُردن کے کنارے پر ہے آئے ۞
۴۹ اور مَیدان مُوآب میں اُردن پر بیت یشیموت سے لے کر
ابیل شطیم تک ڈیرے لگائے ۞
۵۰ اور مُوآب کے کھیتوں میں یریحو کے مُقابل اُردن پر
۵۱ خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کرکے فرمایا ۞ بنی اسرائیل سے
خطاب کر اور اُن سے کہہ کہ جب تُم اُردن سے پار ہو کر مُلکِ
۵۲ کنعان میں جاؤ ۞ تو اُس مُلک کے سب باشندوں کو اپنے
سامنے سے نکال دو۔ اُن کی سب تراشی ہُوئی مُورتوں کو اور اُن
کے گھڑے ہُوئے بُتوں کو فنا کرو۔ اور اُن کی اُونچی جگہوں کو ڈھا
۵۳ دو ۞ اور مُلک کے مالک بنو اور اُس میں بسو۔ کیونکہ مَیں نے تُمہیں
۵۴ اُس کو بطور میراث کے دیا ہے ۞ اپنے خاندانوں کے مُطابق
مُلک کی میراث قُرعہ سے لو۔ بُہتوں کو بُہت حصّہ دو اور تھوڑوں
کو تھوڑا حصّہ دو۔ جو قُرعہ سے ہر ایک کے لئے نِکلے وُہی اُس کا
ہوگا۔ اپنے آبائی قبائل کے مُطابق تُم اپنی میراث کی مِلکیّت لو ۞ اور ۵۵
اگر تُم اُس مُلک کے باشندوں کو اپنے سامنے سے دفع نہ کرو
تو جو اُن میں سے تُم باقی رہنے دو گے۔ وہ کانٹے کی طرح تُمہاری
آنکھوں میں اور بھالے کی طرح تُمہارے پہلوؤں میں ہوں گے۔
وہ تُم کو اُس مُلک میں جس میں تُم بسوگے تنگ کرینگے ۞ اور ایسا ۵۶
ہوگا۔ کہ جو کُچھ مَیں نے اُن سے کرنا چاہا۔ وہ تُمہارے ساتھ
کرُوں گا +

## باب ۳۴

حدُودِ کنعان۔

۱ اور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کرکے فرمایا ۞
بنی اسرائیل سے خطاب کر اور اُن سے کہہ جب تُم مُلکِ کنعان میں ۲
داخل ہو اور یہ وہ مُلک ہے جو تُم کو میراث میں مِلے گا۔ تو مُلکِ
کنعان کی حدُود یہ ہونگی ۞ جنُوبی حد دشتِ صین سے جو ادُوم ۳
کے کنارے تک ہے شرُوع ہوگی اور بحرِ ملح اُس کے شرق
میں ہوگا ۞ پھر وہ جنُوب میں عقربیم کی چڑھائی کو گھومے گی اور ۴
صین تک پُہنچے گی پھر جنُوب سے نِکل کر قادِس برنیع کو جائیگی
اور حصر اَدّار سے ہو کر عضمون تک پُہنچے گی ۞ تب یہ حد عضمون ۵
سے پھر کر مصر کی نہر کو جائے گی۔ اور سمُندر کے کنارے ختم ہوگی ۞
اور حد غربی۔ بحیرۂ رُوم تُمہاری حد ہوگا۔ یہ تُمہاری غربی حد ہوگی ۞ ۶
اور تُمہاری شمالی حد یہ ہوگی۔ بحیرۂ رُوم سے کوہِ ہور تک تُم نشان ۷
لگاؤ ۞ اور کوہِ ہور سے حمات کے مدخل تک نشان لگاؤ۔ اور حد ۸
کا کنارہ صداد سے مِلے گا ۞ پھر وہ حد وہاں سے زِفرون کو جائیگی ۹
اور حصر عینان پر ختم ہوگی۔ یہ تُمہاری شمالی حد ہے ۞ اور مشرقی ۱۰
حد کا تُم اپنے لئے حصر عینان سے شفام تک نشان لگاؤ ۞
پھر یہ حد شفام سے ربلہ تک عین کے مشرق کو اُترے گی۔ ۱۱
اور اُترتی ہُوئی مشرق کی طرف بحیرۂ کنّارت سے مِلے گی ۞

۱۲ پھر وہ اُردن تک اُترے گی اور بحیرۂ ملح پر ختم ہوگی ۔ یہ تمہاری سرزمین کی ہر ایک طرف کی حدود ہوں گی ۞

۱۳ [تقسیمِ کنعان -] پھر مُوسیٰ نے بنی اسرائیل کو حُکم دے کر کہا۔ یہ وہ مُلک ہے جس کو تُم قرعہ سے میراث میں لو گے ۔ جیسا ۱۴ خُداوند نے فرمایا۔ یہ ساڑھے نو قبائل کو دیا جائے گا ۞ کیونکہ بنی رُوبن کے قبیلہ اور بنی جاد کے قبیلہ اور منسّی کے آدھے قبیلہ ۱۵ نے اپنے آبائی گھرانوں کے مُطابق میراث پائی ۞ اِن اڑھائی قبیلوں نے اُردن کے پار یریحو کے مشرق کی طرف میراث پائی ہے ۞

۱۶ ۱۷ اور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا ۞ کہ اُن آدمیوں کے نام جو تُم کو مُلک تقسیم کریں گے یہ ہیں ۔ اِلی عازار کاہن ۱۸ اور یشوع بن نُون ۞ اور تُم ہر قبیلہ میں سے رئیس لو ۔ تاکہ وہ مُلک کو ۱۹ تقسیم کریں ۞ اور اُن کے نام یہ ہیں ۔ یہوداہ کے قبیلہ میں سے ۲۰ کالب بن یفُنّہ ۞ بنی شمعون کے قبیلہ میں سے سموئیل بن عمّی ہُود ۞ ۲۱ ۲۲ اور بنیامین کے قبیلہ میں سے اِلی داد بن کسلون ۞ اور بنی دان ۲۳ کے قبیلہ میں سے رئیس بُقی بن یُگلی ۞ اور بنی یُوسف کے بنی منسّی ۲۴ کے قبیلہ میں سے رئیس حنّی ایل بن ایفود ۞ اور بنی افرائیم کے ۲۵ قبیلہ میں سے رئیس قموئیل بن شفطان ۞ اور بنی زبُولون کے ۲۶ قبیلہ میں سے رئیس اِلی صافن بن فرناک ۞ اور بنی یساکر کے ۲۷ قبیلہ میں سے رئیس فلطی ایل بن عزّان ۞ اور بنی آشیر کے قبیلہ ۲۸ میں سے رئیس اخی ہُود بن شلومی ۞ اور بنی نفتالی کے قبیلہ ۲۹ میں سے رئیس فدہ ایل بن عمّی ہُود ۞ یہ وہ ہیں جن کو خُداوند نے حُکم دیا۔ کہ مُلکِ کنعان بنی اسرائیل کو تقسیم کر دیں ✦

## باب ۳۵

۱ [لاویوں کے شہر -] پھر موآب کے کھیتوں میں یریحو کے مقابل اُردن کے کنارے پر خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا ۞ ۲ بنی اسرائیل کو حُکم کر۔ کہ وہ اپنی مِلکیّت کی میراث میں سے لاویوں کو رہنے کے لئے شہر دیں ۔ اور شہروں کا گرد و نواح بھی اُن کو دیں ۞ ۳ تو شہر اُن کے بسنے کے لئے ہوں گے ۔ اور شہروں کی نواحی اُن کے جانوروں اور مواشیوں اور اُن کے سب حیوانوں کے لئے ہوگی ۞ ۴ اور شہروں کی نواحی جو تُم لاویوں کو دو گے ۔ شہر کی دیوار سے باہر کو چاروں طرف ہزار ہزار قدم ہوگی ۞ ۵ تو اُس کی پیمائش شہر سے باہر شرق کی جانب دو ہزار ہاتھ اور جنُوب کی طرف کی پیمائش دو ہزار ہاتھ اور غرب کی طرف کی پیمائش دو ہزار ہاتھ اور شمال کی طرف کی پیمائش دو ہزار ہاتھ ہوگی اور شہر درمیان میں ہوگا ۔ یہ اُن کے لئے شہروں کی نواحی ہوگی ۞ ۶ اور جو شہر تُم لاویوں کو دو گے اُن میں سے چھ شہر پناہ کے لئے ہوں گے ۔ اُن کو تُم الگ کرو ۔ تاکہ خُونی اُن میں پناہ لیں ۔ اور اِن کے علاوہ تُم اُن کو بیالیس شہر اور دو ۞ ۷ تو سب شہر جو تُم لاویوں کو دو گے ۔ بمعہ اُن کی نواحی کے اڑتالیس شہر ہوں گے ۞ ۸ اور یہ شہر جو تُم اُنکو بنی اسرائیل کی ملکیت میں سے دو گے ۔ جن کے پاس بہُت ہیں ۔ اُن سے بہُت لو اور جن کے پاس تھوڑے ہیں ۔ اُن سے تھوڑے لو ۔ ہر ایک اپنے شہروں میں سے اپنی میراث کے مُطابق جو اُس نے پائی لاویوں کو دے ۞

۹ [پناہ کے شہر -] اور خُداوند نے مُوسیٰ سے کلام کر کے فرمایا ۞ ۱۰ بنی اسرائیل کو حُکم کر ۔ اور اُن سے کہہ ۔ کہ جب تُم اُردن سے گُذر کر مُلکِ کنعان میں جاؤ ۞ ۱۱ تو اپنے لئے شہر مقرّر کرو ۔ جو تُمہارے لئے پناہ کے شہر ہوں ۔ تاکہ وہ خُونی جس نے سہواً خُون کیا وہاں پناہ لے ۞ ۱۲ تو یہ شہر تُمہارے لئے مقتول کے ولی سے جائے پناہ ہوں گے ۔ اور کوئی خُونی جب تک کہ وہ جماعت کے سامنے فیصلہ کے واسطے کھڑا نہ ہو ۔ قتل نہ کیا جائے ۞ ۱۳ اور وہ شہر جن کو تُم پناہ گاہ کے لئے الگ کرو گے تُمہارے

۱۴ لِئے چھ شہر ہوں گے ۝ اُن میں سے تین اُردن کے پار اَور تین
۱۵ کنعان کے مُلک میں پناہ کے شہر ہوں گے ۝ بنی اسرائیل
کے لِئے اَور پردیسی کے لِئے اَور مُسافر کے لِئے جو
تمہارے درمیان رہتا ہے۔ یہ چھ شہر جائے پناہ ہوں گے
تاکہ جِس کِسی نے سہو سے خُون کیا۔ وہاں پناہ لے ۝

۱۶ اگر کِسی نے لوہے کے ہتھیار سے مارا اَور وہ مر
۱۷ گیا۔ تو وہ خُونی ہے۔ خُونی ضرور مار ڈالا جائے ۝ اَور اگر اُس
نے ہاتھ سے پتھر مارا کہ جِس سے کوئی مَر سکتا ہے۔ اَور
۱۸ وہ مر گیا۔ تو وہ خُونی ہے۔ خُونی ضرور مار ڈالا جائے ۝ اَور اگر
اُس نے لکڑی کی کِسی چیز سے ہاتھ سے مارا جِس سے کوئی
مر سکتا ہے اَور وہ مر گیا۔ تو وہ خُونی ہے۔ خُونی ضرور مار ڈالا
۱۹ جائے ۝ مقتُول کا وَلی خُونی کو قتل کرے۔ جِس وقت اُس کو
۲۰ مِلے اُس کو مار ڈالے ۝ اَور اگر وہ اُس کو دُشمنی کے باعث دھکیلے
۲۱ یا گھات لگا کر اُس پر کوئی چیز پھینکے اَور وہ مر جائے ۝ یا عداوت
کے سبب اُس کو ہاتھ سے مارے۔ اَور وہ مر جائے تو
مارنے والا قتل کیا جائے کیونکہ وہ خُونی ہے۔ مقتُول کا
۲۲ وَلی جِس وقت قاتِل کو پائے۔ اُس کو مار ڈالے ۝ اَور اگر
وہ اُس کو بغیر عداوت کے ناگہانی دھکیلے یا بلا قصد اُس پر
۲۳ کوئی چیز پھینکے ۝ یا ایسا پتھر جِس سے کوئی مر سکتا ہے۔ بن
دیکھے اُس پر گرائے۔ اَور وہ مر جائے اَور وہ اُس سے عداوت
۲۴ نہ رکھتا تھا اَور نہ اُس کی بدی چاہتا تھا ۝ تو جماعت اُن احکام
کے مُطابق قاتِل اَور مقتُول کے وَلی کے درمیان فیصلہ کرے ۝
۲۵ اَور جماعت قاتِل کو مقتُول کے وَلی کے ہاتھ سے چھڑائے
اَور اُس کو پناہ کے شہر میں جہاں اُس نے پناہ لی تھی۔ پھر
بھیج دے۔ تو وہ وہاں رہے۔ جب تک کہ سردار کاہن جو
۲۶ مُقدّس تیل سے مسح کیا گیا ہے وفات نہ پائے ۝ اَور اگر قاتِل
۲۷ پناہ کے شہر کی حد سے جہاں وہ پناہ لینے گیا باہر نِکلے ۝ اَور
مقتُول کا وَلی پناہ کے شہر کی حد سے باہر اُسے پائے۔ اَور
مقتُول کا وَلی قاتِل کو مار ڈالے۔ تو وہ خُون کرنے کا مُجرم نہ ہوگا
۲۸ کیونکہ لازم تھا کہ وہ قاتِل اپنے پناہ کے شہر میں سردار کاہن
کی وفات تک رہتا۔ اَور سردار کاہن کی وفات کے بعد
قاتِل اپنی مِلکیّت کی زمین کو واپس آئے ۝ اَور تمہارے سب ۲۹
مسکنوں میں پُشت در پُشت یہ قانُونی فرائض ہوں گے ۝

۳۰ اگر کوئی کِسی کو مار ڈالے۔ تو گواہوں کی گواہی سے قاتِل مار
ڈالا جائے۔ پر اگر ایک ہی گواہ ہو۔ تو اُس کی گواہی سے کوئی
۳۱ مارا نہ جائے ۝ اَور جِس قاتِل پر قتل کا فتوےٰ دِیا گیا ہے۔ تُم
۳۲ اُس سے دِیت مت لو۔ وہ قتل کیا جائے ۝ اَور تُم اُس قاتِل
سے جِس نے پناہ کے شہر میں پناہ لی ہو اِس غرض سے دِیت
نہ لو کہ وہ سردار کاہن کی مَوت سے پہلے اپنی سرزمین میں پھر
۳۳ قیام کرنے کے لِئے لَوٹنے پائے ۝ تُم مُلک کو جِس میں تُم ہو
ناپاک نہ کرو۔ کیونکہ خُون زمین کو ناپاک کرتا ہے۔ اَور جو خُون
اُس پر بہایا گیا ہو۔ اُس کا کفّارہ نہیں ہو سکتا۔ سوائے اِس
۳۴ کے کہ خُون بہانے والے کا خُون بہایا جائے ۝ پس اُس
مُلک کو جِس میں تُم رہتے ہو ناپاک نہ کرو۔ اَور مَیں اُس کے
بیچ میں مُقیم ہُوں کیونکہ مَیں خُداوند بنی اسرائیل کے درمیان
مُقیم ہُوں ۔

## باب ۳۶

مِلکیّتِ قبائل۔

۱ اَور بنی یُوسف کے خاندانوں میں سے بنی
جلعاد بن ماکیر بن منسّی کے گھرانے کے آبائی رئیس آئے۔
اَور مُوسیٰ اَور بنی اسرائیل کے آبائی گھرانوں کے رئیسوں کے
سامنے جو اسرائیل کے آبائی گھرانوں کے سردار تھے کلام
۲ کر کے ۝ کہا کہ خُداوند نے ہمارے آقا کو فرمایا۔ کہ بنی اسرائیل
کو قُرعہ سے مُلک میراث دِیا جائے۔ اَور ہمارے آقا نے

خداوند سے حکم پایا کہ ہمارے بھائی صلافحاد کی میراث اُس
۳ کی بیٹیوں کو دی جائے۔ اور اگر وہ بنی اسرائیل کے اور
قبیلہ کے آدمیوں سے بیاہی جائیں تو ہماری آبائی میراث
سے اُن کی میراث نکل جائے گی۔ اور اُس قبیلہ کی میراث
کے ساتھ جس میں اُنہوں نے بیاہ کیا۔ شامل ہو جائے گی
۴ تو ہماری میراث کا حصہ کم ہو جائے گا۔ اور جب بنی اسرائیل
کے لئے جوبلی کا سال آئے گا تو اُن کی میراث اُس قبیلہ کی
میراث میں سے جس میں وہ بیاہی گئیں مل جائے گی۔ اور ہمارے
۵ آبائی قبیلہ کی میراث سے اُن کی میراث نکل جائے گی۔ تب
موسیٰ نے خداوند کے حکم سے بنی اسرائیل کو جواب میں کہا
۶ کہ بنی یوسف کے قبیلہ نے درست کہا ہے۔ سو خداوند
صلافحاد کی بیٹیوں کی بابت یوں حکم دیتا ہے کہ جس کو وہ اچھا
سمجھیں اُس کے ساتھ بیاہ کریں مگر واجب ہے کہ وہ اُن
۷ کے باپ کے قبیلہ کے خاندان میں سے ہو۔ تاکہ بنی اسرائیل
کی میراث ایک قبیلہ سے دوسرے قبیلہ میں نہ جائے۔ بلکہ
بنی اسرائیل میں سے ہر ایک اپنے آبائی قبیلہ کی میراث
کو سنبھالے رہے۔ اور ہر ایک لڑکی جو بنی اسرائیل کے ۸
قبیلوں میں سے میراث پائے۔ وہ اپنے باپ کے قبیلہ
کے خاندان میں سے کسی کی بیوی بنے تاکہ بنی اسرائیل میں
سے ہر ایک اپنی آبائی میراث کا وارث رہے۔ اور ایک ۹
قبیلہ کی میراث دوسرے قبیلہ کی میراث میں مل نہ جائے
بلکہ بنی اسرائیل کا ہر قبیلہ اپنی میراث پر قائم رہے۔ تب ۱۰
صلافحاد کی بیٹیوں نے جیسا خداوند نے موسیٰ کو فرمایا تھا
صلافحاد کی بیٹیوں نے ایسا ہی کیا۔ اور محلہ اور ترصہ اور ۱۱
حجلہ اور ملکہ اور نوعہ صلافحاد کی بیٹیاں اپنے باپ کے بھائیوں
کے بیٹوں کی بیویاں بنیں۔ جو بنی منسّی بن یوسف کے ۱۲
خاندان سے تھے۔ تو اُن کی میراث اُن کے باپ کے خاندان
کے قبیلہ ہی میں رہی۔ یہ وہ احکام اور قضائیں ہیں جنکا خداوند ۱۳
نے بنی اسرائیل کو موسیٰ کی زبان سے موآب کے کھیتوں میں
یریحو کے مقابل اردن پر حکم فرمایا۔

# تثنیہ شرع

## باب ۱

**کوہ حوریب اور قادسیس کے واقعات**

۱ یہ وہ باتیں ہیں۔ جو مُوسیٰ نے
اردن کے پار عرابہ میں بحیرۂ قُلزم کے مُقابِل فاران اور توفل اور
لابان اور حصیروت اور دی ذہب کے درمیان بنی اِسرائیل
۲ سے کہیں۔ حوریب سے قادیس برنیع کی طرف جبل شعیر کے رستے
۳ گیارہ دِن کی مسافت پر۔ چالیسویں سال کے گیارھویں مہینے
کی پہلی تاریخ کو مُوسیٰ نے وہ سب باتیں بنی اِسرائیل کو بتا دیں جو
۴ خُداوند نے اُسے اُن کی بابت فرمائی تھیں۔ بعد اِس کے کہ اُس نے
اموریوں کے بادشاہ سیحون کو جو حسبون میں رہتا تھا اور باشان کے
۵ بادشاہ عوج کو جو عستارات اور ادرعی میں مُقیم تھا قتل کیا تھا۔ اردن
کے پار موآب کی سرزمین میں مُوسیٰ نے اُس شریعت کا بیان کرنا
۶ شروع کیا اور کہا۔ کہ خُداوند ہمارے خُدا نے حوریب پر ہم سے کلام
۷ کیا۔ اور کہا کہ اِس پہاڑ پر تم کافی دیر تک رہ چُکے ہو۔ پس پھرو اور کُوچ
کرو اور اموریوں کے پہاڑ اور اِردگرد کے تمام علاقوں میں جاؤ۔
یعنی عرابہ۔ کوہستان۔ سِفیلہ اور نجبہ میں اور سمُندر کے ساحِل پر
کِنعانیوں کے مُلک اور لبنان کے عِلاقہ میں بڑے دریا یعنی دریائے
۸ فرات تک۔ دیکھو یہ سرزمین مَیں نے تمہارے سامنے رکھی ہے۔
تم جاؤ اور اِس سرزمین کے مالِک بنو۔ جس کی بابت مَیں نے تمہارے
باپ دادا ابرہام اور اِضحاق اور یعقوب سے قسم کھائی۔ کہ مَیں
اِسے اُن کو اور اُن کے بعد اُن کی نسل کو دُونگا۔
۹ اور اُس وقت مَیں نے تم سے کہا کہ مَیں اکیلا تمہارا بوجھ اُٹھا
نہیں سکتا۔ ۱۰ کیونکہ خُداوند تمہارے خُدا نے تم کو بڑھایا۔ اور دیکھو
آج کے دِن تم کثرت کے لحاظ سے آسمان کے ستاروں کی طرح
ہو۔ ۱۱ خُداوند تمہارے باپ دادا کا خُدا تم کو ہزار گُنا بڑھائے۔ اور
جیسے اُس نے فرمایا۔ ویسے ہی تم کو برکت دے۔ ۱۲ تو مَیں اکیلا تمہارے
بوجھوں اور تمہاری تکلیفوں اور تمہارے جھگڑوں کو کیسے اُٹھاؤں؟
۱۳ پس تم اپنے قبیلوں میں سے دانا عقلمند اور نامور آدمی پیش کرو۔
تاکہ میں اُن کو تمہارے حاکِم مُقرّر کروں۔ ۱۴ تب تم نے مجھے جواب
میں کہا۔ کہ جو کُچھ تو نے کہا ہے۔ اُس کا کِیا جانا اچھّا ہے۔ ۱۵ تو مَیں نے
تمہارے قبیلوں کے سرداروں میں سے عقلمند نامور آدمی چُن لئے
اور اُن کو تمہارے ہزاروں اور سینکڑوں اور پچاسوں اور دسوں پر
رئیس اور تمہارے قبیلوں پر عُہدہ دار بنایا۔ ۱۶ اور اُسی وقت مَیں نے
تمہارے قاضیوں سے خِطاب کر کے کہا کہ اپنے بھائیوں کے مُقدّمے
سُنو اور آدمی اور اُس کے بھائی یا اجنبی کے درمیان انصاف سے
فیصلہ کرو۔ ۱۷ فیصلہ میں کسی آدمی کے مُنہ کا لحاظ نہ کرو۔ چھوٹے کی
اُسی طرح سُنو۔ جس طرح بڑے کی سُنتے ہو اور کسی سے نہ ڈرو۔
کیونکہ عدالت خُداوند ہی کی ہے۔ اور جو امر تمہارے لئے مُشکِل ہو۔
اُس کو میرے پاس لاؤ۔ تاکہ مَیں اُس کو دیکھوں۔ ۱۸ اور اُسی وقت
مَیں نے وہ سب کام جو تمہارے کرنے کے تھے تمہیں بتا دِئیے۔
۱۹ تب ہم نے حوریب سے کُوچ کیا۔ اور جیسا خُداوند ہمارے خُدا
نے ہم کو فرمایا۔ ہم نے وہ تمام عظیم اور ہولناک بیابان طے کیا۔
جسے تم نے اموریوں کے پہاڑ کے رستے میں دیکھا۔ یہاں تک
کہ ہم قادیس برنیع میں پہنچے۔ ۲۰ اور تب مَیں نے تم سے کہا۔ کہ ہم

امورِیوں کے اُس پہاڑ تک پہنچے ہیں۔ جو خُداوند ہمارا خُدا ہم
۲۱ کو عطا کرنے کو ہے ٭ دیکھ یہ سرزمین خُداوند تیرے خُدا نے تیرے
سامنے رکھّی ہے پس چڑھائی کر۔ اور جَیسا خُداوند تیرے باپ دادا
کے خُدا نے تجھ سے کہا۔ اُس پر قبضہ کر۔ مت ڈر اور خوفزدہ نہ ہو ٭
۲۲ تب تم سب میرے پاس آئے اور تم نے کہا کہ ہم اپنے آگے آدمی
بھیجیں گے۔ جو مُلک کی بابت ہم کو خبر دیں اور جو واپس آکر ہم کو
بتائیں۔ کہ ہم کس راہ سے اُس پر چڑھائی کریں اور کون کون سے
۲۳ شہروں میں داخل ہوں ٭ تو یہ بات مجھے اچھّی معلوم ہوئی اور میں
۲۴ نے تم میں سے بارہ آدمی چُن لئے۔ ہر قبیلہ میں سے ایک آدمی ٭ تو
وہ روانہ ہوئے اور پہاڑ پر چڑھ گئے اور وادی عُشکول میں آئے
۲۵ اور اُس کا حال دریافت کیا ٭ اور اُنہوں نے زمین کا پھل اپنے
ساتھ لیا۔ اور اُسے لے کر ہمارے پاس آئے اور ہمیں خبر دی اور
کہا کہ جو مُلک خُداوند ہمارا خُدا ہم کو دینے کو ہے وہ مُلک اچھّا ہے ٭
۲۶ مگر تم نے اُس پر چڑھائی کرنا نہ چاہا۔ اور خُداوند اپنے خُدا کے حُکم
۲۷ کی مُخالفت کی ٭ اور تم اپنے خیموں میں کُڑکُڑائے اور کہنے لگے
کہ خُداوند ہم سے نفرت کرتا ہے اور ہم کو اس لئے مصر سے نکال
لایا۔ کہ ہم کو امورِیوں کے ہاتھوں میں گرفتار کروائے اور ہمیں
۲۸ ہلاک کرے ٭ ہم کہاں جائیں۔ جب کہ ہمارے بھائیوں نے
یہ کہہ کر ہمارے دِلوں کو پگھلا دیا۔ کہ وہ لوگ ہم سے زیادہ ہیں۔
اور اُن کے قد اُونچے ہیں۔ اُن کے شہر بڑے ہیں اور اُنکی فصیلیں
آسمان تک اُونچی ہیں۔ اور یہ بھی کہ ہم نے وہاں عناقیم کی اولاد
۲۹ دیکھی ٭ تب مَیں نے تم سے کہا کہ اُن سے مت ڈرو اور اُن سے
۳۰ خوف نہ کرو ٭ کیونکہ خُداوند تمہارا خُدا تمہارے آگے آگے چلتا
ہے۔ وہ تمہاری طرف سے وَیسے ہی جنگ کریگا۔ جَیسے اُس
۳۱ نے تمہاری آنکھوں کے سامنے مصر میں کی ٭ اور جَیسا تم نے
بیابان میں دیکھا کہ خُداوند تمہارے خُدا نے اُس سارے رستے
میں جو تم چلے تم کو اُٹھایا۔ جَیسے کوئی مرد اپنے لڑکے کو اُٹھاتا

ہے یہاں تک کہ تم اِس جگہ آپہنچے ٭ ۳۲ لیکن اس بات میں بھی
تم اپنے خُداوند خُدا پر ایمان نہ لائے ٭ ۳۳ جو راہ میں تمہارے
آگے آگے چلتا تھا۔ تاکہ تمہارے لئے قیام گاہ تلاش کرے
رات کو آگ میں اور دن کو بادل میں تاکہ تمہیں وہ راہ دکھائے
جس میں تم چلو ٭ ۳۴ اور خُداوند تمہاری باتوں کی آواز سُن کر غصّے
ہُؤا اور اُس نے قسم کھا کر کہا ٭ ۳۵ کہ اِس شریر پُشت کے آدمیوں
میں سے ایک بھی اُس اچھی سرزمین کو ہرگز نہ دیکھے گا جس کے
عطا کرنے کے لئے میں نے تمہارے باپ دادا سے قسم کھائی ٭
۳۶ سوائے کالِب بن یفُنّہ کے۔ وہ اُس کو دیکھے گا۔ اور وہ سرزمین
جس پر اُس نے قدم مارا مَیں اُسے اُس کو اور اُس کے بیٹوں
کو دونگا۔ کیونکہ اُس نے خُداوند کی اچھی طرح سے فرمانبرداری
کی ٭ ۳۷ اور تمہارے سبب سے خُداوند مجھ پر بھی ناراض ہُؤا۔ اور
کہا کہ تُو بھی اُس میں داخل نہ ہوگا ٭ ۳۸ مگر یشُوع بن نُون جو تیرے
آگے کھڑا ہے۔ وہ اُس میں داخل ہوگا۔ پس تُو اُس کی حوصلہ
افزائی کر۔ کیونکہ وہ اسرائیل میں زمین تقسیم کرے گا ٭ ۳۹ اور تمہارے
وہ لڑکے جن کی بابت تم نے کہا کہ وہ پکڑ لئے جائیں گے۔ اور
تمہارے وہ بچّے جنکو اُس روز نیکی اور بدی کی تمیز نہ تھی وہ وہاں
داخل ہونگے اور مَیں وہ سرزمین اُنہیں عطا کرونگا۔ تو وہ اُس
کے مالک بنیں گے ٭ ۴۰ پر تم لوٹ جاؤ۔ اور بحیرۂ قُلزُم کی راہ
بیابان میں کوچ کرو ٭ ۴۱ تب تم نے مجھے جواب دیا اور کہا۔ ہم نے
خُداوند کا گُناہ کیا ہے ہم چڑھائی کرینگے اور اُس سب کے مُطابق
جنگ کرینگے جو خُداوند ہمارے خُدا نے فرمایا ہے۔ اور تم میں سے
ہر ایک نے جنگ کے ہتھیار باندھے اور پہاڑ پر چڑھنے کے لئے
آگے بڑھا ٭ ۴۲ تب خُداوند نے مجھے فرمایا کہ اُن سے کہہ کہ تم نہ چڑھائی
اور نہ جنگ کرو کیونکہ مَیں تمہارے ساتھ نہیں ہوں۔ تاکہ تم
اپنے دشمنوں کے سامنے سے شکست نہ کھاؤ ٭ ۴۳ مَیں نے یہ تم
سے کہا۔ مگر تم نے میری نہ سُنی۔ بلکہ خُداوند کے حکم سے سرکشی

۶ بڑے زور سے للکارے۔ ایسا کہ زمین کانپ اُٹھی ۝ اور فلسطینیوں نے للکارنے کی آواز سُنی تو کہا۔ کہ عبرانیوں کے لشکرگاہ میں یہ کیسی بڑے للکارنے کی آواز ہے۔ تو اُنکو بتایا گیا۔ ۷ کہ خداوند کا صندوق لشکر میں آیا ہے ۝ تب فلسطینی گھبرائے اور کہا۔ اُن کے معبود لشکرگاہ میں آئے۔ اور اُنہوں نے کہا کہ ہم پر واویلا۔ کیونکہ ایسی بات کل اور اِس سے پہلے نہیں ۸ ہوئی ۝ ہم پر واویلا ہے! کون ہم کو ان زورآور معبودوں کے ہاتھ سے چھڑائیگا؟ یہ وہی معبود ہیں۔ جنہوں نے مصر کو تمام آفتوں سے ۹ بیابان میں مارا ۝ اے فلسطینیو! دلیری کرو۔ اور مرد بنو۔ تاکہ تم عبرانیوں کی غلامی نہ کرو جس طرح کہ وہ تمہاری غلامی کرتے تھے۔ ۱۰ پس مرد بنو اور لڑو ۝ اور فلسطینی لڑے۔ تو اسرائیل کو شکست ہوئی۔ اور وہ سب اپنے اپنے خیمے کو بھاگے۔ اور نہایت بڑی خونریزی ہوئی۔ اور اسرائیل میں سے تیس ہزار آدمی ۱۱ مارے گئے ۝ اور خداوند کا صندوق پکڑ لیا گیا۔ اور عالی کے دونوں بیٹے حفنی اور فینحاس قتل کئے گئے ۝

۱۲ **عالی کے گھر کی ہلاکت۔** تب بنیامین کا ایک مرد لشکر سے دوڑا۔ اور اپنے کپڑے پھاڑے ہوئے اور اپنے سر پر خاک ۱۳ ڈالے ہوئے اُس روز شیلوہ میں آیا ۝ جب وہ آیا تو عالی راہ کی ایک طرف کرسی پر بیٹھا ہوا انتظار کر رہا تھا۔ کیونکہ اُس کا دل خدا کے صندوق کے لئے خوفزدہ تھا۔ اور اُس آدمی نے آکر شہر ۱۴ میں خبر دی۔ تو سارا شہر چلّایا ۝ اور عالی نے چلّانے کی آواز سُنی۔ تو کہا۔ کہ یہ شور کیسا ہے؟ تو وہ آدمی جلدی کر کے آیا۔ ۱۵ اور عالی کو خبر دی ۝ اور عالی اٹھانوے برس کا تھا۔ اور اُس ۱۶ کی آنکھیں دھندلی ہو گئی تھیں۔ اور وہ دیکھ نہ سکتا تھا ۝ سو اُس آدمی نے عالی سے کہا۔ کہ میں لشکر سے آتا ہوں۔ اور میں آج ہی لشکر سے بھاگا۔ تو اُس نے کہا۔ اے میرے بیٹے! کیا ۱۷ خبر لایا ہے؟ ۝ تو خبر دینے والے نے جواب میں کہا۔ کہ اسرائیل نے فلسطینیوں کے سامنے سے شکست کھائی۔ اور لوگوں میں سخت خونریزی ہوئی۔ اور تیرے دونوں بیٹے حفنی اور فینحاس قتل کئے گئے۔ اور خدا کا صندوق چھن گیا ہے ۝ ۱۸ اور جب اُس نے خدا کے صندوق کا ذکر کیا۔ تو وہ کرسی پر سے پچھلی طرف کو دروازے کے پاس گرا۔ اور اُس کی گردن کی ہڈی ٹوٹ گئی اور وہ مر گیا۔ کیونکہ وہ بوڑھا اور بھاری تھا۔ اور وہ چالیس برس تک اسرائیل پر قاضی رہا ۝ ۱۹ اور اُس کی بہو فینحاس کی بیوی حاملہ تھی اور اُسکے جننے کے دن نزدیک تھے۔ تو جب اُس نے سُنا۔ کہ خدا کا صندوق چھن گیا ہے۔ اور اُس کا سُسر اور شوہر دونوں مر گئے۔ تو وہ جھک گئی اور دردِ زہ اُس کے لگنے لگے اور اُس سے بیٹا ہوا ۝ ۲۰ جب وہ موت کے قریب تھی۔ تو اُنہوں نے جو اُس کے پاس تھے اُس سے کہا۔ مت ڈر۔ کیونکہ تجھ سے بیٹا ہوا ہے۔ تو اُس نے جواب نہ دیا اور نہ اُس کے دل نے توجّہ کی ۝ ۲۱ اور اُس نے اُس لڑکے کا نام ایکابود رکھا۔ اور یہ کہا کہ اسرائیل سے حشمت جاتی رہی۔ کیونکہ خدا کا صندوق چھن گیا تھا۔ اور نیز اپنے سُسر اور شوہر کے باعث ۝ ۲۲ تو اِس لئے اُس نے کہا کہ اسرائیل سے حشمت جاتی رہی۔ کیونکہ خدا کا صندوق چھن گیا تھا ✦

# باب ۵

**صندوقِ شہادت اشدود میں۔** ۱ اور فلسطینیوں نے خدا کے صندوق کو لیا۔ اور ابن عازر سے اُس کو اشدود میں لے گئے ۝ ۲ اور فلسطینی خدا کے صندوق کو لے کر داجون کے مندر میں لائے۔ اور داجون کے قریب اُس کو رکھا ۝ ۳ اور دوسرے دن جب اشدودی صبح کو اُٹھے۔ تو دیکھو۔ داجون خداوند کے صندوق کے سامنے زمین پر مُنہ کے بل پڑا ہے۔ تو اُنہوں نے داجون کو لے کر اُس کی جگہ پر پھر رکھ دیا ۝ ۴ پھر دوسرے

دِن کی صُبح کو وہ سویرے اُٹھے ۔ تو دیکھا۔ کہ داجون خُداوند کے صندُوق کے سامنے اپنے مُنہ کے بل پڑا ہے اَور داجون کا سر اَور اُس کے دونوں ہاتھ کٹے ہُوئے دروازے کی دہلیز ۵ پر ہیں ۔ اَور اُس کا دھڑ اپنی جگہ میں ہے اِسی سبب سے داجون کے پُجاری اَور سب جو داجون کے مندر میں داخل ہوتے ہیں۔ اشدود میں آج کے دِن تک داجون کے دروازے ۶ کی دہلیز پر پاؤں نہیں رکھتے ۔ اَور اشدودیوں پر خُداوند کا ہاتھ بھاری ہُؤا۔ اَور اُس نے اُن کو ہلاک کِیا۔ اَور اشدود میں اَور اُس کی نواحی میں اُس نے اُن کو بواسیر سے مارا۔ اَور اُن کے مُلک کے درمیان گاؤں اَور میدانوں کو ویران کِیا۔ اَور چُوہے پیدا ہُوئے۔ اَور شہر میں بڑی مری کی گھبراہٹ واقع ہُوئی ۔

صندُوق جت میں۔

۷ جب اشدود کے رہنے والوں نے یہ دیکھا تو کہا۔ کہ اِسرائیل کے خُدا کا صندُوق ہمارے پاس نہ ٹھہرے۔ کیونکہ اُس کا ہاتھ ہم پر اَور ہمارے معبُود داجون پر ۸ بھاری ہے ۔ تو اُنہوں نے بُلا بھیجا۔ اَور فلسطینیوں کے سارے قُطبوں کو اپنے پاس جمع کِیا۔ اَور کہا۔ کہ ہم اِسرائیل کے خُدا کے صندُوق کے ساتھ کیا کریں؟ تو اُنہوں نے جواب دِیا کہ اِسرائیل کے خُدا کے صندُوق کو جت میں پہنچایا جائے۔ تو ۹ وہ اِسرائیل کے خُدا کے صندُوق کو لے گئے ۔ اَور بعد اُس کے کہ خُداوند کا صندُوق وہاں لے گئے یُوں ہُؤا۔ کہ خُداوند کا ہاتھ اُس شہر پر بھاری ہُؤا۔ اَور اُس میں بڑی گھبراہٹ پڑی۔ اَور اُس نے شہر کے باشندوں کو چھوٹوں سے بڑوں تک مارا۔ اَور اُن پر بواسیر پڑی ۔

صندُوق عقرون میں ۔

۱۰ تب اُنہوں نے خُدا کا صندُوق عقرون میں بھیجا۔ اَور خُدا کے صندُوق کے عقرون میں پہنچنے پر ایسا ہُؤا۔ کہ عقرون کے رہنے والے چِلّائے اَور کہا۔ کہ وہ اِسرائیل کے خُدا کے صندُوق کو ہمارے ہاں لائے ہیں۔ تاکہ ہم کو اَور ہمارے لوگوں کو مار ڈالیں ۔ اَور اُنہوں نے بُلا بھیجا۔ ۱۱ اَور فلسطینیوں کے سب قُطبوں کو اِکٹھا کِیا۔ اَور کہا کہ اِسرائیل کے خُدا کے صندُوق کو بھیج دو۔ اَور اُس کی اپنی جگہ میں اُسے واپس کرو۔ تاکہ وہ ہم کو اَور ہمارے لوگوں کو قتل نہ کرے۔ کیونکہ تمام شہر پر مَوت کی گھبراہٹ پڑی۔ اَور خُدا کا ہاتھ وہاں پر بڑا بھاری تھا ۔ اَور جو اُن میں سے نہ مرے۔ وہ بواسیر میں ۱۲ گرفتار ہُوئے۔ اَور شہر کا چِلّانا آسمان تک بلند ہُؤا ۔

## باب ۶

صندُوق بیت شمس میں۔

۱ اَور خُداوند کا صندُوق فلسطین کے مُلک میں سات مہینوں تک رہا۔ اَور اُن کا مُلک چُوہوں کی کثرت سے بھر گیا ۔ تب فلسطینیوں نے کاہنوں اَور نجومیوں کو بُلایا۔ ۲ اَور کہا۔ کہ ہم خُداوند کے صندُوق کے ساتھ کیا کریں۔ ہم کو بتاؤ کہ ہم اُس کو اُس کی اپنی جگہ میں کیسے بھیجیں؟ ۔ اُنہوں نے ۳ کہا۔ اگر تُم اِسرائیل کے خُدا کے صندُوق کو بھیجتے ہو۔ تو خالی مت بھیجو۔ بلکہ تقصیر کے لِئے قُربانی ادا کرو۔ تب تُم شِفا پاؤ گے اَور تُم جان لوگے۔ کہ کیوں وہ اپنا ہاتھ تُم سے نہیں ہٹاتا ۔ تو اُنہوں ۴ نے کہا۔ کہ تقصیر کے لِئے کَون سی قُربانی ہے۔ جو ہم ادا کریں۔ اُنہوں نے کہا۔ کہ فلسطینیوں کے قُطبوں کے شُمار کے مُطابق بواسیر کے پانچ طلائی مَسّے اَور سونے کے پانچ چُوہے۔ کیونکہ تُم سب اَور تُمہارے قُطب ایک ہی آفت میں مُبتلا ہُوئے ۔ سو تُم بواسیری مَسّوں کی صُورتیں اَور چُوہوں کی مُورتیں جو تُمہارے ۵ مُلک کو خراب کرتے ہیں بناؤ۔ اَور اِسرائیل کے خُدا کو جلال دو۔ تو شاید وہ اپنا ہاتھ تُم سے اَور تُمہارے معبُودوں اَور تُمہارے مُلک سے ہٹا لے ۔ تُم اپنے دِلوں کو کیوں سخت ۶ کرتے ہو۔ جیسا کہ مصریوں اَور فرعون نے اپنے دِلوں کو سخت

کیا۔ کیا جب اُس پر آفت نازِل ہُوئی تو اُس نے اُن کو جانے نہ
۷ دِیا؟ اور وہ چلے گئے ۰ اَور اب تُم ایک نئی گاڑی بناؤ۔ اَور دو
دُودھ پلانے والی گائیں جو جُوئے کے نیچے نہ آئی ہوں لو۔ اَور
اُن گائیوں کو گاڑی میں جوتو۔ اَور اُن کے بچھڑوں کو اُن کے پیچھے
۸ گھر میں بند کرو ۰ اَور خُداوند کے صَندُوق کو لے کر گاڑی پر رکھو۔
اَور سونے کی چیزیں جو تُم تقصیر کی قُربانی کے لِئے اُسکو ادا کرتے
ہو۔ ایک صندُوقچی میں بند کرکے ایک طرف رکھ دو۔ اَور اُس کو
۹ روانہ کردو کہ چلا جائے ۰ اَور تُم دیکھتے رہو اگر وہ اپنی حدُود کی
راہ میں بَیت شمس کو چڑھے تو وُہی ہے جس نے ہم پر یہ بڑی
آفت نازِل کی۔ ورنہ ہم جانیں گے کہ اُس کا ہاتھ نہیں جو ہم پر
۱۰ پڑا۔ بلکہ یہ اِتفاق سے ہُوا ۰ سو لوگوں نے اَیسا ہی کیا۔ کہ دو
دُودھ والی گائیں لیں۔ اَور اُن کو گاڑی میں جوتا۔ اَور اُن کے
۱۱ بچھڑوں کو گھر میں بند کیا ۰ اَور اُنہوں نے خُداوند کے صندُوق
کو گاڑی پر رکھا بمعہ چھوٹی صندُوقچی کے جس میں سونے کے
۱۲ چُوہے اَور اُن کی بَواسیری مَسّوں کی صُورتیں تھیں ۰ تو اُن گائیوں
نے بَیت شمس کی سڑک کی طرف سیدھی راہ لی۔ اَور ایک ہی
راہ پر چلتی گئیں۔ اَور چلتی ڈکراتی رہیں۔ اَور دہنے یا بائیں ہاتھ
کو نہ مُڑیں۔ اَور فِلسطینیوں کے قُطب اُن کے پیچھے بَیت شمس
۱۳ کی حدُود تک چلتے گئے ۰ اَور بَیت شمس کے لوگ وادی
میں گیہوں کی فصل کاٹ رہے تھے۔ اُنہوں نے اپنی آنکھیں اُوپر
اُٹھائیں تو صَندُوق کو دیکھا۔ اَور اُس کے دیکھنے سے خُوش ہُوئے ۰
۱۴ اَور گاڑی بَیت شمسی یُوشع کے کھیت میں آئی۔ اَور وہاں کھڑی
ہو گئی۔ اَور وہاں ایک بڑا پتھر تھا۔ تب اُنہوں نے گاڑی کی
لکڑی کو پھاڑا۔ اَور دونوں گائیوں کو خُداوند کے لِئے سوختنی
۱۵ قُربانی کے طَور پر چڑھایا ۰ اَور لاویوں نے خُداوند کے صندُوق
کو بمعہ اُس صَندُوقچی کے جو اُس کے پاس تھی۔ جس میں سونے
کی چیزیں تھیں نیچے اُتارا۔ اَور اُس کو اُس بڑے پتھر پر رکھا۔

اَور بَیت شمس کے رہنے والوں نے سوختنی قُربانیاں چڑھائیں
اَور اُسی روز خُداوند کے لِئے ذَبیحے ذَبح کِئے ۰ اَور فِلسطینیوں ۱۶
کے پانچوں قُطبوں نے دیکھا۔ اَور اُسی روز عقرون کو واپس گئے ۰
اَور سونے کے بَواسیری مَسّے جو فِلسطینیوں نے خُداوند کے لِئے ۱۷
تقصیر کی قُربانی کے طَور پر گُذرانے۔ ایک اُن میں سے اشدود
کے لِئے اَور ایک غزّہ کے لِئے اَور ایک اسقلون کے لِئے اَور ایک جات
کے لِئے اَور ایک عقرون کے لِئے تھا ۰ اَور سونے کے چُوہے فِلسطینیوں کے ۱۸
تمام شہروں کے شُمار کے مُطابق تھے۔ پانچوں قُطبوں کے عِلاقوں سے
فصیلدار شہر سے لے کر مَیدان کے گاؤں تک۔ اَور اِس بات کی گواہی
میں وہ بڑا پتھر جس پر اُنہوں نے خُداوند کے صَندُوق کو رکھا۔ آج کے دِن
تک بَیت شمسی یُوشع کے کھیت میں مَوجُود ہے ۰ اَور چُونکہ بَیت شمس ۱۹
کے باشندوں میں سے بنی یکُنیاہ نے خُوشی نہیں مَنائی۔ جب
اُنہوں نے خُداوند کا صَندُوق دیکھا۔ اُس نے اُن کے ستّر
آدمیوں کو مارا۔ اَور لوگوں نے ماتم کِیا۔ کیونکہ خُداوند نے لوگوں کو
اِس عظیم آفت سے مارا ۰ اَور بَیت شمس کے لوگوں نے کہا۔ کہ ۲۰
کِس کی طاقت ہے۔ جو اِس قدُّوس خُداوند خُدا کے آگے کھڑا
ہو۔ اَور وہ ہمارے پاس سے کِس کی طرف جائے ۰ اَور اُنہوں ۲۱
نے قریت یعاریم کے باشندوں کے پاس قاصِدوں کو بھیجا اَور
کہا۔ کہ فِلسطینیوں نے خُداوند کا صندُوق واپس دِیا ہے۔
سو تُم آؤ۔ اَور اُس کو اپنے پاس لے جاؤ +

## باب ۷

اِسرائیل کی تبدیلی۔

تب قریت یعاریم کے لوگ آئے۔ اَور ۱
خُداوند کے صَندُوق کو لے جا کر ابی نا داب کے گھر میں جو ٹیلے
پر ہے رکھا۔ اَور اُس کے بیٹے الی عازار کو مخصُوص کِیا تاکہ خُداوند
کے صَندُوق کی نگہبانی کرے ۰ اَور اَیسا ہُوا۔ کہ اُس وقت ۲
سے کہ خُداوند کے صَندُوق نے قریت یعاریم میں قیام پایا۔

بہت دِن ہو گئے۔ اَور بیس برس گُذر گئے۔ اَور تمام بنی اِسرائیل
۳ خُداوند کی طرف رجُوع ہُوئے ٥ تب سموئیل نے سب بنی
اِسرائیل سے کلام کر کے کہا۔ اگر تُم اَپنے سارے دِلوں سے
خُداوند کی طرف پھرتے ہو۔ تو اَپنے درمیان سے اجنبی معبُودوں
یعنی بعلیم اَور عشتاروت کو دُور کرو۔ اَور اَپنے دِلوں کو خُداوند
کے لِئے تیار کرو۔ اَور صرف اُسی کی عِبادت کرو۔ تو وہ تُم کو
۴ فِلسطینیوں کے ہاتھ سے چھُڑائے گا ٥ تب بنی اِسرائیل نے
اَپنے پاس سے بعلیم اَور عشتاروت کو دُور کیا۔ اَور صرف خُداوند
۵ کی عِبادت کی ٥ اَور سموئیل نے کہا۔ کہ تمام بنی اِسرائیل کو مصفاہ
میں جمع کرو۔ اَور مَیں تمہارے لِئے خُداوند سے دُعا مانگوں گا ٥
۶ سو وہ مصفاہ میں جمع ہُوئے اَور پانی نِکالا اَور خُداوند کے آگے
اُنڈیلا۔ اَور اُس دِن روزہ رکھا اَور وہاں کہا۔ کہ ہم نے خُداوند
کے خِلاف گُناہ کیا۔ اَور سموئیل مصفاہ میں بنی اِسرائیل کا قاضی
۷ ٹھہرا ٥ اَور فِلسطینیوں نے سُنا۔ کہ بنی اِسرائیل مصفاہ میں جمع
ہُوئے ہیں۔ تو فِلسطینیوں کے قُطب اِسرائیل پر چڑھ آئے۔
جب بنی اِسرائیل نے سُنا۔ تو فِلسطینیوں سے خَوف زدہ ہُوئے ٥
۸ اَور بنی اِسرائیل نے سموئیل سے کہا۔ کہ خُداوند ہمارے خُدا کے
سامنے ہمارے لِئے فریاد کرنے سے بس نہ کر۔ تاکہ وہ ہم کو
۹ فِلسطینیوں کے ہاتھ سے رہائی دے ٥ تب سموئیل نے بھیڑ کا
ایک دُودھ پینے والا بچّہ لیا۔ اَور سارے کا سارا خُداوند کے
لِئے سوختنی قُربانی کے طَور پر چڑھایا۔ اَور سموئیل بنی اِسرائیل
کے لِئے خُداوند کے حُضُور چِلّایا۔ تو خُداوند نے اُس کی سُنی ٥
۱۰ اَور اَیسا ہُوا۔ کہ جب سموئیل سوختنی قُربانی چڑھا رہا تھا۔ تو
فِلسطینی اِسرائیل کے ساتھ جنگ کرنے کے لِئے سامنے آئے
تب خُداوند اُس روز فِلسطینیوں پر بڑے زور کی آواز سے گرجا۔ اَور
اُن کو گھبرا دیا۔ تو اُنہوں نے بنی اِسرائیل کے سامنے سے شکست
۱۱ کھائی ٥ تب اِسرائیل کے مرد مصفاہ سے نِکلے۔ اَور فِلسطینیوں کو
رگیدا۔ اَور بَیت ہارُون کے نیچے تک اُنہیں مارتے چلے گئے ٥
تب سموئیل نے ایک پتھر لیا۔ اَور مصفاہ اَور شین کے مابین نصب ۱۲
کیا۔ اَور اُس کا نام عابن عازر رکھا۔ اَور کہا۔ کہ یہاں تک خُداوند
نے ہماری مدد کی ٥ سو فِلسطینی مغلُوب ہُوئے۔ اَور وہ اِسرائیل ۱۳
کی سرحدوں میں پھر نہ آئے۔ اَور سموئیل کے تمام دِنوں میں
خُداوند کا ہاتھ فِلسطینیوں کے خِلاف رہا ٥ اَور وہ شہر جو عقرون ۱۴
سے لے کر جات تک فِلسطینیوں نے لے لِئے ہُوئے تھے۔ پھر
اِسرائیل کے قبضے میں آئے۔ اَور اِسرائیل نے اَپنی حدُود فِلسطینیوں
کے ہاتھ سے چھُڑا لیں۔ اَور اِسرائیل اَور اموریوں کے درمیان
صُلح ہُوئی ٥ اَور سموئیل اَپنی زِندگی کے تمام دِنوں میں اِسرائیل ۱۵
میں قاضی رہا ٥ اَور وہ ہر برس جاتا تھا۔ اَور بیت ایل اَور جلجال ۱۶
اَور مصفاہ میں گھُومتا اَور اُن تمام جگہوں میں اِسرائیل میں فرائضِ
قاضی ادا کرتا تھا ٥ پھر وہ رامہ کو لَوٹ آتا۔ کیونکہ اُس کا گھر وہاں ۱۷
تھا۔ اَور وہاں اِسرائیل میں فرائضِ قاضی ادا کرتا تھا۔ اَور وہاں
اُس نے خُداوند کے لِئے ایک مذبح بنایا +

## باب ۸

بادشاہ کے لِئے درخواست۔

اَور جب سموئیل عُمر رسیدہ ہو گیا تو ۱
اُس نے اَپنے بیٹوں کو اِسرائیل پر قاضی مُقرر کیا ٥ اَور اُس کے ۲
پہلوٹے کا نام یوئیل تھا۔ اَور دُوسرے کا نام ابیاہ۔ اَور وہ
دونوں بیرشابع میں قاضی تھے ٥ اَور اُس کے بیٹے اُس کی راہ پر ۳
نہ چلے۔ پر لالچ کی طرف مائل ہُوئے۔ اَور رشوت لیتے اَور عدالت
کرنے میں طرفداری کرتے تھے ٥ تو اِسرائیل کے تمام بزرگ ۴
اکٹھے ہُوئے اَور رامہ میں سموئیل کے پاس آئے ٥ اَور اُس سے ۵
کہا۔ دیکھ تُو عُمر رسیدہ ہو گیا ہے۔ اَور تیرے بیٹے تیری راہ پر
نہیں چلتے۔ پس تُو ہم پر ایک بادشاہ قائم کر۔ جو ہمارے درمیان
حکمرانی کرے۔ جیسا کہ سب قوموں میں ہے ٥ تو یہ بات سموئیل ۶

کی نظر میں بُری معلوم ہُوئی جو اُنہوں نے کہی ۔ کہ ہم پر ایک بادشاہ
قائم کر جو ہمارے درمیان حکمرانی کرے ۔ تب سموئیل نے خُداوند
۷ سے دُعا مانگی ۔ خُداوند نے سموئیل سے فرمایا ۔ کہ ساری باتوں میں
جو لوگ تجھ سے کہتے ہیں اُن کی سُن ۔ کیونکہ اُنہوں نے تجھ کو رَدّ نہیں
۸ کیا ۔ بلکہ مجھ کو کہ مَیں اُن پر حکمرانی نہ کروں ۔ جس دِن سے کہ مَیں
نے اُنہیں مصر سے نکالا آج کے دِن تک اُنہوں نے اپنے سب
کاموں کے مُطابق ہی یہ کِیا ہے ۔ اُنہوں نے مجھے چھوڑا ۔ اور
اجنبی معبُودوں کی بندگی کی ۔ ایسا ہی وہ تیرے ساتھ بھی کرتے
۹ ہیں ۔ اور اب تُو اُن کی بات سُن ۔ لیکن اُن پر گواہی دے ۔
اور اُن کو بتا دے کہ جو بادشاہ اُن پر سلطنت کرے گا ۔ اُس کے
۱۰ طریقے کیا ہوں گے ۔ تو سموئیل نے خُداوند کی ساری باتیں لوگوں
۱۱ کو جو اُس سے بادشاہ طلب کرتے تھے بتائیں ۔ اور اُس نے
کہا کہ جو بادشاہ تُم پر سلطنت کرے گا ۔ اُس کا یہ طریق ہو گا ۔ کہ وہ
تُمہارے بیٹوں کو لے کر اپنے لئے اور اپنی گاڑی کے لئے اور اپنے
گھوڑوں کے لئے نوکر رکھے گا ۔ اور وہ اُس کی گاڑی کے آگے
۱۲ دوڑیں گے ۔ وہ اپنے لئے ہزار ہزار کے رسالہ دار اور پچاس
پچاس کے جمعدار بنائے گا ۔ اُن سے ہل جُتوائے گا اور فصل کٹوائیگا
۱۳ اور لڑائی کے ہتھیار اور اپنی گاڑیوں کا سامان بنوائے گا ۔ اور
تُمہاری بیٹیوں کو لے گا ۔ کہ وہ اُس کے لئے عطر بنانے والیاں
۱۴ اور باورچنیں اور روٹی پکانے والیاں ہوں ۔ اور تُمہارے کھیت
اور تُمہارے تاکستان اور تُمہارے سب سے اچھے زیتُون
۱۵ کے باغوں کو لے لے گا ۔ اور اپنے خدمتگاروں کو دیگا ۔ اور
تُمہاری کھیتی اور تُمہارے انگوروں کا دسواں حصّہ لیکر اپنے
۱۶ درباریوں اور مُلازموں کو دے گا ۔ اور تُمہارے غُلاموں اور
تُمہاری لونڈیوں اور تُمہارے اچھے اچھے بَیلوں اور تُمہارے
۱۷ گدھوں کو لے لے گا ۔ اور اپنے کام پر لگائے گا ۔ اور تُمہاری
بھیڑ بکریوں کا بھی دسواں حصّہ لے گا ۔ اور تُم اُس کے غُلام ہو گے ۔

تو اُس روز تُم اپنے بادشاہ کے باعث جسکو تُم نے اپنے لئے ۱۸
چُنا فریاد کرو گے ۔ پر اُس دِن خُداوند تُمہاری نہ سُنیگا ۔
مگر لوگوں نے سموئیل کی سُننے سے اِنکار کیا اور کہا ۔ ہرگز ۱۹
نہیں ۔ بلکہ بادشاہ ہم پر سلطنت کرے گا ۔ اور ہم بھی ساری ۲۰
قوموں کی مانند ہوں گے ۔ اور ہمارا بادشاہ ہمارے درمیان
حکمرانی کرے گا ۔ اور ہمارے آگے چلے گا ۔ اور ہماری لڑائیاں
لڑے گا ۔ سو سموئیل نے لوگوں کی ساری باتیں سُنیں اور خُداوند ۲۱
کے کانوں میں بیان کیں ۔ تب خُداوند نے سموئیل سے کہا ۔ کہ ۲۲
اُن کی سُن ۔ اور اُن پر ایک بادشاہ مُقرّر کر ۔ تب سموئیل نے اسرائیل
کے آدمیوں سے کہا ۔ کہ تُم ہر ایک اپنے اپنے شہر کو چلے جاؤ ۔

## باب ۹

ساؤل اور سموئیل کی مُلاقات ۔

اور بنیامین میں ایک مرد تھا ۱
بنام قیش بِن ابی ایل بن صرور بن بکورت بن افیح بنیامینی
وہ بہادر اور دلیر آدمی تھا ۔ اور اُس کا ایک بیٹا ساؤل نامی ۲
تھا جو چیدہ شکیل جوان تھا ۔ کہ بنی اسرائیل میں اُس سے
زیادہ خُوبصورت کوئی مرد نہ تھا ۔ اور کندھوں سے لے کر
اُوپر تک سب لوگوں سے قد میں لمبا تھا ۔ اور ایسا اِتفاق ۳
ہُوا ۔ کہ ساؤل کے باپ قیش کی گدھیاں کھوئی گئیں ۔ تو قیش
نے اپنے بیٹے ساؤل سے کہا ۔ کہ غُلاموں میں سے ایک کو
اپنے ساتھ لے ۔ اور اُٹھ کر گدھیوں کی تلاش میں جا ۔ سو وہ ۴
کوہِ افرائیم سے ہوتے ہُوئے شالیشہ کے علاقہ میں سے
گُذرے ۔ پر اُن کو نہ پایا ۔ تب وہ شعلیم کے علاقہ میں سے
گُذرے تو وہ وہاں بھی نہ تھیں ۔ تب وہ بنیامین کے علاقہ
کو گئے ۔ اور وہاں بھی اُن کو نہ پایا ۔ جب وہ صُوف کے ۵
علاقہ میں آئے ۔ تو ساؤل نے اپنے غُلام سے جو اُس کے
ساتھ تھا کہا ۔ آؤ ہم واپس جائیں ۔ تاکہ میرا باپ گدھیوں

۶ کو چھوڑ کر ہماری بابت فکرمند نہ ہو۔ تو غلام نے اُس سے کہا۔ دیکھ اِس وقت اِس شہر میں ایک مردِ خدا ہے۔ اَور وہ عزّت دار آدمی ہے۔ اَور سب جو کچھ وہ کہتا ہے پُورا ہوتا ہے۔ پس آؤ ہم اُس کے پاس چلیں۔ شاید وہ ہماری اُس راہ ۷ پر ہدایت کرے جس میں ہمیں جانا چاہیئے۔ تب شاؤل نے اپنے غُلام سے کہا۔ کہ جب ہم اُس کے پاس جائیں۔ تو ہم اُس مرد کے لِئے کیا لے جائیں؟ ہمارے توشہ دانوں میں روٹی خرچ ہو چُکی ہے۔ اَور ہمارے پاس کوئی ہدیہ نہیں۔ کہ اُس مَرد کے لِئے لے جائیں ۸ تو ہمارے پاس کیا ہے؟۔ غُلام نے شاؤل کو پھر جواب میں کہا۔ کہ چوتھائی مِثقال چاندی میرے پاس ہے سو مَیں اُس مردِ ۹ خُدا کی نذر کرُونگا۔ کہ وہ ہماری راہ کی ہم کو ہدایت کرے۔ اَور پہلے اَیسا ہوتا تھا۔ کہ اِسرائیل میں سے اگر کوئی مَردِ خُداوند سے کُچھ پُوچھنے جاتا تو کہتا تھا۔ آؤ ہم غیب بین کے پاس جائیں۔ کیونکہ جس کو ہم آج کل نبی کہتے ہیں وہ گذشتہ زمانے میں غیب بین ۱۰ کہلاتا تھا۔ سو شاؤل نے اپنے غُلام سے کہا۔ تُو نے خُوب کہا۔ آؤ غیب بین کے پاس چلیں۔ اَور وہ دونوں اُس شہر ۱۱ میں آئے۔ جس میں کہ مردِ خُدا تھا۔ اَور جب وہ شہر کی چڑھائی پر چڑھتے تھے۔ اُنہیں لڑکیاں مِلیں جو پانی بھرنے جاتی تھیں۔ اَور اُنہوں نے اُن سے کہا۔ کیا غیب بین یہاں ہے؟۔ ۱۲ اُنہوں نے جواب میں کہا۔ ہاں۔ دیکھو وہ تُمہارے سامنے ہے۔ جلد جاؤ۔ کیونکہ آج ہی وہ شہر میں آیا ہے۔ اِس لِئے کہ اُونچے ۱۳ مقام میں لوگوں کی قُربانی ہے۔ جب تُم شہر کے اَندر داخل ہوگے۔ تو پیشتر اِس کے کہ وہ اُونچے مَقام میں کھانے کے لِئے جائے تُم اُس کو پاؤ گے۔ کیونکہ جب تک وہ نہ آئے۔ لوگ نہیں کھائیں گے۔ کیونکہ وہ قُربانی کو برکت دیتا ہے۔ بعد اُس کے جن کی دعوت کی گئی ہے وہ کھاتے ہیں۔ سو ۱۴ تُم ابھی چڑھ جاؤ۔ کیونکہ آج ہی وہ تمہیں مِلے گا۔ تب وہ دونوں شہر کی طرف چڑھے۔ اَور جُوں ہی وہ شہر کے اَندر داخل ہُوئے۔ دیکھو۔ سمُوئیل اُن کو مل پڑا۔ اَور وہ اُونچے مقام پر چڑھنے کے لِئے جاتا تھا۔

۱۵ اَور خُداوند نے شاؤل کے آنے سے ایک دِن پیشتر ۱۶ سمُوئیل پر وحی نازل کر کے کہا۔ کہ کل اِسی وقت بِنیامین کے علاقے میں سے مَیں ایک مَرد کو تیرے پاس بھیجُوں گا۔ تو تُو اُس کو میرے لوگوں اِسرائیل کا حکمران بننے کے لِئے مسح کر۔ وہ میرے لوگوں کو فلستیوں کے ہاتھ سے مخلصی دیگا۔ کیونکہ مَیں نے اَپنے لوگوں پر نظر کی۔ اِس لِئے کہ اُن کا چِلّانا مُجھ تک ۱۷ پہنچا۔ تو جب سمُوئیل نے شاؤل کو دیکھا۔ خُداوند نے اُس سے کہا۔ کہ یہ وُہی آدمی ہے۔ جس کی بابت مَیں نے تُجھ سے کہا۔ وُہی میرے لوگوں پر سلطنت کرے گا۔ ۱۸ سو شاؤل پھاٹک کے درمیان سمُوئیل کے نزدیک آیا اَور کہا۔ مجھے بتا۔ کہ غیب بین ۱۹ کا گھر کہاں ہے؟۔ سمُوئیل نے جواب میں شاؤل سے کہا۔ مَیں ہی وہ غیب بین ہُوں۔ سو تُم میرے آگے اُونچے مقام پر چڑھو۔ اَور آج میرے ساتھ کھانا کھاؤ۔ اَور کل مَیں تُجھ کو رَوانہ کرُوں گا۔ اَور سب کُچھ جو تیرے دِل میں ہے تُجھے بتاؤنگا۔ ۲۰ اَور تیری گدھیاں جو تین دِن سے کھو گئیں۔ تو اُن کی فکر نہ کر۔ کیونکہ وہ مل گئیں۔ اَور اِسرائیل کی تمام عُمدہ چیزیں کِس کے لِئے ہیں۔ مگر تیرے لِئے اَور تیرے باپ کے گھر کے ۲۱ لِئے۔ شاؤل نے جواب میں کہا۔ کیا مَیں بِنیامین کا نہیں۔ جو اِسرائیل کے قبیلوں میں سب سے چھوٹا ہے۔ اَور میرا خاندان بِنیامین کے قبیلے کے تمام خاندانوں میں سب سے ۲۲ چھوٹا ہے۔ پس تُو اَیسی بات مجھ سے کیوں بولتا ہے؟۔ اَور سمُوئیل شاؤل اَور اُس کے غُلام کو ساتھ لے کر مہمان خانہ کے اَندر آیا۔ اَور مہمانوں میں جو قریباً تیس آدمی تھے۔ اُنکو صدر جگہ میں بٹھایا۔ ۲۳ اَور سمُوئیل نے باورچی سے کہا۔ کہ وہ حصّہ جو مَیں

نے تجھے دیا تھا اور جس کی بابت مَیں نے تجھے کہا تھا کہ اُسے
۲۴ اپنے پاس رکھ چھوڑ ے ۝ تب باورچی نے شانہ اور جو
کچھ اُس کے اُوپر تھا لیا۔ اور ساؤل کے سامنے رکھا۔
اور سموئیل نے کہا۔ دیکھ۔ یہ رکھا گیا تھا۔ اس کو اپنے سامنے
دھر اور کھا۔ کیونکہ وہ اِس وقت تک تیرے لِئے سنبھالا گیا
تھا۔ جب مَیں نے لوگوں کو بُلایا۔ سو ساؤل نے اُس دِن سموئیل
کے ساتھ کھانا کھایا ۝

۲۵ پھر وہ اُونچے مقام سے شہر کی طرف نیچے اُترے۔ اور
اُس نے ساؤل کے ساتھ چھت پر باتیں کیں۔ اور اُس نے
۲۶ ساؤل کے لِئے چھت پر بستر لگوایا۔ اور وہ سویا ۝ اور صبح ہونے
کے وقت وہ اُٹھے۔ تو سموئیل نے ساؤل کو چھت پر سے بُلایا۔
اور اُس سے کہا۔ اُٹھ کہ مَیں تجھے روانہ کروں۔ تو وہ اُٹھا۔ تب
۲۷ وہ اور سموئیل دونوں باہر گئے ۝ اور جب وہ شہر کے کنارے
پر اُتر رہے تھے۔ سموئیل نے ساؤل سے کہا۔ غلام سے کہہ۔ کہ
آگے آئے۔ اور ہمارے سامنے سے گذر جائے۔ پر تُو ابھی کھڑا رہ
کہ مَیں خداوند کا کلام تجھے سناؤں +

## باب ۱۰

ساؤل کا مسح۔

۱ اور سموئیل نے تیل کی کپّی لی اور اُس کے سر
پر اُنڈیلی۔ اور اُس کو چُوما۔ اور اُس سے کہا۔ کہ اِس سے خداوند
نے تجھے مسح کر کے اپنی قوم اسرائیل کا رہنما ٹھہرایا۔ تُو ہی
خداوند کی قوم کی حفاظت کرے گا۔ تُو ہی اُن کے اِردگِرد کے
دشمنوں سے اُنہیں مخلصی دے گا۔ اور تیرے لِئے اِس بات کا
کہ خداوند نے تجھے مسح کر کے اپنی میراث کا رہنما ٹھہرایا۔ نشان
۲ یہ ہوگا ۝ آج جب تُو مجھ سے رخصت ہوگا۔ تو بنیامین کی حد کے
درمیان ضلضخ میں راخل کی قبر کے پاس تجھے دو آدمی مِلیں گے۔
اور تجھ سے کہیں گے۔ کہ وہ گدھیاں جن کی تلاش میں تو گیا تھا
مِل گئی ہیں۔ اور تیرے باپ نے گدھیوں کا خیال چھوڑا۔ اور
تم دونوں کی فکر میں ہے۔ اور کہتا ہے۔ کہ مَیں اپنے بیٹے کے
لِئے کیا کروں ۝ اور جب تُو وہاں سے آگے بڑھے گا۔ اور ۳
دِبُورہ کے بلُوط تک پہنچے گا۔ تو وہاں تجھ کو تین آدمی مِلیں گے۔
جو بیت ایل میں خدا کے حضور جاتے ہوں گے۔ اُن میں سے
ایک کے پاس بکری کے تین بچّے اور دوسرے کے پاس تین
روٹیاں اور تیسرے کے پاس مَے کا مشکیزہ ہوگا ۝ اور وہ تجھ کو سلام ۴
کرینگے۔ اور تجھ کو دو روٹیاں دیں گے۔ تُو اُن کے ہاتھ سے
لے لینا ۝ پھر تُو جبعۃ خدا پر آئے گا۔ جہاں فلستیوں کی چوکی ۵
ہے۔ اور وہاں سے تیرے شہر میں داخل ہونے کے وقت تجھ
کو نبیوں کا ایک گروہ مِلے گا۔ جو اُونچے مقام سے نیچے اُترتا ہوگا۔
اور اُن کے آگے سارنگیاں۔ خنجریاں۔ بانسریاں اور بربطیں
ہوں گی۔ اور وہ نبوّت کرتے ہوں گے ۝ تب رُوح خداوند کا تجھ ۶
پر نزول ہوگا۔ اور تُو بھی اُن کے ساتھ نبوّت کرے گا۔ اور تُو دوسرا
آدمی بن جائے گا ۝ اور جب یہ نشانیاں تجھ پر واقع ہوں تو جو کچھ ۷
درپیش آئے تُو کر۔ کیونکہ خداوند تیرے ساتھ ہے ۝ اور تُو مجھ سے ۸
پہلے جلجال کو اُتر جانا تو بعد ازاں میں تیرے پاس آؤں گا۔ تاکہ سوختنی
قربانیاں چڑھاؤں۔ اور سلامتی کے ذبیحے ذبح کروں۔ اور
تُو سات دِن تک وہاں ٹھہرنا۔ جب تک کہ مَیں تیرے پاس
آ کر تجھے نہ بتاؤں کہ تجھے کیا کرنا ہے ۝ اور ایسا ہُؤا۔ کہ جب ۹
اُس نے سموئیل کے پاس سے روانہ ہو جانے کے لِئے پیٹھ
پھیری۔ خدا نے اُس کا دِل بدل دیا۔ اور اُسی روز وہ سب
نشانیاں واقع ہوئیں ۝

اور وہ جبعۃ کی طرف آیا۔ تو دیکھو نبیوں کا ایک گروہ اُسکو ۱۰
مِلا۔ تب رُوح خدا کا اُس پر نزول ہُؤا۔ تو وہ اُن کے ساتھ
نبوّت کرنے لگا ۝ جب اُن سبھوں نے جو اُسے پہلے سے جانتے ۱۱
تھے یہ دیکھا۔ کہ وہ نبیوں کے ساتھ نبوّت کر رہا ہے۔ تو ایک

نے دُوسرے سے کہا۔ کہ قیش کے بیٹے کو یہ کیا ہو گیا ہے۔ کیا
۱۲ ساؤل بھی نبیوں میں سے ہے؟ ۰ تو وہاں سے ایک آدمی
نے جواب میں کہا۔ بھلا۔ اُن کا باپ کون ہے؟ اِس لئے یہ
۱۳ مثل بن گئی۔ کیا ساؤل بھی نبیوں میں سے ہے؟ ۰ اور جب وہ
نبوّت ختم کر چکا۔ تو اُونچے مقام میں آیا ۰
۱۴ تب ساؤل کے چچا نے اُس سے اور اُس کے غُلام سے
کہا۔ تُم دونوں کہاں گئے تھے؟ اُنہوں نے کہا گدھیوں کی تلاش
میں۔ اور جب وہ ہم کو نہ ملیں۔ تو ہم سموئیل کے پاس آئے ۰
۱۵ ساؤل کا چچا بولا۔ مجھے بتاؤ کہ سموئیل نے تُم سے کیا کہا؟ ۰ ساؤل
۱۶ نے اپنے چچا سے کہا۔ اُس نے ہم کو بتایا۔ کہ گدھیاں مل گئیں۔
پر سلطنت کی بات جو سموئیل نے اُس سے کہی تھی اُس نے نہ
۱۷ بتائی ۰ پھر سموئیل نے لوگوں کو مصفاہ میں خُداوند کے حضور بُلایا ۰
۱۸ اور بنی اسرائیل سے کہا۔ کہ خُداوند اسرائیل کے خُدا نے
یُوں فرمایا ہے۔ مَیں ہی ہُوں جس نے اسرائیل کو مصر سے
نکالا۔ اور تُم کو مصریوں کے ہاتھ سے اور تمام سلطنتوں کے
۱۹ ہاتھ سے جو تُم کو تنگ کرتی تھیں چھڑایا ۰ اور تُم نے آج کے
دن اپنے خُدا کو جس نے تُم کو تمام آفتوں اور مُصیبتوں سے
مخلصی بخشی چھوڑ دیا۔ اور تُم نے کہا۔ نہیں! ہم پر ایک بادشاہ
مقرر کر۔ سو اِس وقت تُم اپنے قبیلوں اور خاندانوں کے مُطابق
۲۰ خُداوند کے سامنے حاضر ہو ۰ پھر سموئیل اسرائیل کے تمام قبیلوں
۲۱ کو آگے لایا۔ تو بنیامین کے قبیلہ پر قُرعہ پڑا ۰ پھر وہ بنیامین کے
قبیلہ کو بمطابق اُس کے خاندانوں کے آگے لایا۔ تو مطری کے
خاندان پر قُرعہ پڑا۔ پھر ساؤل بن قیش پر پڑا۔ تب اُنہوں نے
۲۲ اُس کو ڈھونڈا۔ پر وہ نہ ملا ۰ تو اُنہوں نے خُداوند سے پھر پُوچھا۔
کیا وہ مرد یہاں آئے گا؟ تو خُداوند نے کہا۔ دیکھو وہ اسباب
۲۳ کے درمیان چھپا ہُوا ہے ۰ تب وہ دوڑے اور اُس کو وہاں
سے پکڑ لائے۔ اور وہ لوگوں کے درمیان کھڑا ہُوا۔ تو دیکھو وہ
اپنے کندھے سے لے کر اُوپر تک سب لوگوں سے قد میں لمبا
تھا ۰ تب سموئیل نے سب لوگوں سے کہا۔ کیا تُم دیکھتے ہو۔ ۲۴
کہ جس کو خُداوند نے چُنا۔ اُس کی مانند سارے لوگوں میں کوئی
نہیں؟ تب سب لوگ للکارے اور بولے۔ بادشاہ زندہ
رہے ۰ پھر سموئیل نے لوگوں کو سلطنت کے طریقے بتائے۔ ۲۵
اور اُن کو کتاب میں لکھا۔ اور اُس کو خُداوند کے سامنے رکھا
اور سموئیل نے تمام لوگوں کو یعنے ہر ایک کو اپنے گھر بھیجا ۰
اور ساؤل بھی جبعہ میں اپنے گھر کو گیا۔ اور اُس کے ساتھ اُن ۲۶
لوگوں کا ایک لشکر گیا۔ جن کے دلوں کو خُدا نے چُھوا ۰ لیکن ۲۷
بعض خبیث اشخاص کہنے لگے۔ کہ یہ ہم کو کیسے رہائی دے گا؟
اور اُس کی حقارت کی اور اُس کے لئے ہدیے نہ لائے۔ پر وہ
خاموش رہا۔ گویا کہ اُس نے سُنا ہی نہیں ۰

## باب ۱۱

عمونیوں کی شکست۔

اور قریباً ایک مہینے کے بعد یُوں ہُوا۔ کہ ۱
ناحاش عمونی چڑھ آیا۔ اور یابیش جلعاد کے مُقابل خیمے لگائے تب
یابیش کے رہنے والوں نے ناحاش سے کہا۔ کہ ہمارے ساتھ عہد
باندھ تو ہم تیری خدمت کریں گے ۰ ناحاش عمونی نے اُن سے ۲
کہا۔ کہ اِس شرط پر مَیں تُمہارے ساتھ عہد باندھتا ہُوں۔ کہ مَیں
تُم سبھوں کی دہنی آنکھ نکلوا ڈالوں۔ اور تمام اسرائیل پر اِس
ذلّت کا داغ لگاؤں ۰ تو یابیش کے بزرگوں نے کہا۔ ہم کو ۳
سات دن کی مہلت دے۔ کہ ہم اسرائیل کی تمام حدود میں
قاصد بھیجیں۔ اور اگر کوئی ہمارا خلاصی دینے والا نہ ہُوا۔ تو ہم
تیرے پاس نکل کر آئیں گے ۰ تب اُن کے قاصد ساؤل کے جبعہ ۴
میں پہنچے۔ اور یہ باتیں لوگوں کے کانوں میں سُنائیں۔ تو سب
لوگوں نے زاری میں اپنی آوازیں بلند کیں ۰ اور دیکھو ساؤل ۵
بیلوں کے پیچھے کھیت سے آرہا تھا۔ تو ساؤل نے کہا۔ لوگوں

کو کیا ہُؤا کہ روتے ہیں؟ تو اُنہوں نے یابیس کے رہنے والوں
۶ کی بات اُس کو بتائی۔ اور اِس بات کے سُنتے ہی رُوحِ خُدا
۷ اُس پر نازِل ہُوئی۔ اور اُس کا غُصّہ بھڑکا۔ تو اُس نے دو
بیل لئے اور اُن کو ٹُکڑے ٹُکڑے کیا۔ اور اُن کو اِسرائیل کی
تمام سرحدوں میں قاصِدوں کی معرفت بھیج کر کہا۔ کہ جو کوئی
سموئیل اور شاؤل کے پیچھے حاضِر نہ ہو۔ تو اُس کے بیلوں سے
ایسا ہی کیا جائے گا۔ تب خُداوند کا رُعب لوگوں پر پڑا۔ اور
۸ وہ ایک تن ہو کر باہر نِکلے۔ اور اُس نے اُن کو بازق میں گنا
تو بنی اِسرائیل تین لاکھ اور یہُوداہ کے مرد تیس ہزار تھے۔
۹ تو اُس نے اُن قاصِدوں سے جو اُن کے پاس آئے تھے کہا۔
کہ تُم یابیس جلعاد کے لوگوں سے یُوں کہو۔ کہ کل جس وقت دُھوپ
تیز ہو گی۔ تُم کو رہائی مِل جائے گی۔ تب وہ قاصِد واپس آئے۔ اور
۱۰ یابیس کے لوگوں کو خبر دی۔ تو وہ خُوش ہُوئے۔ پس یابیس کے
لوگوں نے کہا۔ کہ کل ہم تُمہارے پاس نِکل کر آئیں گے۔ تو جو کُچھ
۱۱ تُمہاری نظر میں اچھّا ہو وہ ہمارے ساتھ کرو۔ اور جب اگلا
دِن ہُؤا۔ تو شاؤل نے لوگوں کے تین گروہ کئے۔ تو وہ فجر کے پہر
میں لشکرگاہ میں داخِل ہُوئے۔ اور بنی عمون کو دِن کے گرم ہونے
تک قتل کرتے رہے۔ اور اُن میں سے جو بچے وہ پراگندہ ہو گئے
کہ اُن میں سے دو بھی ایک ساتھ نہ رہے۔

۱۲ تب لوگوں نے سموئیل سے کہا۔ کون ہے وہ جس نے کہا
کہ کیا شاؤل ہمارا بادشاہ ہو گا؟ اُن آدمیوں کو باہر نِکالو۔ تاکہ ہم
۱۳ اُن کو قتل کریں۔ اور شاؤل نے کہا۔ کہ آج کے دِن کوئی قتل نہ
کیا جائے گا۔ کیونکہ آج کے دِن خُداوند نے اِسرائیل کو رہائی بخشی۔
۱۴ اور سموئیل نے لوگوں سے کہا۔ کہ ہمارے ساتھ جلجال کو آؤ۔ تاکہ
۱۵ سلطنت کو نئے سِرے سے قائم کریں۔ تب سب لوگ جلجال
کو گئے۔ اور وہاں پر جلجال میں اُنہوں نے خُداوند کے حضُور شاؤل
کو بادشاہ بنایا۔ اور خُداوند کے سامنے سلامتی کے ذبیحے ذبح کئے
اور شاؤل اور اِسرائیل کے تمام مردوں نے بڑی خُوشی کی ٭

## باب ۱۲

سموئیل کی تقریرِ وداع۔

۱ تب سموئیل نے سب اِسرائیل سے کہا۔ کہ
سب جو کُچھ تُم نے مُجھ سے کہا۔ مَیں نے تُمہاری سُنی۔ اور تُمہارے
۲ اُوپر ایک بادشاہ مُقرّر کیا۔ اور اب تُمہارا بادشاہ تُمہارے آگے
چلتا ہے۔ اور مَیں تو ضعیف العُمر ہو گیا ہُوں۔ اور یہ میرے بیٹے
تُمہارے ساتھ ہیں۔ اور مَیں لڑکپن سے آج تک تُمہارے ساتھ
۳ چلتا رہا ہُوں۔ دیکھو۔ مَیں حاضِر ہُوں۔ خُداوند کے سامنے اور
اُس کے ممسُوح کے سامنے میری بابت گواہی دو۔ مَیں نے کِس
کا بیل لیا یا کِس کا گدھا لیا یا کِس سے مَیں نے دغابازی کی یا کِس
پر مَیں نے ظُلم کیا اور کِس کے ہاتھ سے مَیں نے رِشوت یا جُوتی
۴ جُوتے تک لیا؟ مَیں تُم کو واپس دینے کو حاضِر ہُوں۔ تو اُنہوں نے
کہا تُو نے ہم سے بے اِنصافی نہیں کی۔ اور تُو نے ہم پر ظُلم نہیں
۵ کیا۔ اور نہ تُو نے ہمارے ہاتھ سے کوئی چیز لی۔ تب اُس نے
اُن سے کہا۔ کہ خُداوند تُم پر گواہ اور اُس کا ممسُوح آج کے دِن
تُم پر گواہ ہے۔ کہ تُم نے میرے ہاتھ میں کوئی چیز نہیں پائی۔ وہ
۶ بولے۔ وہ گواہ ہے۔ پھر سموئیل نے لوگوں سے کہا۔ خُداوند ہی
گواہ ہے۔ جس نے مُوسیٰ اور ہارُون کو برپا کیا اور تُمہارے باپ
۷ دادا کو مُلکِ مصر سے باہر نِکالا۔ اب کھڑے ہو۔ کہ مَیں خُداوند
کے سامنے اُن تمام نیکیوں کی بابت جو خُداوند نے تُمہارے
۸ آبا و اجداد سے کیں قضا بتاؤں۔ جب یعقُوب مصر میں آیا
اور تُمہارے آبا و اجداد خُداوند کے پاس چِلّائے۔ تو خُداوند
نے مُوسیٰ اور ہارُون کو بھیجا۔ تو اُنہوں نے تُمہارے آبا و اجداد
۹ کو مصر سے نِکالا۔ اور اِس جگہ میں بسایا۔ تو وہ اپنے خُداوند
خُدا کو بھُول گئے۔ تو اُس نے اُن کو حاصُور کے لشکر کے سردار
سیسرا کے ہاتھ اور فلسطینیوں کے ہاتھ اور شاہِ موآب کے

۱۰ ہاتھ بیچا۔ تو اُنہوں نے اُن سے لڑائی کی ؀ تب وہ خُداوند کے آگے چلائے اور کہا۔ ہم نے گُناہ کیا۔ کیونکہ ہم نے خُداوند کو چھوڑ دیا۔ اور ہم نے بعلیم اور عشاروت کی بندگی کی۔ پر اب تو ہمارے دُشمنوں کے ہاتھ سے ہم کو چھڑا۔ تو ہم تیری عبادت کریں گے ؀
۱۱ تو خُداوند نے یرُبعل اور بدان اور یفتاح اور سموئیل کو بھیجا۔ اور تمہارے دُشمنوں کے ہاتھ سے جو تمہارے گرد تھے۔
۱۲ تم کو چھڑایا۔ اور تم آرام سے بسے ؀ پھر تم نے دیکھا۔ کہ بنی عمون کا بادشاہ ناحاش تم پر چڑھ آیا۔ تو تم نے مجھ سے کہا۔ ہاں کوئی بادشاہ ہم پر سلطنت کرے۔ حالانکہ خُداوند تمہارا خدا
۱۳ تمہارا بادشاہ تھا ؀ پس اب یہ تمہارا بادشاہ ہے۔ جس کو تم نے چُن لیا۔ اور جس کی تم نے خواہش کی۔ دیکھو خُداوند نے تم پر بادشاہ
۱۴ مقرر کیا ہے ؀ پس اگر تم خُداوند سے ڈرتے رہو۔ اور اُسکی عبادت کرو۔ اور اُس کی بات سُنو۔ اور اُس کے حکم سے سرکشی نہ کرو۔ تو تم اور تمہارا بادشاہ جو تم پر سلطنت کرتا ہے۔ خُداوند اپنے
۱۵ خُدا کے پیرو ہوگے ؀ پر اگر تم خُداوند کی بات نہ سُنو۔ اور اُس کے حکم سے سرکشی کرو۔ تو خُداوند کا ہاتھ تمہارے خلاف ہوگا۔ جس طرح سے کہ وہ تمہارے آباواجداد کے خلاف تھا ؀
۱۶ اور اب تم کھڑے رہو۔ اور دیکھو وہ بڑا ماجرا جو تمہاری آنکھوں
۱۷ کے سامنے آج خُداوند کرے گا ؀ کیا آج گیہوں کا ٹنے کا دن نہیں؟ میں خُداوند سے دُعا کروں گا۔ کہ وہ گرجیں بھیجے اور مینہ برسائے تب تم جانو گے اور دیکھو گے کہ تمہاری بدی جو تم نے خُداوند کی نظر میں کی۔ کیسی بڑی ہے۔ کہ تم نے اپنے لئے ایک بادشاہ
۱۸ مانگا ؀ تب سموئیل خُداوند کے پاس چلایا۔ تو خُداوند نے اُسی
۱۹ دن گرجیں بھیجیں اور مینہ برسایا ؀ تب سب لوگوں نے خُداوند سے اور سموئیل سے نہایت سخت خوف کھایا۔ اور سب لوگوں نے سموئیل سے کہا کہ خُداوند اپنے خُدا سے اپنے خادموں کے واسطے دُعا مانگ۔ کہ ہم مر نہ جائیں کیونکہ ہم نے اپنی ساری خطاؤں پر یہ بدی زیادہ کی۔ کہ ہم نے اپنے لئے بادشاہ مانگا ؀

۲۰ تب سموئیل نے لوگوں سے کہا۔ خوف نہ کرو۔ یہ شرارت تو تم نے کی۔ لیکن خُداوند کی پیروی سے تم نہ مُڑو۔ بلکہ اپنے سارے
۲۱ دل سے خُداوند کی عبادت کرو ؀ اور تم باطل چیزوں کی طرف مائل نہ ہو۔ جو فائدہ مند نہیں۔ اور نہ رہائی دیتی ہیں کیونکہ باطل ہیں ؀
۲۲ اور خُداوند اپنے عظیم نام کی خاطر اپنے لوگوں کو ترک نہ کرے گا۔ کیونکہ خُداوند چاہتا ہے۔ کہ تم کو اپنی قوم بنائے ؀ اور میں جو ہوں۔
۲۳ یہ تو ہرگز نہ ہوگا۔ کہ میں خُداوند کا خطاکار رہوں۔ اور تمہارے لئے دُعا مانگنا چھوڑ دوں۔ بلکہ وہ راہ جو اچھی اور سیدھی ہے میں تم
۲۴ کو بتاؤں گا ؀ اور تم خُداوند سے ڈرو۔ اور اپنے سارے دل سے صداقت میں اُس کی عبادت کرو۔ کیونکہ تم نے وہ بڑے کام
۲۵ دیکھے ہیں۔ جو اُس نے تمہارے درمیان کئے ؀ اور اگر اب بھی تم بدی کرو تو تم اور تمہارا بادشاہ سب ہلاک ہو جاؤ گے +

## باب ۱۳

فلسطینیوں سے جنگ۔

[۱] شاؤل ۔۔۔۔۔ برس کا تھا جب بادشاہ ہُوا۔ اور اُس نے ۔۔۔۔۔ برس تک اسرائیل پر
۲ سلطنت کی ؀ اور شاؤل نے اپنے لئے اسرائیل میں سے تین ہزار آدمی چُنے۔ مکماش اور کوہ بیت ایل میں دو ہزار اُس کے ساتھ تھے۔ اور بنیامین کے جبعہ میں یُوناتان کے ساتھ ایک ہزار۔ اور باقی لوگوں کو اس نے رُخصت کیا کہ ہر ایک اپنے
۳ خیمہ کو جائے ؀ اور یُوناتان نے جبعہ میں فلسطینیوں کے پہرہ داروں کو مارا۔ اور فلسطینیوں نے سُنا اور کہا کہ عبرانیوں نے سرکشی کی اور شاؤل نے تمام مُلک میں نرسنگا پھنکوایا ؀
۴ مگر تمام اسرائیل نے بھی سُنا اور کہا کہ شاؤل نے فلسطینیوں کے پہرہ داروں کو مارا۔ اور کہ فلسطینی اسرائیل سے نفرت کرتے

۱۳:۱- اصلی متن میں ہندسے حذف ہو گئے ہیں +

۵ ہیں۔ پس لوگ ساؤل کے پیچھے جلجال میں جمع ہوئے ۞ اور فلستینی بھی اسرائیل سے جنگ کرنے کو اکٹھے ہوئے تین ہزار رتھیں اور چھ ہزار سوار اور لوگ اس کثرت سے جیسے کہ سمندر کے کناروں پر ریت۔ سو وہ چڑھے اور بیت آون کے مشرق ۶ کو مکماس میں ڈیرے لگائے ۞ اور جب اسرائیل کے مردوں نے دیکھا کہ ہم تنگی میں ہیں کیونکہ لوگ گھبرا گئے تھے تو وہ غاروں ۷ اور کھوؤں اور کھفوں اور کھڈوں اور گڑھوں میں جا چھپے ۞ اور عبرانیوں میں سے بعض اردن کے پار جاد اور جلعاد کے ملک کو چلے گئے۔ اور ساؤل ابھی تک جلجال میں ٹھہرا ہوا تھا اور سب لوگ جو اس کے پیرو تھے کانپ رہے تھے ۞

۸ اور وہ وہاں سات دن سموئیل کے معینہ وقت تک ٹھہرا اور سموئیل جلجال میں نہ آیا۔ اور ساؤل کے پاس سے لوگ پراگندہ ۹ ہو گئے ۞ تب ساؤل نے کہا۔ کہ سوختنی قربانی اور سلامتی کے ۱۰ ذبیحے میرے پاس لاؤ۔ اور اس نے سوختنی قربانی گذرانی ۞ جب وہ سوختنی قربانی کے گذراننے سے فارغ ہوا۔ تو دیکھو سموئیل آ پہنچا۔ اور ساؤل اس کے ملنے اور اس کو سلام کرنے کو باہر ۱۱ نکلا ۞ اور سموئیل نے اس سے کہا۔ تو نے کیا کیا؟ ساؤل نے کہا میں نے دیکھا کہ لوگ مجھ سے پراگندہ ہوتے جا رہے ہیں اور تو مقررہ دنوں کے اندر نہ آیا۔ اور فلستینی مکماس میں اکٹھے ۱۲ ہو گئے ۞ تو میں نے کہا۔ کہ اب فلستینی جلجال میں مجھ پر آ پڑینگے۔ اور میں نے ابھی تک خداوند کے حضور منت نہیں ۱۳ کی۔ تو میں نے مجبوراً سوختنی قربانی گذرانی ۞ سموئیل نے ساؤل سے کہا۔ تو نے بے وقوفی کا کام کیا۔ کہ تو نے خداوند اپنے خدا کا حکم جس کا اس نے تجھے فرمان دیا نہ مانا۔ اگر تو ایسا نہ کرتا تو اس وقت خداوند تیری سلطنت اسرائیل پر ہمیشہ تک قائم ۱۴ کر دیتا ۞ پر اب تیری سلطنت ہمیشہ نہ رہے گی۔ کیونکہ خداوند ایک مرد کو جو اس کے دل کے موافق ہے چن لے گا۔ اور اس کو حکم دیگا۔ کہ اپنے لوگوں کا رہنما ہو۔ کیونکہ خداوند نے جو تجھ کو حکم دیا تو نے نہ مانا ۞

۱۵ اور سموئیل اٹھا اور جلجال سے بنیامین کے جابع کو چڑھ گیا۔ اور ساؤل نے ان لوگوں کو جو اس کے ساتھ تھے گنا۔ تو وہ چھ سو مرد تھے ۞ ۱۶ اور ساؤل اور اس کا بیٹا یونتان اور لوگوں میں سے جو ان کے ساتھ تھے بنیامین کے جابع میں تھے اور فلستینی مکماس میں خیمہ زن تھے ۞ ۱۷ اور فلستینیوں کے خیمہ گاہ سے غارت گروں کے تین گروہ نکلے ان میں سے ایک سُوعال کی سرزمین عفرہ کی راہ سے گیا ۞ ۱۸ اور دوسرے گروہ نے بیت حورون کی راہ لی۔ اور تیسرے گروہ نے اس جبعہ کی راہ پکڑی جو وادی صبوعیم پر جنگل کی طرف ہے ۞ ۱۹ اور اسرائیل کے سارے ملک میں کوئی لوہار نہ پایا جاتا تھا۔ کیونکہ فلستینیوں نے یہ پیش بندی کی تھی۔ تاکہ عبرانی لوگ اپنے لئے تلواریں اور نیزے نہ بنوالیں ۞ ۲۰ سو تمام اسرائیل فلستینیوں کے پاس نیچے اترتے تھے۔ تاکہ اپنا پھال اور اپنا بھالا اور اپنا کلہاڑا اور اپنی کدالی تیز کرائیں ۞ ۲۱ پر کدالیوں اور پھالوں اور سہ شاخہ کانٹوں اور کلہاڑوں اور پینوں کے تیز کرنے کے لئے ان کے پاس ریتی ہی تھی ۞ ۲۲ تو جب لڑائی کا وقت آیا۔ ان لوگوں کے ہاتھ میں جو ساؤل اور یونتان کے ساتھ تھے تلوار اور نیزہ نہ تھا۔ مگر ساؤل اور اس کے بیٹے یونتان کے پاس تھا ۞ ۲۳ اور فلستینیوں کا طلایہ مکماس کی گذرگاہ کی طرف باہر نکلا ۞

## باب ۱۴

یونتان کی بہادری۔

۱ اور ایک دن ایسا ہوا۔ کہ یونتان بن ساؤل نے اس جوان کو جو اس کا سلاح بردار تھا کہا۔ آ ہم فلستینیوں کی پہرے رکھنے والی فوج پر جو اس پار ہے چڑھ جائیں۔ اور اس نے اپنے باپ کو نہ بتایا ۞ ۲ اور ساؤل جابع کی حد پر مجرون میں

ایک انار کے درخت کے نیچے ڈیرا لگائے تھا۔ اور اُس کے
۳ ساتھ قریباً چھ سَو آدمی تھے۔ اور اخیاہ بن اخیطوب ایکابود
بن فینحاس بن عالی کا بھائی شیلوہ میں افود پہنے ہُوئے خُداوند کا
۴ کاہن تھا۔ اور لوگ نہ جانتے تھے کہ یُونتن چلا گیا۔ اور اُن گُذرگاہوں
کے درمیان جن کو گُذر کر یُونتن نے ارادہ کیا کہ فلستیوں
کے پہرے داروں پر جائے۔ اِس طرف ایک نوکیلی چٹان اَور
اُس طرف بھی ایک نوکیلی چٹان تھی۔ ایک کا نام بوصیص اَور
۵ دُوسری کا نام سَنہ تھا۔ ایک نوک شمال کی جانب مِکماس کے
مُقابل اُٹھی ہُوئی تھی۔ اَور دُوسری جنوب میں جبع کے مُقابل۔
۶ تب یُونتن نے اَپنے سلاح بردار جوان سے کہا۔ آؤ ہم اِن
نامختونوں کے پہرے داروں پر جائیں۔ شاید کہ خُداوند ہمارے
لِئے کام کرے۔ کیونکہ خُداوند کے لِئے دُشوار نہیں کہ وہ شُمار
۷ میں بہتوں یا تھوڑوں سے رہائی دے۔ تو اُس کے سلاح بردار
نے اُس سے کہا۔ جو کُچھ تیرے دِل میں ہَے سو کر۔ اَور آگے چل۔
۸ اَور دیکھ جَیسا تُو چاہتا ہَے مَیں تیرے ساتھ ہُوں۔ یُونتن نے
کہا۔ کہ ہم اِن لوگوں کے پاس اُس طرف جائینگے۔ اَور اَپنے آپ کو اُن
۹ پر ظاہر کرینگے۔ اگر وہ ہم سے کہیں۔ کہ ٹھہرو جب تک کہ ہم تُمہارے
پاس آئیں۔ تو ہم اَپنی جگہ کھڑے رہینگے۔ اَور اُنکے پاس نہیں جائینگے۔
۱۰ اَور اگر اُنہوں نے کہا کہ ہمارے پاس آجاؤ تو ہم جائینگے۔ کیونکہ خُداوند ہمارے
خُدا نے اُن کو ہمارے ہاتھوں میں کر دیا۔ اَور یہی ہمارے لِئے
۱۱ نِشان ہوگا۔ تب اُنہوں نے اَپنے آپ کو فلستیوں کے پہرہ داروں
پر ظاہر کیا تو فلستیوں نے کہا۔ دیکھو۔ عبرانی اُن سُوراخوں میں سے
۱۲ جہاں چُھپے تھے باہر نِکل آئے ہَیں۔ اَور پہرہ کے آدمیوں نے یُونتن
اَور اُس کے سلاح بردار جوان سے کہا۔ دونوں ہمارے پاس آؤ
اَور ہم تُم کو ایک چیز دِکھائیں گے۔ تب یُونتن نے اَپنے سلاح بردار
سے کہا میرے پیچھے چلا آ۔ کیونکہ خُداوند نے اُنکو اِسرائیل کے ہاتھ میں کر
۱۳ دِیا ہَے۔ اَور یُونتن اَپنے ہاتھ اَور اَپنے پاؤں سے اُوپر چڑھا۔
اَور اُس کا سلاح بردار اُس کے پیچھے تھا۔ تو وہ یُونتن کے
سامنے گِرے۔ اَور اُس کا سلاح بردار اُس کے پیچھے قتل کرتا
۱۴ تھا۔ اَور یہ پہلی خونریزی جو یُونتن اَور اُس کے سلاح بردار
نے کی قریباً بیس آدمیوں کی تخمیناً نِصف ایکڑ زمین میں تھی۔
۱۵ تب لشکرگاہ اَور میدان اَور تمام لوگوں پر خَوف چھایا۔ اَور پہرے دار
اَور غارتگر بھی کانپے۔ اَور زمین لرزی۔ اَور اَیسا ہُؤا۔ گویا کہ خُدا کے
۱۶ حُضُور سے خَوف واقع ہُؤا۔ اَور ساؤل کے چوکیداروں نے جو
بنیمین کے جبع میں تھے نظر کی۔ تو دیکھا کہ وہ گروہ گُھلتا جاتا اَور
۱۷ پراگندہ ہوتا جاتا ہَے۔ تب ساؤل نے اُن لوگوں سے جو اُس کے
ساتھ تھے کہا دریافت کرو۔ اَور دیکھو۔ کہ ہم میں سے کَون غیر
حاضِر ہَے۔ تو اُنہوں نے دریافت کیا۔ تو دیکھو۔ یُونتن اَور
۱۸ اُس کا سلاح بردار وہاں نہ تھے۔ تب ساؤل نے اخیاہ سے
کہا۔ خُداوند کا افود یہاں لا۔ کیونکہ اُس وقت خُداوند کا افود بنی اِسرائیل
۱۹ کے ساتھ تھا۔ اَور ساؤل نے کاہن کے ساتھ بات ختم نہ کی تھی۔
کہ فلستیوں کی لشکرگاہ میں جو شور تھا وہ بڑھتا جاتا تھا اَور بہت
۲۰ ہوگیا۔ تو ساؤل نے کاہن سے کہا۔ اَپنا ہاتھ ہٹا۔ اَور ساؤل اَور
سَب لوگ جو اُس کے ساتھ تھے۔ ایک تن ہو کر میدانِ جنگ
میں جا اُترے۔ اَور دیکھو۔ ہر ایک کی تلوار اَپنے ساتھی پر پڑتی
۲۱ تھی۔ اَور بڑی سخت گڑبڑی تھی۔ اَور وہ عبرانی جو پیشتر فلستیوں
کے ساتھ تھے۔ اَور اِرد گِرد سے اُن کے ساتھ ہو کے لشکرگاہ میں
آئے تھے۔ اِسرائیلیوں کے ساتھ جو ساؤل اَور یُونتن کے
۲۲ ہمراہ تھے مِل گئے۔ اَور اِسرائیل کے سب آدمیوں نے جو
کوہِ افرائیم میں چُھپے ہُوئے تھے سُنا۔ کہ فلستیوں نے شِکست
۲۳ کھائی۔ تو وہ بھی اُن کے ساتھ لڑائی میں آ مِلے۔ اَور خُداوند نے
اُس روز اِسرائیل کو رہائی بخشی۔ اَور لڑائی بیت آوِن تک پہنچی۔
۲۴ اَور لوگ جو ساؤل کی طرف آئے تقریباً دَس ہزار بنے۔ مگر جس
وقت لڑائی تمام کوہِ افرائیم میں پھیل گئی۔ ساؤل نے اُس دن ایک

بڑی غلطی کی کیونکہ ساؤل نے لوگوں کو قسم دے کر کہا۔ ملعُون ہو وہ جو آج شام تک کھانا چکھے جب تک کہ مَیں اپنے دُشمنوں سے اِنتقام نہ لُوں۔ پس تمام مُلک میں کسی نے کھانا نہ کھایا۔۵
۲۵ اَور سب لوگ ایک جنگل میں پہنچے اَور وہاں زمین پر شہد
۲۶ تھا۔۵ اور لوگ جنگل کے اَندر گئے۔ تو دیکھو وہاں شہد ٹپکتا تھا۔ مگر کسی کی جُرأت نہ تھی۔ کہ اَپنے مُنہ کی طرف ہاتھ لمبا کرے کیونکہ
۲۷ لوگ قسم سے ڈرتے تھے۔۵ لیکن یونا تان نے جس وقت اُسکے باپ نے لوگوں کو قسم دی تھی نہیں سُنا تھا۔ سو اُس نے اَپنے عَصا کی نوک سے جو اُس کے ہاتھ میں تھا شہد کے چھتے کو چھیدا اور اَپنا ہاتھ اَپنے مُنہ تک لے گیا۔ تو اُس کی آنکھوں میں
۲۸ روشنی آئی۔۵ اور لوگوں میں سے ایک آدمی نے اُس سے کلام کر کے کہا کہ تیرے باپ نے لوگوں کو قسم دی اَور کہا۔ کہ ملعُون ہو وہ جو آج کے دِن کھانا چکھے۔ اَور لوگ تھک گئے
۲۹ تھے۔۵ یونا تان نے کہا۔ میرے باپ نے مُلک کو دُکھ دیا۔ مَیں نے اِس شہد سے ذرا سا چکھا تو میری آنکھوں میں کیسی
۳۰ روشنی آئی۔۵ تو کیسا زیادہ اچھا تھا اگر آج کے دِن لوگ اَپنے دُشمنوں کی لُوٹ سے جو اُنہوں نے پائی کھاتے۔ تو کیا اِس
۳۱ وقت فلسطینیوں کی بہُت زیادہ خُونریزی نہ ہوتی؟۵ اَور اُنہوں نے اُس دِن فلسطینیوں کو مکماش سے لے کر ایالون تک
۳۲ مارا۔ اَور لوگ بہت ہی تھک گئے۔۵ اَور لوگ لُوٹ پر گرے اَور بھیڑیں اَور بَیل اور بچھڑے پکڑے۔ اَور زمین پر اُنکو ذبح
۳۳ کِیا۔ اَور خُون سمیت کھا گئے۔۵ اَور ساؤل کو خبر دی گئی۔ اَور اُس سے کہا گیا۔ کہ لوگوں نے خُداوند کے سامنے گُناہ کِیا۔ کہ اُنہوں نے خُون سمیت کھایا۔ تب ساؤل نے کہا۔ تُم نے خطا کی۔ سو آج تُم ایک بڑا پتھر میرے پاس لڑھکا کر لاؤ۔۵
۳۴ پھر ساؤل نے کہا۔ تُم لوگوں میں اِدھر اُدھر جاؤ اَور اُن سے کہو کہ ہر ایک آدمی میرے پاس اَپنا بَیل اَور اَپنی بھیڑ لائے۔ اَور

اُس پر ذبح کرے اَور کھائے اَور خُون سمیت کھا کر خُداوند کا گُنہگار نہ ہو۔ تب لوگوں میں سے ہر ایک اُس رات کو اَپنا بَیل اُس کے پاس لایا۔ اَور وہاں ذبح کِیا۔۵ اَور ساؤل نے ۳۵
خُداوند کے لِئے ایک مذبح بنایا۔ اَور یہ پہلا مذبح تھا جو اُس نے خُداوند کے لِئے بنایا۔۵ اَور ساؤل نے کہا۔ آؤ۔ ہم رات کو ۳۶
فلسطینیوں کا تعاقب کریں۔ اَور صُبح کی روشنی تک اُن کو لُوٹیں اَور اُن میں سے ایک مَرد کو بھی نہ چھوڑیں۔ تو اُنہوں نے کہا۔ جو تیری نظر میں اچھّا ہو سو کر۔ تب کاہن بولا۔ آؤ۔ یہاں پر ہم خُدا کے آگے حاضر ہوں۔۵ اَور ساؤل نے خُدا سے پُوچھا۔ کیا مَیں ۳۷
فلسطینیوں کے پیچھے نیچے اُتروں؟ کیا تُو اُنکو اِسرائیل کے ہاتھ میں دے دیگا؟ سو اُس نے اُس دِن اُسے کُچھ جواب نہ دیا۔۵ تب ۳۸
ساؤل نے کہا۔ اَے تُم جو لوگوں کے سردار ہو اسب یہاں آؤ اَور تحقیق کرو۔ اَور دیکھو۔ کہ آج کس نے گُناہ کیا ہے؟۵ زِندہ خُداوند ۳۹
کی قسم جس نے اِسرائیل کو مخلصی دی۔ اگر میرے بیٹے یونا تان نے کیا۔ تو وہ ضرور مارا جائے گا۔ مگر لوگوں میں سے کسی نے اُس کو جواب نہ دیا۔۵ تب اُس نے سارے بنی اِسرائیل سے کہا ۴۰
کہ تُم ایک طرف ہو۔ اَور مَیں اَور میرا بیٹا یونا تان دُوسری طرف ہو۔ تو لوگوں نے کہا۔ جو کُچھ تیری نظر میں اچھا ہے تو کر۔۵ اَور ساؤل ۴۱
نے خُداوند سے دُعا مانگی۔ کہ اَے اِسرائیل کے خُدا۔ تُو نے آج اَپنے خادِم کو جواب کیوں نہیں دیا۔ اَے خُداوند اِسرائیل کے خُدا۔ اگر قصُور میرا یا میرے بیٹے کا ہے تو اُوریم ظاہر کر۔ اَور اگر تیری قوم اِسرائیل قصُور وار ہے تو تُمیم ظاہر کر۔ تب یونا تان اَور ساؤل پکڑے گئے اَور لوگ بچ گئے۔۵ تب ساؤل نے کہا۔ ۴۲
کہ میرے اَور میرے بیٹے یونا تان کے درمیان قُرعہ ڈالو۔ تو یونا تان پکڑا گیا۔۵ تب ساؤل نے یونا تان سے کہا۔ مجھے بتا ۴۳
کہ تُو نے کیا کیا ہے؟ تو یونا تان نے اُسے بتایا اَور کہا۔ کہ مَیں نے اُس عَصا کی نوک سے جو میرے ہاتھ میں تھا ذرا سا شہد

۴۴ چکھا۔ سو دیکھ۔ مَیں مرنے کے لئِے حاضِر ہُوں۔ شاؤُل نے کہا۔ خُدا اَیسا ہی کرے اَور اِس سے بھی زیادہ کرے۔ کیونکہ اَے
۴۵ یُوناتان! تجھے ضرور مرنا ہوگا۔ تب لوگوں نے شاؤُل سے کہا کیا یُوناتان مر جائے جِس نے اَیسی بڑی رہائی اِسرائیل کو دی؟ ہرگز نہیں۔ زِندہ خُداوند کی قسم۔ کہ اُس کے سر کا ایک بال بھی زمین پر نہ گرے گا۔ کیونکہ اُس نے آج خُدا کے ساتھ کام کیا
۴۶ سو لوگوں نے یُوناتان کو بچایا۔ اَور وہ نہ مارا گیا۔ اَور شاؤُل فِلِسطینیوں کی طرف سے مُڑا۔ اَور فِلِسطینی اَپنے مقام کو چلے گئے۔
۴۷ اَور شاؤُل نے اِسرائیل پر اَپنی سلطنت قائم کی۔ اَور اَپنے سب دُشمنوں سے جو اُس کے اِردگرد تھے۔ موآبیوں سے اَور بنی عمون سے اَور ادومیوں سے اَور صُوبہ کے بادشاہ سے اَور فِلِسطینیوں سے لڑائی کی۔ اَور جہاں کہیں وہ پھرا غالب
۴۸ آیا۔ اَور اُس نے بہادری کی۔ اَور عمالیقیوں کو مارا۔ اَور
۴۹ اِسرائیل کو اُن غارت کرنے والوں کے ہاتھ سے چھڑایا۔ اَور شاؤُل کے یہ بیٹے تھے۔ یُوناتان اَور یِشوِی اَور مَلکی شُوع۔ اَور اُس کی دو بیٹیوں کے نام یہ تھے۔ پہلوٹی کا نام میرب اَور چھوٹی کا نام
۵۰ مِیکل تھا۔ اَور شاؤُل کی بیوی کا نام اَخی نُوعم بِنت اَخی مَعص تھا۔ اَور اُس کے لشکر کے سردار کا نام اَبنیر جو شاؤُل کے چچا
۵۱ نیر کا بیٹا تھا۔ اَور شاؤُل کا باپ قِیش اَور اَبنیر کا باپ نیر
۵۲ اَبی ایل کے بیٹے تھے۔ اَور شاؤُل کے تمام ایّام میں فِلِسطینیوں سے سخت لڑائی رہی۔ اَور شاؤُل جب کِسی زور آور یا بہادر مرد کو دیکھتا تو اُسے اَپنے پاس رکھ لیتا تھا۔

## باب ۱۵

شاؤُل کی نافرمانی۔

۱ اَور سمُوئیل نے شاؤُل سے کہا۔ کہ خُداوند نے مجھے بھیجا تاکہ تجھے مسح کروں کہ تُو اُس کی قوم اِسرائیل پر بادشاہ
۲ ہو۔ اَور اَب خُداوند کا قول سُن۔ ربّ الافواج یُوں فرماتا ہے۔ مجھے یاد ہے۔ کہ عمالیق نے اِسرائیل سے کیا کِیا۔ جب وہ مِصر سے نکلے تو راہ میں وہ کیسے اُن کے خِلاف کھڑا ہُوا۔ سو اَب تُو جا ۳
اَور عمالیق کو مار۔ اَور سب کچھ جو اُن کا ہے تلف کر۔ اَور اُن سے درگذر نہ کر بلکہ مردوں اَور عورتوں اَور لڑکوں اَور شیرخواروں اَور بیلوں اَور بھیڑوں اَور اُونٹوں اَور گدھوں کو قتل کر۔ تب ۴
شاؤُل نے لوگوں کو فراہم کیا اَور طیلائم میں اُن کا شُمار کیا۔ سو وہ دو لاکھ پیادے اَور یہُوداہ کے دس ہزار آدمی تھے۔
اَور شاؤُل عمالیق کے شہر کے نزدیک آیا۔ اَور وادی میں کمین لگائی ۵
اَور شاؤُل نے قینیوں سے کہا۔ تُم جاؤ۔ روانہ ہو اَور عمالیقیوں ۶ کے درمیان سے نِکل جاؤ۔ تاکہ مَیں تُم کو اُن کے ساتھ ہلاک نہ کرُوں۔ کیونکہ تُم نے تمام بنی اِسرائیل کے ساتھ جب وہ مِصر سے نکلے مہربانی کی تھی۔ تب قینی عمالیقیوں کے درمیان سے نِکل گئے۔
اَور شاؤُل نے عمالیقیوں کو حویلہ سے لے کر شُور کی حد تک جو مِصر کے ۷ سامنے ہے مارا۔ اَور عمالیقیوں کے بادشاہ اَجج کو زِندہ پکڑا۔ ۸
اَور اُس کے تمام لوگوں کو تلوار کی دھار سے قتل کیا۔ مگر شاؤُل اَور ۹ لوگوں نے اَجج کو اَور اچھی بھیڑ بکریوں اَور گائے بیلوں اَور موٹے بچھڑوں اَور برّوں کو اَور جو کچھ اچھا تھا بچائے رکھا اَور تلف کرنا نہ چاہا۔ لیکن ہر ایک چیز کو جو ناقص اَور نکمّی تھی تلف کر دیا۔

شاؤُل کی سزا۔

تب خُداوند سمُوئیل سے ہمکلام ہُوا اَور کہا۔ ۱۰
مجھے افسوس ہے کہ مَیں نے شاؤُل کو بادشاہ قائم کیا کیونکہ وہ ۱۱ میری پیروی سے پھر گیا۔ اَور میرے حُکم پر کاربند نہیں ہُوا۔ تب سمُوئیل غمگین ہُوا۔ اَور ساری رات خُداوند کے آگے چِلّایا۔
پھر سمُوئیل سویرے اُٹھا۔ کہ شاؤُل سے صُبح کے وقت ملے۔ تو ۱۲ سمُوئیل کو خبر دی گئی اَور کہا گیا۔ کہ شاؤُل کرمِل کو آیا۔ اَور اَپنے لئِے ایک ستُون نصب کیا۔ اَور پھرا۔ اَور گذرتا ہُوا جلجال میں جا اُترا۔ اَور سمُوئیل شاؤُل کے پاس آیا۔ اَور دیکھو وہ غنیمت کی اچھی چیزوں سے جو اُس نے عمالیقیوں سے لُوٹی تھیں۔ خُداوند

۱۳ کے لِئے سوختنی قُربانی چڑھا رہا تھا۔ جب سموئیل ساؤل کے پاس
آیا۔ تو ساؤل نے اُس سے کہا۔ خُداوند کی طرف سے تُو مُبارک
۱۴ ہو۔ مَیں خُداوند کا حکم بجا لایا ہُوں۔ سموئیل نے کہا۔ تو پھر یہ
آواز کیا ہے؟ بھیڑوں کی آواز جو میرے کان میں آتی ہے اور
۱۵ بَیلوں کی آواز جو مَیں سُنتا ہُوں۔ ساؤل نے کہا۔ وہ اُن کو عمالیقیوں
سے لائے ہیں۔ کیونکہ لوگوں نے اچھی بھیڑ بکریوں اور گائے بَیلوں
کو بچائے رکھّا۔ تاکہ خُداوند تیرے خُدا کے آگے قُربانی کریں۔ پر
۱۶ باقیوں کو ہم نے قتل کِیا۔ تب سموئیل نے ساؤل سے کہا۔
بس کر جو کچھ خُداوند نے آج کی رات مجھ سے کہا۔ مَیں تجھ کو
۱۷ بتاؤں۔ تو ساؤل نے کہا بتا۔ سموئیل نے ساؤل سے کہا۔
جب تُو اپنی ہی نظر میں حقیر تھا۔ تو تُو اسرائیل کے قبائل کا
سردار بنایا گیا۔ اور خُداوند نے اسرائیل پر بادشاہ ہونے کے
۱۸ لِئے تجھے مسح کِیا۔ اور خُداوند نے تجھے ایک راہ میں بھیجا اور
تجھ سے کہا۔ جا اور گنہگار عمالیقیوں کو ہلاک کر۔ اور اُن کو قتل کر۔
۱۹ یہاں تک کہ وہ فنا ہو جائیں۔ پس تُو نے خُداوند کی کیوں نہ سُنی؟
اور تُو لُوٹ کی طرف مائل ہُؤا۔ اور تُو نے خُدا کی نگاہ میں بدی کی۔
۲۰ تب ساؤل نے سموئیل سے کہا۔ مَیں نے تو خُداوند کی سُنی اور اُس
راہ میں گیا جس میں مجھے خُداوند نے بھیجا۔ اور عمالیقیوں کے
بادشاہ اجج کو لے آیا ہُوں۔ اور عمالیقیوں کو مَیں نے ہلاک کِیا۔
۲۱ مگر لوگوں نے لُوٹ میں سے بھیڑ بکریاں اور گائے بَیل جن کو
تلف کرنا تھا یعنی اچھے اچھے بچائے رکھّے۔ تاکہ جلجال میں خُداوند
تیرے خُدا کے سامنے قُربانی کریں۔
۲۲ تو سموئیل نے کہا۔

کیا خُداوند کو قُربانیاں اور ذبیحے اُتنے پسند ہیں
جتنی خُداوند کے کلام کی شنوائی؟
دیکھ اطاعت قُربانی سے بہتر ہے۔
شنوائی مینڈھوں کی چربی سے افضل ہے۔

۲۳ بغاوت اور جادُوگری کے گُناہ برابر ہیں
اور سرکشی بُتوں کی پُوجا کی مانند ہے
اب چونکہ تُو نے کلامِ خُداوند کو رد کر دیا ہے۔
خُداوند نے بھی تجھ کو بادشاہت سے رد کر دیا۔

۲۴ ساؤل نے سموئیل سے کہا کہ مَیں نے گُناہ کِیا کیونکہ خُداوند کے حکم اور
تیری بات کی نافرمانی کی۔ کیونکہ مَیں لوگوں سے ڈرا اور اُن کی سُنی۔
۲۵ اب میرے گُناہ کو مُعاف کر۔ اور میرے ساتھ واپس چل کہ ہم
خُداوند کے آگے سجدہ کریں۔ ۲۶ تب سموئیل نے ساؤل سے کہا
مَیں تیرے ساتھ نہیں جاؤنگا۔ کیونکہ تُو نے خُداوند کے کلام
کو رد کِیا ہے۔ اور خُداوند نے تجھ کو اسرائیل پر بادشاہ ہونے
سے رد کِیا ہے۔ ۲۷ اور سموئیل روانہ ہونے کے لِئے پھرا تو ساؤل
نے اُس کے جُبّہ کا دامن پکڑا۔ اور وہ چاک ہو گیا۔ ۲۸ تب سموئیل
نے اُس سے کہا۔ خُداوند نے تیری سلطنت اسرائیل پر سے
آج کے دن چاک کر دی۔ اور تیرے ہمسائے کو دے دی جو
تجھ سے بہتر ہے۔ ۲۹ اور وہ جو اسرائیل کی عظمت ہے جھُوٹ نہیں
بولے گا۔ اور نہ پشیمان ہوگا۔ کیونکہ وہ انسان نہیں کہ پشیمان ہو۔
۳۰ ساؤل نے کہا۔ مَیں نے گُناہ کِیا۔ پر میری قوم کے بُزرگوں کے سامنے
اور اسرائیل کے سامنے اِس وقت میری عزّت کر اور میرے
ساتھ واپس چل تاکہ مَیں خُداوند تیرے خُدا کو سجدہ کرُوں۔ ۳۱ تب
سموئیل ساؤل کے پیچھے مُڑا۔ اور ساؤل نے خُداوند کو سجدہ
کِیا۔ ۳۲ اور سموئیل نے کہا۔ عمالیقیوں کے بادشاہ اجج کو یہاں
میرے پاس لاؤ۔ تو اجج اُس کے پاس خُوش ہو کر آیا۔ اور اجج
کہنے لگا کہ یقیناً موت کی تلخی دُور ہو گئی۔ ۳۳ مگر سموئیل نے کہا۔
جس طرح تیری تلوار نے عورتوں کو بے اولاد کر دیا۔ اُسی طرح عورتوں
میں تیری ماں بے اولاد کی جائیگی۔ اور سموئیل نے جلجال میں خُداوند
کے سامنے اجج کو ٹکڑے ٹکڑے کِیا۔ ۳۴ تب سموئیل رامہ کو روانہ ہُؤا
اور ساؤل اپنے گھر کو جبعہ ساؤل میں آیا۔ ۳۵ اور سموئیل پھر اپنی وفات

کے دن تک شاؤل کو دیکھنے نہ گیا۔ تو بھی سموئیل شاؤل کے لئے غم کھاتا رہا۔ کیونکہ خداوند پچھتایا تھا کہ شاؤل کو اسرائیل پر بادشاہ بنایا +

## باب ۱۶

**داؤد کا مسح**

۱ اور خداوند نے سموئیل سے کہا۔ تو شاؤل پر کب تک ماتم کرے گا؟ حالانکہ میں نے اُس کو اسرائیل کی بادشاہت سے رد کیا ہے۔ پس تو اپنا سینگ تیل سے بھر۔ اور آ۔ کہ میں تجھے بیت لحم کے یسی کے پاس بھیجتا ہوں۔ کیونکہ میں نے اُس کے بیٹوں میں سے ایک کو اپنے لئے بادشاہ ٹھہرایا ہے۔ ۲ سموئیل نے کہا۔ میں کیسے جاؤں۔ کیونکہ اگر شاؤل نے سُنا تو مجھے قتل کر دے گا۔ خداوند نے کہا۔ تو ایک بچھڑا اپنے ساتھ لے۔ اور کہہ۔ کہ میں خداوند کے لئے ذبیحہ ۳ ذبح کرنے جاتا ہوں۔ اور اپنے ذبیحے پر یسی کی دعوت کر اور میں تجھے بتاؤں گا کہ تجھے کیا کرنا ہوگا۔ اور جس کا نام ۴ میں تجھ کو بتاؤں۔ تو اُس کو میرے لئے مسح کر۔ تب سموئیل نے خداوند کے حکم کے مطابق کیا۔ اور بیت لحم میں آیا۔ اور شہر کے بزرگ اُس کے ملنے کے لئے کانپتے ہوئے ۵ آئے اور کہا۔ کیا تیرا آنا صلح سے ہے؟ اُس نے کہا میں صلح سے آیا ہوں۔ تاکہ خداوند کیلئے قربانی کروں۔ پس تم اپنے آپ کو پاک کرو۔ اور میرے ساتھ قربانی گذراننے کے لئے آؤ۔ اور اُس نے یسی اور اُس کے بیٹوں کو پاک کیا۔ اور انہیں ۶ قربانی پر بُلایا۔ جب وہ آئے۔ اُس نے الی آب کو دیکھا تو اپنے دل میں کہا۔ یقیناً خداوند کا ممسوح اُس کے سامنے آیا۔ ۷ پر خداوند نے سموئیل سے کہا۔ کہ تو اُس کی شکل اور اُس کے قد کی لمبائی کا لحاظ نہ کر۔ کیونکہ میں نے اُس کو ناپسند کیا۔ میں انسان کی شکل کے مطابق فیصلہ نہیں کرتا ہوں اِس لئے کہ انسان اُن چیزوں کو دیکھتا ہے جو نظر آتی ہیں۔ لیکن خداوند دل کی طرف دیکھتا ہے۔ ۸ تب یسی نے ابی نا داب کو بُلایا۔ اور اُسکو سموئیل کے سامنے پیش کیا۔ تو اُس نے کہا۔ خداوند نے اِس کو بھی پسند نہیں کیا۔ ۹ پھر یسی نے شمّہ کو پیش کیا۔ تو اُس نے کہا۔ اِس کو بھی خداوند نے پسند نہیں کیا۔ ۱۰ تو یسی نے اپنے ساتوں بیٹوں کو سموئیل کے سامنے پیش کیا۔ تو سموئیل نے کہا۔ اِن میں سے خداوند نے کسی کو پسند نہیں کیا۔ ۱۱ پھر سموئیل نے یسی سے کہا کیا تیرے سب لڑکے یہی ہیں؟ تو اُس نے کہا۔ کہ سب سے چھوٹا باقی ہے۔ اور وہ بھیڑ بکریاں چراتا ہے۔ تو سموئیل نے یسی سے کہا۔ آدمی بھیج کہ اُس کو ہمارے پاس لائے۔ کیونکہ ہم دسترخوان پر نہ بیٹھیں گے۔ جب تک وہ یہاں پر نہ آ جائے۔ ۱۲ تب اُس نے بُلا بھیجا اور وہ اُس کو لایا۔ اور وہ سُرخ رنگ خوش چشم اور دیکھنے میں اچھا تھا۔ تو خداوند نے کہا۔ اُٹھ اُس کو مسح کر۔ کیونکہ یہ وُہی ہے۔ ۱۳ تب سموئیل نے تیل کا سینگ لے کر اُس کے بھائیوں کے درمیان اُس کو مسح کیا۔ تو اُس دن سے آگے کو رُوح خداوند کا داؤد پر نزول ہُوا۔ اور سموئیل اُٹھا اور رامہ کو روانہ ہُوا۔

۱۴ اور خداوند کی رُوح شاؤل سے جُدا ہوئی۔ اور خداوند کی طرف سے ایک بد رُوح اُس کو ستانے لگی۔ ۱۵ تب ملازموں نے شاؤل سے کہا۔ دیکھ۔ ایک بد رُوح خدا کی طرف سے تجھے ستاتی ہے۔ ۱۶ پس ہمارا آقا اپنے خادموں کو جو تیرے سامنے ہیں حکم کرے۔ کہ ایک ایسے مرد کی تلاش کریں۔ جو بربط بجانے میں ہنرمند ہو۔ تاکہ جس وقت بد رُوح خدا کی طرف سے تجھ پر چڑھے تو وہ اپنے ہاتھ سے بجائے اور تو بحال ہو جائے۔ ۱۷ تب شاؤل نے اپنے ملازموں سے کہا۔ کہ ایک اچھا بجانے والا آدمی میرے لئے ڈھونڈو۔ اور اُس کو میرے پاس لاؤ۔ ۱۸ تو درباریوں میں سے ایک نے جواب میں کہا۔ میں نے

بنایا تھا۔جس نے اسرائیل سے بدی کروائی تھی مذبح کو
اور اونچی جگہ دونوں کو تمام ڈھا دیا۔اور اونچی جگہ کو جلا دیا۔
۱۶ اور روند کر خاک کر دیا۔اور کھمبوں کو جلایا ۞ اور یوشیاہ پھرا
تو اُس نے قبریں دیکھیں جو پہاڑ پر تھیں۔تو اُس نے آدمی بھیج
کر قبروں سے ہڈیاں نکلوائیں۔اور مذبح پر اُن کو جلایا۔
اور اُسے نجس کیا۔خداوند کے قول کے مطابق جو مردِ خدا نے کہا
۱۷ تھا جس نے اِن سب باتوں کی پیشین گوئی کی تھی ۞ پھر اُس نے
کہا۔کہ یہ کس کی یادگار ہے جو میں دیکھتا ہوں؟ سو شہر کے لوگوں
نے اُسے کہا۔کہ یہ اُس مردِ خدا کی قبر ہے جو یہوداہ سے آیا۔
اور اُن کاموں کی پیشینگوئی کی تھی جو تُو نے بیت ایل کے مذبح
۱۸ سے کئے ۞ تو اُس نے کہا۔اُسے چھوڑ دو۔کوئی اُسکی ہڈیوں کو نہ
ہلائے۔سو اُنہوں نے اُسکی ہڈیوں کو اور اُس نبی کی ہڈیوں کو جو
۱۹ سامرہ سے آیا تھا رہنے دیا ۞ اور اُن سب اونچی جگہوں کے مندروں
کو بھی جو سامرہ کے شہروں میں تھے جنہیں اسرائیل کے بادشاہوں
نے خداوند کو غصہ دلانے کے لئے بنایا تھا یوشیاہ نے دُور
کیا۔اور اُن سے وُہی کیا جو اُس نے بیت ایل میں کیا تھا ۞
۲۰ اور اونچی جگہوں کے سب کاہنوں کو جو وہاں تھے اُس نے
مذبحوں پر ذبح کیا۔اور آدمیوں کی ہڈیاں اُن پر جلائیں۔اور
وہ یروشلیم کو واپس آیا ۞

۲۱ اور بادشاہ نے سب لوگوں کو حکم دے کر کہا۔کہ خداوند
اپنے خدا کے لئے فسح عمل میں لاؤ۔جس طرح کہ اِس عہد کی کتاب
۲۲ میں لکھا ہوا ہے ۞ اور قاضیوں کے زمانے سے لے کر جو
اسرائیل کی عدالت کرتے تھے۔اور شاہانِ اسرائیل اور شاہانِ
۲۳ یہوداہ کے سب ایام میں ایسی فسح نہ ہوئی تھی ۞ جیسی کہ
یوشیاہ کے اٹھارھویں برس میں یروشلیم میں خداوند کے
۲۴ لئے فسح کی گئی ۞ اور ایسا ہی ساحروں کو اور افسوں گروں
اور مورتوں اور بتوں اور سب مکروہات کو جو یہوداہ کے
ملک اور یروشلیم میں تھیں یوشیاہ نے دفع کیا۔تاکہ وہ شریعت
کے کلام کو قائم کرے جو اُس کتاب میں لکھا ہوا تھا۔جو خلقیاہ
کاہن نے خداوند کے گھر میں پائی ۞ اور اُس سے پہلے اُسکی مانند ۲۵
کوئی بادشاہ نہ ہوا جس نے اپنے سارے دل سے اور اپنی
ساری جان سے اور اپنی ساری طاقت سے موسیٰ کی تمام شریعت
کے مطابق خداوند کی طرف اپنا دھیان لگایا ہو۔اور نہ اُسکے
بعد کوئی اُس کی مانند برپا ہوا ۞ لیکن خداوند اپنے بڑے غصے ۲۶
سے نہ پھرا جس سے وہ یہوداہ پر غضبناک ہوا بباعث اُس سب کچھ کے
جس سے منسی نے اُسکو غصہ دلایا تھا ۞ اور خداوند نے کہا۔کہ ۲۷
میں یہوداہ کو بھی اپنے چہرے سے دور کرونگا۔جیسا کہ میں نے اسرائیل کو
دُور کیا۔اور اِس شہر یروشلیم کو جسکو میں نے چُنا اور اُس گھر کو جسکے حق میں
میں نے کہا کہ میرا نام وہاں ہوگا رد کروں گا ۞

**یوشیاہ کی موت۔**

اور یوشیاہ کا باقی احوال اور جو کچھ اُس ۲۸
نے کیا۔کیا یہ یہوداہ کے بادشاہوں کی تواریخ کی کتاب میں مندرج
نہیں؟ ۞ اور اُس کے ایام میں شاہِ مصر نکو فرعون شاہِ اشور پر ۲۹
دریائے فرات تک حملہ آور ہوا۔اور یوشیاہ بادشاہ اُس کا سامنا
کرنے کو نکلا۔اور اُس نے اُسے دیکھتے ہی مجدو میں قتل کیا ۞ اور ۳۰
اُس کے ملازم اُس کی نعش کو گاڑی میں رکھ کر مجدو سے یروشلیم میں
لائے۔اور اُس کی قبر میں اُس کو دفن کیا۔تو ملک کے لوگوں نے
یوآخز بن یوشیاہ کو لے کر مسح کیا۔اور اُس کے باپ کی جگہ
اُس کو بادشاہ بنایا ۞

**یوآخز یہوداہ کا بادشاہ۔**

اور جس وقت یوآخز بادشاہ ہوا۔ ۳۱
وہ تیئیس برس کی عمر کا تھا۔اور اُس نے یروشلیم میں تین مہینے بادشاہی
کی۔اور اُس کی ماں کا نام حموطل تھا۔جو لبنہ کے رہنے والے
یرمیاہ کی بیٹی تھی ۞ اور اُس نے خداوند کے حضور بدی کی مطابق ۳۲
اُس سب کے جو اُس کے باپ دادا نے کیا تھا ۞ اور نکو فرعون ۳۳
نے ملکِ حمات کے ربلہ میں اُسے زنجیر سے باندھا۔تاکہ وہ

یرؔوشلیم میں بادشاہی نہ کرے۔ اَور مُلک پر ایک سَو قنطار ۳۴ چاندی اَور ایک قنطار سونا تاوان لگایا۔ اَور نکوفرعون نے اِلیاقیم بن یوسیاہ کو اُس کے باپ یوسیاہ کی جگہ بادشاہ مُقرر کیا۔ اَور اُس کا نام بدل کر یہویقیم رکھا۔ اَور یہوآخز کو ۳۵ پکڑ کے مِصر کو لے گیا۔ سو وہ وہاں مر گیا۔ اَور یہویقیم نے چاندی اَور سونا فرعون کو دیا۔ لیکن اُس نے فرعون کے حُکم سے چاندی دینے کے لئے مُلک پر خراج لگایا۔ اَور مُلک کے لوگوں سے خراج کے مُطابق چاندی اَور سونا لیا۔ تاکہ نکوفرعون کو دے۔

**یہویقیم یہوداہ کا بادشاہ۔**

۳۶ اَور جس وقت یہویقیم بادشاہ ہُوا وہ پچیس برس کی عُمر کا تھا۔ اَور اُس نے یرؔوشلیم میں گیارہ برس بادشاہی کی اَور اُس کی ماں کا نام زبودہ تھا۔ جو رومہ کے رہنے ۳۷ والے فِدایاہ کی بیٹی تھی۔ اَور اُس نے خُداوند کے حُضُور بدی کی۔ بہ مُطابق اُس سب کے جو اُس کے باپ دادا نے کیا تھا۔

## باب ۲۴

۱ اَور اُس کے ایام میں بابل کا بادشاہ نبوکدنضر چڑھ آیا اَور یہویقیم تین برس تک اُس کا خادِم رہا۔ تب پھر اُس نے ۲ اُس کے خلاف بغاوت کی۔ اَور خُداوند نے اُس پر کلدانیوں کے لیٹروں اَور ارام کے لُٹیروں اَور موآب کے لُٹیروں اَور بنی عمون کے لُٹیروں کو بھیجا۔ اُس نے اُن کو یہوداہ کے خلاف بھیجا تاکہ اُن کو ہلاک کریں۔ بہ مُطابق خُداوند کے قول کے جو اُس نے ۳ اپنے بندوں انبیاء کی زُبان سے فرمایا تھا۔ یہ یہوداہ کے خلاف خُداوند کے قول کے مُطابق تھا۔ کہ وہ منسّی کے گُناہوں اَور سب کُچھ کے باعث جو اُس نے کیا تھا۔ اُن کو اپنے سامنے ۴ سے دُور کر دے گا۔ اَور بے گُناہ خُون کے سبب جو اُس نے بہایا۔ کیونکہ اُس نے یرؔوشلیم کو بے گُناہ خُون سے بھر دیا خُداوند نے نہ چاہا کہ اُس کو مُعاف کرے۔ اَور یہویقیم کا باقی احوال اَور ۵ جو کُچھ اُس نے کیا۔ کیا یہ یہوداہ کے بادشاہوں کی تواریخ کی کتاب میں مندرج نہیں؟ اَور یہویقیم اپنے باپ دادا کے ساتھ سو ۶ گیا۔ اَور اُس کا بیٹا یہویاکین اُس کی جگہ بادشاہ ہُوا۔ اَور بعد اُس ۷ کے مِصر کا بادشاہ کبھی اپنے مُلک سے باہر نہ نکلا۔ کیونکہ شاہِ بابل نے مِصر کے دریا سے لے کر دریائے فرات تک سب کُچھ جو مِصر کے بادشاہ کا تھا لے لیا۔

**یہویاکین یہوداہ کا بادشاہ۔**

۸ اَور جس وقت یہویاکین بادشاہ ہُوا وہ اٹھارہ برس کی عُمر کا تھا۔ اَور اُس نے یرؔوشلیم میں تین مہینے بادشاہی کی۔ اَور اُس کی ماں کا نام نحشتا تھا۔ جو یرؔوشلیم کے رہنے والے اِلناتان کی بیٹی تھی۔ ۹ اَور اُس نے خُداوند کے حُضُور بدی کی۔ بہ مُطابق اُس سب کے جو اُس کے باپ دادا نے کیا تھا۔ ۱۰ اُس وقت شاہِ بابل نبوکدنضر کے خادِموں نے یرؔوشلیم پر چڑھائی کی۔ اَور شہر کا مُحاصرہ کر لیا۔ ۱۱ اَور شاہِ بابل نبوکدنضر بھی شہر پر آ پہنچا۔ جس وقت کہ اُس کے خادِم اُس کا مُحاصرہ کئے ہُوئے تھے۔ ۱۲ تب یہوداہ کا بادشاہ یہویاکین اَور اُس کی ماں اَور اُس کے مُلازم اَور اُس کے رئیس اَور اُس کے خواجہ سرائے باہر نکل کر شاہِ بابل کے پاس گئے۔ تو شاہِ بابل نے اپنی سلطنت کے آٹھویں برس میں اُسے گرفتار کیا۔ ۱۳ اَور اُس نے وہاں سے خُداوند کے گھر کے سب خزانے اَور بادشاہ کے گھر کے خزانے نکلوائے۔ اَور تمام سونے کے برتن جو اِسرائیل کے بادشاہ سُلیمان نے خُداوند کی ہیکل میں بنائے تھے توڑے جیسا کہ خُداوند نے فرمایا تھا۔ ۱۴ اَور وہ تمام یرؔوشلیم کو اَور سب سرداروں اَور دس ہزار رئیسوں کو اسیر کر کے لے گیا اَور سب پیشہ وروں اَور لوہاروں کو بھی نبوکدنضر اسیر کر کے لے گیا۔ اَور مُلک کے لوگوں کے مِسکینوں کے سوا وہاں کوئی باقی

۱۵ نہ رہا۔ اور وہ یہویاکین بادشاہ کو بابل میں اسیر کر کے لے گیا۔ اور بادشاہ کی ماں اور بادشاہ کی بیویوں اور اُس کے خواجہ سراؤں اور مُلک کے سب رئیسوں کو ۱۶ وہ یرُوشلیم سے بابل میں اسیر کر کے لایا۔ اور سب بہادر مَردوں کو جو سات ہزار تھے اور پیشہ وروں اور لوہاروں کو جو سب ایک ہزار دلیر جنگی مَرد تھے شاہِ ۱۷ بابل مُقیّد کر کے بابل میں لایا۔ اور شاہِ بابل نے یہویاکین کے چچے متنیاہ کو اُس کی جگہ بادشاہ بنایا۔ اور اُسکا نام بدل کر صِدقیاہ رکھا۔

۱۸ **صِدقیاہ یہُوداہ کا آخری بادشاہ۔** اور صِدقیاہ جس وقت بادشاہ ہُوا۔ اکیس برس کی عُمر کا تھا۔ اور اُس نے یرُوشلیم میں گیارہ برس بادشاہی کی۔ اور اُس کی ماں کا نام حمُوطل تھا۔ جو لبناہ کے رہنے والے یرمیاہ ۱۹ کی بیٹی تھی۔ اور اُس نے خُداوند کے حضُور بدی کی۔ ۲۰ بہ مُطابق اُس سب کے جو یہویقیم نے کیا۔ کیونکہ خُداوند کا غضب یرُوشلیم سے اور یہُوداہ سے نہ ہٹا۔ جب تک کہ اُس نے اُن کو اپنے سامنے سے دُور نہ کیا۔ اور صِدقیاہ نے شاہِ بابل کے خلاف بغاوت کی۔

## باب ۲۵

۱ اُس کی بادشاہی کے نویں برس کے دسویں مہینے کے دسویں دِن شاہِ بابل نبُوکدنضر اور اُس کے تمام لشکر نے یرُوشلیم پر چڑھائی کی اور اُس کے مُقابل ڈیرے لگائے۔ ۲ اور اُس کے گرد دمدمے باندھے۔ اور صِدقیاہ بادشاہ کے ۳ گیارھویں برس تک شہر زیرِ مُحاصرہ رہا۔ اور چوتھے مہینے کے نویں دِن میں شہر میں کال کی شدت ہوگئی اور مُلک کے لوگوں کے لئے روٹی نہ تھی۔ اور اُنہوں نے شہر کو توڑا۔ اور سب ۴ جنگی مَرد اُس دروازے کی راہ سے جو دو دیواروں کے درمیان بادشاہ کے باغ کے قریب تھا نکل کر بھاگ گئے۔ (اور کلدانی شہر کو گھیرے ہُوئے تھے) اور صِدقیاہ عرابہ کی راہ سے بھاگا۔ تب کلدانیوں کی فوج بادشاہ ۵ کے تعاقب میں گئی۔ اور یریحو کے میدان میں اُسے جا لیا۔ اور اُس کا تمام لشکر اُس سے جُدا ہو گیا تھا۔ تب ۶ اُنہوں نے بادشاہ کو پکڑا۔ اور اُسے شاہِ بابل کے پاس ربلہ میں لے گئے۔ اور اُس نے اُس پر فتویٰ دیا۔ اور ۷ اُس نے صِدقیاہ کے بیٹوں کو اُس کی آنکھوں کے سامنے ذبح کیا۔ اور اُس نے صِدقیاہ کی آنکھیں نکلوا ڈالیں۔ اور اُس کو پیتل کی دو زنجیروں سے باندھا۔ اور اُس کو بابل میں لایا۔

۸ **شہر اور ہیکل کی بربادی۔** اور شاہِ بابل نبُوکدنضر کے اُنیسویں برس کے پانچویں مہینے کے ساتویں دِن شاہِ بابل کا خادِم نبُوزرادان فوج کا سپہ سالار یرُوشلیم میں آیا۔ ۹ اور خُداوند کا گھر اور بادشاہ کا گھر اور یرُوشلیم کے تمام گھر جلا دیئے۔ اور سب بڑے آدمیوں کے گھر آگ سے جلا دیئے۔ ۱۰ اور کلدانیوں کی تمام فوج نے جو لشکر کے سپہ سالار کے ساتھ تھی یرُوشلیم کی دیواروں کو جو اُس کے گرد تھیں ڈھا دیا۔ ۱۱ اور تمام لوگوں کو جو شہر میں باقی رہے تھے اور بھاگنے والوں کو جو شاہِ بابل کی طرف بھاگ گئے تھے اور تمام جماعت کو نبُوزرادان فوج کا سپہ سالار اسیر کر کے لے گیا۔ ۱۲ اور فوج کے سپہ سالار نے مُلک کے مسکینوں میں سے انگُور لگانے والوں اور کھیتی کرنے والوں کو چھوڑ دیا۔ ۱۳ اور پیتل کے ستُونوں کو جو خُداوند کے گھر میں تھے اور چوکیوں اور پیتل کے بحیرہ کو جو خُداوند کے گھر میں تھا کلدانیوں نے

۱۴ توڑا۔ اور پیتل کو بابل میں اُٹھا لے گئے۔ اور دیگیں اور چمچے اور پیالے اور تھالیاں اور سب پیتل کے برتن جو وہاں کام آتے تھے ۱۵ لے لئے۔ اور انگیٹھیاں اور گلگیر جو سونے کے تھے۔ وہ سونا اور جو چاندی کے ۱۶ تھے وہ چاندی فوج کے سپہ سالار نے لے لی۔ اور اُس نے دونوں ستون اور بحیرہ اور کرسیاں جو سلیمان نے خداوند کے گھر کے لئے بنوائی تھیں لے لیں۔ اور اُن برتنوں کا پیتل ۱۷ بے وزن تھا۔ اور ایک ستون کا طول اٹھارہ ہاتھ تھا۔ اور اُس کے اوپر پیتل کا ٹوپ تھا۔ اور ٹوپ پانچ ہاتھ اونچا تھا۔ اور ٹوپ پر اُس کے گرداگرد جالیاں اور انار سب پیتل کے تھے۔ اور ایسا ہی دوسرا ستون بمعہ اپنی جالی کے ۱۸ تھا۔ اور فوج کے سپہ سالار نے سردار کاہن سرایاہ اور ۱۹ دوسرے کاہن صفنیاہ اور تین دربانوں کو پکڑ لیا۔ اور اُس نے شہر میں سے ایک خواجہ سرائے کو جو جنگی آدمیوں پر مامور تھا اور پانچ آدمی جو بادشاہ کے سامنے موجود رہتے تھے۔ اور جو شہر میں پائے گئے۔ اور لشکر کے رئیس کے کاتب کو جو ملک کے لوگوں کو جمع کرتا تھا۔ اور ملک کے لوگوں ۲۰ میں سے ساٹھ آدمی جو شہر میں پائے گئے پکڑے۔ نبوزرادان فوج کے سپہ سالار نے اُن کو پکڑا اور اُن کو شاہِ بابل کے ۲۱ پاس ربلہ میں لے گیا۔ تو شاہِ بابل نے اُن کو مارا اور حمات کے ملک کے ربلہ میں اُن کو قتل کیا۔ سو یہوداہ اپنی سرزمین ۲۲ سے جلاوطن ہوا۔ اور یہوداہ کی سرزمین میں لوگوں میں سے جو باقی رہے۔ جنہیں شاہِ بابل نبوکدنضر نے چھوڑ دیا۔ اُس نے اُن پر جدلیاہ بن اخیقام بن شافان کو حاکم مقرر کیا۔

۲۳ جب لشکر کے تمام رئیسوں نے اور اُن کے آدمیوں نے سُنا۔ کہ شاہِ بابل نے جدلیاہ کو حاکم مقرر کیا۔ تو وہ یعنی اسمٰعیل بن نتنیاہ اور یوحانان بن قاریح اور سرایاہ بن تنخومت ازنطوفہ اور یازنیاہ بن معکی اور اُنکے آدمی مصفہ میں جدلیاہ کے پاس آئے۔ ۲۴ اور جدلیاہ نے اُنکو اور اُنکے آدمیوں کو قسم دی اور اُنہیں کہا کہ کلدانیوں کی خدمت کرنے سے مت ڈرو۔ ملک میں بسو اور شاہِ بابل کی خدمت کرو۔ تو تمہارے لئے اچھا ہوگا۔ ۲۵ اور ساتویں مہینے میں اسمٰعیل بن نتنیاہ بن الیشاماع جو شاہی نسل سے تھا آیا۔ اور اُسکے ساتھ دس مرد تھے۔ تو اُنہوں نے جدلیاہ کو مارا تو وہ مر گیا۔ اور اُنہوں نے یہودیوں اور کلدانیوں کو بھی جو مصفہ میں اُسکے ساتھ تھے مارا۔ ۲۶ تب سب لوگ کیا چھوٹے کیا بڑے اور لشکر کے سردار اُٹھے اور مصر کو چلے گئے کیونکہ اُنہوں نے کلدانیوں سے خوف کھایا۔

۲۷ اور شاہِ یہوداہ یویاکین کی اسیری کے سینتیسویں برس کے بارھویں مہینے کے ستائیسویں دن ایسا ہوا کہ شاہِ بابل اویل مرودک نے اُسی سال میں جب وہ بادشاہ ہوا۔ شاہِ یہوداہ یویاکین کو سرفراز کیا۔ اور اُسے قید خانہ سے رہائی دی۔ ۲۸ اور اُس سے مہربانی کی باتیں کیں۔ اور اُس کے تخت کو اُن بادشاہوں کے تختوں سے جو اُس کے ساتھ بابل میں تھے اونچا کیا۔ ۲۹ اور اُس کے قید خانہ کے کپڑے بدلوائے۔ اور وہ اپنی زندگی کے سارے ایام میں اُس کے حضور ہمیشہ کھانا کھاتا رہا۔ ۳۰ اور اُس کی زندگی کے کل ایام میں ہر روز کے لئے بادشاہ کی طرف سے اِس کے لئے وظیفہ مقرر کیا گیا۔

# ۱-اخبار

**اخبار کی پہلی اور دوسری کتاب**

ابتدا میں یہ دو کتابیں ایک ہی کتاب پر مشتمل تھیں جو اخبارِ ایّام کہلاتی تھی۔ یونانی مترجمین نے ان کو پرالیپومنون۔ یعنی محذوفات کی پہلی اور دوسری کتاب کہا ہے۔ کیونکہ ان کا خیال تھا کہ ان میں اُن واقعات کا ذکر کیا گیا ہے جو سموئیل اور سلاطین کی کتابوں میں حذف کیے گئے ہیں۔ درحقیقت یہ "عہدِ عتیق کی کتابوں" کا ایک قسم کا ضمیمہ یا خلاصہ ہے۔ یعنی آدم سے لے کر کورش بادشاہ تک۔ جس نے عبرانیوں کو اپنے ملک میں واپس جانے کی اِجازت دی تھی۔

اِن کا مصنف کوئی لاوی سمجھا جاتا ہے۔ جو داؤد کے گھرانہ اور یہوداہ کی بادشاہی کی دینی تواریخ پیش کرتا اور شریعت کے احترام و اختلاف کا نتیجہ دکھاتا ہے۔

## باب ۱

**نسب نامۂ مُقدّمین**

۱-۴ آدم۔ شیت۔ انوش۔ قینان۔ مہللئیل۔ یارد۔ حنوک۔ متوشلح۔ لامک۔ نوح۔ سام۔ حام اور یافت۔

۵ بنی یافت۔ جومر۔ ماجوج۔ مادائی۔ یاوان۔ توبال۔ ماشک اور

۶-۷ تیراس۔ بنی جومر۔ اشکناز۔ ریفات اور توجرمہ۔ بنی یاوان الیشہ۔ ترسیس۔ کتیم اور رودانیم۔

۹ بنی حام۔ کوش۔ مصر۔ فوط اور کنعان۔ بنی کوش۔ سبا حویلہ۔ سبتا۔ رعما اور سبتکا۔ اور بنی رعما۔ سبا اور ددان۔

۱۰ اور کوش سے نمرود پیدا ہُوا۔ وہ زمین پر نہایت زور آور

۱۱ ہونے لگا۔ اور مصر سے لودیم اور عنامیم اور لہابیم اور نفتوحیم۔

۱۲ اور فتروسیم اور کسلوحیم پیدا ہوئے اور کفتوریم بھی جن سے

۱۳ فلستینی نکلے۔ کنعان سے اُس کا پہلوٹا صیدون اور حِت۔

۱۴-۱۵ اور یبوسی اور اموری اور جرجاسی۔ اور حوی اور عرقی اور

۱۶ سینی۔ اور اروادی اور صماری اور حماتی پیدا ہوئے۔

۱۷ بنی سام۔ عیلام۔ اشور۔ ارفکسد۔ لود۔ ارام اور بنی

۱۸ ارام۔ عوض۔ حول۔ جاتر اور مش۔ اور ارفکسد سے شالح پیدا ہُوا۔

۱۹ اور شالح سے عابر پیدا ہُوا۔ اور عابر کے دو بیٹے پیدا ہوئے۔ پہلے کا نام فالج تھا کیونکہ اُسکے ایام میں زمین تقسیم کی گئی۔ اور اُس کے بھائی

۲۰ کا نام یقطان تھا۔ اور یقطان سے الموداد اور شالف اور

۲۱ حضرموت اور یارح۔ اور ہدورام اور اوزال اور دِقلہ۔

۲۲-۲۳ اور عوبال اور ابی مائیل اور سبا۔ اور اوفیر اور حویلہ اور یوباب پیدا ہوئے۔ یہ سب بنی یقطان تھے۔

۲۴-۲۶ سام۔ ارفکسد۔ شالح۔ عابر۔ فالج۔ رعو۔ سروج۔ ناحور۔

۲۷-۲۸ تارح۔ ابرام یعنی ابراہیم۔ بنی ابراہیم۔ اِسحاق اور اِسماعیل۔

۲۹ اور اُن کی پُشتیں یہ ہیں۔

اِسماعیل کا پہلوٹا نبایوت۔ اور قیدار اور ادبئیل اور

۳۰-۳۱ مبسام۔ مشماع اور دومہ۔ مسا۔ حدد اور تیما۔ یطور۔ نافیش اور قدمہ۔ یہ بنی اسماعیل ہیں۔

۳۲ اور ابراہیم کی مدخولہ قطورہ کی اولاد۔ اُس سے زمران اور یقسان اور مدان اور مدیان اور اِسباق اور سوخ پیدا ہوئے۔

اور بنی یقسان۔ سبا اور ددان اور بنی ددان۔ اشوریم اور

۳۳ بلُوہ شیم اور لِوُّمیم ○ اور بنی مِدیان - عیفہ اور عافر اور حنوک
اور اَبی داع اور اِلداعہ - یہ سب بنی قطُورہ ہیں ○
۳۴ اور اَبرہام سے اِضحاق پَیدا ہُؤا - بنی اِضحاق - عیسَو
اور اِسرائیل ○
۳۵ بنی عیسَو - اِلی فاز - رعُوئیل - یعُوش - یعلام اور قورح ○
۳۶ بنی اِلی فاز - تیمان - اومار - صفی - جعتام - قناز - اور عمالیق
۳۷ جو تمنع سے تھا ○ بنی رعُوئیل - نخت - زارح - سمّہ اور
۳۸ مِزّہ ○ بنی شعیر - لوطان - سوبال - صبعون - عنہ - دِیشون -
۳۹ اصر اور دِیشان ○ بنی لوطان - حوری اور ہومام - اور لوطان
۴۰ کی بہن تمنع تھی ○ بنی سوبال - علیان - مانحت - عیبال
۴۱ سفی اور اونام - اور بنی صبعون اَیَّہ اور عنہ ○ عنہ کا بیٹا
دِیشون - اور بنی دِیشون - حمران - اِشبان - یِتران اور کِران ○
۴۲ بنی اصر - بِلہان - زعوان اور عقان - بنی دِیشان - عوض
اور اران ○
۴۳ اور پیشتر اس کے کہ بنی اسرائیل میں کسی بادشاہ
نے سلطنت کی - مُلکِ ادوم میں یہ بادشاہ ہُوئے - بالع
۴۴ بن بعور جس کے شہر کا نام دِنہابہ تھا ○ اور بالع مرگیا - تو اُس
۴۵ کے بعد بُصرہ سے یوباب بن زارح بادشاہ ہُؤا ○ اور یوباب
۴۶ مرگیا - تو اُسکے بعد تیمان کے علاقہ سے حُوشام بادشاہ ہُؤا ○ اور
حُوشام مرگیا - تو اُسکے بعد ہدد بن بدد بادشاہ ہُؤا - جس نے موآب
کے میدان میں مِدیان کو شکست دی - اور جِسکے شہر کا نام عویت
۴۷ تھا ○ اور ہدد مرگیا - تو اُسکے بعد مسریقہ سے سملہ بادشاہ ہُؤا ○
۴۸ اور سملہ مرگیا - تو اُسکے بعد رحوبوت سے جو دریا کے قریب ہے
۴۹ ساؤل بادشاہ ہُؤا ○ اور ساؤل مرگیا - تو اُسکے بعد بعل حانان
۵۰ بن عکبور بادشاہ ہُؤا ○ اور بعل حانان مرگیا - تو اُسکے بعد ہدد
بادشاہ ہُؤا - جس کے شہر کا نام فاعی تھا - اور جس کی بیوی کا نام
۵۱ مہیطب ایل تھا جو مطرِد بنت مے ذہب کی بیٹی تھی ○ اور
ہدد مرگیا - تو ادوم میں رئیس حکمران ہُوئے - رئیس تمنع - رئیس
علوہ - رئیس یتیت ○ رئیس اُہلی بامہ - رئیس ایلہ - رئیس فینون ○ ۵۲
رئیس قناز - رئیس تیمان - رئیس مبصار ○ رئیس مجدی ایل - ۵۳ ۵۴
رئیس عیرام - یہ ادوم کے رئیس ہیں ○

# باب ۲

**نسب نامۂ اِسرائیل**

بنی اسرائیل یہ ہیں - رُوبن - شمعون ۱
لاوی - یہوداہ - اِشکار - زبولون ○ دان - یُوسف - بنیامین - ۲
نفتالی - جاد اور آشر ○

**نسب نامۂ یہوداہ**

بنی یہوداہ - عیر اور اونان اور سیلہ - یہ تینوں ۳
اُس کے لئے سُوع کی بیٹی سے جو کنعانی تھی پیدا ہُوئے - اور
یہوداہ کا پہلوٹھا عیر خداوند کی نگاہ میں شریر تھا - تو اُس نے اُسے
مار ڈالا ○ اور اُس کی بہو تمر سے اُس کے لئے فارص اور زارح ۴
پیدا ہُوئے - سو یہوداہ کے بیٹے کُل پانچ تھے ○ بنی فارص حصرون ۵
اور حامُول ○ اور بنی زارح - زمری - ایتان - ہیمان - کلکول اور ۶
دارع - یہ کُل پانچ تھے ○ زمری کا بیٹا کرمی - کرمی کا بیٹا عاکار ۷
جس نے اسرائیل کو دُکھ دیا - جب مخصُوص کی ہُوئی چیزوں میں
خیانت کی ○ اور ایتان کا بیٹا عزریاہ ○ اور بنی حصرون جو اُس ۸ ۹
کے لئے پیدا ہُوئے - یرحمی ایل اور رام اور کلوبائی ○ اور رام ۱۰
سے عمّی ناداب ہُؤا - اور عمّی ناداب سے بنی یہوداہ کا رئیس
نحسون ہُؤا ○ اور نحسون سے سلما ہُؤا - اور سلما سے بوعز ۱۱
ہُؤا ○ اور بوعز سے عوبید ہُؤا - اور عوبید سے یسّی ہُؤا ○ اور ۱۲ ۱۳
یسّی سے اُس کا پہلوٹھا اِلی آب ہُؤا - اور دُوسرا ابی ناداب -
اور تیسرا سمعا ○ اور چوتھا نتن ایل - اور پانچواں ردّائی ○ ۱۴
اور چھٹا اوصم - اور ساتواں داؤد ○ اور اُن کی بہنیں ضرویاہ ۱۵ ۱۶
اور ابی جائیل - اور بنی ضرویاہ - ابی شائی اور یوآب اور
عساہیل - تین ○ اور ابی جائیل سے عماسا پیدا ہُؤا - اور ۱۷

عمّاسا کا باپ یاتر اسمٰعیلی تھا ۰

۱۸ اور کالب بن حصرون کی بیوی عزوبہ تھی جس سے یریعوت پیدا ہوئی۔ اور یہ اُس کے بیٹے تھے۔ یاشر اور
۱۹ شوباب اور اردون ۰ اور عزوبہ مر گئی۔ تو کالب نے افرات
۲۰ سے بیاہ کیا۔ جس سے اُس کے لئے حور پیدا ہوا ۰ اور حور
۲۱ سے اوری ہوا۔ اور اوری سے بضل ایل ہوا ۰ پھر حصرون نے جلعاد کے باپ ماکیر کی بیٹی سے خلوت کی حالانکہ وہ ساٹھ برس کا تھا جب اُس نے اُس کو بیوی بنایا۔ تو اُس کے لئے
۲۲ اُس سے سجوب پیدا ہوا ۰ اور سجوب سے یائر ہوا۔ اور
۲۳ جلعاد کی سرزمین میں اُس کے تیئیس شہر تھے ۰ اور جشور اور ارام نے یائر کے شہروں کو بمعہ قنات اور اُس کے دیہات کے یعنی ساٹھ شہروں کو لے لیا۔ یہ سب جلعاد کے
۲۴ باپ ماکیر کے تھے ۰ اور حصرون کی موت کے بعد کالب نے افراتہ سے خلوت کی۔ اور حصرون کی ایک اور بیوی ابیاہ تھی۔ جس سے اُس کے لئے اشحور۔ تقوع کا باپ پیدا ہوا ۰

۲۵ اور یرحمی ایل حصرون کے پہلوٹے کے یہ بیٹے ہیں۔ رام
۲۶ پہلوٹا۔ پھر بونہ اور اورن اور اوصم اور اخیاہ ۰ اور یرحمی ایل کی ایک اور بیوی تھی جس کا نام عطارہ تھا۔ جو اونام کی ماں
۲۷ تھی ۰ اور رام یرحمی ایل کے پہلوٹے کے یہ بیٹے ہیں۔ معص اور
۲۸ یامین اور عاقر ۰ اور اونام کے بیٹے۔ شمّائی اور یاداع۔ اور شمّائی
۲۹ کے بیٹے۔ ناداب اور ابیشور ۰ اور ابیشور کی بیوی کا نام ابیخیل
۳۰ تھا۔ جس سے اُسکے لئے اخبان اور مولید پیدا ہوئے ۰ اور بنی ناداب
۳۱ سالد اور افائم۔ اور سالد بے اولاد مر گیا ۰ افائم کا بیٹا یشعی۔ یشعی
۳۲ کا بیٹا شیشان۔ شیشان کی بیٹی اخلائی ۰ اور شمّائی کے بھائی یاداع
۳۳ کے بیٹے۔ یاتر اور یوناتان۔ اور یاتر بے اولاد مر گیا ۰ اور یوناتان کے بیٹے۔ فالت اور زازا۔ بنی یرحمی ایل یہ تھے ۰

۳۴ شیشان کے بیٹے نہ تھے۔ مگر بیٹیاں تھیں۔ اور شیشان کا ایک مصری نوکر تھا جسکا نام یرحاع تھا ۰ اور شیشان نے اپنی ۳۵ بیٹی اپنے نوکر یرحاع کو بیاہ دی۔ تو اُس سے اُسکے لئے عتائی پیدا ہوا ۰ عتائی سے ناتان ہوا۔ ناتان سے زاباد ہوا ۰ زاباد سے افلال ۳۶ ۳۷ ہوا۔ افلال سے عوبید ہوا ۰ عوبید سے یاہو ہوا۔ یاہو سے عزریاہ ۳۸ ہوا ۰ عزریاہ سے خالص ہوا۔ خالص سے العاسہ ہوا ۰ العاسہ ۳۹ ۴۰ سے سسمائی ہوا۔ سسمائی سے سلوم ہوا ۰ سلوم سے یقمیاہ ہوا۔ یقمیاہ سے ۴۱ الیشاماع ہوا ۰

یرحمی ایل کے بھائی کالب کے بیٹے۔ میشاع اُس کا پہلوٹا ۴۲ جو زیف کا باپ ہے۔ اور حبرون کے باپ مریسہ کے بیٹے ۰ اور ۴۳ بنی حبرون۔ قورح اور تفوح اور راقم اور شماع ۰ اور شماع ۴۴ سے یرقعام کا باپ رحم پیدا ہوا۔ اور راقم سے سمّائی ہوا ۰ اور سمّائی کا بیٹا ماعون۔ اور ماعون بیت صور کا باپ تھا ۰ اور ۴۵ ۴۶ کالب کی مدخولہ عیفہ سے حاران اور موصا اور جازیز پیدا ہوئے۔ اور حاران سے یہدائی پیدا ہوا ۰ اور بنی یہدائی۔ راجم اور ۴۷ یوتام اور جیشان اور فالط اور عیفہ اور شاعف ۰ اور کالب ۴۸ کی مدخولہ معکہ سے شابر اور ترحنہ پیدا ہوئے ۰ اور مدمنہ کے ۴۹ باپ شاعف سے مکبینہ کا باپ شوا اور جبعا کا باپ پیدا ہوئے اور کالب کی بیٹی عکسا تھی ۰ بنی کالب یہ تھے۔ ۵۰

اور افراتہ کے پہلوٹے حور کے بیٹے یہ تھے۔ شوبال۔ قریت یعاریم کا باپ ۰ سلما بیت لحم کا باپ۔ حاریف بیت جادر ۵۱ کا باپ ۰ قریت یعاریم کے باپ شوبال کے بیٹے تھے۔ رآیا اور ۵۲ حصی مناحت ۰ اور قریت یعاریم کے یہ خاندان تھے یتری ۵۳ اور فوتی اور شماتی اور مشراعی۔ اُن سے صرعی اور اشتاولی نکلے ۰ اور بنی سلما۔ بیت لحم اور نطوفاتی اور عطروت بیت یوآب ۵۴ اور حصی مناحت اور صرعی ۰ اور یعبیص کے رہنے والے فقیہوں ۵۵ کے خاندان ترعاتی اور شمعاتی اور سوکاتی۔ اور یہ وہ قینی ہیں۔ جو ریکاب کے گھرانے کے باپ حمت سے نکلے ہیں ۰

## باب ۳

نسب نامۂ داؤد

۱ اور یہ داؤد کے بیٹے ہیں جو اُس کے لئے حبرون میں پیدا ہُوئے۔ اُس کا پہلوٹھا امنون یزرعیلی اخی نوعم سے۔ ۲ اور دُوسرا دانی ایل کرملی ابی جائل سے۔ اور تیسرا ابی سلوم معکہ سے جو جسور کے بادشاہ تلمائی کی بیٹی تھی۔ اور چوتھا ادونیاہ حجیت سے۔ ۳ اور پانچواں سفطیاہ ابی طال سے۔ اور چھٹا اتری عام اُس کی بیوی عجلہ سے۔ ۴ یہ چھ اُس کے لئے حبرون میں پیدا ہُوئے۔ جہاں اُس نے سات برس چھ مہینہ بادشاہی کی۔

۵ اور یرُوشلیم میں اُس نے تینتیس برس بادشاہی کی۔ اور اُس کے لئے یرُوشلیم میں یہ پیدا ہُوئے۔ سمعا اور شوباب اور ناتان اور سُلیمان۔ یہ چاروں عمی ایل کی بیٹی بتشاؔبع سے۔ ۶ اور یبحار ۷ اور الی شاماع اور الی فالط۔ اور نوجہ اور نافج اور یافیع۔ ۸ اور الی شاماع اور الی یاداع اور الی فالط۔ نَو۔ ۹ یہ سب داؤد کے بیٹے تھے۔ ماسوائے زنانِ مدخولہ کے بیٹوں کے۔ اور اُن کی بہن تامار تھی۔

۱۰ اور سُلیمان کا بیٹا رحبعام۔ اُس کا بیٹا ابی یاہ۔ اُس کا بیٹا آسا۔ ۱۱ اُس کا بیٹا یوسفاط۔ اُس کا بیٹا یورام۔ اُس کا بیٹا اخزیاہ۔ ۱۲ اُس کا بیٹا یوآش۔ اُس کا بیٹا امصیاہ۔ اُس کا بیٹا عزریاہ۔ ۱۳ اُس کا بیٹا یوتام۔ اُس کا بیٹا آحاز۔ اُس کا بیٹا حزقی یاہ۔ ۱۴ اُس کا بیٹا منسّی۔ اُس کا بیٹا آمون۔ اُس کا بیٹا یوسی یاہ۔ ۱۵ اور بنی یوسی یاہ۔ پہلوٹھا یوحانان۔ دُوسرا یہویاقیم۔ تیسرا صدقی یاہ چوتھا سلوم۔ ۱۶ اور بنی یہویاقیم۔ یکُن یاہ۔ اور صدقی یاہ۔

۱۷ اسیر یکُن یاہ کے بیٹے۔ سالتی ایل۔ ۱۸ اور ملکی رام اور فِدایاہ اور شن اصر اور یقمیاہ اور ہوسماع اور ندب یاہ۔ ۱۹ اور فِدایاہ کے بیٹے۔ زرُوب بابل اور سمعی۔ اور زرُوب بابل کے بیٹے مسلّام اور حننیاہ۔ اور اُن کی بہن سلومیت۔ ۲۰ اور حسوبہ اور اوہل اور برکیاہ اور حسدیاہ اور یوسب حاسد۔ پانچ۔ ۲۱ اور حننیاہ کا بیٹا فلطیاہ۔ اور اُس کا بیٹا یسعیاہ۔ اور اُس کا بیٹا رفایاہ۔ اور اُس کا بیٹا ارنان۔ اور اُس کا بیٹا عوبدیاہ۔ اور اُسکا بیٹا سکن یاہ۔ ۲۲ بنی سکن یاہ سمعیاہ اور حطوش اور یجال اور بریح اور نعریاہ اور سافاط۔ چھ۔ ۲۳ اور بنی نعریاہ۔ الی یوعینی اور حزقی یاہ اور عزریقام۔ تین۔ ۲۴ اور بنی الی یوعینی۔ ہودویاہ اور الی یاسیب اور فِلایاہ اور عقوب اور یوحانان اور دِلایاہ اور عنانی۔ سات۔

## باب ۴

نسب نامہ یہُودہ کا بقیہ

۱ بنی یہُودہ۔ فارص اور حصرون اور کرمی اور حُور اور سوبال۔ ۲ رآیاہ بن سوبال سے یحت پیدا ہُوا۔ یحت سے اخومائی اور لاہد پیدا ہُوئے۔ یہ صرعیوں کے خاندان ہیں۔ ۳ بنی حُور۔ ابُوعیطام۔ یزرعیل اور یشما اور یدباش۔ اور اُن کی بہن کا نام ہصلل فونی تھا۔ ۴ اور فنوئیل جدور کا باپ۔ اور عازر حُوشہ کا باپ۔ یہ بیت لحم کے باپ افراتہ کے پہلوٹے حُور کے بیٹے تھے۔

۵ اور تقوع کے باپ اشحور کی دو بیویاں تھیں۔ حلاہ اور نعرہ۔ ۶ اور نعرہ سے اُس کے لئے اخزّام اور حافر اور تیمنی اور اخشتاری پیدا ہُوئے۔ نعرہ کی یہ اولاد تھی۔ ۷ اور حلاہ کی اولاد۔ صارت اور صوحر اور اِتنان۔

۸ اور قُوص کے لئے عانُوب اور ہصوبیبہ اور اخرحیل بن حارُوم کے خاندان پیدا ہُوئے۔ ۹ اور یعبیص اپنے بھائیوں میں مُعزز تھا۔ اور اُس کی ماں نے اُس کا نام یعبیص رکھا۔ کیُونکہ کہتی تھی کہ میں نے غم کے ساتھ اُسے جنم دیا۔ ۱۰ اور یعبیص نے اِسرائیل کے خُدا سے دُعا مانگی اور کہا۔ کاش کہ تُو مجھے برکت دے

اور میری سرحدوں کو بڑھائے۔ اور تیرا ہاتھ میرے ساتھ ہو۔ اور تُو مجھے بدی سے بچائے۔ تاکہ وہ میرے غم کا باعث نہ ہو۔ تو خدا نے جو کچھ اُس نے مانگا اُس کو دے دیا۔

۱۱ اور شوحہ کے بھائی کلوب کے لئے محیر پیدا ہُؤا جو اشتون ۱۲ کا باپ تھا۔ اور اشتون کے لئے بیت رافا اور فاسیح اور عیر ناحاش کا باپ تحنہ پیدا ہُوئے۔ یہی ریکہ کے لوگ ہیں۔

۱۳ اور بنی قناز۔ عتنی ایل اور سرایاہ اور عتنی ایل کا بیٹا حتات۔

۱۴ اور معونوتائی کے لئے عفرہ پیدا ہُؤا اور سرایاہ کے لئے یوآب جو کاریگروں کی وادی کا باپ تھا۔ کیونکہ وہ کاریگر تھے۔

۱۵ اور کالب بن یفنہ کے بیٹے۔ عیرو اور ایلہ اور ناعم۔ اور ایلہ کا بیٹا قناز۔

۱۶ اور بنی یہلل ایل۔ زیف اور زیفہ اور تیریا اور اسرایل۔

۱۷ اور بنی عزرہ۔ یاتر اور مارد اور عافر اور یالون اور فرعون کی بیٹی بتیہ کے بیٹے جسے مارد نے لیا تھا۔ یہ ہیں۔ اُس سے مریم اور شمائی اور اشتموع کا باپ یشبح پیدا ہُوئے۔

۱۸ اور اُس کی یہودی بیوی سے جدور کا باپ یارد۔ اور سوکو کا باپ حابر۔ اور زانوح کا باپ یقوتی ایل پیدا ہُوئے۔

۱۹ اور ہودیاہ کی بیوی نحم کی بہن کے بیٹے۔ قعیلہ ۲۰ کا باپ جرمی اور اشتموع معکی۔ اور بنی شیمون۔ امنون اور رنہ بن حانان اور تیلون۔ اور بنی یشعی۔ زوحیت اور بن زوحیت۔

۲۱ اور بنی سیلہ بن یہوداہ۔ لیکہ کا باپ عیر اور مریشہ کا باپ لعدہ۔ اور بیت اشبیع میں باریک کتان کا کام کرنے ۲۲ والوں کے گھرانے۔ اور یوقیم اور کوزیبا کے لوگ۔ اور یوآش اور ساراف جو موآب میں حکمران بنے اور بیت لحم میں لوٹے۔ یہ قدیم زمانہ کی باتیں ہیں۔ ۲۳ یہ وہ کمہار تھے جو نطاعیم اور جدیرہ کے باشندے تھے۔ اور وہاں بادشاہ کے ساتھ اُس کے کام کے لئے رہتے تھے۔

**نسب نامۂ شمعون**

۲۴ بنی شمعون۔ نموئیل۔ یامین۔ یاریب۔ زارح۔ ساؤل۔ ۲۵ شلوم اُس کا بیٹا۔ مبسام اُس کا بیٹا۔ مشماع اُس کا بیٹا۔ ۲۶ بنی مشماع۔ حموئیل اور اُس کا بیٹا زکور اور اُس کا بیٹا سمعی۔ ۲۷ اور سمعی کے سولہ بیٹے اور چھ بیٹیاں تھیں۔ لیکن اُس کے بھائیوں کے بہت بیٹے نہ ہُوئے۔ اِس لئے اُن کے سارے گھرانے بنی یہوداہ کی طرح کثرت سے نہ ہُوئے۔

۲۸ وہ اِن جگہوں میں رہتے تھے۔ بیرسبع اور مولادہ اور حصر سوعال۔ ۲۹ اور بلہہ اور عاصم اور تولاد۔ ۳۰ اور بتوئیل اور حرمہ اور صقلاج۔ ۳۱ اور بیت مرکابوت اور حصر سوسیم اور بیت بری اور شعرائم میں۔ داؤد بادشاہ کے وقت تک یہی اُن کے شہر تھے۔ ۳۲ اور اُن کے قصبے۔ عیطام اور عین اور رمّون اور توکن اور عاشان۔ پانچ۔ ۳۳ اور اُن قصبوں کے گرد بعل تک اُن کے تمام دیہات۔ یہی اُن کے مسکن اور اُن کے نسب نامے ہیں۔

۳۴ اور مشوباب اور یملیک اور یوشہ بن امصیاہ۔ ۳۵ اور یوئیل اور یاہو بن یوشبیاہ بن سرایاہ بن عسی ایل۔ ۳۶ اور الیوعینائی اور یعقوبہ اور یشوخایاہ اور عسایاہ اور عدی ایل اور یسیمی ایل اور بنایاہ۔ ۳۷ اور زیزا بن شفعی بن الون بن یدایاہ بن سمری بن سمعیاہ۔ ۳۸ یہ جن کے نام مذکور ہُوئے۔ اپنے گھرانوں میں سردار تھے۔ اور اُن کے آبائی خاندان بہت بڑھے۔ ۳۹ اور وہ مشرق کی وادی میں جرارہ کے مدخل تک اپنے چوپایوں کے لئے چراگاہ ڈھونڈنے گئے۔ ۴۰ اور اُنہوں نے سرسبز اور اچھی چراگاہ پائی۔ اور وہ زمین وسیع اور آرام دِہ اور زرخیز تھی۔

۴۱ کیُونکہ بنی حامؔ وہاں قدیم سے رہتے تھے ؂ اَور جن کے نام لکھے گئے ہیں۔ وہ شاہِ یہُوداہ حِزقیاؔہ کے دِنوں میں آئے۔ اَور اُنہوں نے اُن کے خیموں پر حملہ کیا اَور معونیوں کو جو وہاں پائے گئے قتل کیا۔ اَیسا کہ وہ آج کے دِن تک نیست و نابُود ہیں۔ اَور اُن کی جگہ رہنے لگے۔ کیُونکہ اُن کے چوپایوں کے لِئے وہاں چراگاہ تھی ؂ ۴۲ اَور اُن میں سے یعنی بنی شمعوؔن میں سے پانچ سَو آدمی کوہِ سعِیؔر کو گئے۔ اَور اُن کے سردار فلطیاؔہ اَور نعریاؔہ اَور رفایاؔہ اَور عُزّیؔ ایل بنی یشعیؔ تھے ؂ ۴۳ تو اُنہوں نے اُن باقی عمالیقیوں کو جو بچ رہے تھے قتل کیا۔ اَور وہ وہاں آج کے دِن تک رہتے ہیں ؞

# باب ۵

۱ [نسب نامۂ رؤبین] اَور اِسرائیل کے پہلوٹے رؤبیؔن کی اَولاد۔ پہلوٹا تو تھا۔ لیکن چونکہ اُس نے اپنے باپ کے بستر کو ناپاک کیا تھا۔ اُس کے پہلوٹا ہونے کا حق بنی یُوسُفؔ بِن اِسرائیل کو دیا گیا۔ گو نسب نامہ میں پہلوٹے ہونے کا منصب مندرج نہ ہُوا ؂ [۲] اَور یہُوداہ اپنے بھائیوں میں مُعزّز ہُوا۔ اَور سردار اُس میں سے ہُوا۔ مگر پہلوٹے کا حق یُوسُفؔ ہی کا رہا ؂ ۳ اِسرائیل کے پہلوٹے رؤبیؔن کے بیٹے۔ حنوکؔ اَور فلوؔ اَور حصرونؔ اَور کرمیؔ ؂ ۴ اُس کا بیٹا یوئیلؔ۔ اُس کا بیٹا شمعیاؔہ۔ اُس کا بیٹا جوجؔ۔ ۵ اُس کا بیٹا شمعیؔ ؂ اُس کا بیٹا میکاؔ۔ اُس کا بیٹا رآیاؔہ۔ اُس کا بیٹا ۶ بعلؔ ؂ اُس کا بیٹا بئیرؔہ۔ جِس کو اَشُوؔر کا بادشاہ تِجلت فِل آسر ۷ اَسیر کر کے لے گیا۔ اَور وہ رؤبینیوں کا سردار تھا ؂ اَور اُس کے بھائی اُن کے خاندانوں کے مُطابق جیسے اُنکی اَولاد ۸ کا نسب نامہ لِکھا گیا یہ تھے۔ یعی ایل سردار اَور زِکریاؔہ ؂ اَور بالعؔ بِن عازاز بِن شامعؔ بِن یوئیلؔ۔ اَور اُس کا مسکن عروعیرؔ میں کوہِ نبوؔ اَور بعل معوؔن تک تھا ؂ ۹ اَور مشرق میں دریائے فراتؔ سے بیابان کے مدخل تک۔ کیُونکہ مُلکِ جِلعاؔد میں اُن کے مَواشی بہت بڑھ گئے تھے ؂ ۱۰ اَور ساؤلؔ کے دِنوں میں اُنہوں نے ہاجریوں سے لڑائی کی جو اُن کے ہاتھ سے قتل ہُوئے۔ سو وہ جِلعاؔد کے تمام مشرقی علاقہ میں اُن کے خیموں میں سکُونت کرنے لگے ؂

۱۱ [نسب نامۂ جاد] اَور اُن کے مُقابل بنی جاؔد باشاؔن کے مُلک میں سلکہؔ تک بسے ؂ ۱۲ اَور اُن کا سردار یوئیلؔ تھا۔ اَور اُس کے ماتحت شافاؔن۔ اَور یعنائیؔ اَور شافاطؔ باشاؔن میں تھے ؂ ۱۳ اَور اُن کے بھائی آبائی خاندانوں کے مُطابق یہ تھے۔ میکائیلؔ اَور مُشلّاؔم اَور شابعؔ اَور یوراؔئی اَور یعکاؔن اَور زیعؔ اَور عابرؔ سات ؂ ۱۴ یہ بنی ابی حائلؔ بِن حُوریؔ بِن یاروحؔ بِن جِلعاؔد بِن میکائیلؔ بِن یشیشائیؔ بِن یحدوؔ بِن بُوزؔ تھے ؂ ۱۵ اَور اخیؔ بِن عبدی ایلؔ بِن جُونیؔ اُن کے آبائی خاندانوں کا سردار تھا ؂ ۱۶ اَور اُن کے مسکن جِلعاؔد میں۔ باشاؔن اَور اُس کے قصبوں اَور شاروؔن کے سارے گِرد و نواح میں اُنکی حدُود تک تھے ؂ ۱۷ اَور یہ سب شاہِ یہُوداہ یوتاؔم اَور شاہِ اِسرائیل یربعاؔم کے اَیّام میں نسب ناموں میں مندرج کِئے گئے ؂

۱۸ اَور بنی رؤبیؔن اَور جادی اَور منسّیؔ کا نصف قبیلہ بہادر مرد اَور سِپر و تیغ بردار اَور تیر انداز اَور جنگ آزمودہ چوالیس ہزار سات سَو ساٹھ مرد تھے جو لڑائی کے لِئے نِکلتے تھے ؂ ۱۹ اَور اُنہوں نے ہاجریوں سے لڑائی کی۔ اَور اگرچہ یطوؔر اَور نافیشؔ اَور نوداؔب ؂ اُن کی مدد کرتے تھے ۲۰ تاہم اُنہوں نے اُن پر فتح پائی۔ اَور ہاجری اَور سب جو اُن کے ساتھ تھے اُن کے ہاتھ میں حوالہ کِئے گئے۔ کیُونکہ لڑائی کرتے وقت وہ خُدا کے پاس چِلّائے۔ تو اُس نے اُن کی سُنی اِس لِئے کہ اُنہوں

باب ۵: ۲۔ ”اَور سردار اس میں سے ہُوا“ یعنے اس کی نسل سے داؤد مراد ہے۔ جس نے یہودی سلطنت کی بنیاد ڈالی۔ اَور اشارۃً خُداوند یسوع مسیح مراد ہے۔ جو از روئے فوقیت شاہِ افضل ہے۔ (ملاحظہ ہو تک باب ۴۹: ۱۰ و می ۵: ۲

۲۱ نے اُس پر بھروسا رکھا ○ اور وہ اُن کے مواشی لُوٹ لے گئے - پچاس ہزار اُونٹ اور اڑھائی لاکھ بھیڑ بکری اور دو ۲۲ ہزار گدھے اور ایک لاکھ آدمی ○ اور بہت لوگ مارے گئے اور قتل ہُوئے - اس لِئے کہ یہ لڑائی خُدا کی طرف سے تھی - اور وہ اسیری کے وقت تک اُن کی جگہ وہاں رہے ○

۲۳ نسب نامۂ نِصف منسّی

اور منسّی کے نِصف قبیلہ کے لوگ مُلک میں باشان سے لے کر بعل حرمون اور سنیر اور کوہِ حرمون تک ۲۴ بسے کیونکہ وہ بہت تھے ○ اور اُن کے آبائی خاندانوں کے یہ سردار تھے - عافر اور یِشعی اور الی ایل اور عزری ایل اور یرمی یاہ اور ہودویاہ اور یحدی ایل - جو بہادر دلیر مرد اور نام دار اور اپنے ۲۵ آبائی خاندانوں کے سردار تھے ○ لیکن اُنہوں نے اپنے باپ دادا کے خُدا کو ترک کیا - اور مُلک کے اُن باشندوں کے معبودوں کی پیروی کر کے بدکاری کی جن کو خُدا نے اُن کے سامنے سے ہلاک کیا تھا ○ ۲۶ تو اِسرائیل کے خُدا نے شاہِ اسُور فُول کا اور شاہِ اسُور تِگلت فِلاسر کا دِل اُبھارا - تو وہ رُوبینیوں اور جادیوں اور منسّی کے نِصف قبیلہ کو اسیر کر کے لے گئے - اور وہ اُن کو حلح اور حابور اور دریائے جوزان اور ہاریوں کے پہاڑوں میں لے گئے - جو آج کے دِن تک ہے ٭

# باب ۶

۱ نسب نامۂ لاوی

بنی لاوی - جیرسون اور قہات اور ۲ مراری ○ اور بنی قہات - عمرام اور اِضہار اور حبرون اور ۳ عُزّی ایل ○ اور بنی عمرام - ہارون اور موسیٰ اور مریم - اور بنی ہارون - ناداب اور ابیہو اور الی عازار ۴ اور اِیتامار ○ اِلی عازار سے فینحاس پیدا ہُوا - فینحاس سے ۵ ابی شوع پیدا ہُوا ○ اور ابی شوع سے بُقّی پیدا ہُوا - اور ۶ بُقّی سے عُزّی پیدا ہُوا ○ اور عُزّی سے زرخیاہ پیدا ہُوا - ۷ اور زرخیاہ سے مرایوت پیدا ہُوا ○ اور مرایوت سے امریاہ پیدا ہُوا - اور امریاہ سے اخی طُوب پیدا ہُوا ○ ۸ اور اخی طُوب سے صادوق پیدا ہُوا - اور صادوق سے ۹ اخی معض پیدا ہُوا ○ اور اخی معض سے عزریاہ پیدا ہُوا - ۱۰ اور عزریاہ سے یوحانان پیدا ہُوا ○ اور یوحانان سے عزریاہ پیدا ہُوا - یہ وہ ہے جو اُس گھر میں کہانت کرتا تھا جو سُلیمان ۱۱ نے یروشلیم میں تعمیر کیا تھا ○ اور عزریاہ سے امریاہ پیدا ہُوا - ۱۲ اور امریاہ سے اخی طُوب پیدا ہُوا ○ اور اخی طُوب سے ۱۳ صادوق پیدا ہُوا - اور صادوق سے سلُّوم پیدا ہُوا ○ اور سلُّوم سے خِلقیاہ پیدا ہُوا - اور خِلقیاہ سے عزریاہ پیدا ۱۴ ہُوا ○ اور عزریاہ سے سِرایاہ پیدا ہُوا - اور سِرایاہ سے ۱۵ یہوصدق پیدا ہُوا ○ اور جس وقت خُداوند نے نبوکدنضر کے ہاتھ سے یہوداہ اور یروشلیم کو جلاوطن کیا - تو یہوصدق بھی اسیر ہو گیا ○

۱۶ بنی لاوی - جیرسوم اور قہات اور مراری ○ بنی ۱۷ جیرسوم کے یہ نام ہیں - لِبنی اور سِمعی ○ اور بنی قہات - ۱۸ عمرام اور اِضہار اور حبرون اور عُزّی ایل ○ اور بنی مراری ۱۹ محلی اور مُوشی - یہ لاویوں کے گھرانے بہ مُطابق اُن کے خاندانوں ۲۰ کے ہیں ○ جیرسوم سے اُس کا بیٹا لِبنی - اُس کا بیٹا یحت - اُس ۲۱ کا بیٹا زِمّہ ○ اُس کا بیٹا یوآخ - اُس کا بیٹا عِدّو - اُس کا بیٹا زارح - اُس کا بیٹا یاترائی ○

۲۲ بنی قہات - عمی ناداب - اُس کا بیٹا قورح - اُس کا بیٹا ۲۳ اسیر ○ اُس کا بیٹا القانہ - اُس کا بیٹا ابی آساف - اُس کا بیٹا ۲۴ اسیر ○ اُس کا بیٹا تحت - اُس کا بیٹا اُوری ایل - اُس کا بیٹا ۲۵ عُزّیاہ - اُس کا بیٹا ساؤل ○ بنی القانہ - عماسائی اور ۲۶ اخی موت ○ اور القانہ - بنی القانہ - صوفائی - اُس کا بیٹا ۲۷ نحت ○ اُس کا بیٹا الی آب - اُس کا بیٹا یروحام - اُس کا بیٹا

باب ۶ : ۱۶ - عبرانی متن کے مُطابق چھٹا باب اس آیت سے شروع ہوتا ہے -

۲۸ اِلقانہ ○ بنی سموئیل۔ پہلوٹا یوئیل اور دُوسرا اَبی یاہ ○
۲۹ بنی مراری۔ محلی۔ اُسکا بیٹا لبنی۔ اُس کا بیٹا سِمعی۔ اُس
۳۰ بیٹا عُزّہ ○ اُس کا بیٹا سِمعا۔ اُس کا بیٹا حجی یاہ۔ اُس کا بیٹا
عسایاہ ○

۳۱ یہ وہ ہیں جنہیں داؤد نے خُداوند کے گھر میں گانے والوں
۳۲ پر مُقرر کیا۔ بعد اُس کے کہ صندُوق وہاں رکھا گیا ○ وہ حضُوری
کے خیمہ کے مسکن کے آگے گانے کی خِدمت کرتے تھے۔ جب
تک کہ سُلیمان نے یرُوشلیم میں خُداوند کا گھر نہ بنایا وہ اپنی خِدمت
۳۳ میں ترتیب کے مُوافِق کھڑے ہوتے تھے ○ یہ وہ ہیں جو اپنے بیٹوں
کے ساتھ کھڑے ہوتے تھے۔ قہاتیوں کی اَولاد میں سے۔ مُغنّی
۳۴ ہیمان بِن یوئیل بِن سموئیل ○ بِن اِلقانہ بِن یروحام بِن اِلی ایل
۳۵ بِن توح ○ بِن صوف بِن اِلقانہ بِن محت بِن عماسائی ○ بِن اِلقانہ
۳۶
۳۷ بِن یوئیل بِن عزریاہ بِن صفن یاہ ○ بِن تحت بِن اسیر بِن اَبی آساف
۳۸ بِن قورح ○ بِن یصہار بِن قہات بِن لاوی بِن اِسرائیل ○
۳۹ اور اُس کا بھائی آساف جو اُس کے دہنے کھڑا ہوتا تھا۔
۴۰ آساف بِن برک یاہ بِن سِمعا ○ بِن میکائیل بِن بعسے یاہ بِن
۴۱ ملکی یاہ ○ بِن اتنائی بِن زارح بِن عدایاہ ○ بِن ایتان بِن
۴۲
۴۳ زمہ بِن سِمعی ○ بِن یحت بِن جیرسوم بِن لاوی ○
۴۴ اور اُس کا بھائی بنی مراری میں سے اُس کے بائیں ہاتھ۔
۴۵ اینان بِن قیشی بِن عبدی بِن ملوک ○ بِن حسب یاہ بِن امصیاہ
۴۶ بِن حلقی یاہ ○ بِن امصی بِن بانی بِن شامر ○ بنی محلی بِن مُوشی
۴۷
بِن مراری بِن لاوی ○

۴۸ اور اُن کے بھائی لاوی خُدا کے گھر کے مسکن میں تمام
۴۹ خِدمت پر مُقرر تھے ○ لیکن ہارُون اور اُس کے بیٹے سوختنی
قُربانی کے مذبح پر اور بخُور کی قُربانگاہ پر وہ قُدس الاقداس
کے ہر طرح کے کاموں کے لِئے اور بنی اِسرائیل کے لِئے کفارہ
دینے کے لِئے قُربانی گُذرانتے تھے۔ بہ مُطابِق اُس سب کے
جِس کا خُدا کے بندے مُوسیٰ نے حُکم دیا تھا ○

۵۰ اور یہ بنی ہارُون ہیں۔ اُس کا بیٹا الی عازار۔ اُس کا بیٹا
۵۱ فینحاس۔ اُس کا بیٹا اَبی شوع ○ اُس کا بیٹا بُقی۔ اُس کا بیٹا
۵۲ عُزّی۔ اُسکا بیٹا زرحیاہ ○ اُس کا بیٹا مرایوت۔ اُس کا بیٹا
۵۳ اَمریاہ۔ اُس کا بیٹا اَحی طُوب ○ اُس کا بیٹا صادوق۔ اُس
کا بیٹا اَحی ماعص ○

۵۴ اور اُن کے مسکن اور قصبے اُنکی سرحدوں کے مُطابِق۔
بنی ہارُون میں قہاتی خاندان کے لِئے قُرعہ سے یہ ہُوئے ○
۵۵ اُنہوں نے یہُوداہ کے مُلک میں حبرُون اور اُسکا گِردو نواح
۵۶ اُنکو دِیا ○ لیکن شہر کی زمین اور دیہات اُنہوں نے کالب بِن
۵۷ یفُنّہ کو دِیئے تھے ○ سو اُنہوں نے بنی ہارُون کو پناہ کا شہر
حبرُون دِیا۔ اور لبنہ اور اُسکا گِردو نواح اور یتیر۔ اور اِستموع
۵۸ اور اُسکا گِردو نواح ○ اور حِیلین اور اُسکا گِردو نواح۔ اور دبیر
۵۹ اور اُسکا گِردو نواح ○ اور عاشان اور اُسکا گِردو نواح۔ اور یُطّہ
۶۰ اور اُس کا گِردو نواح۔ اور بیت شمس اور اُس کا گِردو نواح ○ اور
بنیامین کے قبیلہ میں سے جبعُون اور اُس کا گِردو نواح اور جابع
اور اُسکا گِردو نواح۔ اور علامت اور اُس کا گِردو نواح۔ اور
عناتوت اور اُس کا گِردو نواح۔ اُن کے سب شہر بہ مُطابِق
اُنکے خاندانوں کے تیرہ شہر تھے ○

۶۱ اور باقی بنی قہات کو اِفرائیم اور دان اور منسّی کے آدھے
۶۲ قبیلہ میں سے دس شہر قُرعہ ڈال کر دِیئے گئے ○ اور بنی جیرسوم کو
بمُطابِق اُنکے خاندانوں کے اِشکار کے قبیلہ اور آشیر کے قبیلہ
اور نفتالی کے قبیلہ اور منسّی سے باشان میں تیرہ شہر دِیئے
۶۳ گئے ○ اور بنی مراری کو بمُطابِق اُنکے خاندانوں کے رُوبِن کے
قبیلہ اور جاد کے قبیلہ اور زبُولون کے قبیلہ سے بارہ شہر قُرعہ سے
۶۴ دِیئے گئے ○ سو بنی اِسرائیل نے لاویوں کو یہ شہر اور اُنکی نواحی
۶۵ دی ○ اور بنی یہُوداہ کے قبیلہ سے۔ اور بنی شمعُون کے قبیلہ سے۔

۲۱ نے اُس پر بھروسا رکھا ○ اور وہ اُن کے مواشی لُوٹ لے گئے - پچاس ہزار اُونٹ اور اڑھائی لاکھ بھیڑ بکری اور دو ہزار گدھے اور ایک لاکھ آدمی ○ ۲۲ اور بہت لوگ مارے گئے اور قتل ہُوئے - اس لئے کہ یہ لڑائی خُدا کی طرف سے تھی - اور وہ اسیری کے وقت تک اُن کی جگہ وہاں رہے ○

۲۳ **نسب نامۂ نصف منسّی** اور منسّی کے نصف قبیلہ کے لوگ مُلک میں باشان سے لے کر بعل حرمون اور سنیر اور کوہِ حرمون تک بسے کیونکہ وہ بہت تھے ○ ۲۴ اور اُن کے آبائی خاندانوں کے یہ سردار تھے - عافر اور یشعی اور الی ایل اور عزری ایل اور یرمیاہ اور ہودویاہ اور یحدی ایل - جو بہادر دلیر مرد اور نام دار اور اپنے ۲۵ آبائی خاندانوں کے سردار تھے ○ لیکن اُنہوں نے اپنے باپ دادا کے خُدا کو ترک کیا - اور مُلک کے اُن باشندوں کے معبودوں کی پیروی کرکے بدکاری کی جن کو خُدا نے اُن کے سامنے سے ہلاک کیا تھا ○ ۲۶ تو اسرائیل کے خُدا نے شاہِ اسُور فول کا اور شاہِ اسُور تجلت فلاسر کا دل اُبھارا - تو وہ رُوبینیوں اور جادیوں اور منسّی کے نصف قبیلہ کو اسیر کرکے لے گئے - اور وہ اُن کو حلح اور خابور اور دریائے جوزان اور مادیوں کے پہاڑوں میں لے گئے - جو آج کے دن تک ہے ٭

# باب ۶

۱ **نسب نامۂ لاوی** بنی لاوی - جیرشون اور قہات اور ۲ مراری ○ اور بنی قہات - عمرام اور اضہار اور حبرون اور ۳ عزی ایل ○ اور بنی عمرام - ہارون اور موسیٰ اور مریم -
اور بنی ہارون - ناداب اور ابیہو اور الیعزر ۴ اور اتامار ○ الیعزر سے فینحاس پیدا ہُوا - فینحاس سے ۵ ابیشوع پیدا ہُوا ○ اور ابیشوع سے بقی پیدا ہُوا - اور ۶ بقی سے عزی پیدا ہُوا ○ اور عزی سے زرحیاہ پیدا ہُوا -

۷ اور زرحیاہ سے مرایوت پیدا ہُوا ○ اور مرایوت سے امریاہ پیدا ہُوا - اور امریاہ سے اخیطوب پیدا ہُوا ○ ۸ اور اخیطوب سے صادوق پیدا ہُوا - اور صادوق سے ۹ اخیمعض پیدا ہُوا ○ اور اخیمعض سے عزریاہ پیدا ہُوا - ۱۰ اور عزریاہ سے یوحانان پیدا ہُوا ○ اور یوحانان سے عزریاہ پیدا ہُوا - یہ وہ ہے جو اُس گھر میں کہانت کرتا تھا جو سلیمان نے یروشلیم میں تعمیر کیا تھا ○ ۱۱ اور عزریاہ سے امریاہ پیدا ہُوا - ۱۲ اور امریاہ سے اخیطوب پیدا ہُوا ○ اور اخیطوب سے ۱۳ صادوق پیدا ہُوا - اور صادوق سے سلوم پیدا ہُوا ○ اور سلوم سے خلقیاہ پیدا ہُوا - اور خلقیاہ سے عزریاہ پیدا ۱۴ ہُوا ○ اور عزریاہ سے سرایاہ پیدا ہُوا - اور سرایاہ سے ۱۵ یہوصادق پیدا ہُوا ○ اور جس وقت خُداوند نے نبوکدنضر کے ہاتھ سے یہوداہ اور یروشلیم کو جلاوطن کیا - تو یہوصادق بھی اسیر ہو گیا ○

[۱۶] ۱۷ بنی لاوی - جیرشون اور قہات اور مراری ○ بنی جیرشون کے یہ نام ہیں - لبنی اور سمعی ○ ۱۸ اور بنی قہات - ۱۹ عمرام اور اضہار اور حبرون اور عزی ایل ○ اور بنی مراری محلی اور موشی - یہ لاویوں کے گھرانے بہ مُطابق اُن کے خاندانوں ۲۰ کے ہیں ○ جیرشوم سے اُس کا بیٹا لبنی - اُس کا بیٹا یحت - اُس ۲۱ کا بیٹا زمہ ○ اُس کا بیٹا یوآخ - اُس کا بیٹا عدو - اُس کا بیٹا زارح - اُس کا بیٹا یترائی ○

۲۲ بنی قہات - عمی ناداب - اُس کا بیٹا قورح - اُس کا بیٹا ۲۳ اسیر ○ اُس کا بیٹا القانہ - اُس کا بیٹا ابی آساف - اُس کا بیٹا ۲۴ اسیر ○ اُس کا بیٹا تحت - اُس کا بیٹا اوری ایل - اُس کا بیٹا ۲۵ عزیاہ - اُس کا بیٹا ساؤل ○ بنی القانہ - عماسائی اور ۲۶ اخیموت ○ اور القانہ - بنی القانہ - صوفائی - اُس کا بیٹا ۲۷ نحت ○ اُس کا بیٹا الی آب - اُس کا بیٹا یروحام - اُس کا بیٹا

باب ۶ : ۱۶ - عبرانی متن کے مُطابق چھٹا باب اس آیت سے شروع ہوتا ہے -

۲۸ اِلقانہ ٥ بنی سموئیل - پہلوٹا یوئیل اور دوسرا ابیاہ ٥
۲۹ بنی مراری - محلی - اُسکا بیٹا لبنی - اُس کا بیٹا شمعی - اُس
۳۰ بیٹا عُزّہ ٥ اُس کا بیٹا شمعا - اُس کا بیٹا حجیّاہ - اُس کا بیٹا
عسایاہ ٥
۳۱ یہ وہ ہیں جنہیں داؤد نے خداوند کے گھر میں گانے والوں
۳۲ پر مقرر کیا - بعد اُس کے کہ صندوق وہاں رکھا گیا ٥ وہ حضوری
کے خیمہ کے مسکن کے آگے گانے کی خدمت کرتے تھے - جب
تک کہ سلیمان نے یروشلیم میں خداوند کا گھر نہ بنایا وہ اپنی خدمت
۳۳ میں ترتیب کے موافق کھڑے ہوتے تھے ٥ یہ وہ ہیں جو اپنے بیٹوں
کے ساتھ کھڑے ہوتے تھے - قہاتیوں کی اولاد میں سے - مغنّی
۳۴ ہیمان بن یوئیل بن سموئیل ٥ بن القانہ بن یروحام بن الی ایل
۳۵ ۳۶ بن توح ٥ بن صوف بن القانہ بن محت بن عماسائی ٥ بن القانہ
۳۷ بن یوئیل بن عزریاہ بن صفنیاہ ٥ بن تحت بن اسیر بن ابی آساف
۳۸ بن قورح ٥ بن یصہار بن قہات بن لاوی بن اسرائیل ٥
۳۹ اور اُس کا بھائی آساف جو اُس کے دہنے کھڑا ہوتا تھا.
۴۰ آساف بن برکیاہ بن شمعا ٥ بن میکائیل بن بعسیاہ بن
۴۱ ۴۲ ملکیاہ ٥ بن اتنی بن زارح بن عدایاہ ٥ بن ایتان بن
۴۳ زمّہ بن شمعی ٥ بن یحت بن جیرسوم بن لاوی ٥
۴۴ اور اُس کا بھائی بنی مراری میں سے اُس کے بائیں ہاتھ.
۴۵ ایتان بن قیشی بن عبدی بن ملوک ٥ بن حسبیاہ بن امصیاہ
۴۶ ۴۷ بن حلقیاہ ٥ بن امصی بن بانی بن شامر ٥ بنی محلی بن موشی
بن مراری بن لاوی ٥
۴۸ اور اُن کے بھائی لاوی خدا کے گھر کے مسکن میں تمام
۴۹ خدمت پر مقرر تھے ٥ لیکن ہارون اور اُس کے بیٹے سوختنی
قربانی کے مذبح پر اور بخور کی قربانگاہ پر قدس الاقداس
کے ہر طرح کے کاموں کے لیئے اور بنی اسرائیل کے لیئے کفارہ
دینے کے لیئے قربانی گذرانتے تھے - بہ مطابق اُس سب کے

جس کا خدا کے بندے موسیٰ نے حکم دیا تھا ٥
۵۰ اور یہ بنی ہارون ہیں - اُس کا بیٹا الیعازار - اُس کا بیٹا
۵۱ فینحاس - اُس کا بیٹا ابیشوع ٥ اُس کا بیٹا بقّی - اُس کا بیٹا
۵۲ عزّی - اُسکا بیٹا زرحیاہ ٥ اُس کا بیٹا مرایوت - اُس کا بیٹا
۵۳ امریاہ - اُس کا بیٹا اخیطوب ٥ اُس کا بیٹا صادوق - اُس
کا بیٹا اخیماعص ٥
۵۴ اور اُن کے مسکن اور قصبے اُنکی سرحدوں کے مطابق -
بنی ہارون میں قہاتی خاندان کے لیئے قرعہ سے یہ ہوئے ٥
۵۵ اُنہوں نے یہوداہ کے ملک میں حبرون اور اُسکا گرد و نواح
۵۶ اُنکو دیا ٥ لیکن شہر کی زمین اور دیہات اُنہوں نے کالب بن
۵۷ یفنہ کو دیئے تھے ٥ سو اُنہوں نے بنی ہارون کو پناہ کا شہر
حبرون دیا - اور لبنہ اور اُسکا گرد و نواح اور یتیر - اور اشتموع
۵۸ اور اُسکا گرد و نواح ٥ اور حیلین اور اُسکا گرد و نواح - اور دبیر
۵۹ اور اُسکا گرد و نواح ٥ اور عاشان اور اُسکا گرد و نواح - اور یُطّا
۶۰ اور اُس کا گرد و نواح - اور بیت شمس اور اُس کا گرد و نواح ٥ اور
بنیامین کے قبیلہ میں سے جبعون اور اُس کا گرد و نواح اور جابع
اور اُسکا گرد و نواح - اور علامت اور اُس کا گرد و نواح - اور
عناتوت اور اُس کا گرد و نواح - اُن کے سب شہر بہ مطابق
اُنکے خاندانوں کے تیرہ شہر تھے ٥
۶۱ اور باقی بنی قہات کو افرائیم اور دان اور منسّی کے آدھے
۶۲ قبیلہ میں سے دس شہر قرعہ ڈال کر دیئے گئے ٥ اور بنی جیرسوم کو
بمطابق اُنکے خاندانوں کے یساکر کے قبیلہ اور آشیر کے قبیلہ
اور نفتالی کے قبیلہ اور منسّی سے باشان میں تیرہ شہر دیئے
۶۳ گئے ٥ اور بنی مراری کو بمطابق اُنکے خاندانوں کے روبین کے
قبیلہ اور جاد کے قبیلہ اور زبلون کے قبیلہ سے بارہ شہر قرعہ سے
۶۴ دیئے گئے ٥ سو بنی اسرائیل نے لاویوں کو یہ شہر اور اُنکی نواحی
۶۵ دی ٥ اور بنی یہوداہ کے قبیلہ سے - اور بنی شمعون کے قبیلہ سے -

اور بنی بنیامین کے قبیلہ سے مذکورہ بالا شہر قرعہ ڈال کر دیئے گئے ۞
۶۶ اور بنی قہات کے بعض خاندانوں کو قرعہ ڈال کر افرائم
۶۷ کے قبیلہ میں شہر دیئے گئے ۞ انہوں نے اُنکو پناہ کا شہر سِکم اور
اُسکا گرد و نواح کوہِ افرائم میں - اور جازر اور اُسکا گرد و نواح ۞
۶۸ اور یُقمعام اور اُسکا گرد و نواح - اور بیت حورون اور اُسکا
۶۹ گرد و نواح ۞ اور ایالون اور اُسکا گرد و نواح - اور جت رِمّون
۷۰ اور اُسکا گرد و نواح ۞ اور منسّی کے نصف قبیلہ سے تعنک
اور اُسکا گرد و نواح - اور بلعام اور اُسکا گرد و نواح بنی قہات
۷۱ کے باقی ماندہ خاندان کو دیئے گئے ۞ اور بنی جیرسوم کے خاندان
کو منسّی کے نصف قبیلہ سے باشان میں جولان اور اُسکا گرد و نواح
۷۲ اور عشتاروت اور اُسکا گرد و نواح دیئے گئے ۞ یساکر کے قبیلہ
سے قادِش اور اُس کا گرد و نواح - اور دُبرت اور اُسکا گرد و نواح ۞
۷۳ اور راموت اور اُسکا گرد و نواح - اور عَین جنّیم اور اُسکا گرد و
۷۴ نواح ۞ اور آشیر کے قبیلہ سے ماشال اور اُس کا گرد و نواح -
۷۵ اور عبدون اور اُس کا گرد و نواح ۞ اور حُوقوق اور اُسکا
۷۶ گرد و نواح - اور رِحوب اور اُس کا گرد و نواح ۞ اور نفتالی
کے قبیلہ سے جلیل میں قادِش اور اُس کا گرد و نواح - اور حمّون
۷۷ اور اُس کا گرد و نواح - اور قریتائم اور اُسکا گرد و نواح ۞ اور
باقی بنی مراری کو زبلون کے قبیلہ سے - یُقنعام اور اُسکا گرد و نواح -
اور قرتہ اور اُسکا گرد و نواح - اور رِمّون اور اُسکا گرد و نواح -
۷۸ اور تابور اور اُس کا گرد و نواح ۞ اور اردن کے پار یریحو کے
مقابل اردن کے مشرق کی طرف رُوبن کے قبیلہ سے بیابان
میں باصر اور اُس کا گرد و نواح - اور یہصہ اور اُس کا گرد و نواح ۞
۷۹ اور قدیموت اور اُسکا گرد و نواح - اور میفعت اور اُس کا
۸۰ گرد و نواح ۞ اور جاد کے قبیلہ سے جلعاد میں راموت اور اُسکا
۸۱ گرد و نواح - اور محنائم اور اُسکا گرد و نواح ۞ اور حِشبون
اور اُس کا گرد و نواح - اور یعزیر اور اُس کا گرد و نواح ٭

# باب ۷

نسب نامۂ یساکر

۱ بنی یساکر - تولاع اور فوّہ اور یاشوب اور
۲ شِمرون - چار ۞ بنی تولاع - عُزّی اور رِفایاہ اور یری ایل اور
یحمائی اور یبسام اور سموئیل جو اپنے آبائی گھرانوں کے سردار تھے -
اور تولاع کی پشتیں دلیر بہادر مرد تھے - اُن کا شمار داؤد کے ایام
۳ میں بائیس ہزار چھ سو تھا ۞ عُزّی کا بیٹا یزرحیاہ - اور بنی یزرحیاہ -
۴ میکائیل اور عوبدیاہ اور یوئیل اور یشیّاہ - کُل پانچ سردار ۞ اور
اُنکے خاندانوں اور آبائی گھرانوں سے جنگی گروہ کے لشکر چھتیس ہزار
۵ تھے - کیونکہ اُن کی بیویاں اور بچے بہت تھے ۞ اور یساکر کے تمام
خاندانوں سے اُنکے بھائی بہادر دلیر مرد تھے یہ نسب نامہ میں کُل ستاسی
ہزار مندرج تھے ۞

نسب نامہ بنیامین

۶ بنی بنیامین - بالع اور باکر اور یدیع ایل - تین ۞
۷ اور بنی بالع - اِصبون اور عُزّی اور عُزّی ایل اور یریموت اور عیری -
پانچ - آبائی گھرانوں کے سردار - بہادر دلیر آدمی - جن کے بائیس ہزار
۸ چونتیس نسب نامہ میں مندرج تھے ۞ اور بنی باکر - زمیرہ اور
یوعاش اور اِلیعزر اور اِلیوعینی اور عُمری اور یریموت اور
ابیاہ اور عنتوت اور علمت - یہ سب باکر کے بیٹے تھے ۞
۹ اور اپنے خاندانوں کے مطابق نسب نامہ میں بیس ہزار دو سو
۱۰ بہادر دلیر مرد اپنے آبائی گھرانوں کے سردار تھے ۞ اور یدیع ایل
کا بیٹا بِلہان - اور بنی بِلہان - یعیش اور بنیامین اور اہود
۱۱ اور کنعنہ اور زیتان اور ترسیس اور اخی شاحر ۞ یہ سب
بنی یدیع ایل آبائی گھرانوں کے سردار - بہادر دلیر مرد تھے جو
۱۲ سترہ ہزار دو سو آدمی تھے اور جنگی لشکر میں نکلتے تھے ۞ شُفیم
اور حُفیم عیر کے بیٹے تھے -

دان

حُشیم اَحیر کا بیٹا تھا ۞

نسب نامہ نفتالی

۱۳ بنی نفتالی - یحصی ایل اور جُونی اور یاصر اور سُلوم -

یہ ہِلِّیہ کے بیٹے تھے ؁

۱۴ **نسب نامہ نصف مَنَسّی** بنی مَنَسّی - اَسرِی ایل اُسکی بیوی سے۔
۱۵ اَور اُسکی اَرامی مَدخُولہ سے ماکِیر جو جِلعاد کا باپ تھا ؁ اَور ماکِیر نے حُفّیم اَور سُفّیم کی بہن کو بیاہ لِیا جِس کا نام مَعکہ تھا - اَور دُوسری
۱۶ کا نام صِلُفحاد تھا - اَور صِلُفحاد کی بیٹیاں تھیں ؁ اَور ماکِیر کی بیوی مَعکہ سے ایک بیٹا ہُوا جِس کا نام فارِش رکھا گیا - اَور اُس کے بھائی کا نام شارِش تھا - اَور اُسکے بیٹے اُولام اَور راقِم تھے ؁
۱۷، ۱۸ اُولام کا بیٹا بِدان تھا - یہ بنی جِلعاد بِن ماکِیر بِن مَنَسّی تھے ؁ اَور اُسکی بہن مولاکِت سے اِشہود اَور ابی عَزر اَور مَحلہ ہُوئے ؁
۱۹ اَور سِمیداع کے بیٹے اَخیان اَور سِکم اَور لِقحی اَور انِیعام تھے ؁
۲۰ **نسب نامہ اِفرائیم** بنی اِفرائیم - سُوتالح - بارِد اُس کا بیٹا - تحت
۲۱ اُسکا بیٹا - اِلعادہ اُسکا بیٹا - تحت اُسکا بیٹا ؁ زاباد اُسکا بیٹا - سُوتالح اُس کا بیٹا - اَور عَزر اَور اِلعاد - اَور جات کے لوگوں نے جو اُس مُلک میں پَیدا ہُوئے تھے اُن کو قتل کِیا - کیُونکہ وہ اُن
۲۲ کے مَواشی لے جانے کے لِئے آئے تھے ؁ تو اُن کا باپ اِفرائیم بہت دِنوں تک ماتم کرتا رہا - اَور اُسکے بھائی اُسکو تسلّی دینے
۲۳ آئے ؁ پھر اُس نے اپنی بیوی سے خَلوَت کی - تو وہ حاملہ ہُوئی - اَور اُس سے ایک بیٹا ہُوا جِس کا نام بَرِیعہ رکھا گیا - کیُونکہ اُس
۲۴ کے گھر میں مُصیبت آپڑی تھی ؁ اُس کی بیٹی شِیرہ تھی - جِس نے
۲۵ نِشیبی اَور فرازی بَیت حورون اَور اُزّین شِیرہ کو بنایا ؁ اَور رافع اُس کا بیٹا تھا - اَور اُس کے بیٹے راشِف اَور تالح تھے - اَور
۲۶ تحن اُس کا بیٹا تھا ؁ اَور لَعدان اُس کا بیٹا - اَور عَمّی ہُود اُس کا
۲۷ بیٹا - اَور اِلی شامع اُس کا بیٹا ؁ اَور نُون اُس کا بیٹا - اَور یَشُوع
۲۸ اُس کا بیٹا ؁ اَور اُن کی مِلکیتیں اَور مَسکن یہ تھے - بَیت ایل اَور اُس کے دیہات - اَور مَشرِق کی طرف نعران اَور مغرب کی طرف جازر اَور اُس کے دیہات اَور سِکم اَور اُس کے دیہات غزہ
۲۹ اَور اُس کے دیہات تک ؁ اَور بنی مَنَسّی کے ہاتھ میں بَیت شان اَور اُس کے دیہات بھی تھے اَور تعناک اَور اُسکے دیہات اَور مجِدّو اَور اُسکے دیہات اَور دور اَور اُسکے دیہات - یہ بنی یُوسُف بِن اِسرائیل کے مَسکن تھے ؁

۳۰ **نسب نامۂ آشِیر** بنی آشِیر - یِمنہ اَور اِشوَہ اَور اِشوِی اَور
۳۱ بَرِیعہ - اَور اُن کی بہن سارح ؁ اَور بنی بَرِیعہ - حابَر اَور مَلکی ایل
۳۲ جو بَرزاوِت کا باپ تھا ؁ اَور حابَر سے یفلیط اَور شومیر اَور حوتام
۳۳ اَور اُن کی بہن سُوعا پَیدا ہُوئے ؁ اَور بنی یفلیط - فاسک اَور
۳۴ بِمہال اَور عسوات - یہ بنی یفلیط تھے ؁ اَور بنی شومیر - اَخی
۳۵ اَور رُہجہ اَور یحُبّہ اَور ارام ؁ اَور اُس کے بھائی ہیلِم کے بیٹے -
۳۶ صوفح اَور اِمنع اَور شالِش اَور عامال ؁ اَور بنی صوفح - سُوح
۳۷ اَور حرنافر اَور سُوعال اَور بیری اَور اِمرہ ؁ اَور باصر اَور ہود
۳۸ اَور سمّا اَور سلِشہ اَور اِتران اَور بیرا ؁ اَور بنی یتر - یفُنّہ اَور
۳۹ فسفا اَور ارا ؁ اَور بنی علّا - ارح اَور حنی ایل اَور رِصیا ؁
۴۰ یہ سب بنی آشِیر اپنے آبائی گھرانوں کے سردار مُنتخب بہادُر دلیر - رئیسوں کے سردار تھے - اَور جنگی لشکر میں اُن مردوں کا شُمار جو نسب نامہ میں مندرج تھے - چھبیس ہزار تھا ؁

## باب ۸

۱ **نسب نامہ بِنیامین** بِنیامین کے لِئے اُس کا پہلوٹھا بالع پَیدا ہُوا -
۲ دُوسرا اَشبیل - تیسرا اَخرخ ؁ چَوتھا نوحہ اَور پانچواں رافا ؁
۳ اَور بنی بالع - ادّار اَور جیرا - ابیہود کا باپ ؁
۴، ۵ اَور ابی سُوع اَور نعمان اَور اخوح ؁ اَور جیرا اَور سفوفان
۶ اَور حُورام ؁ یہ بنی اہُود - آبائی گھرانوں کے سردار ہیں جو جبع کے رہنے والے تھے - وہ اسیر کر کے مناحت میں لے جائے گئے
۷ تھے ؁ نعمان اَور اخیاہ اَور جیرا اسیر کر کے اِن کو لے گیا - اَور
۸ اُس سے عُزّا اَور اخی ہُود پَیدا ہُوئے ؁ اَور سحرائم کے لِئے موآب کے کھیتوں میں بیٹے پَیدا ہُوئے - بعد اُس کے کہ اُس نے

۱۹ اِسرائیل سے مُتنفّر تھا۔ اور طوبیت ہر روز اپنے تمام گھرانے
میں گشت کیا کرتا اور اُن کو تسلی دِیا کرتا اور اپنے مال سے اپنی
۲۰ وُسعت کے مُوافق ہر ایک کی غمخواری کیا کرتا تھا۔ تو وہ
بھوکوں کو کھانا کھلایا کرتا اور ننگوں کو کپڑے پہنایا کرتا اور
مُردوں اور مقتولوں کو بڑی خبرداری سے دفن کیا کرتا تھا۔
۲۱ جب سنحیرب بادشاہ یہوُدہ کی زمین سے واپس آیا۔ اُس
آفت سے بھاگ کر جو بباعث اُس کی کُفرگوئی کے خُدا نے
اُس پر بھیجی۔ اور اپنے غُصّے کے باعث بنی اسرائیل میں سے
بُہتوں کو قتل کرنا شروع کیا۔ تو طوبیت اُن کی نعشوں کو
۲۲ دفن کیا کرتا تھا۔ اور بادشاہ کو اِس بات کی خبر دی گئی۔ تو
اُس نے حُکم دیا کہ وہ قتل کیا جائے۔ اور اُس کا مال ضبط کیا
۲۳ جائے۔ تب طوبیت اپنے بیٹے اور بیوی کو لے کر خالی ہاتھ
بھاگا اور چُھپ گیا۔ کیونکہ بہت لوگ اُس کے خیرخواہ تھے۔
۲۴ اور پینتالیس دنوں کے بعد ایسا ہُوا۔ کہ بادشاہ کو اُس کے
۲۵ بیٹوں نے قتل کیا۔ تب طوبیت اپنے گھر کو واپس آیا۔ اور اُس کا
سب مال اُس کے لئے بحال کر دِیا گیا ٭

## باب ۲

۱ **طوبیت کا بصارت کھونا اور اُس کا صبر** اِس کے بعد ایسا ہُوا۔ کہ
خُداوند کی عید کے دن طوبیت کے گھر میں ایک بڑی ضیافت
۲ کی گئی۔ تو اُس نے اپنے بیٹے سے کہا۔ جا اور ہمارے قبیلہ
میں سے بعض کو جو خُدا سے ڈرتے ہیں۔ بُلا تاکہ ہمارے ساتھ
۳ کھانا کھائیں۔ تو وہ گیا۔ اور لوٹ کر خبر دی۔ کہ بنی اسرائیل
میں سے ایک شخص گلی میں قتل ہُوا پڑا ہے۔ جب طوبیت نے
یہ سُنا۔ تو جلدی کر کے اپنی جگہ سے اُٹھا۔ اور کھانا چھوڑا۔ اور
۴ بُھوکا ہی نعش کے پاس پُہنچا۔ تب وہ اُس کو اُٹھا کر چپکے سے
اپنے گھر میں لے گیا۔ تاکہ جب سُورج ڈُوب جائے۔ تو خبرداری
سے اُس کو دفن کر دے۔ ۵ اور اُس نعش کو چُھپا دینے کے بعد
اُس نے روتے اور تھرتھراتے ہُوئے روٹی کھائی۔ ۶ اور
اُس نے اُس کلام کو جو خُداوند نے عاموس نبی کی زبان سے
فرمایا تھا یاد کیا۔ کہ تمہاری عیدوں کے دن ماتم اور نوحہ
میں بدل جائیں گے۔ ۷ اور جب سُورج ڈُوبا تو وہ گیا
اور اُس کو دفن کیا۔ ۸ تب اُس کے سب رشتہ داروں
نے اُسے ملامت کر کے کہا۔ کہ اِسی بات کے واسطے تیرے
قتل کا حُکم ہُوا۔ اور تُو موت کے فتوے سے بمُشکل بچا۔ اور تُو
پھر مُردوں کو دفن کرتا ہے۔ ۹ لیکن طوبیت بادشاہ سے
ڈرنے کی بہ نسبت خُدا سے زیادہ ڈرتا تھا۔ تو وہ مقتولوں
کی نعشوں کو اُٹھالے جاتا اور اپنے گھر میں اُن کو چُھپا رکھتا۔
اور آدھی رات کے وقت اُن کو دفن کر دیتا تھا۔
۱۰ ایک روز ایسا ہُوا۔ کہ وہ مُردوں کو دفن کرتے کرتے
تھک گیا اور گھر کو آیا۔ اور ایک دیوار کے پاس پڑ کر سو
۱۱ گیا۔ تو ایک ابابیل کے گھونسلے سے گرم گرم بیٹ اُسکی
آنکھوں میں پڑی تو وہ اندھا ہو گیا۔ ۱۲ اور خُداوند کی اجازت
سے یہ آزمائش اُس پر پڑی تاکہ اُس کے صبر کا نمُونہ ایّوب
راستکار کی مانند اُس سے پیچھے آنے والوں کے لئے
ہو۔ ۱۳ چُونکہ وہ لڑکپن ہی سے خُدا سے خوف کرتا اور اُس
کے حکموں کو مانتا تھا۔ تو جب اندھے پن کی آفت اُس پر
پڑی۔ تو وہ خُدا کے خِلاف نہ کُڑکُڑایا۔ ۱۴ مگر اپنی زندگی کے
سب ایّام میں شُکر کرتا ہُوا خُدا کے خوف میں مُستقل رہا۔
۱۵ اور جس طرح بادشاہوں نے مُقدس ایّوب کو ملامت کی۔
اُسی طرح اُس کے رشتہ دار اور ہمراہی بھی اُس کی زندگی
پر ہنسی کرتے ہُوئے کہتے تھے۔ ۱۶ تیری اُمید کہاں گئی جس کی
خاطر تُو خیرات دیتا اور مُردوں کو دفن کیا کرتا تھا۔ ۱۷ تو طوبیت نے
اُن کو دھمکی دے کر کہا ایسی بات مت کہو۔ ۱۸ کیونکہ ہم

مُقدّسوں کے فرزند ہیں۔ اور اُس زندگی کے منتظر ہیں جو خدا اُن لوگوں کو عطا کرے گا۔ جو اپنے ایمان کو اُس سے کبھی نہیں بدلتے ۞ ۱۹ اور اُس کی بیوی حنّہ ہر روز بُننے کے کام کو جایا کرتی تھی۔ اور اپنے ہاتھوں کی محنت سے کچھ لے آیا کرتی۔ جس سے وہ گذارہ کیا کرتے تھے ۞ ۲۰ اور ایسا ہُوا۔ کہ اُس نے ایک حلوان کو پایا اور اُٹھا کر اُسے گھر لے آئی ۞ ۲۱ جب اُس کے شوہر نے حلوان کے ممیانے کی آواز سُنی تو کہا خبردار ہو۔ شاید یہ چوری کی نہ ہو۔ تم اِس کو اُس کے مالکوں کو دے دو۔ کیونکہ ہمارے لئے جائز نہیں۔ کہ چوری کی چیز کو کھائیں یا چھوئیں ۞ تو اُس کی بیوی نے غصّے ہو کر اُس کو جواب دیا۔ کہ تیری اُمید کا باطل ہونا تو ظاہر ہو گیا۔ اور اب تیری خیرات بھی معلوم ہو جائے گی۔ اور اِس بات اور ایسی ہی اور باتوں سے وہ اُس کو ملامت کرتی رہی ٭

## باب ۳

طوبیت اور سارہ کی دُعا

۱ تب طوبیت نے رو رو کر دُعا کرنی شروع کی ۞ ۲ اور کہا۔ تُو اے خداوند عادل ہے اور تیری سب عدالتیں راست ہیں۔ اور تیری تمام راہیں رحمت اور صداقت اور عدالت ہیں ۞ ۳ اب اے خداوند مجھ کو یاد کر۔ اور میری خطاؤں کا اِنتقام نہ لے۔ اور نہ میرے گناہوں اور نہ میرے باپ دادا کے گناہوں کو یاد کر ۞ ۴ کیونکہ ہم نے تیرے حکموں کی فرمانبرداری نہ کی۔ اور اِسی باعث سے ہم لُوٹ اور جلاوطنی اور موت کے حوالہ کئے گئے اور اُن تمام قوموں کے نزدیک جن میں ہم پراگندہ ہوئے۔ ضرب المثل اور باعثِ نفرت ہو گئے ۞ ۵ اب اے خداوند تیری عدالتیں سنگین ہیں۔ کیونکہ ہم نے تیرے حکموں پر عمل نہ کیا۔ اور راست دلی سے تیرے سامنے نہ چلے ۞ ۶ اور اِس وقت اے خداوند اپنی مرضی کے مطابق میرے ساتھ کر۔ اور حکم دے کہ میری رُوح سلامتی سے قبض کی جائے۔ کیونکہ میرے لئے زندگی سے موت بہتر ہے ۞

۷ اور ایسا اِتفاق ہُوا۔ کہ ٹھیک اُسی روز مادیوں کے شہر اَحمتا میں رعوئیل کی بیٹی سارہ نے اپنے باپ کی لونڈیوں میں سے ایک سے ملامت سُنی ۞ ۸ کیونکہ سات آدمیوں کے ساتھ اُس کا بیاہ ہُوا تھا۔ اور ایک شیطان اشموداؤس نامی نے اِس سے پہلے کہ وہ اُسکے پاس جائیں۔ اُن کو فی الفور ہلاک کر دیتا تھا ۞ ۹ سو جب اُس نے لونڈی کو قصور کے لئے ملامت کی تو اُس نے جواب دے کر کہا۔ اے تُو جو اپنے شوہروں کو مار دینے والی ہے۔ ہم تیرا کوئی بیٹا یا بیٹی زمین پر نہ دیکھیں ۞ ۱۰ کیا تُو ارادہ کرتی ہے کہ تُو مجھ کو بھی مار ڈالے۔ جیسا کہ تُو نے اپنے سات شوہروں کو مار ڈالا۔ جب اُس نے یہ بات سُنی۔ تو اپنے گھر کے بالاخانے میں چڑھی۔ اور تین دن اور تین رات وہیں رہی نہ کچھ کھایا اور نہ پیا ۞ ۱۱ مگر دُعا کرتی اور آنسوؤں کے ساتھ خدا کی منّت کرتی رہی۔ کہ یہ ننگ مجھ سے دُور کر ۞ ۱۲ اور تیسرے دن جب اُس نے اپنی دُعا تمام کی اور خداوند کو مبارک کہا ۞ ۱۳ تو وہ بولی۔ اے ہمارے باپ دادا کے خدا تیرا نام مبارک ہو۔ جو اپنے غضب کے بعد رحمت کرتا ہے۔ اور دُکھ کے وقت اُن کے گناہوں کو جو تجھے پکارتے ہیں مُعاف کرتا ہے ۞ ۱۴ تیری طرف اے خداوند میں اپنا مُنہ پھیرتی ہوں۔ اور تیری ہی طرف میں اپنی آنکھیں اُٹھاتی ہوں ۞ ۱۵ اے خداوند میں تیری منّت کرتی ہوں۔ کہ اِس ننگ کے بند سے مجھے خلاصی دے۔ یا مجھ کو زمین پر سے اُٹھا لے ۞ ۱۶ تُو اے خداوند جانتا ہے۔ کہ میں نے شوہر کی ہرگز خواہش نہیں کی۔ اور میں نے اپنی رُوح کو تمام شہوت سے پاک رکھا ہے ۞ ۱۷ اور نہ کھیل کرنے والوں کے ساتھ میں ہرگز ملی۔ اور نہ اُن کے ساتھ کبھی رہی جو شوخی سے چلتے ہیں ۞ ۱۸ اور میں تیرے خوف کے باعث شوہر کرنے کے لئے راضی ہوئی نہ کہ اپنی شہوت سے ۞ ۱۹ اور شاید میں

اُن کے لائق نہ تھی۔ یا وہ میرے حقدار نہ تھے۔ کیُونکہ شاید
۲۰ تُو نے مُجھے کسی اَور شوہر کے لِئے بچا رکھا ہے۝ اِس لئے کہ
۲۱ تیری مشورت اِنسان کی سمجھ سے باہر ہے۝ باوجُود اِس کے
جو کوئی تیری عبادت کرتا ہے وہ یقین رکھتا ہے۔ کہ اُسکی زِندگی
اگرچہ آزمائشوں میں گُذرے مگر وہ تاج حاصِل کرے گا۔ اَور
اگر اُس پر کوئی مُصیبت پڑے تو وہ چھُڑایا جائے گا۔ اَور اگر
وہ تادِیب کے نیچے آئے۔ تو اُس کو چاہیئے۔ کہ تیری رحمت کی
۲۲ طرف رجُوع کرے۝ کیُونکہ تُو ہماری ہلاکت سے خُوش نہیں ہوتا۔
اَور آندھی کے بعد تُو امن دیتا ہے۔ اَور رونے اَور نوحہ کے بعد
۲۳ تُو خُوشی بخشتا ہے۝ پس اَے اِسرائیل کے خُدا! تیرا نام ابد
تک مُبارک ہو۝
۲۴ اُس وقت حق تعالیٰ کی حشمت کے حضُور میں اِن دونوں
۲۵ کی دُعائیں قبُول ہوئیں۝ تو خُداوند نے اپنے مُقدّس فرشتے
رافائیل کو بھیجا۔ کہ اُن دونوں کو شِفا دے۔ جن کی دُعائیں
ایک ہی وقت میں خُداوند کے حضُور پہُنچیں ٭

## باب ۴

۱ طوبیت کی نصیحت
جب طوبیت نے خیال کیا۔ کہ میری دُعا
قبُول ہُوئی۔ اَور مَوت میرے لِئے تیار ہے۔ تو اُس نے اپنے
۲ بیٹے طوبیاہ کو اپنے پاس بُلایا۝ اَور اُس سے کہا۔ اَے میرے
بیٹے! میرے مُنہ کی باتیں سُن۔ اَور اُن کو بُنیاد کی طرح اپنے
۳ دِل میں رکھ۝ جب خُدا میری جان قبض کرے۔ تو تُو میرے
جِسم کو دفن کر دینا۔ اَور اپنی ماں کی زِندگی کے تمام ایّام میں
۴ اُس کی عِزّت کرنا۝ اَور یاد رکھنا کہ تیرے لِئے اُس نے اپنے
۵ شِکم میں کیا کیا مشقّتیں سہیں۔ اَور اُس کا دُکھ کیسا تھا۝ اَور
جب وہ اپنی زِندگی کے وقت کو پُورا کرے تو تُو اُس کو میرے
۶ پاس دفن کر دینا۝ اَور تُو اپنی زِندگی کے تمام ایّام میں خُدا
کو اپنے دِل میں رکھ۔ اَور ڈرتا رہ۔ کہ تُو گُناہ کرنے میں کبھی
راضی نہ ہو۔ اَور خُداوند ہمارے خُدا کے حُکموں کی نافرمانی
۷ نہ کرے۝ اپنے مال میں سے خیرات کر۔ اَور غریب سے مُنہ
۸ نہ موڑ۔ تو خُداوند بھی تیری طرف سے مُنہ نہ موڑیگا۝ اپنی
۹ توفیق کے مُوافق رحم کرنے والا ہو۝ اگر تیرے پاس بہت
ہو تو بہت دے۔ اَور اگر تیرے پاس تھوڑا ہو۔ تو کوشش
۱۰ کرکے دِل کی خُوشی سے تھوڑا دے۝ کیُونکہ تُو ضرُورت کے
۱۱ دِن کے لِئے بڑے ثواب کا اپنے لِئے ذخیرہ جمع کرے گا۝ کیُونکہ
خیرات تمام خطاؤں اَور مَوت سے بچاتی ہے۔ اَور رُوح کو
۱۲ اندھیرے کی طرف جانے نہیں دیتی۝ کیُونکہ خیرات اُن کے
لِئے جو دیتے ہیں خُدائے تعالیٰ کے حضُور عظیم اُمید ہے۝
۱۳ اَے میرے بیٹے! تمام حرامکاری سے ڈرتا رہ۔ اَور گُناہ
۱۴ کی پہچان کو واجب جان کر اپنی بیوی سے تجاوُز نہ کر۝ اَور
اپنے خیالوں اَور اپنی باتوں پر مغرُوری کو غالب نہ ہونے دے۔
۱۵ کیُونکہ مغرُوری سے تمام ہلاکت شرُوع ہُوئی۝ اَور جس نے
تیرا کوئی کام کیا ہے اُس کی اُجرت فی الفور اُس کو ادا کر۔ اَور
۱۶ تیرے مزدُور کی مزدُوری کبھی تیری طرف باقی نہ رہے۝ اَور
جس بات سے تُجھے نفرت ہے کہ تُجھ سے کی جائے۔ تو تُو بھی وہ
۱۷ دُوسرے کے ساتھ نہ کر۝ بھُوکوں اَور مِسکینوں کے ساتھ
۱۸ اپنی روٹی کھا۔ اَور ننگوں کو اپنے کپڑوں میں سے پہنا۝ اپنی
روٹی اَور اپنی مَے نیک آدمی کی تدفین کے لِئے رکھ۔ اَور اُن
۱۹ میں سے خطاکاروں کے ساتھ نہ کھا اَور نہ پی۝ ہمیشہ عقلمند
۲۰ آدمی کی مشورت کی تلاش کر۝ اَور خُدا کو ہر وقت مُبارک
کہہ۔ اَور اپنی راہوں کی دُرستی اَور اپنی تمام مشورتوں کے
برقرار رہنے کے لِئے اُس کی ہدایت مانگ۝
۲۱ اَور اَے میرے بیٹے۔ مَیں یہ بھی تُجھے بتاتا ہُوں۔ کہ جب
تُو چھوٹا تھا۔ مَیں نے مادیوں کے شہر راجیس میں جبائیل کو چاندی

کے دس قنطار قرض دیئے تھے۔ اور اُس کا تمسک میرے پاس
۲۲ ہے ۞ سو اِس کی بابت تُو دریافت کر کہ تُو کیسے اُس کے پاس
جائے۔ اور اُس سے چاندی کی مذکورہ رقم لے۔ اور اُس کا
۲۳ تمسک اُس کو پھیر دے ۞ اور اَے میرے بیٹے! خوف مت کر
کیونکہ اگرچہ ہم غریبی کی زندگی گذارتے ہیں۔ تاہم اگر ہم خُدا سے
ڈریں اور سارے گناہ سے دُور رہیں۔ اور نیکی کریں تو ہم کو بہت
اچھی چیزیں ملیں گی ❊

# باب ۵

۱ رافائیل فرشتہ کا دِکھائی دینا

تب طوبیاہ نے اپنے باپ سے جواب میں کہا۔ اَے میرے باپ! جو کچھ تُو نے مجھے حُکم دیا ہے
۲ مَیں وہی کرُونگا ۞ لیکن اِس رقم کی بابت مَیں نہیں جانتا۔ کہ مَیں کیسے لے سکُوں گا۔ اِس لئے کہ نہ وہ آدمی مجھے جانتا ہے اور نہ مَیں ہی اُسے جانتا ہُوں۔ مَیں اُس کو کون سی نشانی دُونگا؟ اور
۳ مَیں اُس راستہ کو بھی نہیں جانتا جو وہاں جاتا ہے ۞ اُس کے باپ نے جواب میں اُس سے کہا۔ کہ میرے پاس اُسکا تمسک ہے۔ اور جب تُو اُس کو وہ دِکھائے گا تو وہ فی الفور رقم ادا
۴ کر دے گا ۞ اور اِس وقت تُو جا۔ اور اپنے لئے ایک مُعتبر آدمی کی تلاش کر۔ جو اُجرت لے کر تیرے ساتھ جائے۔ تاکہ میرے جیتے جی وہ رقم تجھ کو مِل جائے ۞

۵ پس جب طوبیاہ باہر نِکلا۔ تو دیکھو۔ ایک خوبصورت
۶ جوان کمر باندھے کھڑا تھا۔ گویا کہ چلنے کو تیار ہے ۞ تو اُس نے اُس کو سلام کیا۔ اور وہ نہیں جانتا تھا۔ کہ یہ خُدا کا فرشتہ ہے۔
۷ اور اُس سے کہا۔ اَے نیک جوان تُو کہاں سے آیا ہے ۞ اُس نے کہا۔ بنی اسرائیل سے۔ طوبیاہ نے اُس سے کہا۔ کیا تُو وہ راستہ
۸ جانتا ہے۔ جو مادیوں کے مُلک کو جاتا ہے؟ ۞ اُس نے کہا مَیں جانتا ہوں۔ اور مَیں اُن تمام رستوں میں بہت دفعہ چلا ہوں۔ اور مَیں ہمارے بھائی جبائیل کے پاس جو اَحمتا کے پہاڑ پر مادیوں
۹ کے شہر راجیس میں مُقیم ہے رہتا تھا ۞ طوبیاہ نے اُس سے کہا۔ میرا انتظار کر۔ جب تک مَیں اپنے باپ کو اِس بات کی خبر نہ
۱۰ دُوں ۞ تب طوبیاہ نے اندر جا کر یہ سب کچھ اپنے باپ کو بتایا
۱۱ تو اُس کا باپ حیران ہُوا۔ اور چاہا کہ وہ اندر آئے ۞ تب وہ اندر آیا اور اُس کو سلام کیا اور کہا۔ کہ تیرے لئے ہمیشہ
۱۲ خُوشی ہو ۞ طوبیت نے جواب دِیا۔ مجھے کیا خُوشی ہوگی۔ مَیں اندھیرے میں رہتا ہُوں اور آسمان کی روشنی کو نہیں دیکھتا ۞
۱۳ جوان نے اُس سے کہا۔ خُوش دِل ہو۔ کہ تھوڑے دِنوں میں تُو
۱۴ خُدا کی طرف سے شِفا پائے گا ۞ طوبیت نے اُس سے کہا۔ کیا تُو میرے بیٹے کو مادیوں کے شہر راجیس میں جبائیل کے پاس لے جائیگا؟ اور جب تُو واپس آئے تو مَیں تجھے تیری اُجرت
۱۵ دُونگا ۞ فرشتے نے کہا۔ مَیں اُس کو لے جاؤُنگا۔ اور اُسکو تیرے
۱۶ پاس واپس بھی لے آؤنگا ۞ تب طوبیت نے اُس سے کہا۔ مجھے
۱۷ بتا۔ کہ تُو کس خاندان اور کون سے قبیلہ میں سے ہے؟ ۞ رافائیل فرشتے نے اُس سے کہا۔ کیا تجھے مزدُور کے نسب کی حاجت ہے
[۱۸] یا مزدُور کی جو تیرے بیٹے کے ساتھ جائے؟ ۞ لیکن تاکہ مَیں تجھے
۱۹ آزُردہ نہ کرُوں۔ مَیں عزریاہ بزرگ حننیاہ کا بیٹا ہوں ۞ طوبیت نے اُس سے کہا۔ تُو شریف خاندان میں سے ہے۔ مگر مَیں اُمید کرتا ہُوں۔ کہ مَیں نے جو تیرا النسب جاننا چاہا۔ تُو نے اُس کو بُرا نہیں
۲۰ مانا ۞ فرشتے نے اُس سے کہا۔ دیکھ مَیں تیرے بیٹے کو سلامت لے جاؤُنگا۔ اور تیرے پاس اُس کو سلامت واپس لے آؤُنگا ۞
۲۱ طوبیت نے اُس سے کہا۔ سلامتی سے روانہ ہو۔ اور خُدا تمہارے راستے میں تمہارے ساتھ ہو۔ اور اُس کا فرشتہ تمہارے ہمراہ
۲۲ ہو ۞ تب سب کچھ جو راستے کے سامان کے لئے لینا چاہیئے تھا تیار

۵: ۱۸۔ "عزریاہ" فرشتے نے عزریاہ کی شکل اختیار کی تھی۔ تو جس آدمی کی شکل اُس نے اختیار کی تھی۔ اُس کا نام بھی وہ اپنا نام بتا سکتا تھا۔ عبرانی میں عزریاہ کے معنے ہیں۔ خُدا کی مدد۔ اور حننیاہ کے معنے ہیں خُدا کا فضل۔

کِیا گیا اَور طوبیاہ اپنے باپ اَور اپنی ماں سے وداع ہُوا۔ اَور وہ
۲۳ دونوں چل پڑے ○ جب وہ جُدا ہُوئے تو اُس کی ماں نے رونا
شرُوع کِیا اَور کہا۔ تُو نے ہمارے بُڑھاپے کی لاٹھی کو جُدا کر دیا
۲۴ اَور اُسے ہم سے دُور بھیج دیا ○ کاش یہ مال جِس کے لِئے تُو نے اُس کو
۲۵ بھیجا ہے ہوتا ہی نہ ○ ہمارا تھوڑا سا مال ہی کافی تھا۔ کہ ہم اپنے
۲۶ بیٹے پر نظر کر کے اِس کو بڑی دَولت سمجھتے ○ طوبِت نے اُس سے
کہا مَت رو۔ ہمارا بیٹا وہاں سلامت پہنچے گا۔ اَور سلامت
۲۷ ہمارے پاس واپس آئے گا۔ اَور تیری آنکھیں دیکھیں گی ○ کیُونکہ
مُجھے یقین ہے کہ خُدا کا نیک فرِشتہ اُس کے ہمراہ جائے گا۔ اَور
اُس کے سب حالات کو درُستی سے ترتیب دے گا۔ یہاں تک
۲۸ کہ وہ ہمارے پاس خُوشی سے واپس آئے گا ○ تو اِس بات سے
اُس کی ماں نے رونا بند کِیا اَور چُپ ہوئی ٭

# باب ۶

۱ فرِشتے کے ہمراہ طوبیاہ کا سفر

اَور طوبیاہ چل نِکلا۔ اَور اُس کا
کُتّا اُس کے پیچھے گیا۔ اَور وہ پہلی مَنزِل میں دریائے دَجلہ کے
۲ کِنارے پر رات کو رہا ○ اَور وہ اپنے پاؤں دھونے گیا۔ اَور
۳ دیکھو۔ ایک بڑی مچھلی لپکی۔ تاکہ اُس کو کھا جائے ○ تب طوبیاہ
ڈرا اَور اُونچی آواز سے چِلّایا۔ اَے صاحِب۔ وہ مُجھ پر حملہ کرتی
۴ ہے ○ فرِشتے نے اُس سے کہا۔ کہ گلپھڑے سے اُس کو پکڑ۔ اَور اپنی
طرف کھینچ لے۔ تو اُس نے اَیسا ہی کِیا۔ اَور اُس کو خُشکی پر کھینچ لِیا۔
۵ تو وہ اُس کے پاؤں کے پاس تڑپنے لگی ○ تب فرِشتے نے اُس سے
کہا۔ کہ مچھلی کا پیٹ چاک کر۔ اَور اُس کے دِل اَور اُس کے پِتّے اَور
اُس کے جِگر کو اپنے پاس رکھ لے۔ کیُونکہ مُفید دوائیوں کے لِئے یہ
۶ ضرُوری ہیں ○ تو اُس نے اَیسا ہی کِیا جیسا کہ فرِشتے نے کہا تھا۔
اَور اُنہوں نے مچھلی کو بھُون کر اُس میں سے کھایا۔ اَور وہ باہم
۷ سفر کرتے رہے جب تک کہ اَحمتانہ پہنچے ○ پھر طوبیاہ نے فرِشتے
سے پُوچھا اَور کہا۔ بھائی عزریاہ! مَیں تیری مِنّت کرتا ہُوں
مُجھے بتا کہ یہ چیزیں جو تُو نے مُجھ کو مچھلی میں سے رکھ لینے کے لِئے
۸ کہیں۔ کِس بات کا عِلاج ہیں؟ ○ فرِشتے نے اُس سے جواب
میں کہا۔ کہ اگر تُو اُس کے دِل اَور جِگر میں سے کُچھ تھوڑا آگ پر
ڈالے تو اُس کا دُھواں سب قِسم کے شیاطین کو جو کِسی مَرد یا
عَورت میں ہوں نِکال دے گا۔ اَیسا کہ وہ پھر کبھی اُس کے
۹ نزدیک نہ آئیں گے ○ اَور اُس کا پِتّا آنکھوں پر لگانے کے
لِئے جِن میں سفیدی آگئی ہو مُفید ہے۔ کہ وہ اچھّی ہو جائیں گی ○
۱۰ اَور طوبیاہ نے کہا۔ کہاں تیری مرضی ہے۔ کہ ہم ٹھیریں؟ ○
۱۱ فرِشتے نے کہا۔ یہاں ایک آدمی رعُوئیل نامی ہے جو تیرے قبیلہ
بلکہ تیرے رِشتہ داروں میں سے ہے۔ اَور اُس کی ایک بیٹی ہے
جِس کا نام سارہ ہے۔ اَور اُس کے سوا اُس کا کوئی اَور بیٹا یا
۱۲ بیٹی نہیں ○ اُس کی تمام دَولت تیری ہی ہے۔ لیکن تُو بالضرُور
۱۳ اُس سے بیاہ کر لینا ○ تُو اُس کو اُس کے باپ سے مانگ۔ تو
۱۴ وہ اُس کو تُجھے بیاہ دے گا ○ طوبیاہ نے جواب میں کہا کہ مَیں نے
سُنا۔ کہ وہ سات شَوہروں کے عقد میں دی جا چُکی ہے۔ تو وہ مَر
گئے۔ اَور مَیں نے یہ بھی سُنا۔ کہ ایک شیطان نے اُن کو مار دِیا ○
۱۵ تو اِس سبب سے مَیں ڈرتا ہُوں۔ کہ میرا بھی اَیسا ہی حال نہ ہو۔
اَور مَیں اپنے ماں باپ کا اکیلا بیٹا ہُوں۔ تو مَیں اُن کے بڑھاپے
۱۶ کو غم کے ساتھ برزخ میں اُتارُوں گا ○ رافائیل فرِشتے نے اُس
سے کہا۔ سُن مَیں تُجھے بتاتا ہُوں۔ وہ کَون ہیں۔ جِن پر شیطان
۱۷ غالب آتا ہے ○ وہ جو بیاہ کرتے اَور خُدا کو اپنے پاس سے اَور
اپنے دِلوں سے نِکال دیتے ہیں۔ اَور گھوڑے اَور خچّر کی طرح
جِن کو سمجھ نہیں۔ اپنے آپ کو اپنی شہوت کے سپُرد کرتے ہیں۔
۱۸ اَیسوں پر شیطان کا اِختیار ہوتا ہے ○ مگر جب تُو اُس کو بیاہے
اَور اُس کی کوٹھڑی میں جائے تو تین دِن تک اُس سے رُکا رہ۔

۶: ۱۵۔ "برزخ" وہ جگہ جہاں موت کے بعد نیک آدمیوں کی
رُوحیں مسیح کے آنے سے پیشتر رہیں۔

۱۹ اور سوائے دُعا مانگنے کے اُس کے ساتھ کچھ نہ کر۔ اور اُس رات
۲۰ جب تُو مچھلی کے جگر کو جلائے۔ تو شیطان بھاگ جائے گا۔ اور
دُوسری رات کو تُو مُقدّس باپ دادا کی شراکت میں قبول کیا
۲۱ جائے گا۔ اور تیسری رات تجھ کو برکت ملے گی۔ کہ تمہارے
۲۲ تندرُست لڑکے پیدا ہوں۔ اور تیسری رات کے گُذرنے
کے بعد تُو کنواری کو خُدا کے خوف سے لے۔ اور شہوت کی
نسبت اولاد کی زیادہ خواہش کر۔ تاکہ ابرہام کی نسل کی برکت
تیری اولاد میں تجھے ملے ۔

## باب ۷

۱ [طوبیاہ اور سارہ کا نکاح] پھر وہ دونوں رعوئیل کے ہاں گئے۔
۲ اور رعوئیل اُن کو خُوشی سے ملا۔ جب رعوئیل نے طوبیاہ کو دیکھا۔
تو اپنی بیوی حنّہ سے کہا۔ کہ یہ مرد کیسے میرے بھائی کی مانند
۳ ہے۔ اِس بات کے بعد رعوئیل نے کہا۔ اَے جوان بھائیو!
تم کہاں سے ہو؟ تو اُنہوں نے کہا۔ کہ ہم نفتالی کے قبیلہ
۴ سے نینوا کے جلاوطنوں میں سے ہیں۔ اور رعوئیل نے اُن سے
کہا۔ کیا تم میرے بھائی طوبیت کو جانتے ہو؟ اُنہوں نے کہا ہم
۵ جانتے ہیں۔ اور جب رعوئیل اُس کی بہت تعریف کر رہا تھا۔
تو فرشتہ نے اُس سے کہا۔ کہ وہ طوبیت جس کی بابت تُو پوچھتا
۶ ہے۔ اِس کا باپ ہے۔ تب رعوئیل نے اُس سے لپٹ کر
اور آنسو بہاتے ہوئے اُس کو چُوما اور اُس سے بغل گیر ہو کر رویا۔
۷ اور کہا۔ اَے میرے بیٹے! تیرے لئے برکت ہو۔ کیونکہ تُو ایک
۸ نیک بزرگ آدمی کا بیٹا ہے۔ اور اُس کی بیوی حنّہ اور اُن کی بیٹی
۹ سارہ بھی روئیں۔ اور جب وہ باتیں کر چکے۔ رعوئیل نے حکم
دیا۔ کہ ایک مینڈھا ذبح کیا جائے۔ اور ضیافت تیار کی جائے۔
۱۰ اور جب اُس نے اُن کو بُلایا۔ کہ کھانے کے لئے بیٹھیں۔ تب
طوبیاہ نے کہا۔ کہ مَیں آج یہاں روٹی نہ کھاؤنگا اور نہ کچھ
پیُونگا۔ جب تک تُو میری درخواست منظور نہ کرے۔ اور
۱۱ وعدہ نہ کرے۔ کہ اپنی بیٹی سارہ تُو مجھ کو دے دیگا۔ جب
رعوئیل نے یہ بات سُنی تو کانپنے لگا۔ کیونکہ وہ جانتا تھا۔ کہ اُن
سات مردوں پر جو اُس کے پاس جانے کو تھے کیا واقع ہُوا۔
تو وہ ڈرا۔ کہ جو کچھ اُن پر ہُوا۔ اِس پر بھی نہ ہو۔ اور جب وہ
۱۲ فکرمند تھا۔ اور اُس کو کچھ جواب نہ دیا۔ تو فرشتے نے اُس سے
کہا۔ اُسے اِس کو دینے سے مت ڈر۔ کیونکہ واجب ہے کہ
تیری بیٹی اِس مرد کی بیوی بنے جو خُدا سے ڈرتا ہے۔ اِسی
۱۳ سبب سے کوئی اَور اُس کو نہ لے سکا۔ تب رعوئیل نے کہا۔
کہ بے شک خُدا نے میری دُعائیں اور میرے آنسو جو اُس کے
۱۴ سامنے تھے قبول کئے۔ اور شاید اِسی سبب سے خُدا تم کو
یہاں لے آیا۔ تاکہ یہ لڑکی مُوسیٰ کی شریعت کے مطابق اپنے
رشتہ دار ہی کی بیوی بنے۔ اور اب کچھ شک نہیں کہ مَیں اُسے
۱۵ تجھ کو دے دُونگا۔ تب اُس نے اپنی بیٹی سارہ کا دہنا ہاتھ پکڑ
کر طوبیاہ کے دہنے ہاتھ میں دیا اور کہا۔ ابرہام کا خُدا اور
اسحاق کا خُدا اور یعقوب کا خُدا تم دونوں کے ساتھ ہو اور
تم کو جوڑے۔ اور اپنی برکت تم پر پُورے طور سے نازل
۱۶ فرمائے۔ تب اُنہوں نے کاغذ لے کر عقدِ نکاح اُس میں لکھا۔
۱۷،۱۸ بعد اِس کے اُنہوں نے کھانا کھایا۔ اور خُدا کو مُبارک کہا۔ اور
رعوئیل نے اپنی بیوی حنّہ کو بُلا کر کہا۔ کہ دُوسری کوٹھڑی تیار
۱۹ کرے۔ اور وہ اپنی بیٹی سارہ کو اُس کے اندر لائی جو روتی تھی۔
۲۰ اور اُس نے اُس سے کہا۔ اَے میری بیٹی! حوصلہ رکھ اور آسمان کا
خُداوند اِس غم کے بدلے جو تُو نے اُٹھایا تجھ کو خُوشی بخشے گا۔

## باب ۸

۱ [ازدواجی زندگی کا نیک آغاز] اور جب وہ کھانے سے فارغ ہُوئے
۲ تو اُنہوں نے جوان کو لڑکی کے پاس اندر بھیجا۔ طوبیاہ نے

فرشتے کی بات یاد کرکے اپنی تھیلی سے دل اور جگر کا ایک ایک
۳ ٹکڑا نکالا اور جلتے انگارے پر ڈالا ○ تب رافائیل فرشتہ نے
۴ شیطان کو پکڑا اور مصر علیا کے بیابان میں اس کو باندھ دیا ○ اور
طوبیاہ نے کنواری کو نصیحت کرکے کہا۔ اے سارہ اٹھ۔ ہم آج
اور کل اور پرسوں خدا کے حضور دعا کریں گے۔ کیونکہ ان تین
راتوں میں ہم خدا کے ساتھ یگانگت میں رہیں گے۔ اور تین
۵ راتوں کے گذرنے کے بعد اپنے عقد نکاح میں ہوں گے ○ کیونکہ
ہم مقدسوں کی اولاد ہیں۔ اور ہمارے لئے مناسب نہیں کہ ہم
غیر قوموں کی طرح جو خدا کو نہیں جانتیں ایک دوسرے کے نزدیک
۶ جائیں ○ تب وہ دونوں اٹھے۔ اور سرگرمی سے دعا مانگنے لگے۔
۷ کہ صحیح سلامت رہیں ○ اور طوبیاہ نے کہا۔ اے خداوند ہمارے
باپ دادا کے خدا! آسمان اور زمین اور سمندر اور چشمے اور دریا
۸ اور تیری سب مخلوقات جو ان میں ہیں تجھے مبارک کہیں ○ تو نے
آدم کو زمین کی مٹی سے پیدا کیا اور حوا کو مددگار کے طور پر اسے
۹ دیا ○ اب اے خداوند تو جانتا ہے۔ کہ میں نے شہوت کے سبب
سے اپنی بہن کو بیوی نہیں بنایا۔ بلکہ نسل کی خواہش سے جس میں
۱۰ تیرے نام کو ابدالآباد تک مبارک کہا جائے ○ اور سارہ نے بھی
کہا۔ ہم پر رحم کر۔ اے خداوند ہم پر رحم کر۔ کہ ہم دونوں تندرستی
ہی میں عمر درازی تک پہنچیں ○

۱۱ اور ایسا ہوا۔ کہ مرغ کے بانگ دینے کے وقت رعوئیل
نے اپنے نوکروں کو جمع ہونے کا حکم دیا۔ تو وہ اس کے ساتھ
۱۲ گئے۔ اور انہوں نے قبر کھودی ○ کیونکہ اس نے کہا مجھے ڈر ہے
کہ اس کے ساتھ بھی وہی کچھ ہوا۔ جو دوسرے سات مردوں
۱۳ سے ہوا تھا۔ جو اس کے پاس جانے کو تھے ○ جب وہ قبر تیار کر
۱۴ چکے۔ رعوئیل اپنی بیوی کے پاس لوٹا اور اس سے کہا ○ اپنی
ایک لونڈی کو بھیج جو دیکھے۔ کہ آیا وہ مر گیا۔ تاکہ دن کی روشنی
۱۵ سے پہلے ہی میں اس کو دفن کردوں ○ تو اس نے اپنی لونڈیوں
میں سے ایک کو بھیجا۔ تو وہ کوٹھڑی کے اندر گئی۔ تو دیکھو۔ وہ
۱۶ دونوں صحیح سلامت تھے اور برابر سو رہے تھے ○ تو اس نے
لوٹ کر یہ خوشخبری دی۔ تب رعوئیل اور اسکی بیوی حنّہ نے
۱۷ خداوند کو مبارک کہا ○ اور بولے اے خداوند اسرائیل کے خدا!
ہم تیری تعریف کرتے ہیں۔ کہ جس بات کا ہم کو شک تھا وہ ہم
۱۸ پر واقع نہیں ہوئی ○ کیونکہ تو نے اپنی رحمت ہم پر کی۔ اور ہم
۱۹ سے اس دشمن کو دور کردیا جو ہمیں ستاتا تھا ○ اور تو نے دونوں
اکلوتوں پر رحمت کی۔ اے خداوند ان دونوں کو بخشندے۔
کہ تجھے سر بسر مبارک کہیں۔ اور تیری حمد اور اپنی تندرستی
کی قربانی تیرے آگے گذرانیں تاکہ تمام قومیں جانیں کہ ساری
دنیا کا تو ہی اکیلا خدا ہے ○

۲۰ اور رعوئیل نے فی الفور اپنے نوکروں کو حکم دیا۔ کہ قبر کو
جو انہوں نے کھودی تھی۔ صبح کی روشنی سے پہلے ہی بھر دیں ○
۲۱ پھر اس نے اپنی بیوی سے کہا۔ کہ شادی کی ضیافت تیار کی جائے۔
۲۲ اور کھانے کی تمام چیزوں کا بندوبست کیا جائے ○ اور اس
نے حکم دیا۔ کہ دو موٹی گائیں اور چار مینڈھے ذبح کئے جائیں۔ تاکہ
اپنے سب ہمسایوں اور خیر خواہوں کے لئے شادی کی ضیافت
۲۳ تیار ہو ○ اور رعوئیل نے طوبیاہ سے حلف لی۔ کہ اسکے پاس دو ہفتہ
ٹھیرے ○ اور رعوئیل نے طوبیاہ کو اپنی ساری جائداد کا نصف
دیدیا۔ اور باقی نصف کے لئے طوبیاہ کو دستاویز لکھ دی کہ ان
دونوں کی موت کے بعد وہ اس کا مالک ہوگا ○

## باب ۹

رافائیل جبائیل سے نقدی وصول کرتا ہے

۱ پھر طوبیاہ نے فرشتے
کو جسے وہ انسان ہی سمجھتا تھا بلا کر کہا۔ اے بھائی عزریاہ اگر
۲ تو میری بات سنے تو میں کچھ کہوں ○ خواہ میں اپنے آپ کو تیرا
غلام بھی بنادوں تو بھی تیری مہربانی کا حق ادا نہیں کرسکونگا ○

۳ باوجود اِس کے مَیں تُجھ سے گذارش کرتا ہُوں۔ کہ تُو سواری اَور نوکر لے۔ اَور مادیوں کے شہر راجیس میں جبائیل کے پاس جا۔ اَور یہ تمسّک اُس کو واپس دے اَور چاندی اُس سے وصُول کر۔ اَور اُس ۴ کو میرے بیاہ پر بُلا۔ کیُونکہ تُو جانتا ہے کہ میرا باپ کیُونکر دِن گنِتا ہے۔ اَور اگر مَیں ایک دِن زیادہ دیر کرُوں۔ تو اُسکا دِل غمگین ۵ ہوگا۔ اَور تُو نے دیکھا ہے۔ کہ رعُوئیل نے مُجھ سے حَلف لی۔ اَور مَیں اِس حَلف کو ہلکا نہیں جان سکتا ہُوں۔

۶ تب رافائیل نے رعُوئیل کے چار نوکر اَور دو اُونٹ لِئے۔ اَور مادیوں کے شہر راجیس کو گیا۔ اَور جبائیل کو مِل کر اُسکا تمسّک ۷ اُس کو دیا۔ اَور سب رقم اُس سے وصُول کی۔ اَور اُس نے اُس کو طوبیاہ بِن طوبِت کی بابت اَور سب کُچھ جو واقع ہُوا تھا بتایا۔ اَور ۸ اپنے ساتھ اُس کو بیاہ میں لایا۔ جب وہ رعُوئیل کے گھر کے اندر آیا۔ اُس نے طوبیاہ کو کھانے پر بیٹھا ہُوا پایا۔ تو وہ اُٹھ کھڑا ہُوا۔ اَور اُنہوں نے ایک دُوسرے کو چُوما۔ اَور جبائیل رویا۔ اَور خُدا کی ۹ تعریف کی۔ اَور کہا۔ کہ اِسرائیل کا خُدا تُجھ کو برکت دے کیُونکہ تُو ایک نیک ترین اَور راست باز آدمی کا بیٹا ہے جو خُدا سے ڈرتا ۱۰ اَور خیرات کرتا ہے۔ اَور تیری بیوی اَور تُمہارے ماں باپ پر ۱۱ بھی برکت نازل ہو۔ اَور تم اپنے بیٹوں کو اَور اپنے بیٹوں کے بیٹوں کو تیسری چوتھی پُشت تک دیکھو۔ اَور تمہاری نسل اِسرائیل کے خُدا کی طرف سے مُبارک ہو۔ جو ابدُالآباد تک سلطنت کرتا ہے۔ ۱۲ تب سب نے کہا آمین۔ پھر وہ ضیافت پر بیٹھے۔ لیکن اُنہوں نے شادی کی ضیافت بھی خُدا کے خَوف کے ساتھ رچائی ۞

# باب ۱۰

**طوبیاہ کے والدین کی بے چینی**

۱ جب طوبیاہ بیاہ کے سبب سے وہاں دیر کر رہا تھا۔ تو اُس کا باپ طوبِت بے چین ہونے اور کہنے لگا میرا بیٹا کیُوں دیر کر رہا ہے؟ اَور کَون سی بات نے اُس کو وہاں ٹھیرا ۲ رکھا ہے؟ کیا شاید جبائیل مر گیا؟ اَور کوئی نہیں جو اُسکو رقم ۳ واپس کرے۔ اَور وہ اَور اُس کی بیوی حنّہ سخت غمگین ہُوئے اَور دونوں نے رونا شروع کیا۔ کیُونکہ اُن کے بیٹے نے مُقرّرہ ۴ دِن پر واپس آنے میں وعدہ خِلافی کی۔ اَور اُس کی ماں برابر آنسُو بہاتی ہوئی روتی تھی اَور کہتی تھی۔ ہائے۔ اَے میرے بیٹے! ہم نے تُجھ کو کیُوں اجنبی مُلک میں بھیجا؟ اَے ہماری آنکھوں کے نُور اَور ہمارے بُڑھاپے کی لاٹھی اَور ہماری زِندگی کی تسلّی اَور ۵ ہماری اَولاد کی اُمید۔ تُجھ اکیلے میں ہمارے لِئے سب کُچھ تھا۔ اَور ہمارے لِئے مُناسب نہ تھا کہ ہم تُجھ کو اپنے پاس سے ۶ نہ بھیجتے۔ تب طوبِت نے اُس سے کہا۔ چُپ کر۔ اَور بے چین نہ ہو۔ ہمارا بیٹا سلامت ہے۔ اَور جو آدمی ہم نے اُس کیساتھ ۷ بھیجا وہ بڑا مُعتبر ہے۔ مگر اُس نے طوبِت سے کہا کہ چُپ رہ اَور مُجھے دھوکا نہ دے۔ میرا بچّہ ہلاک ہو چُکا ہے۔ اور وہ ہر روز اُٹھ کر باہر جاتی اَور ہر طرف نظر دوڑاتی اور سب رستوں میں گھُومتی رہتی تھی۔ جن میں اُس کے واپس آنے کی اُمید تھی۔ تاکہ اگر ہو سکے تو دُور سے اُس کو آتا ہُوا دیکھے۔

۸ مگر رعُوئیل نے اپنے داماد سے کہا۔ کہ تُو یہاں پر ٹھیر۔ اَور مَیں تیرے باپ طوبِت کے پاس آدمی بھیجتا ہوں۔ جو اُس کو ۹ تیری سلامتی کی خبر دے۔ طوبیاہ نے اُس سے کہا۔ مَیں جانتا ہوں کہ میرا باپ اَور میری ماں کیُونکر دِن گِن رہے ہیں۔ اَور ۱۰ اُن کی رُوح دُکھ میں بے قرار ہے۔ اَور بعد اِس کے کہ رعُوئیل نے طوبیاہ سے بہت اِصرار کِیا۔ اَور وہ سب وجُوہات کے سُننے سے اِنکاری ہُوا تو اُس نے سارہ کو اَور اپنے تمام مال میں سے نصف غُلام اَور لونڈیاں اَور مواشی اَور اُونٹ اَور بیل اَور بہت نقدی اُس کو دی۔ اَور اُس کو اپنے پاس سے بخُوشی سلامتی سے رُخصت ۱۱ کِیا۔ اَور کہا۔ کہ خُداوند کا مُقدّس فرِشتہ تمہارے ساتھ راہ میں ہو۔ اَور تم کو سلامتی سے پُہنچائے۔ اَور تم اپنے ماں باپ کے پاس

سب کچھ درست پاؤ۔ اور مرنے سے پہلے میری آنکھیں تمہارے بیٹوں کو دیکھیں ۞ ۱۲ اور ماں باپ نے آگے آکر اپنی بیٹی کو چوما اور اُسے رخصت کیا ۞ ۱۳ اور اُس کو نصیحت کی۔ کہ اپنے سُسر اور ساس کی عزت کرے۔ اور اپنے شوہر کو پیار کرے۔ اور اپنے خاندان کی خبر گیری کرے اور اپنے گھر کو سنبھالے اور اپنے آپ کو بے عیب رکھے ۞

## باب ۱۱

**طوبیاہ کی مراجعت مبارک**

۱ جب وہ واپس جا رہے تھے۔ تو گیارھویں ۲ دن حاران میں جو رستے میں نینوا کی آدھی راہ پر ہے پہنچے ۞ فرشتے نے کہا۔ اے بھائی طوبیاہ! تو جانتا ہے۔ کہ تو کیسے اپنے باپ سے ۳ جدا ہوا ۞ سو اگر تو پسند کرے تو ہم آگے چلیں۔ اور کنبہ اور تیری ۴ بیوی مواشی کے ساتھ آرام سے ہمارے پیچھے آئیں ۞ جب وہ چلنے پر راضی ہوا۔ تو رافائیل نے طوبیاہ سے کہا۔ کہ مچھلی کا کچھ پِت اپنے ساتھ لے لے۔ کیونکہ تجھ کو اُس کی ضرورت ہو گی۔ تب طوبیاہ نے پتے میں سے کچھ لے لیا۔ اور وہ دونوں روانہ ہوئے ۞

۵ اور حنہ ہر روز راہ کے نزدیک پہاڑ کی چوٹی پر بیٹھتی تھی۔ ۶ جہاں سے وہ دُور تک دیکھ سکتی تھی ۞ ایک دن جب کہ وہ اُس جگہ سے تاک لگائے تھی۔ اُس نے دُور سے دیکھا اور فی الفور پہچان لیا۔ کہ اُس کا بیٹا آ رہا ہے۔ تو اُس نے جلدی سے جا کر اپنے شوہر ۷ کو خبر دی اور کہا۔ دیکھ۔ تیرا بیٹا آ رہا ہے ۞ اور رافائیل نے طوبیاہ سے کہا۔ کہ جس وقت تو اپنے گھر میں داخل ہو۔ تو فی الفور خداوند اپنے خدا کو سجدہ کر۔ اور اُس کا شکر کر۔ پھر اپنے باپ کے پاس جا۔ ۸ اور اُسے چوم ۞ اور اُسی وقت مچھلی کا یہ پتا جو تیرے پاس ہے اُس کی آنکھوں پر لگا۔ اور یقین جان۔ کہ اُسی وقت اُس کی آنکھیں کھل جائیں گی۔ اور تیرا باپ آسمان کی روشنی دیکھے گا۔ اور تجھے ۹ دیکھ کر خوش ہو گا ۞ تب وہ کتا جو راہ میں اُس کے ساتھ تھا آگے دوڑا۔ اور گویا کہ وہ خوشخبری لایا ہے۔ اُس نے اپنی دُم ہلانے ۱۰ سے اپنی خوشی ظاہر کی ۞ تب اُس کا باپ جو اندھا تھا اُٹھا اور پاؤں سے ٹھوکر کھاتے ہوئے دوڑنے لگا۔ اور اپنے ہاتھ چاکر کی طرف پھیلا کر اپنے بیٹے کے ملنے کو دوڑا ۞ ۱۱ اور مل کر اُس نے اور اُس کی بیوی نے اُسے چوما۔ اور دونوں خوشی کے مارے رونے لگ پڑے ۞

**طوبیت کی بصارت کا بحال کیا جانا**

۱۲ پھر اُنہوں نے خداوند کو سجدہ کیا۔ اور اُس کا شکر کیا اور بیٹھے ۞ ۱۳ تب طوبیاہ نے مچھلی کا پتا لیا۔ اور اپنے باپ کی آنکھوں پر لگایا ۞ ۱۴ اور قریباً آدھی گھڑی تک انتظار کیا۔ تو اُس کی آنکھوں میں سے ایک پردہ انڈے کی جھلی سا نکلنا شروع ہوا ۞ ۱۵ طوبیاہ نے اُس کو پکڑا۔ اور اُس کی آنکھوں میں سے نکال دیا۔ تب فی الفور اُس کی بصارت بحال ہوئی ۞ ۱۶ تو اُس نے اور اُس کی بیوی نے اور سب نے جو اُس کو جانتے تھے خداوند کی تمجید کی ۞ ۱۷ اور طوبیت نے کہا۔ اے خداوند اسرائیل کے خدا میں تیری تعریف کرتا ہوں۔ کیونکہ تو نے میری تادیب کی اور مجھے شفا بخشی۔ اور دیکھو میں اپنے بیٹے طوبیاہ کو دیکھتا ہوں ۞ ۱۸ اور سات دن کے بعد اُس کی بہو سارہ اور سارا کنبہ سلامتی سے پہنچے۔ اور مواشی اور اُونٹ اور بہت سی نقدی بھی جو اُس عورت کی تھی بمع اُس نقدی کے جو اُس نے جبائیل سے وصول کی تھی ۞ ۱۹ اور اُس نے خدا کی سب مہربانیاں جو بذریعہ اُس آدمی کے جو اُسکے ساتھ گیا تھا اُس پر کی گئی تھیں۔ اپنے ماں باپ کو بتائیں ۞ ۲۰ اور احی کار اور نباط طوبیاہ کے رشتہ دار خوشی کرتے ہوئے اُسکے پاس آئے۔ اور سب نیکیوں کے لئے جن کا خدا نے اُس پر احسان کیا۔ اُس کو مبارک باد دی ۞ ۲۱ اور اُنہوں نے سات دن تک شادی کی ضیافت کی۔ اور وہ سب بڑی خوشی سے شادمان ہوئے ۞

## باب ۱۲

**رافائیل اپنی ذات ظاہر کرتا ہے**

۱ تب طوبیت نے اپنے بیٹے کو اپنے

پاس بُلایا۔ اَور اُس سے کہا۔ تیری کیا رائے ہے۔ کہ ہم اِس
۲ مُقدّس آدمی کو دیں جو تیرے ساتھ گیا؟ ۝ طوبیاہ نے جواب میں
اپنے باپ سے کہا۔ اَے باپ! ہم کیا اُجرت اُس کو دیں اَور
۳ کون سی چیز اُس کی نیکی کے ہم قیمت ہوسکتی ہے؟ ۝ وہ مجُھ کو
لے گیا۔ اَور مجُھے سلامت واپس لے آیا۔ اُس نے جبائیل سے
نقدی وصُول کی۔ اَور اُس نے مجُھے بیوی دِلائی۔ اَور اُسی نے
شیطان کو اُس سے دُور کیا اَور اُس کے ماں باپ کو خُوش کیا۔ اَور
مجُھے مچھلی کے نِگلنے سے بچایا۔ اَور تجُھ کو بھی اُس نے آسمان کا نُور دِکھایا
اَور اُسی کے ذریعہ ہم تمام اچھی چیزوں سے مُتموّل ہُوئے۔ تو کَون
۴ سی چیز ہم اُسکو دیں۔ جو اِن سَب کے برابر ہو؟ ۝ لیکن اَے میرے باپ!
مَیں تیری مِنّت کرتا ہوں تو اُس سے کہہ۔ کہ وہ سَب چیزوں کا
۵ جو ہم کو مِلی ہیں۔ اُن کا نِصف لینا منظُور کرے ۝ تَب باپ اَور
بیٹے نے اُس کو بُلایا۔ اَور اُس کو ایک طرف لے گئے۔ اَور اُس
سے پُوچھا۔ کہ سَب چیزیں جو لائی گئیں اُن کا نِصف تُو مہربانی
۶ سے قبُول کریگا؟ ۝ تَب اُس نے اُن سے پوشیدگی میں مُخاطب ہوکر
کہا۔ کہ آسمان کے خُدا کی ستائش کرو۔ اَور اُس کی مہربانیوں
کے لِئے جو تم پر ہُوئیں تمام زِندوں کے سامنے اُس کی تمجید
۷ کرو۔ ۝ کیُونکہ بادشاہ کے بھید کو چھُپانا اچھّا ہے۔ مگر خُدا کے
۸ کاموں کو ظاہر کرنا اَور اُن کا اِقرار کرنا شایاں ہے ۝ نماز روزہ
کے ساتھ اچھی ہے۔ اَور خیرات سونے کے خزانوں کے ذخیروں
۹ سے بہتر ہے ۝ کیُونکہ خیرات مَوت سے رہائی دیتی ہے گُناہوں
کو مِٹا دیتی ہے۔ اَور اِنسان کو رحمت اَور ابدی حیات حاصِل
۱۰ کرنے کے لائق بناتی ہے ۝ مگر وہ جو گُناہ اَور بدی کرتے ہیں
۱۱ اپنی جان کے دُشمن ہیں ۝ مَیں تم پر حقیقت ظاہر کرتا ہوں۔
۱۲ اَور پوشیدہ امر تم سے نہیں چھپاتا ۝ جَب تُو آنسُوؤں کے
ساتھ دُعا کیا کرتا اَور مُردوں کو دَفن کیا کرتا تھا اَور اپنے کھانے
کو چھوڑ دیا کرتا۔ اَور مُردوں کو دِن کے وقت اپنے گھر میں چھُپا
رکھا کرتا اَور رات کو اُنہیں دَفن کیا کرتا تھا۔ تو مَیں تیری دُعاؤں
۱۳ کو خُداوند کے حضُور پیش کیا کرتا تھا ۝ اَور جَب تُو خُداوند کے
سامنے مقبُول ہُؤا۔ تو ضرُور تھا کہ آزمائش سے تیرا اِمتحان
۱۴ کِیا جائے ۝ اَور اَب خُداوند نے مجُھے بھیجا کہ تجُھے شِفا دُوں
۱۵ اَور سارہ تیری بہُو کو شیطان سے چھُڑاؤں ۝ اَور مَیں رافائیل
فرِشتہ ہُوں۔ اُن سات میں سے ایک ہُوں جو خُداوند کے
۱۶ حضُور کھڑے رہتے ہیں ۝ جب اُنہوں نے یہ باتیں سُنیں۔ تو وہ
کانپے۔ اَور تھرتھراتے ہُوئے زمین پر اپنے مُنہ کے بل گرے ۝
۱۷، ۱۸ فرِشتے نے اُن سے کہا۔ تمہاری سلامتی ہو۔ مت ڈرو ۝ کیُونکہ
جَب مَیں تمہارے ساتھ رہا۔ تو یہ خُدا کی مرضی سے ہُؤا۔ پس تم
۱۹ اُس کی تعریف کرو اَور اُسی کی حمد کرو ۝ اَور تم کو اَیسا نظر آتا
تھا۔ کہ مَیں تمہارے ساتھ کھاتا اَور پیتا ہوں۔ لیکن میرے پاس
کھانا ہے جو نظر نہیں آتا اَور پینے کی چیز جس کو اِنسان دیکھ نہیں
۲۰ سکتا ۝ اَور اَب وقت آگیا ہے۔ کہ مَیں اُس کے پاس جاؤں
جس نے مجُھے بھیجا۔ سو تم خُداوند کی تعریف کرو۔ اَور اُسکے
۲۱ عجیب کاموں کو مشہُور کرو ۝ اَور جَب وہ یہ کہہ چُکا۔ تو وہ اُنکی
نظروں سے غائب ہوگیا۔ اَور بعد اُس کے اُنہوں نے اُسکو
۲۲ پھر نہ دیکھا ۝ تَب وہ تین گھنٹوں تک خُداوند کی تعریف کرتے
ہُوئے اپنے مُنہ کے بل پڑے رہے۔ پھر اُٹھے اَور اُس کے
سَب عجائبات کا بیان کیا ❊

## باب ۱۳

طوبِت کا گیت

۱ تَب بُزرگ طوبِت نے اپنا مُنہ کھولا تاکہ خُداوند
کی حمد کرے۔ اَور کہنے لگا ۝
۲ مُبارک ہو خُدا جو ابد تک زندہ ہے۔
اَور جس کی سلطنت ہمیشہ قائم ہے۔
کیُونکہ وُہی تازیانہ لگاتا اَور پھر ترس کھاتا ہے۔

وُہی عالمِ اسفل میں اُتارتا اور پھر اُوپر لاتا ہے۔
کوئی نہیں ہے جو اُس کے ہاتھ سے چھُوٹ سکے ۞
۳ اَے بنی اِسرائیل۔ قوموں کے سامنے اُس کا شُکر کرو۔
اِس لِئے کہ اُس نے ہمیں اُن کے درمیان پراگندہ کیا ۞
۴ وہاں تم اُس کی عظمت ظاہر کرو۔
تمام زِندوں کے سامنے اُس کی حمد کرو۔
کیونکہ وُہی ہمارا خُداوند اور ہمارا خُدا ہے۔
وُہی ابدُالآباد تک ہمارا باپ ہے ۞
۵ وُہ ہماری بدیوں کے سبب سے ہم کو تازیانہ لگاتا ہے۔
پر پھر ترس کھائیگا۔ اور اُن سب قوموں میں سے تمہیں
فراہم کرے گا۔ جن کے درمیان تم پراگندہ پڑے ہو ۞
۶ بشرطیکہ تم اپنے سارے دِل وجان سے اُس کی طرف رُجُوع
ہو۔ تاکہ اُس کے سامنے راستی کرو۔
وہ بھی تمہاری طرف رُجُوع ہوگا۔
اور وہ اپنا چہرہ تم سے چھُپا نہ رکھے گا ۞
۷ اِس پر غور تو کرو کہ وہ تمہارے لئے کیا کیا کرے گا۔
اور پُوری آواز دے کر اُس کا شُکر کرو۔
صداقت کے خُداوند کو مُبارک کہو۔
زمانوں کے بادشاہ کی حمد کرو ۞
۸ مَیں بھی اپنی اَسیری کے مُلک میں اُس کا شُکر کرتا ہُوں۔
اور ایک خطاکار قوم کے سامنے۔
اُس کی قُدرت و عظمت ظاہر کرتا ہُوں۔
اَے گنہگارو۔ اب پھرو۔ اور خُداوند کے سامنے نیکی کرو۔
شاید کہ وہ تم پر مہربان ہوکر تم پر رحمت کرے ۞
۹ مَیں شاہِ آسمان اپنے خُدا کی حمد کرُونگا۔
اور اُسکی عظمت کے سبب سے میری جان خُوشی کریگی ۞
۱۰ خُداوند کو مُبارک کہو۔ اَے اُس کے تمام برگُزیدو۔
خُوشی کے دِن مناؤ اور اُس کا شُکر کرو ۞
اَے یرُوشلیم۔ اَے شہرِ خُدا۔ [11]
خُداوند تیرے بیٹوں کے کاموں کے سبب سے تجھے تادیب
کریگا۔ پر بعد ازاں راستبازوں کی اَولاد پر رحم فرمائیگا ۞
۱۲ اپنے نیک کاموں سے خُدا کا شُکر کر۔
اور زمانوں کے خُدا کو مُبارک کہہ۔
تاکہ وہ اپنا مَسکن تجھ میں ازسرِنَو تعمیر کرے۔
اور تیرے تمام اَسیروں کو تیرے پاس واپس لائے۔
اور زمانوں کے زمانہ تک تُو خُوش رہے ۞
۱۳ تُو جلالی رَوشنی سے چمکیگا۔
اور زمین کی تمام حدُود تجھے سجدہ کرینگی ۞
۱۴ دُور دراز ممالک کی قومیں آئیں گی۔
اور اپنی قُربانیاں لے کر تیری زیارت کریں گی۔
اور تجھ میں خُداوند کی پرستش کریں گی ۞
۱۵ اور تیری زمین کو زمینِ مُقدّس سمجھیں گی۔
کیونکہ تجھ میں وہ نامِ عظیم کو پکاریں گی ۞
۱۶ ملعُون وہ ہوں گے جو تیری حقارت کریں گے۔
اور مُبارک وہ ہونگے جو تجھ سے محبّت رکھیں گے ۞
۱۷ پر تُو اپنے فرزندوں میں خُوش ہوگا۔
کیُونکہ وہ سب کے سب مُبارک ہوں گے۔
اور فراہم ہوکر خُداوند کی حمد کریں گے ۞
۱۸ مُبارک ہیں وہ جو تجھ سے محبّت رکھیں۔
اور وہ جو تیری سلامتی میں خُوش ہوں ۞
۱۹ اَے میری جان خُداوند کو مُبارک کہہ۔
کیُونکہ خُداوند ہمارا خُدا اپنے شہر یرُوشلیم کو۔
اُس کی تمام مُصائب سے رہائی بخشے گا ۞

۱۳: ۱۱۔ ''یرُوشلیم'': جو کچھ یہاں اور آیندہ باب میں یرُوشلیم کی بابت کہا گیا۔ وہ کچھ جلاوطنی کے بعد شہر کی دوبارہ تعمیر کی بابت اور کچھ آسمانی یرُوشلیم کی بابت جو مسیح کی کلیسیا ہے۔ اور آسمان میں ابدی یرُوشلیم کی بابت سمجھنا چاہئیے۔

۲۰ اور مَیں مُبارک ہونگا اگر میری نسل میں سے۔
کوئی باقی رہے جو یرُوشلیم کا جلال دیکھے ○
۲۱ یرُوشلیم کے پھاٹک نیلم اور زمرد کے بنائے جائیں گے۔
اور اُسکی ساری دیواریں جَوگرد نگینوں کی ہوں گی۔
اُسکے برج اور اُسکی فصیلیں خالص سونے کی ہوں گی ○
۲۲ اُسکے تمام کُوچوں میں شب چراغ اور یاقوتِ اوفیر کا فرش ہوگا۔
اور اُسکے شوارع میں ہلِلُویاہ گایا جائے گا ○
۲۳ مُبارک ہو خُداوند جس نے اُس کو عظمت بخشی۔
اور اُسکی سلطنت اُس میں ابدُالآباد تک قائم رہے۔ آمین ❊

# باب ۱۴

۱ [طوبِت اور طوبیاہ کے آخری ایام] اور طوبِت نے اپنی باتیں ختم کیں۔ بعد اُس کے کہ طوبِت کی بینائی بحال ہُوئی وہ بیالیس برس ۲ تک جیتا رہا اور اُس نے اپنے پوتوں کے بیٹے دیکھے ○ اُس کی عُمر کُل ایک سَو دو برس کی ہوئی۔ اور وہ نینوا میں عزّت سے دفن کیا ۳ گیا ○ جس وقت اُس کی بینائی جاتی رہی اُس کی عُمر چھپّن برس کی تھی۔ اور جس وقت اُس کی بینائی بحال ہُوئی وہ ساٹھ برس ۴ کا تھا ○ اور اُس نے اپنی باقی زندگی خُوشی میں گُذاری۔ اور جب وہ خُدا کے خوف میں بہت بڑھ گیا۔ اُس نے سلامتی سے رحلت ۵ کی ○ جب مَوت کا وقت قریب آیا۔ اُس نے اپنے بیٹے طوبیاہ اور ۶ اپنے سات جوان پوتوں کو بُلایا اور اُن سے کہا کہ ○ نینوا کی بربادی قریب آگئی ہے کیونکہ خُداوند کا کلام باطل نہ ہوگا۔ اور ہمارے بھائی جو اِسرائیل کی سرزمین سے پراگندہ ہوگئے ہیں۔ اُس کی ۷ طرف واپس جائیں گے ○ اور اُس کی تمام زمین جو ویران پڑی ہے آباد ہوجائے گی اور خُدا کا گھر جو اُس میں جلایا گیا۔ اُس کی دوبارہ تعمیر کی جائے گی۔ اور سب جو خُداوند سے ڈرتے ہیں۔ اُس کی طرف ۸ رجُوع کرینگے ○ اور غیر قومیں اپنے بُتوں کو ترک کرینگی اور یرُوشلیم کی ۹ طرف کُوچ کرینگی اور اُس میں بسیں گی ○ اور زمین کے بادشاہ سب کے سب اِسرائیل کے بادشاہ کو سجدہ کرتے ہُوئے اُس میں شادمانی ۱۰ کرینگے ○ اَے میرے بیٹو! اپنے باپ کی بات سُنو۔ راستی سے خُداوند کی عبادت کرو۔ اور اُسکی خُوشنُودی کے کام کرنے کی کوشش ۱۱ کرو ○ اور اپنے بیٹوں کو تاکید کرو۔ کہ انصاف اور خیرات کے کام کریں۔ اور خُدا کو یاد رکھیں۔ اور ہر وقت راستی سے اور اپنی ساری ۱۲ طاقت سے اُس کی ستائش کریں ○ اَے میرے بیٹو! میری اور بھی سُنو۔ تم یہاں نہ رہنا۔ پر جس وقت تم اپنی ماں کو میرے ساتھ ایک ہی قبر میں دفن کر چُکو۔ تو اُسی روز تم اپنے پاؤں اِس جگہ سے ۱۳ نکل جانے کے لئے پھیر لو ○ کیونکہ مَیں دیکھتا ہُوں۔ کہ اِس جگہ کی بدی اِسے ہلاک کرے گی ○

۱۴ اور ایسا ہُوا۔ کہ طوبیاہ نے اپنی ماں کی مَوت کے بعد مع اپنی بیوی اور بیٹوں اور پوتوں کے نینوا سے کُوچ کیا اور اپنے ۱۵ سُسرال کی طرف لَوٹا ○ اور اُن کو اچھّے بُڑھاپے میں سلامت پایا۔ اور اُس نے اُن کی خبرگیری کی۔ اور اُن کی آنکھیں بند کیں۔ اور رعُوئیل کے گھر کی ساری میراث کو سنبھالا۔ اور اپنے بیٹوں ۱۶ کے بیٹے پانچویں پُشت تک دیکھے ○ اور بعد اُس کے کہ وہ خُدا کے خوف میں ننانوے برس تک جیتا رہا۔ اُنہوں نے خُوشی سے ۱۷ اُس کو دفن کیا ○ اور اُسکے سب رشتہ دار اور اُسکی تمام اولاد نیک زندگی بسر کرتے اور مُقدّس چال چلن رکھتے تھے۔ اور وہ خُدا اور آدمیوں اور مُلک کے تمام باشندوں کے نزدیک مقبُول تھے ❊

# یہودیت

یہودیت کی کتاب میں ایک بہادر یہودی عورت کے حالاتِ زندگی بیان کیئے جاتے ہیں + ایک دیندار یہودی نے اس کتاب کو اپنی مادری زبان میں اس مقصد سے تالیف کیا کہ یہودی دینداری کا ایک خاص نمونہ پیش کرے اور یُوں اپنے ہم قوموں کو اُبھارے کہ شریعت اور احکامِ الٰہی کے پابند رہیں + حالانکہ اصلی متن ہمارے پاس موجود نہیں تو بھی اس کتاب کے الہامی ہونے کے بارے میں کوئی شک نہیں۔ بلکہ آبائی روایت اور کلیسیا کی ہدایت سے صاف ظاہر ہے +

یہودیت مقدسہ مریم کی علامت سمجھی جاتی ہے اور اس کتاب کی چند آیات مقدسہ مریم کے دستورُالعمل عبادت میں استعمال کی جاتی ہیں +

## باب ۱

۱ **نبُوکدنصّر کی سربلندی۔** مادیوں کے بادشاہ ارفخشد نے بہت قوموں کو اپنی سلطنت کے مُطیع کیا اور ایک بڑا مستحکم شہر ۲ تعمیر کیا۔ جس کا نام اُس نے اَحمتا رکھا ۝ اُس نے اُسکو تراشے ہُوئے مُربّع پتھروں سے بنایا۔ اور اُس کی دیواریں ستّر ہاتھ اُونچی اور تیس ہاتھ چوڑی بنائیں۔ اور اُس کے بُرج ایک سَو ہاتھ اُونچے ۳ بنائے ۝ جن کے مُربّع کی پیمائش بیس قدم تھی۔ اور بُرجوں کی ۴ اُونچائی کے تناسب کے مُطابق پھاٹک بنائے ۝ اور وُہ اپنی طاقت اور اپنے لشکر کی قُوّت اور اپنی گاڑیوں کی شوکت کا فخر کرتا تھا ۝

۵ شاہِ اَشُور نبُوکدنصّر نے جو بڑے شہر نینوا میں سلطنت کرتا تھا۔ اپنی بادشاہی کے بارھویں سال میں ارفخشد کے ۶ ساتھ لڑائی کی۔ اور اُس پر فتح پائی ۝ اُس بڑے صحرا میں جو رعاوی کہلاتا ہے۔ اور فرات اور دجلہ اور یادسون کے قریب ۷ شاہِ عَلیم اریوک کے بیابان میں ہے ۝ جب نبُوکدنصّر کی سلطنت نے عظمت پکڑی۔ تو اُس کا دِل پھُول گیا۔ اور اُس نے کیلیکیہ اور دمشق اور لُبنان کے تمام باشندوں کے پاس کہلا بھیجا ۸ اور اُن قوموں کے پاس جو کرمل اور قیدار میں تھیں اور جلیل کے باشندوں کے پاس جو یزرعیل کے وسیع بیابان میں تھے ۝ ۹ اور سب جو سامرہ میں اور اردن کے پار یرُوشلیم تک اور ۱۰ جوشن کی ساری زمین میں حبش کی حد تک تھے ۝ اُن سب کے ۱۱ پاس شاہ اَشُور نبُوکدنصّر نے ایلچی بھیجے ۝ تو اُن سب نے مُتّفق ہو کر انکار کیا۔ اور ایلچیوں کو خالی لَوٹا دیا۔ اور بے عزّتی کے ۱۲ ساتھ نکال دیا ۝ تب نبُوکدنصّر بادشاہ اُن تمام ممالک پر سخت غضبناک ہُوا اور اپنے تخت اور اپنی سلطنت کی قسم کھائی۔ کہ مَیں اِن تمام علاقوں سے بدلہ لُوں گا +

## باب ۲

۱ **الیفانا کی یُورش۔** اور نبُوکدنصّر کی سلطنت کے تیرھویں برس کے پہلے مہینہ کے بائیسویں دن کو شاہِ اَشُور نبُوکدنصّر کے ۲ گھر میں بدلہ لینے کی بات پُختہ ہو گئی ۝ تو اُس نے سب بزرگوں

اور تمام سپہ سالاروں اور جنگی مردوں کو بلایا۔ اور اپنی پوشیدہ
۳ مشورت اُن کو بتائی ○ اور اُن سے کہا۔ میرے دِل میں ہے
۴ کہ تمام زمین کو اپنی سلطنت کے مُطیع کروں ○ جب یہ بات
سب کو پسند آئی۔ تو نبوکدنضر بادشاہ نے اپنے لشکر کے
۵ سپہ سالار الیفانا کو بلایا ○ اور اُس سے کہا۔ کہ مغرب کے تمام
ممالک کے خِلاف چڑھائی کر۔ اور خصوصاً اُن پر جنہوں نے
۶ میرے حُکم کی حقارت کی ہے ○ اور تیری آنکھیں کِسی مُلک
پر شفقت نہ کریں۔ اور تمام حصین شہروں کو میرے مُطیع کر ○
۷ تب الیفانا نے اشور کے لشکر کے سرداروں اور منصبداروں
کو بلایا۔ اور جیسا کہ بادشاہ نے اُسے حُکم دیا جنگی مردوں کا شمار
کیا۔ تو ایک لاکھ بیس ہزار جنگجو پیادے اور بارہ ہزار سوار
۸ تیر انداز تھے ○ اور اُس نے اپنے لشکروں کے آگے بیشمار
اُونٹ سب کھانے کی چیزوں کے ساتھ جو فوج کے لئے کثرت
سے کافی ہوں اور گائے بیلوں کے گلّے اور بھیڑ بکریوں کے
۹ ریوڑ لاتعداد روانہ کئے ○ اور اُس نے حُکم دیا۔ کہ اُسکے گذرتے
۱۰ وقت تمام سوریہ سے گیہوں جمع کیا جائے ○ اور اُس نے
بادشاہ کے گھر سے بہت سی مقدار میں سونا اور چاندی لیا ○
۱۱ پھر اُس نے اپنے تمام لشکر اور گاڑیوں اور سواروں اور تیر
اندازوں کے ساتھ کُوچ کیا۔ اور اُنہوں نے رُوئے زمین کو
۱۲ ٹڈی دل کی طرح چھپایا ○ اور جب وُہ اشور کی حدود سے گذرا
تو انجہ کے بڑے پہاڑوں میں پہنچا۔ جو کیلیکیہ کی بائیں طرف ہیں
اور اُن کے تمام قلعوں پر حملہ آور ہُوا اور سب حصنوں کو لے
۱۳ لیا ○ اور ملوطہ کے مشہور شہر کو فتح کیا۔ اور سب اہلِ ترشیش
اور بنی اسمٰعیل کو لوٹ لیا جو بیابان کے سامنے اور مُلک
۱۴ کلّون کے جنوب میں تھے ○ پھر وُہ فرات کو عبور کر کے ارام نہرائم
میں آیا۔ اور سب مستحکم شہروں کو مغلوب کیا جو وہاں وادی
۱۵ ممرا سے لے کر سمندر کے کنارے تک تھے ○ اور اُس نے
کیلیکیہ کی سرزمین کو یافت کی حدود تک لے لیا جو جنوب کو
۱۶ ہیں ○ اور مدیان کے سب لوگوں کو اسیر کر لیا۔ اور اُنکی سب
دولت لُوٹ لی۔ اور جس کسی نے مقابلہ کیا۔ اُس کو تلوار کی دھار
۱۷ سے قتل کر دیا ○ بعد اُس کے وُہ دمشق کے میدانوں میں فصل
کاٹنے کے دنوں میں آیا۔ اور اُن کے سب کھیتوں کو جلایا اور
۱۸ اُن کے تمام درختوں اور انگورستانوں کو کاٹ ڈالا ○ اور زمین کے
سب رہنے والوں پر اُس کا رُعب پڑا +

# باب ۳

بہت قومیں الیفانا کے مُطیع ہو جاتی ہیں۔

۱ تب سب بادشاہوں اور
شہروں اور مُلکوں کے رئیسوں نے ارام نہرائم اور ارام صوبہ
اور لودیہ اور کیلیکیہ سے اُس کے پاس قاصد بھیجے۔ تو وُہ الیفانا
۲ کے پاس آئے۔ اور اُس سے کہا ○ کہ ہم پر سے اپنے غُصّے کو تھام۔
کہ ہمارے لئے بہتر ہے۔ کہ ہم شاہِ عظیم نبوکدنضر کے خادِم ہو کر
اور تیرے ماتحت رہ کر زندہ رہیں۔ بہ نسبت اِس کے کہ ہم مر
۳ جائیں اور برباد ہوں یا غُلامی کی ذِلّت برداشت کریں ○ اور یہ
ہمارے سب شہر اور ہماری تمام ملکیتیں اور ہمارے پہاڑ اور
ہماری پہاڑیاں اور ہمارے کھیت اور ہمارے بیلوں کے گلّے
اور بھیڑوں اور بکریوں کے ریوڑ اور گھوڑے اور اُونٹ اور ہماری
۴ جائداد اور ہمارے کُنبے تیرے سامنے ہیں ○ سب کُچھ جو ہمارا
۵ ہے وُہ تیرے فرمان کے ماتحت ہے ○ اور ہم اور ہمارے بیٹے
۶ تیرے غُلام ہیں ○ پس تُو ہمارے پاس صُلح پسند آقا ہو کر آ۔ اور
۷ جیسے تُجھ کو اچھّا معلوم ہو۔ ہم سے خدمت لے ○ تب وُہ پہاڑوں
میں سے سواروں کے ساتھ بڑی طاقت سے نیچے اُترا۔ اور
تمام شہروں اور مُلک کے سب باشندوں کا مالک ہو گیا ○
۸ اور اُس نے سب شہروں میں سے اپنے لئے مددگار بہادر اور
۹ لڑائی کے لئے چیدہ چیدہ مرد لئے ○ تو اُن سب علاقوں میں

اُس کا خوف طاری ہُوا۔ یہاں تک کہ تمام شہروں کے رہنے والے اُمرا اَور شُرفا بمع اپنی رعایا کے اُس کے مِلنے کو باہر نکلے ۝ ۱۰ اَور اُنہوں نے ہاروں مشعلوں۔ ناچ۔ طبلوں اَور بانسریوں ۱۱ سے اُس کا استقبال کیا ۝ باوجود یہ سب کُچھ کرنے کے وُہ اُس ۱۲ کے دِل کی سختی کو نرم نہ کر سکے ۝ کیُونکہ اُس نے اُن کے شہروں ۱۳ کو برباد کیا اَور اُن کے کھمبوں کو کاٹ ڈالا ۝ کیُونکہ نبُوکدنضر بادشاہ نے اُس کو حُکم دیا تھا۔ کہ مُلک کے سب معبُودوں کو تلف کرے۔ تاکہ اُن سب قوموں کے درمیان جو الیفانا کے ۱۴ دبدبہ سے اُس کے محکُوم ہو جائیں۔ وُہی اکیلا خُدا کہلائے ۝ پھر وُہ ارام صوبہ اَور تمام بامبیہ اَور تمام ارام نہرائم سے گذرا۔ اَور ۱۵ جبعؔ کے مُلک میں اِدومیوں پر آیا ۝ اَور اُن کے شہر لے لئے۔ اَور وہاں تیس دِن تک رہا۔ اِن دِنوں کے دَوران میں اُس کے حُکم سے تمام فوج جمع ہُوئی +

## باب ۴

۱ بنی اسرائیل مقابلہ کے لئے تیار ہوتے ہیں۔

اَور بنی اسرائیل جو یہوُدہ کی سرزمین میں رہتے تھے یہ باتیں سُن کر نہایت خوف زدہ ہُوئے ۝ ۲ اَور اُن کے دِلوں میں کپکپی لگی۔ کہ مبادا وُہ یرُوشلیم اَور خُداوند کی ہیکل سے بھی ایسا ہی کرے جیسا اُس نے باقی شہروں اَور اُن کے ۳ مندروں سے کیا تھا ۝ تب اُنہوں نے تمام سامرہ میں ہر ایک طرف یریحو کی حد تک آدمی بھیجے۔ اَور سب پہاڑوں کی چوٹیوں ۴ پر قبضہ کیا ۝ اَور قصبوں کے گرد فصیلیں بنائیں۔ اَور لڑائی کی تیاری ۵ کے لئے گیہوں جمع کیا ۝ اَور یویاقیم کاہن نے سب کو جو یزرعیل کے سامنے بڑے بیابان کے مُقابل دوتان کی طرف رہتے تھے ۶ جن کے درمیان سے گزرنے کا امکان تھا۔ اُن کو لکھا ۝ کہ اُن پہاڑوں کی چڑھائیوں کو قابُو کر لیں جہاں سے یرُوشلیم میں آنا مُمکن ہے۔ اَور پہاڑوں کے درمیان اُن جگہوں کی حفاظت کریں جہاں تنگ گذرگاہیں ہیں ۝ ۷ تب بنی اسرائیل نے جیسا کہ خُداوند کے کاہن یویاقیم نے لکھا تھا ویسا ہی کیا ۝

بنی اسرائیل کی دُعا۔

۸ اَور سب لوگ بڑی زاری کے ساتھ خُداوند کے حضُور چلّائے۔ اَور اُنہوں نے اَور اُن کی عورتوں نے روزہ اَور نماز سے اپنے آپ کو پست کیا ۝ ۹ اَور کاہنوں نے ٹاٹ پہنے۔ اَور بچّے خُداوند کی ہیکل کے آگے مُنہ کے بل اوندھے پڑ گئے۔ اَور خُداوند کا مذبح ٹاٹ سے ڈھانپا گیا ۝ ۱۰ اَور سب خُداوند اسرائیل کے خُدا کے آگے ہم آواز ہو کر چلّائے۔ کہ اُن کے بچّے لُوٹ کا مال نہ بنیں۔ اَور اُن کی عورتیں تقسیم نہ کی جائیں۔ اَور اُن کے شہر نیست و نابُود نہ ہوں۔ اَور اُن کا مقدِس پلید نہ کیا جائے۔ اَور کہ وُہ قوموں کے نزدیک ضرب المثل نہ ٹھہریں ۝ ۱۱ تب یویاقیم خُداوند کا سردار کاہن تمام اسرائیل میں پھرا۔ اَور اُن سے بات کر کے کہا ۝ ۱۲ کہ جان لو کہ خُداوند تمہاری دُعاؤں کو قبُول کرے گا۔ بشرطیکہ تُم خُداوند کے سامنے روزہ اَور نماز میں مُستقل رہو ۝ ۱۳ خُداوند کے بندے مُوسیٰ کو یاد کرو۔ کہ اُس نے عمالیقوں کو کیسے مغلُوب کیا۔ جو اپنی بہادری اَور اپنی طاقت اَور اپنے لشکر اَور اپنی ڈھالوں اَور اپنی گاڑیوں اَور اپنے سواروں پر بھروسا رکھتے تھے۔ تو اُس نے اُن کو تلوار سے لڑائی کر کے نہیں بلکہ سرگرم دُعاؤں سے مغلُوب کیا ۝ ۱۴ ایسے ہی اسرائیل کے سب دُشمن ہوں گے۔ اگر تُم اِس کام میں مُستقل رہو جو تُم نے شرُوع کیا ہے ۝ ۱۵ اِس تاکید کے مُطابق خُداوند سے اِلتجا کرتے ہُوئے وُہ خُداوند کے حضُور میں مُستقل رہے ۝ ۱۶ یہاں تک کہ وُہ بھی جو خُداوند کے آگے سوختنی قربانیاں لاتے ٹاٹ اوڑھے ہُوئے اَور اپنے سروں پر راکھ ڈالے ہُوئے خداوند کے لئے ذبیحے گذرانتے تھے ۝ ۱۷ اَور وُہ سب اپنے سارے دلوں سے خُدا کے آگے دُعا کرتے رہے۔ کہ وُہ اپنی قوم اسرائیل پر نگاہ کرے +

# باب ۵

۱ الیفانا اسرائیل کا حال دریافت کرتا ہے۔ اور اشوریوں کے لشکر
کے سپہ سالار الیفانا کو خبر پہنچی۔ کہ بنی اسرائیل نے مقابلہ
کرنے کی تیاری کی ہے۔ اور پہاڑوں کے رستوں کو بند
۲ کر دیا ہے ○ تو الیفانا بڑے غصے کی شدت سے بےخود ہو گیا
اور اس نے موآب کے سب رئیسوں اور عمون کے سرداروں
۳ کو بلایا ○ اور ان سے کہا۔ مجھے بتاؤ۔ کہ یہ کون لوگ ہیں جنہوں
نے پہاڑوں کو روک لیا ہے؟ اور ان کے شہر کون کون سے
اور کیسے اور کتنے بڑے ہیں؟ اور ان کی قوت اور طاقت
اور کثرت کیا ہے؟ اور ان کے لشکر کا کون سپہ سالار ہے؟ ○
۴ اور تمام اہل مغرب کے علاوہ کیونکہ محض انہوں نے ہمیں
حقیر جانا ہے۔ اور ہمارے استقبال کو باہر نہیں نکلے تاکہ
۵ صلح سے ہماری ملاقات کرتے ○ تب تمام بنی عمون کے سردار
اخیور نے اس سے جواب میں کہا۔ اے میرے آقا! اگر تو عنایت
کر کے میری بات سنے تو میں ان لوگوں کی بابت جو پہاڑوں
میں رہتے ہیں تیرے سامنے سچ سچ کہوں گا۔ اور ایک بھی جھوٹا
۶ لفظ میرے منہ سے نہیں نکلے گا ○ یہ لوگ کلدانیوں کی نسل سے
۷ ہیں ○ یہ پہلے ارام نہرائم میں رہتے تھے۔ اور چونکہ انہوں نے
اپنے باپ دادا کے معبودوں کی جو کلدانیوں کی سرزمین میں
۸ بستے تھے پیروی کرنے سے انکار کیا ○ انہوں نے اپنے باپ
دادا کے دستوروں کو ترک کر دیا جو بہت معبودوں کی پرستش
۹ کے تھے ○ اور انہوں نے آسمان کے ایک ہی خدا کی عبادت
کی جس نے ان کو حکم دیا۔ کہ وہاں سے نکل جائیں اور کنعان میں
جا بسیں۔ پھر جب تمام روئے زمین پر کال پڑا۔ تو وہ مصر کو چلے
گئے۔ اور وہاں پر چار سو برس کے عرصہ میں بہت بڑھ گئے یہاں
۱۰ تک کہ ان کا لشکر بےشمار ہو گیا ○ اور جب مصر کے بادشاہ
نے ان پر شدید ظلم کیا۔ اور مٹی اور اینٹوں سے اپنے شہر بنانے
میں ان سے غلامی کروائی۔ تو وہ اپنے خداوند کے حضور چلائے۔
۱۱ جس نے مصر کی تمام سرزمین کو مختلف آفتوں سے مارا ○ اور
جب مصریوں نے اپنے ہاں سے ان کو نکال دیا۔ اور وبا بند ہوئی
تو انہوں نے ان کو پکڑ لینے کا ارادہ کیا۔ تاکہ اپنی غلامی میں ان
۱۲ کو پھر لے آئیں ○ اور جب وہ بھاگ چلے۔ تو آسمان کے خدا نے
ان کے لئے سمندر کو چیرا۔ اور دونوں طرف پانی جم کر دیوار کی
۱۳ طرح ہو گیا۔ تو وہ سمندر کی تہ میں خشکی پر پار ہو گئے ○ اور وہاں
پر مصریوں کے لاتعداد لشکر نے ان کا پیچھا کیا۔ تو پانی نے ان
کو چھپا لیا۔ یہاں تک کہ ان میں سے ایک بھی نہ بچا۔ جو آیندہ
۱۴ پشتوں کو خبر دے ○ اور انہوں نے بحیرۂ قلزم سے نکل کر کوہ
سینا کے بیابان میں ڈیرا لگایا۔ جہاں انسان کی طاقت نہیں کہ
۱۵ رہے۔ اور نہ آدم زاد کی کہ وہاں آرام کرے ○ اور وہاں کڑوے
پانی کے چشمے ان کے لئے میٹھے کئے گئے۔ تاکہ وہ پئیں اور چالیس
۱۶ برس تک ان کو آسمان سے روٹی کھلائی گئی ○ اور جہاں کہیں وہ
گئے۔ بغیر تیر کمان کے اور بغیر ڈھال تلوار کے ان کا خدا ان
۱۷ کے لئے لڑا اور غالب ہوا ○ اور کسی نے ان لوگوں کو مغلوب
نہ کیا سوائے اس وقت کے جب کہ انہوں نے خداوند اپنے
۱۸ خدا کی عبادت کو ترک کیا ○ تو جتنی دفعہ انہوں نے اپنے خدا
کی بجائے اوروں کی پرستش کی۔ وہ لوٹ۔ اور تلوار اور ننگ
۱۹ کے حوالے کئے گئے ○ اور جتنی دفعہ انہوں نے اپنے خدا کی عبادت
ترک کرنے سے توبہ کی۔ آسمان کے خدا نے ان کو مقابلہ کرنے
۲۰ کی طاقت دی ○ سو انہوں نے اپنے سامنے کنعانیوں اور یبوسیوں
اور فرزیوں اور حتیوں اور حویوں اور اموریوں کے بادشاہوں
کو اور تمام جباروں کو جو حسبون میں تھے مغلوب کیا۔ اور ان
۲۱ کی زمینوں اور ان کے شہروں پر قابض ہوئے ○ اور جب تک
وہ اپنے خدا کے سامنے خطا نہیں کرتے تھے۔ وہ اچھی حالت

۲۲ میں رہتے تھے۔کیونکہ اُن کا خدا بدی سے نفرت کرتا ہے ○اور چند برس ہُوئے کہ اُنہوں نے اُس راہ کی مخالفت کی جس میں چلنے کے لیئے اُن کے خدا نے اُن کو حُکم دیا تھا۔ تو وُہ لڑائیوں میں بہُت قوموں کے سامنے مغلوب ہُوئے اور اُن میں سے بہُت اپنے مُلک سے دُوسرے مُلک میں جلاوطن کیئے گئے ○

۲۳ مگر تھوڑے عرصہ سے وُہ خُداوند اپنے خدا کی طرف پھرے ہیں۔ اور اپنی پراگندگی سے جہاں کہیں الگ الگ ہو گئے تھے اِکٹھے ہو گئے ہیں۔ اور اِن تمام پہاڑوں پر چڑھے ہیں۔ اور پھر یرُوشلیم پر قبضہ کر لیا ہے جہاں اُن کا مَقدِس ہے ○

۲۴ اب اَے میرے آقا! دیکھ۔ کہ اگر اُن لوگوں نے اپنے خدا کے حضُور بدی کی ہے تو ہم اُن پر چڑھ جائیں گے۔ کیونکہ اُن کا خدا اُن کو تیرے حوالے کر دے گا۔ اور وُہ تیری طاقت کے

۲۵ جُوئے کے نیچے خدمت کریں گے ○ اور اگر اُن لوگوں نے اپنے خدا کے حضُور بدی نہیں کی۔ تو اُن کے خلاف ہماری کچھ طاقت نہیں ہو گی۔ کیونکہ اُن کا خدا اُن کے لیئے لڑے گا۔ اور ہم تمام رُوئے زمین پر شرم زدہ ہوں گے ○

۲۶ جب اخیور یہ باتیں کر چکا تو اَلیفانا کے سب سردار ناراض ہو گئے۔ اور اُس کے قتل کرنے کا اِرادہ کیا۔ اور ایک دُوسرے

۲۷ سے کہنے لگے ○ یہ کون ہے جو کہتا ہے۔ کہ بنی اسرائیل کو نبُوکدنضرؔ بادشاہ اور اُس کے لشکروں کا مُقابلہ کرنے کی طاقت ہے؟ اُن لوگوں کے پاس نہ ہتھیار ہیں۔ نہ کچھ طاقت ہے۔ اور نہ اُن کو لڑائی کرنے کے بارے میں کچھ شعُور ہے ○

۲۸ اور تاکہ اخیور جان لے کہ وُہ ہم کو فریب دیتا ہے۔ اب ہم پہاڑوں پر چڑھیں گے۔ اور جب اُن کے بہادر مرد پکڑے گئے۔ تو اُن کے ساتھ ہم اُس کو بھی تلوار کے گھاٹ اُتار دیں گے ○

۲۹ تاکہ ہر ایک قوم جان لے۔ کہ نبُوکدنضرؔ ہی عالم کا خدا ہے اور اُس کے بغیر کوئی اور خدا نہیں +

# باب ۶

اخیور یہُودیوں کے پاس بھیجا جاتا ہے۔

۱ پس جب وُہ اپنی باتیں کر چکے۔ تو اَلیفانا نے شدید غضب کے ساتھ اخیور سے کہا ○

۲ چُونکہ تُو نے ہمارے پاس پیشینگوئی کر کے کہا ہے۔ کہ اِس قوم اسرائیل کا خدا اُس کے لیئے جنگ کرے گا۔ پس تاکہ تُو دیکھے کہ نبُوکدنضرؔ کے سوا کوئی خدا نہیں ○

۳ تو جب ہم اُن سب کو ایک آدمی کی مانند ماریں گے۔ اُس وقت تُو بھی اشُوریوں کی تلوار سے قتل کیا جائے گا۔ اور تمام اسرائیل تیرے ساتھ ہلاک ہو گا ○

۴ اور تُو تجربے سے جانے گا۔ کہ نبُوکدنضرؔ ہی تمام زمین کا مالک ہے۔ اور اُس وقت میرے فوجیوں کی تلوار تیری پسلیوں کو چھیدے گی۔ اور تُو چھیدا جا کر اسرائیل کے مجرُوحوں کے درمیان گرے گا۔ تجھ میں کچھ دم باقی نہ رہے گا بلکہ تُو اُن کے ساتھ ہی ہلاک ہو گا ○

۵ اور اگر تُو خیال کرتا ہے۔ کہ تیری پیشینگوئی راست ہے۔ تو تیرا چہرہ اُداس نہ ہو اور زردی جو تیرے مُنہ پر ہے دُور ہو جائے۔ اگر تجھے گمان ہے۔ کہ میری اِس بات کے پُورا ہونے کا اِمکان نہیں ○

۶ اور تاکہ تُو جانے۔ تو اُنہیں کے ساتھ اِن باتوں کو آزمائے گا۔ پس دیکھ۔ اِس گھڑی سے تُو اُن لوگوں کے ساتھ پیوند کیا جائے گا۔ اور جب میری تلوار سے اُن کو وُہ سزا ملے جس کے وُہ لائق ہیں۔ تو تُو بھی اُسی اِنتقام کے نیچے آئے گا ○

۷ پھر اَلیفانا نے اپنے نوکروں کو حُکم دیا۔ کہ اخیور کو پکڑ لیں۔ اور اُس کو بیت فلوا میں لے جائیں۔ اور بنی اسرائیل کے ہاتھوں میں اُسے حوالے کریں ○

۸ تب اَلیفانا کے نوکروں نے اُس کو پکڑا اور بیابان میں لے گئے۔ جب وُہ پہاڑوں کے نزدیک پہنچے۔ تو فلاخن انداز اُن کے خلاف نکل آئے ○

۹ تو اُنہوں نے پہاڑ کی جانب سے گُزر کر اخیور کے ہاتھ پاؤں ایک درخت کے ساتھ باندھ دیئے۔ اور اُسے رسّوں سے یُوں باندھا ہُوا

۱۷ اپنی ڈالیاں باغ پر پھیلاتا ہے ۞ اُس کی جڑیں چٹان پر جال بناتی
۱۸ ہیں۔ اور پتھروں کی جگہ میں داخل ہوتی ہیں ۞ لیکن جب اُکھاڑنے
والا اُسے اُکھاڑتا ہے۔ تو اُس کی جگہ اُس سے اِنکار کرتی ہے۔ کہ
۱۹ میں تجھے ہرگز نہیں جانتی ۞ یہی اُس کی خُوشی کا انجام ہے۔ اور مٹی
سے دُوسرا پیدا ہوتا ہے ۞

۲۰ خُدا معصُوم کو نہیں چھوڑتا اور نہ وہ شریر کا ہاتھ مضبُوط
۲۱ کرتا ہے ۞ قریب ہے۔ کہ وہ تیرے مُنہ کو ہنسی سے اور تیرے
۲۲ لبوں کو خُوشی کی آواز سے بھر دے گا ۞ اور جو تُجھ سے نفرت کرتے
ہیں۔ وہ شرمندگی سے مُلبّس ہوں گے۔ اور شریروں کا خیمہ کھڑا
نہ رہے گا ۞

# باب ۹

۱، ۲ **ایُّوب کا جواب** تب ایُّوب نے جواب میں کہا ۞ میں نے یقیناً
جان لیا ہے۔ کہ یہ بات یُونہی ہے۔ کیا اِنسان خُدا کے آگے
۳ صادِق ٹھہر سکتا ہے؟ ۞ اگر وہ اُس سے بحث کرنے کا قصد
۴ کرے تو وہ اُس کو ہزار میں سے ایک کا جواب نہ دے سکیگا ۞ وہ دِل
کا عقلمند اور طاقت میں زور آور ہے۔ کون اُس کے مُقابلے میں
۵ کھڑا ہو کر سلامت رہا ہے؟ ۞ وہ پہاڑوں کو سرکاتا ہے۔ اور
۶ اُن کو خبر نہیں ہوتی۔ وہ اپنے غضب میں اُنہیں اُلٹ دیتا ہے ۞ وہ
زمین کو اُس کی بُنیاد سے ہلا دیتا ہے۔ تو اُس کے ستُون کانپتے
۷ ہیں ۞ وہ آفتاب کو حُکم دیتا ہے تو وہ طلُوع نہیں ہوتا۔ وہ ستاروں
۸ پر مُہر لگا دیتا ہے ۞ وُہی افلاک کو پھیلاتا ہے۔ اور سمُندر کی
۹ موجوں پر چلتا ہے ۞ وہ بنات النعش اور جبّار اور ثریّا اور
۱۰ جنُوب کے بُرجوں کا خالق ہے ۞ وہ اُن بڑے بڑے کاموں کا
کرنے والا ہے جو عقل سے باہر ہیں۔ اور عجائبات کا جو شُمار
۱۱ سے زیادہ ہیں ۞ اگر وہ میرے سامنے سے گُزرے تو میں
اُسے نہیں دیکھتا۔ اگر وہ آگے بڑھے تو مُجھے اُس کا پتہ نہیں
۱۲ چلتا ۞ اگر وہ چھین لے تو کون ہے جو اُسے روکے یا کون اُس سے
۱۳ کہے گا کہ تُو کیا کرتا ہے؟ ۞ خُدا جس کے غُصّے کو کوئی آدمی روک
نہیں سکتا۔ اُس کے نیچے راہب کے مُعاوِن بھی جُھکتے ہیں ۞
۱۴ تو میں کس طرح اُس کو جواب دُوں۔ یا اُس کے ساتھ بحث
۱۵ کرنے کو اپنے الفاظ چُنُوں ۞ اگرچہ میں راستباز ہُوں تو بھی
میں اُس کو جواب نہ دُوں گا۔ بلکہ اپنے مُخالِف کے رحم کا خواستگار
۱۶ ہُوں گا ۞ اگر میں اُس کو پُکارُوں اور وہ جواب بھی دے تو
۱۷ بھی میں باور نہیں کرتا کہ اُس نے میری سُن لی ہے ۞ وہ جو طُوفان
سے مُجھے پیِس ڈالتا ہے اور بے سبب میرے زخم بڑھاتا ہے ۞
۱۸ وہ مُجھے دم لینے کے لِئے نہیں چھوڑتا اور مُجھے تلخی سے لبریز کرتا ہے ۞
۱۹ اگر قُوّت کا ذِکر ہو تو قوی وُہی ہے۔ اگر اِنصاف کا ذِکر ہو تو میرے
۲۰ لِئے وقت کون ٹھہرائے گا ۞ اگرچہ میں راستباز ہُوں تو بھی میرا
مُنہ مُجھے اِلزام دے گا۔ اور اگرچہ میں بے گُناہ ہُوں تو بھی وہ مُجھے
۲۱ کج رَو ٹھہرائے گا ۞ میں بے گُناہ ہُوں۔ مُجھے زندگی کی پروا نہیں۔
۲۲ میں اُسے نہیں چاہتا ۞ خیر۔ اِسی لِئے میں کہتا ہُوں کہ وہ بے گُناہ
۲۳ کو اور شریر کو برابر ہی ہلاک کرتا ہے ۞ جب اُس کا تازیانہ
ناگہاں قتل کرنے لگے تو وہ بے گُناہوں کی مُصیبت پر ہنستا ہے ۞
۲۴ زمین شریروں کے ہاتھ میں چھوڑ دی گئی ہے۔ خُدا اُس کے
حاکموں کے مُنہ ڈھانپ دیتا ہے۔ اگر یہ وُہی نہیں۔ تو پھر
۲۵ اور کون ہے؟ ۞ میرے دِن ہرکارے سے زیادہ تیز رفتار
۲۶ ہیں۔ وہ جاتے رہتے ہیں اور وہ خُوشی نہیں دیکھتے ۞ وہ سرکنڈے
کی کشتی کی طرح چلے گئے ہیں۔ اُس عُقاب کی طرح جو اپنے
۲۷ شِکار پر ٹُوٹ پڑتا ہے ۞ اگر میں کہُوں۔ کہ میں اپنی شِکایت
بُھول جاؤُں گا۔ اور میں اپنا چہرہ بدل لُونگا۔ اور خُوش ہُونگا ۞
۲۸ تو میں اپنے سب دُکھوں کے سبب سے ڈرتا ہوں۔ کیُونکہ میں

۹: ۱۳۔ "راہب"۔ قدیم قوموں کا ایک خیالی بحری اژدہا جو کلامِ مُقدس میں شاعرانہ طور پر دُنیا کی ابتدائی حالت (تک ۱-۱: ۲) کی علامت ہے۔ یہاں اور ایُّوب ۲۶: ۱۲۔ مزمور ۸۹: ۱۱ میں۔ اِس سے سمندر اور سرکش مخلوقات پر خُدائے قادر کا اقتدار اشعیاہ ۳۰: ۷-۵۱: ۹ اور مزمور ۸۷: ۴ میں مُلکِ مِصر مراد ہے۔

۲۹ جانتا ہُوں کہ تُو مُجھے بے گُناہ نہ ٹھہرائیگا ۞ مَیں شریروں میں
شُمار کیا گیا ہُوں ۔ تو کِس لِئے بے فائدہ مشقت اُٹھاتا ہُوں ۞
۳۰ اگرچہ مَیں برف سے غُسل کرُوں ۔ اور سجّی کے پانی سے ہاتھوں کو
۳۱ دھوؤں ۞ تو بھی تُو مُجھے دلدل میں غوطہ دے گا ۔ یہاں تک کہ
۳۲ میرے کپڑے مُجھ سے نفرت کرینگے ۞ کیُونکہ وہ میری مانند اِنسان
نہیں ۔ کہ مَیں اُسے جواب دُوں ۔ یہاں تک کہ فیصلہ کے لِئے ہم
۳۳ دونوں جائیں ۞ کاش ہمارے درمیان کوئی فیصلہ کرنے والا
۳۴ ہوتا جو اپنا ہاتھ ہم دونوں پر رکھے ۞ تاکہ اُس کی چھڑی مُجھ پر سے
۳۵ اُٹھالے ۔ اور اُس کا خوف مُجھے نہ ڈرائے ۞ تب مَیں بولتا اور
اُس سے نہ ڈرتا ۔ کیُونکہ اپنے آپ میں تو مَیں ایسا نہیں ہُوں ۞

## باب ۱۰

۱ میری جان میری زِندگی سے بیزار ہے ۔ مَیں شکایت
۲ کرتا جاؤُنگا ۔ اور اپنے دِل کی تلخی میں بولُونگا ۞ مَیں خُدا سے
کہُونگا ۔ تو مُجھے اِلزام نہ دے ۔ مُجھے بتا ۔ کہ تو کیُوں میرے
۳ ساتھ جھگڑتا ہے ۞ کیا تیرے لِئے یہ فائدہ مند ہے کہ تُو ظُلم کرے
اور اپنے ہاتھوں کی صنعت کی حقارت کرے ۔ اور شریروں
۴ کی مشورت کی مدد کرے ؟ ۞ کیا تیری آنکھیں جِسمانی ہیں ؟ کیا
۵ تُو بشر کی نگاہ سے دیکھتا ہے ؟ ۞ کیا تیرے دِن اِنسان کے
دِنوں کی مانند ہیں ۔ یا تیرے برس آدمی کے برسوں کی طرح ہیں ؟ ۞
۶ کہ تو میری بدی کو ڈھُونڈتا ہے ۔ اور میرے گُناہ کی بابت تحقیق
۷ کرتا ہے ۞ اگرچہ تو جانتا ہے کہ مَیں شریر نہیں ۔ اور کہ تیرے
۸ ہاتھ سے مُجھے کوئی نہیں چھُڑا سکتا ۞ تیرے ہی ہاتھوں نے مُجھے
۹ پیدا کر کے سراسر بنایا ۔ کیا اب تو مُجھے ہلاک کرے گا ؟ ۞ یاد
فرما ۔ کہ تو نے مُجھے چِکنی مٹّی کا سا بنایا ۔ کیا تُو مُجھے خاک میں لَوٹا دیگا ؟ ۞
۱۰ کیا تُو نے مُجھ کو دُودھ کی طرح نہیں اُنڈیلا ؟ اور دہی کی مانند نہیں
۱۱ جمایا ؟ ۞ تُو نے مُجھ کو چمڑا اور گوشت پہنایا ۔ تُو نے ہڈیوں اور
پٹھوں کی مُجھے جالی لگائی ۞ ۱۲ تو نے مُجھ کو زِندگی اور آسائش بخشی ۔
اور تیری پروردگاری نے میری رُوح کی حفاظت کی ۞ ۱۳ تُو نے
یہ باتیں اپنے دِل میں چھپائیں ۔ پر مَیں جانتا ہُوں ۔ کہ تو یہ ارادہ
رکھتا ہے ۞ ۱۴ کہ اگر مَیں گُناہ کرُوں تو تو مُجھ پر نِگران ہوگا اور
تُو میری بدی کو مُعاف نہیں کرے گا ۞ ۱۵ اگر مَیں نے بدی کی تو
مُجھ پر واویلا ہے ۔ اگر نیکی کی تو بھی مَیں اپنا سر نہ اُٹھاؤُنگا ۔
کیُونکہ مَیں شرم سے لبریز ہُؤا ہُوں اور دُکھ کا جام پی کر سیر
ہُؤا ہُوں ۞ ۱۶ اور اگر مَیں سر اُٹھاؤُں تو تُو شیر ببر کی مانند
مُجھ کو شِکار کرے گا اور بار بار مُجھ کو عجیب طَور سے دُکھ دیگا ۞
۱۷ تُو میرے خِلاف اپنی دُشمنی تازہ کرے گا ۔ اور اپنا غضب مُجھ پر
بڑھائے گا ۔ اور تیرے لشکر میرے مُقابلہ میں چڑھ آئیں گے ۞
۱۸ تُو نے مُجھے رحم سے نِکالا ہی کیُوں ہے ۔ پیشتر اِس کے کہ
کوئی آنکھ مُجھے دیکھتی میری جان کیُوں نہ نِکل گئی ؟ ۞ ۱۹ تو مَیں ایسا
ہوتا جیسا کہ مَیں کبھی تھا ہی نہیں ۔ اور شِکم ہی سے قبر میں پُہنچا دیا
جاتا ۞ ۲۰ کیا میرے دِن تھوڑے نہیں ؟ پس بس کر اور مُجھے چھوڑ
دے ۔ تاکہ مَیں ذرا دم لے لُوں ۞ ۲۱ پیشتر اِس کے کہ مَیں وہاں
چلا جاؤُں جہاں سے واپس نہ پھِرُوں گا ۔ یعنی تاریکی اور سایۂ
مَوت کے مُلک میں ۞ ۲۲ وہ تاریکی کا مُلک جِس میں ترتیب نہیں
اور جِس کا نُور بھی سخت تاریکی ہی ہے ۞

## باب ۱۱

**ضوفر کی تقریر**

۱، ۲ تب ضوفر نعماتی نے خطاب کر کے کہا کہ ۞ کیا
طُول کلام کا جواب نہ دِیا جائے ۔ یا خُوش گوئی کے سبب
سے کوئی صادق ٹھہرتا ہے ؟ ۞ ۳ کیا تیری لاف زنی سے لوگ
چُپ رہیں اور جب تُو ٹھٹھا کرتا ہے تو تُجھے کوئی شرمندہ نہ
کرے ۞ ۴ تو کہتا ہے ۔ کہ میری تعلیم دُرست ہے اور مَیں
تیری نگاہ میں پاک ہُوں ۞ ۵ لیکن کاش خُدا ہی بولے ۔ اور

۶ تُجھے جواب دینے کے لِئے اپنے لب کھولے ○ اور حِکمت کے راز تُجھے بتائے۔ کیونکہ اُس کی تاثیر گوناگُوں ہے۔ پس تُو جان لے۔ کہ خُدا نے تیرے گُناہوں کے لِئے تیرے ساتھ نرمی کی ہے ○

۷ کیا تُو خُدا کی گہری باتوں کو سمجھتا ہے۔ یا قادرِ مُطلق کے
۸ قیاس کو پُہنچتا ہے ○ وہ افلاک سے بُلند ہے۔ پس تُو کیا کریگا؟
۹ وہ عالمِ اسفل سے زیادہ عمیق ہے۔ پس تُو کیا جانے گا؟ ○ اُس
۱۰ کا اندازہ زمین سے زیادہ لمبا اور سمُندر سے زیادہ چوڑا ہے ○ اگر وہ گرفتار کرے اور قید میں ڈالے اور ظاہراً فیصلہ کرائے تو کون
۱۱ اُس کو روک سکتا ہے؟ ○ کیونکہ وہ بدآدمیوں کو جانتا ہے اور
۱۲ شرارت کو دیکھتا ہے۔ خواہ اُس کا خیال نہ کرے ○ لیکن بے عقل جاہل کو تب سمجھ آئے گی جب گورخر کا بچہ اِنسان پیدا ہوگا ○
۱۳ لیکن اگر تُو اپنا دِل دُرست کرے اور اپنے ہاتھ اُس کی طرف
۱۴ پھیلائے ○ اگر اُس بدی کو دُور کرے جو تیرے ہاتھ میں ہے۔
۱۵ اور ناراستی کو اپنے خیمہ میں رہنے نہ دے ○ تب تُو اپنے چہرہ کو
۱۶ بے عیب اُٹھائے گا۔ اور تُو ثابت قدم ہوگا۔ اور نہ ڈریگا ○ اور اپنی خستہ حالی کو بھول جائے گا۔ یا اُس کو گزرے پانی کی طرح
۱۷ یاد کرے گا ○ تیری زندگی نیم روز سے زیادہ روشن ہوگی اور تیری
۱۸ تاریکی فجر کی مانند ہوگی ○ اور اُمید کے واپس آنے کے سبب سے
۱۹ تُو خاطر جمع ہوگا۔ اور اپنے چوگرد دیکھ دیکھ کر چین سے سوئیگا ○ اور تُو آرام کرے گا۔ اور تُجھے کوئی نہ ڈرائے گا بلکہ بہتیرے تیرے
۲۰ سامنے مِنّت وسماجت کرینگے ○ لیکن شریروں کی آنکھیں دُھندلا جائیں گی۔ اُن کے لِئے بھاگنے کو بھی رستہ نہ ہوگا۔ اور دم دے دینا ہی اُن کی اُمید ہوگی ۞

## باب ۱۲

**ایُّوب کا جواب**

۱،۲ تب ایُّوب نے جواب میں کہا کہ ○ بے شک آدمی
۳ تو تم ہی ہو۔ اور حِکمت تمہارے ہی ساتھ مرے گی ○ لیکن میری بھی تمہارے جیسی عقل ہے۔ اور میں تم سے کسی بات میں کمتر نہیں۔ اور کون ہے جو ایسی باتوں سے ناواقف ہے ○
۴ میں وہ آدمی ہُوں جو اپنے دوست کی ہنسی کا نشانہ بنا ہُوں۔ اور جو خُدا کو پُکار کر جواب پاتا تھا۔ "صادق اور دیندار آدمی ہنسی کا نشانہ ہوتا ہے" ○
۵ آسُودہ حال کی رائے میں نفرت مسکین کا حق ہے۔ اور جس کا پاؤں پھسلے اُسی کے لِئے وہ تیار کی گئی ہے ○
۶ رہزنوں کے خیمے سلامت رہتے ہیں۔ اور جو لوگ خُدا کو غُصہ دلاتے ہیں وہ محفوظ رہتے ہیں۔ اُن ہی کے ہاتھ کو خُدا خُوب بھرتا ہے ○
۷ لیکن تُو حیوانوں سے پُوچھ تو وہ تُجھے سکھائیں گے۔ اور آسمان کے پرندوں سے تو وہ تُجھے بتائیں گے ○
۸ زمین کے حشرات سے دریافت کر تو وہ تُجھے تعلیم دیں گے۔ اور سمُندر کی مچھلیوں سے تو وہ تُجھ سے بیان کریں گی ○
۹ اِن سب میں کون ہے جو نہیں جانتا کہ خُداوند ہی کے ہاتھ نے یہ کیا ہے ○
۱۰ سب زِندوں کی جان اور ہر بشر کا دم اُسی کے ہاتھ میں ہے ○
۱۱ کیا کان باتوں کو نہیں پرکھتا یا تالُو خوراک کا مزہ نہیں پہچانتا؟ ○
۱۲ عمر رسیدہ میں حِکمت ہوتی ہے۔ اور عمر کی درازی میں دانائی ○
۱۳ حِکمت اور قُدرت خُدا کی ہیں۔ اور مصلحت اور عقل اُسی کی ہیں ○
۱۴ دیکھ وہ ڈھا دیتا ہے۔ تو بنتا نہیں وہ آدمی کو بند کر دیتا ہے۔ تو پھر کھُلتا نہیں ○
۱۵ وہ پانی کو روکتا ہے تو سب کچھ سُوکھ جاتا ہے۔ وہ اُسے چھوڑ دیتا ہے تو وہ زمین کو تباہ کر دیتا ہے ○
۱۶ قوت اور دانش اُسکے ساتھ ہیں۔ فریب کھایا ہُوا اور فریب دینے والا دونوں اُسی کے ہیں ○
۱۷ وہ مُشیروں کو برہنہ پا لے جاتا ہے۔ اور حاکموں کو بے وقوف بنا دیتا ہے ○
۱۸ وہ بادشاہوں کے کمر بند کھول ڈالتا ہے۔ اور اُن کی کمروں پر رسّے باندھتا ہے ○
۱۹ وہ کاہنوں کو برہنہ پا لے جاتا ہے۔ اور زبردستوں کو اُلٹ دیتا ہے ○
۲۰ وہ معتبر لوگوں کی زبان بدل دیتا ہے۔ وہ بوڑھے آدمیوں کی عقل چھین لیتا ہے ○
۲۱ وہ امیروں پر ذِلّت ڈالتا ہے۔ اور طاقتوروں کے کمر بند

۲۲ ڈھیلے کر دیتا ہے ○ وہ تاریکی میں سے اُس کی گہرائیوں کو آشکارا
۲۳ کرتا ہے۔ اَور مَوت کے سائے کو رَوشنی میں لاتا ہے ○ وہ قوموں
کو بڑھاتا۔ پھر اُن کو ہلاک کر دیتا ہے۔ وہ اُمّتوں کو پھیلاتا۔ پھر
۲۴ اُنہیں مٹا دیتا ہے ○ وہ زمین کے لوگوں کے حاکموں کی عقل لے
۲۵ لیتا ہے۔ اَور بے راہ بیابان میں اُن کو بھٹکا دیتا ہے ○ وہ
اندھیرے میں رَوشنی کے بغیر ٹٹولتے پھرتے ہیں۔ اَور اُنکو متوالے
کی طرح لڑکھڑانے والے بنا دیتا ہے ٭

## باب ۱۳

۱ دیکھ۔ میری آنکھوں نے یہ سب کچھ دیکھا ہے۔ اَور میرے
۲ کانوں نے سُنا ہے۔ اَور سمجھ بھی لیا ہے ○ جو کچھ تم جانتے ہو وہ بھی
۳ مَیں جانتا ہُوں۔ مَیں تم سے کسی بات میں کمتر نہیں ○ غرض مَیں قادرِ
۴ مُطلق سے بولُونگا۔ اَور مَیں خُدا سے بحث کرنا چاہتا ہُوں ○ کیونکہ
۵ تم جُھوٹی باتیں بناتے ہو۔ اَور سب کے سب نکمّے طبیب ہو ○ کاش کہ
۶ تم بالکل خاموش رہتے تو اِسی میں تمہاری دانائی ہوتی ○ تم میرے دلائل
۷ سُنو اَور میرے لبوں کے دعوے پر کان دھرو ○ کیا تم خُدا کے حق
میں ناراست بات کہو گے۔ یا اُسکے حق میں فریب بازی سے بولو گے؟ ○
۸ کیا تم اُس کی طرفداری کرو گے۔ یا خُدا کے لِئے جھگڑو گے؟ ○
۹ کیا تمہارے لِئے یہ اچھّا ہو گا کہ وہ تمہیں آزمائے۔ یا کیا تم اُس کو
۱۰ فریب دو گے۔ جیسے اِنسان کو فریب دِیا جاتا ہے؟ ○ بلکہ جب تم
۱۱ پوشیدگی میں طرفداری کرو گے تو وہ یقیناً تمہیں تنبیہ کریگا ○ کیا اُسکی
۱۲ عظمت تم کو خوف نہ دلائے گی۔ کیا اُس کا ڈر تم پر نہ پڑیگا؟ ○ تمہاری
باتیں راکھ کی تمثیلیں ہیں۔ اَور تمہارے قلعے مٹّی کے قلعے ہیں ○
۱۳ مُجھ سے الگ ہو کر چُپ رہو تاکہ مَیں بولُوں۔ مُجھ پر جو آئے
۱۴ سو آئے ○ مَیں اپنا گوشت اپنے دانتوں میں پکڑُوں گا اور اپنی
۱۵ جان ہتھیلی پر رکھُّوں گا ○ اگرچہ وہ مُجھے قتل کرے تو بھی مَیں کانپُونگا
۱۶ نہیں۔ مگر اپنی راہوں کی بابت اُس کے آگے حُجّت کرُونگا ○ اَور
وُہی میری نجات کا باعث ہو گا۔ کیونکہ کوئی بے دین اُس کے
۱۷ سامنے جا نہیں سکتا ○ پس میری بات غور سے سُنو۔ اَور جو بیان
۱۸ مَیں کرتا ہُوں وہ تمہارے کانوں میں پڑے ○ دیکھ۔ مَیں نے اپنے
دعوے پر غور کیا ہے۔ اَور مَیں جانتا ہُوں کہ مَیں راستکار ٹھہرُونگا ○
۱۹ کَون ہے جو میرے ساتھ جھگڑے۔ جب مَیں چُپ ہُونگا اور جان
۲۰ دے دُونگا ○ دو باتیں مُجھ سے نہ کرنا۔ تب مَیں تیرے حضُور سے
۲۱ نہ چُھپُونگا ○ اپنا ہاتھ مُجھ سے دُور ہٹا لے۔ اَور تیری ہیبت مُجھ کو
۲۲ نہ ڈرائے ○ مُجھے بُلا تو مَیں جواب دُونگا۔ یا مُجھ کو بولنے دے اور تُو
۲۳ مُجھے جواب دے ○ مُجھ سے کتنے جُرم اَور گُناہ سرزد ہوئے ہیں۔
۲۴ میرے قصُور اَور گُناہ مُجھے جتا دے ○ تُو اپنا مُنہ کیوں چُھپاتا
۲۵ ہے اَور کیوں مُجھے اپنا دُشمن سمجھتا ہے؟ ○ کیا تُو ہوا سے اُڑائے
۲۶ گئے پتّے کو دُکھ دے گا۔ کیا تُو سُوکھے بھُوسے کا پیچھا کرے گا؟ ○ کیونکہ
تُو میرے خلاف کڑوی باتیں لکھتا ہے۔ اَور میرے لڑکپن
۲۷ کے گُناہ مُجھ پر واپس لاتا ہے ○ اَور میرے پاؤں کاٹھ میں
ڈالتا ہے۔ اَور میرے سب رستوں کو دیکھ لیتا ہے۔ اَور میرے
۲۸ پاؤں کے تلوؤں کے گِرد حد لگاتا ہے ○ اَور وہ سڑی ہُوئی لکڑی
کی طرح فنا ہوتا ہے۔ اَور اُس کپڑے کی مانند جس کو پروانہ
کھا جاتا ہے ٭

## باب ۱۴

۱ اِنسان عَورت سے پَیدا ہو کر چند روزہ ہے اَور تردّد سے
۲ بھرا ہُوا ہے ○ وہ پھُول کی طرح کِھلتا اَور مُرجھا جاتا ہے۔ وہ
۳ سائے کی مانند جاتا رہتا ہے اَور ٹھہرتا نہیں ○ کیا ایسے پر تُو اپنی
آنکھیں کھولتا ہے؟ اَور مُجھ کو اپنے ساتھ عدالت میں لاتا ہے ○
۴ کَون ہے جو ناپاک سے پاک چیز نکالے؟ کوئی نہیں ○ حالانکہ [۴/۵]
۵ اُس کے ایّام ٹھہرائے گئے اَور اُس کے مہینوں کا شمار تیرے

۱۴: ۴۔ آبائے کلیسیا کی رائے کے مطابق یہاں موروثی گناہ اور اُس کے آثار کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے۔ (مزمور ۵۰-۷)

پاس مُعیّن ہے۔ تُو نے اُس کی حدُود مُقرّر کی ہیں جنکو وہ عبُور نہیں
۶ کر سکتا۔ سو تُو اپنی نظر اُس سے ہٹا تاکہ وہ آرام کرے جب
تک کہ مزدُور کی طرح وہ اپنا دِن پُورا نہ کر لے۔
۷ پس۔ درخت کے لِئے اُمید رہتی ہے۔ کہ اگر وہ کاٹا
جائے۔ تو پھر پھُوٹ نِکلے گا اور اُس کی نرم ڈالی نابُود نہیں ہو جائیگی۔
۸ اور اگرچہ اُس کی جڑ زمین میں پُرانی ہو جائے اور اُسکا تنہ مٹی میں
۹ مر جائے۔ تو بھی پانی کی خُوشبو سے پنپیگا۔ اور پَودے کی مانند شاخیں
۱۰ نِکالے گا۔ لیکن آدمی جب مرتا ہے تو وہیں پڑا رہتا ہے۔ بلکہ دَم
۱۱ دے دیتا ہے اور پھر وہ کہاں رہا؟۔ جیسے کہ سمُندر کا پانی جاتا رہے۔
۱۲ اور دریا خالی ہو کر سُوکھ جائے۔ وَیسے ہی اِنسان لیٹ جاتا ہے اور
نہیں اُٹھتا۔ جب تک کہ آسمان نابُود نہ ہو جائے وہ جاگیں گے نہیں۔
۱۳ اور اپنی نیند سے نہیں چونکیں گے۔ کاش! تُو مجھے عالَمِ اَسفل میں
چھپائے اور جب تک تیرا غضب جاتا نہ رہے مجھے پوشیدہ رکھّے۔
۱۴ اور میرے لِئے وقت نہ ٹھہرائے اور مجھے یاد نہ فرمائے۔ اگر آدمی
مر کر پھر زِندہ ہو جائے تو مَیں اپنی جنگ کے سب ایّام میں اِنتظار
۱۵ کرُونگا جب تک میری رہائی کا وقت نہ آئے۔ تُو تو مجھے بُلائیگا۔
اور مَیں جواب دُونگا اور تُو اپنے ہاتھ کی صنعت کی طرف توجہ
۱۶ کرے گا۔ کیُونکہ تُو میرے قدم گِنے گا اور میری خطاؤں کو تاکتا
۱۷ نہ رہے گا۔ تُو میرے گُناہوں کو تھیلی میں ڈال کر اُن پر مُہر
۱۸ لگائے گا اور میری خطا کو سی رکھتا ہے۔ پہاڑ گر کر مِٹ جاتا ہے
۱۹ اور چٹان اپنی جگہ سے سرکا دی جاتی ہے۔ اور پانی پتّھروں کو گھِسا
دیتا ہے اور اُس کا سیلاب زمین کی مٹّی کو بہا لے جاتا ہے۔ پر تُو اِنسان
۲۰ کی اُمید کو فنا کر دیتا ہے۔ تو ہمیشہ اُسے دبائے رکھتا ہے۔ سو وہ
جاتا رہتا ہے۔ تُو اُس کا چہرہ بدل دیتا اور اُس کو نِکال دیتا ہے۔
۲۱ اگرچہ اُس کے فرزند عزّت پاتے ہیں تو بھی وہ نہیں جانتا۔ یا اگرچہ
۲۲ وہ خوار ہوتے ہَیں تو بھی اُس کو معلُوم نہیں ہوتا۔ لیکن اُس کا
گوشت اُس کے اُوپر درد کرتا رہتا ہے اور اُس کی رُوح اُس کے
اندر ماتم کرتی رہتی ہے ۞

# باب ۱۵

اِلیفاز کی دُوسری تقریر

۱ تب اِلیفاز تیمانی نے خِطاب کر کے کہا۔
۲ کیا عقلمند آدمی باطل عِلم سے جواب دے۔ اور شرقی ہوا سے اپنا
۳ پیٹ بھرے؟۔ اور غیر مفید کلام سے حُجّت کرے اور بے سُود باتیں
۴ بولے۔ بلکہ تُو تو خُدا ترسی کو دفع کرتا ہے اور خُدا کی عِبادت کو روکتا
۵ ہے۔ کیونکہ تیرا مُنہ تیری بدی کو ظاہر کرتا ہے۔ اور تُو عیّاروں
۶ کی زُبان اِختیار کرتا ہے۔ تیرا ہی مُنہ تجھے گنہگار ٹھہراتا ہے نہ کہ
مَیں۔ اور تیرے ہی ہونٹ تیرے خِلاف گواہی دیتے ہیں۔
۷ کیا تُو ہی وہ پہلا آدمی ہے جو پَیدا ہُؤا۔ کیا تُو ہی پہاڑیوں سے
۸ پہلے بنایا؟۔ کیا تُو نے خُدا کی مشورت کو سُنا۔ کیا تُو حِکمت کو
۹ اپنے ہی لِئے محدُود رکھتا ہے؟۔ تُو ایسا کیا جانتا ہے جو ہم نہیں جانتے؟
۱۰ تجھ میں ایسی کیا سمجھ ہے۔ جو ہم میں نہیں؟۔ ہمارے درمیان بُہت
سے سفید رِیش ہیں اور ایسے بُوڑھے جو تیرے باپ سے بھی زیادہ
۱۱ عُمر رسیدہ ہیں۔ کیا خُدا کی تسلّیاں تیرے نزدیک کُچھ کم ہیں۔ اور
وہ باتیں بھی جو نرمی کے ساتھ تجھ سے کہی جاتی ہیں؟۔
۱۲ تیرا دِل تجھے کیُوں کھینچ لے جاتا ہے۔ اور کِس چیز پر تیری
۱۳ آنکھیں چمکتی ہیں؟۔ کہ تُو اپنی رُوح کو خُدا کے خِلاف برانگیختہ کرتا
۱۴ ہے۔ اور اپنے مُنہ سے ایسی باتیں نِکالتا ہے۔ اِنسان کیا چیز ہے
۱۵ کہ پاک ہو۔ یا زن زاد کہ صادِق ہو۔ دیکھ۔ وہ اپنے مُقدّسوں پر
۱۶ اِعتبار نہیں کرتا۔ اور آسمان بھی اُس کی نِگاہ میں پاک نہیں۔ تو ایسے
گھِنونے اور ناکارہ آدمی کا کیا ذِکر جو بدی کو پانی کی طرح پیتا ہے۔
۱۷ مَیں تجھے سمجھاؤُنگا۔ تُو میری سُن۔ اور جو مَیں نے دیکھا ہے وہ
۱۸ تیرے لِئے بیان کرُونگا۔ یعنی وہ جو دانشمندوں نے بتایا ہے اور
۱۹ جو اُن کے باپ دادا سے پوشیدہ نہیں رہا۔ فقط اُنہی کو مُلک دیا گیا
۲۰ اور اُن کے درمیان کوئی اجنبی نہ آیا۔ شریر اپنے تمام دِنوں

میں رنجیدہ ہوتا ہے یعنی سب برس جو ظالم کے لِئے رکھّے گئے ۔
۲۱ دہشتوں کی آواز اُس کے کانوں میں ہے صُلح ہی کے وقت
۲۲ میں ہلاک کُنندہ اُس پر آ پڑے گا ۔ اُس کو یقین نہیں کہ وہ
۲۳ تاریکی سے باہر نِکلے گا ۔ اَور تلوار اُس کی مُنتظر ہے ۔ وہ بطَور
گِدھ کی غذا کے پھینکا جاتا ہے ۔ وہ جانتا ہے کہ تاریکی کے دِن قریب
۲۴ ہیں ۔ آفت اَور تنگی اُسے ایسے بادشاہ کی مانند ڈراتی ہیں ۔ جو لڑائی
۲۵ کے لِئے تیّار ہو اَور وہ اُس پر غالب آتی ہیں ۔ کیونکہ اُس نے اپنا
ہاتھ خُدا کے خلاف بڑھایا ہے ۔ اَور قادرِ مُطلق پر زور آزمائی کی ہے ۔
۲۶ وہ سخت گردنی سے اپنی مُنبتّی سپر سے مُسلّح ہو کر اُس کے مُقابلے
۲۷ میں دَوڑتا ہے ۔ چُونکہ فربہی نے اُس کا مُنہ ڈھانپا ہے ۔ اَور چربی
۲۸ نے اُس کے گُردوں کو چھپایا ہے ۔ اِس لِئے وہ ویران شہروں
میں بس گیا ہے اَور ایسے غیر آباد گھروں میں جو کھنڈر ہونے کو تھے ۔
۲۹ وہ دَولتمند نہ رہے گا ۔ اَور نہ اُس کا مال باقی رہیگا ۔ اَور نہ ایسوں
۳۰ کی مِلکیت زمین پر پھیلے گی ۔ وہ تاریکی سے کبھی نہ نِکلیگا ۔ شُعلہ اُس
کی شاخیں خُشک کر دے گا ۔ اَور تُند ہَوا اُس کی کونپلیں لے جائیگی ۔
۳۱ وہ بطالت پر بھروسا کر کے گُمراہ نہ ہو ۔ کیونکہ بطالت ہی اُسکا نفع ہوگا ۔
۳۲ وقت سے پہلے اُس کی ڈالیاں مُرجھا جائیں گی اَور اُس کی شاخیں سبز
۳۳ نہ رہیں گی ۔ وہ اُس تاک کی طرح ہے جس کے انگور کچّے ہی جھڑ جاتے
۳۴ ہیں ۔ اَور اُس زیتُون کی طرح جس کی کلیاں گِر جاتی ہیں ۔ کیونکہ
شریروں کی جماعت بے پھل رہے گی ۔ اَور رشوت کے خیموں کو
۳۵ آگ کھا جائے گی ۔ اُن کو زیانکاری کا حمل ہے ۔ اَور شرارت جنتے
ہیں ۔ اَور اُن کے بطن میں فریب تیّار ہوتا ہے ۔

## باب ۱۶

**ایُّوب کا جواب**

۱ تب ایُّوب نے جواب میں کہا ۔ ۲ مَیں نے ایسی
بہت سی باتیں سُنیں ۔ تم سب تکلیف دِہ تسلّی دینے والے ہو ۔
۳ پس تیرا بے فائدہ کلام کب ختم ہوگا ؟ اَور بولنے کے لِئے کس چیز
نے تُجھے آمادہ کیا ہے ۔ ۴ مَیں بھی تُمہاری طرح باتیں کر سکتا اگر
تُمہاری جان میری جان کی جگہ میں ہوتی ۔ مَیں بھی تُمہارے خلاف
باتیں جوڑتا ۔ اَور اپنا سر تُم پر ہِلاتا ۔ ۵ اَور اپنے مُنہ کے کلام سے
تُمہیں دلیری دیتا اَور میرے لبوں کی تسلّی تُمہارا دُکھ کم کرتی ۔
۶ پر جب مَیں بولتا ہُوں تو میرا درد تھمتا نہیں اَور جب چُپ
رہُوں تو مُجھے کیا آرام ہوگا ؟ ۷ اَب تو اُس نے مُجھے تھکا دِیا ۔
اَے خُدا ! تُو نے میری ساری جماعت کو ہلاک کِیا ۔ ۸ تُو نے مُجھے
شِکن دار بنایا یہی مُجھ پر گواہ ہے ۔ میری لاغری میرے خلاف
کھڑی ہو کر میرے مُنہ پر گواہی دیتی ہے ۔ ۹ اُس کے غُصّے نے مُجھے
چاک کیا اَور میرا پیچھا کیا ہے ۔ اُس نے اپنے دانت مُجھ پر پیسے
اَور میرا دُشمن میرے خلاف اپنی آنکھیں تیز کرتا ہے ۔ ۱۰ اُنہوں
نے اپنا مُنہ مُجھ پر کھولا ہے ۔ اَور ملامت کرتے ہُوئے میری گال
پر تھپّڑ مارا ہے ۔ اَور ایک تن ہو کر میرے خلاف جمع ہُوئے ہیں ۔
۱۱ خُدا نے مُجھے ظالم کے حوالے کِیا ہے ۔ اَور شریروں کے ہاتھ میں
مُجھے ڈال دِیا ہے ۔ ۱۲ مَیں آرام سے تھا ۔ اُس نے مُجھے توڑ دِیا ۔
اُس نے مُجھے گردن سے پکڑا ہے اَور مُجھے ٹُکڑے ٹُکڑے کر دِیا ہے ۔
اَور اُس نے مُجھے اپنا نشانہ بنایا ہے ۔ ۱۳ اُس کے تیر اندازوں نے
مُجھے گھیر لیا ہے ۔ وہ میرے گُردوں کو چھیدتا ہے اَور رحم نہیں کرتا ۔
اَور میری پِت زمین پر بہا دیتا ہے ۔ ۱۴ اُس نے مُجھے شکست پر
شکست دے کر توڑ ڈالا ہے ۔ وہ جنگجُو کی طرح مُجھ پر چڑھ آتا
ہے ۔ ۱۵ مَیں نے اپنی کھال پر ٹاٹ کا لِباس سِیا ہے ۔ اَور اپنے
سینگ کو خاک میں مِلایا ہے ۔ ۱۶ رونے سے میرا چہرہ سُوج گیا ہے
اَور مَوت کے سائے نے میری پلکوں کو چھپایا ہے ۔ ۱۷ اگرچہ میرے
ہاتھوں میں ظُلم نہیں اَور میری عبادت پاک ہے ۔ ۱۸ اَے زمین ! میرا
خُون مت چھپا ۔ اَور میری فریاد کو آرام کی جگہ نہ دے ۔ ۱۹ دیکھ
اِس گھڑی میں بھی میرا گواہ آسمان پر ہے ۔ اَور میرا وکیل عالمِ بالا
پر ہے ۔ ۲۰ جو میرے دوست ہیں وہی مُجھ پر ہنستے ہیں ۔ لیکن میری

۲۱ آنکھ خُدا کے حضُور آنسُو بہاتی ہے ۝ کاش اِنسان اَور خُدا کے
درمیان فیصلہ کرنے والا ہوتا۔ جِس طرح آدم زاد اَور اُسکے پڑوسی
۲۲ کے درمیان ہوتا ہے ۝ کیونکہ معدُودہ سال گُزر جائیں گے اَور
مَیں اُس راہ چلا جاؤُں گا جہاں سے نہ پھِرُونگا ۝

## باب ۱۷

۱ اُس کے قہر نے میرے دِنوں کو تباہ کر دیا ہے اَور فقط قبر
میرے لِئے باقی ہے ۝
۲ یقیناً۔ کیا ٹھٹھا کرنے والے میرے پاس نہیں؟ جنکی چھیڑ چھاڑ
۳ پر میری آنکھ لگی رہتی ہے ۝ تُو ہی اپنے پاس میرا ضامن ہو۔ کون ہے
۴ جو میرے ہاتھ پر ہاتھ مارے؟ ۝ کیونکہ تُو نے اُن کے دِلوں کو دانش
۵ سے محرُوم کیا ہے۔ اِس لِئے تُو اُن کو بلندی نہ بخشے گا ۝ جو اپنے
دوستوں کو لُوٹے جانے کے لِئے حوالے کرتا ہے اُسکے فرزندوں
۶ کی آنکھیں تکان سے افسُردہ ہو جائیں گی ۝ اُس نے مجھ کو قوموں
۷ کے لِئے ضربُ المثل بنایا۔ اَور لوگ میرے مُنہ پر تھُوکتے ہیں ۝ یہاں
تک کہ میری نظر غم سے دُھندلا گئی ہے۔ اَور میرے اعضا سائے
۸ کی طرح مُرجھاتے ہیں ۝ اِس پر راستکار تعجب سے حَیران ہو گئے۔
۹ اَور بے گُناہ شریر کے خِلاف کھڑا ہو گیا ۝ اَور صادِق اپنی راہ پر
قائم رہتا ہے۔ اَور جسکے ہاتھ صاف ہیں۔ اُس کی قُوّت زیادہ ہو جائیگی ۝
۱۰ لیکن تم پھِرو اَور سب کے سب آؤ۔ کیا مَیں تمہارے درمیان کوئی
دانشمند نہیں پاؤُنگا؟ ۝
۱۱ میرے ایّام گُزر گئے ہیں۔ اَور میرے وہ منصُوبے جن میں میرے
۱۲ دِل کی خُوشی تھی کٹ گئے ہیں ۝ وہ رات کو دِن سے بدلتے ہیں۔ اَور
۱۳ میری رَوشنی نزدیک ہے کہ تاریکی ہو جائے ۝ میری اُمّید کیا ہے؟
۱۴ عالمِ اسفل میرا گھر ہے۔ اَور تاریکی میں مَیں نے اپنا بستر بچھایا ۝ مَیں سڑاہٹ
سے کہتا ہُوں کہ اَے میرے باپ۔ اَور کیڑوں سے کہ اَے میری
۱۵ ماں۔ اَے میری بہن ۝ پس میری اُمّید کہاں۔ اَور کون میری
اِقبالمندی کو دیکھیگا؟ ۝ کیا وہ میرے ساتھ عالمِ اسفل میں اُتریں گے۔ ۱۶
کیا ہم مِل کر خاک میں آرام کریں گے ۝

## باب ۱۸

بلدد کی دُوسری تقریر

۱ تب بِلدد سُوخی نے خطاب کر کے کہا کہ ۝
۲ تمہاری باتوں کی کب حد ہو گی؟ تم غور کرو اَور بعد اُس کے ہم
۳ بولیں گے ۝ ہم کیوں حیوان کی مانند شُمار کِئے جاتے ہیں۔ اَور کیوں
۴ تمہاری نِگاہ میں ناپاک ہیں؟ ۝ اَور تُو جو اپنے غُصّے میں اپنی جان
کو پھاڑتا ہے۔ کیا تیری خاطر زمین برباد ہو جائے گی۔ یا چٹان اپنی
۵ جگہ سے ہلا دی جائے گی؟ ۝ ہاں شریر کا نُور بُجھا دیا جائے گا۔
۶ اَور اُس کی آگ کا شُعلہ رَوشنی نہ دے گا ۝ اُس کے خیمے
میں رَوشنی تاریک ہو جائے گی۔ اَور اُس کا چراغ اُس پر بُجھا دیا
۷ جائے گا ۝ اُس کی قُوّت کے قدم تنگ پڑ جائیں گے۔ اَور اُسی کا
۸ منصُوبہ اُس کو گرا دے گا ۝ کیونکہ اُس کے پاؤں ہی اُسے
۹ جال کی طرف لے جائیں گے۔ اَور وہ چور گڑھے پر چلے گا ۝ جال
اُس کی ایڑی کو پکڑ لے گا۔ اَور پھندا اُسے مضبُوطی سے جکڑ
۱۰ لے گا ۝ کمند اُس کے لِئے زمین میں چھپا دی گئی ہے۔ اَور پھندا
۱۱ اُس کے لِئے رستے میں رکھّا گیا ہے ۝ دہشتیں چاروں طرف سے اُسے
۱۲ گھبرائینگی۔ اَور انبوہ کر کے اُسکے پیچھے پڑینگی ۝ بدی اُسکے لِئے تیّار
۱۳ ہے۔ اَور ہلاکت اُسکے پہلو میں کھڑی ہے ۝ مرض اُسکی کھال کو کھالیگا
۱۴ مَوت کا پہلوٹا اُسکے اعضا کو نگل جائیگا ۝ وہ اپنے خیمے سے جس پر اُسکا
بھروسا ہے اُکھاڑا جائیگا اَور وہ دہشتوں کے بادشاہ کے آگے حاضر کیا جائیگا ۝
۱۵ جو اُس کا نہیں ہے وہ اُسکے خیمے میں بسے گا۔ اَور اُس کے مسکن
۱۶ پر گندھک برسائی جائے گی ۝ نیچے سے اُسکی جڑیں سُوکھ جائینگی
۱۷ اَور اُوپر سے اُس کی شاخیں مُرجھا جائیں گی ۝ اُس کا ذِکر
زمین پر سے مِٹا دیا جائے گا اَور کُوچوں میں اُس کا نام و نشان
۱۸ نہ رہے گا ۝ وہ رَوشنی سے اندھیرے میں دھکیل دیا جائے گا۔

۱۹ اَور دُنیا میں سے نابُود کر دِیا جائے گا۔ اُس کی قَوم میں نہ اُس کی نسل اَور نہ اُس کی اَولاد ہو گی۔ اَور اُس کے مکانوں میں کوئی باقی نہ رہے گا۔ ۲۰ اہلِ مغرب اُس کا دِن دیکھ کر دہشت کھا جائیں گے۔ ۲۱ اہلِ مَشرق خَوف زدہ ہوں گے۔ یقیناً شریر کے مَسکن اَیسے ہی ہیں۔ اَور جو خُدا کو نہیں جانتا اُس کی جگہ یِہی ہے ٭

## باب ۱۹

**ایُّوب کا جواب**

۱، ۲ تب ایُّوب نے جواب میں کہا کہ تم کب تک میری جان کو دُکھ دیتے رہو گے۔ اَور اپنی باتوں سے مُجھے ٹکڑے ٹکڑے کرتے رہو گے؟ ۳ اَب دس بار تم نے مجھ کو ملامت کی ہے۔ اَور تم کو شرم نہیں آتی کہ مُجھے ستاتے ہو۔ ۴ مانا کہ واقعی میں نے غلطی کی ہے۔ ۵ تو میری غلطی میرے ہی ساتھ ہے۔ پر اگر تم درحقیقت میرے خِلاف لڑائی کرتے ہو۔ اَور ملامت کر کے مُجھے اِلزام دیتے ہو۔ ۶ تو جان لو کہ خُدا ہی نے مُجھ سے اُلٹا سلُوک کیا ہے۔ اَور اپنے جال سے مُجھے گھیر لیا ہے۔ ۷ دیکھو مَیں ظلم کے سبب سے فریاد کرتا ہُوں۔ پر میری سُنی نہیں جاتی۔ مَیں مدد کے لئے چِلاّتا ہُوں۔ پر اِنصاف نہیں مِلتا۔ ۸ اُس نے میرے رستے پر باڑ لگائی ہے جس کو مَیں گُزر نہیں سکتا۔ اَور میری راہوں کو تاریکی سے چھپا دِیا ہے۔ ۹ اُس نے میری عزّت سے مُجھے محرُوم کر دِیا ہے۔ اَور میرے سر کا تاج اُتار دِیا ہے۔ ۱۰ اُس نے مُجھے ہر طرف سے برباد کر دِیا ہے۔ اَور مَیں جاتا رہا ہُوں۔ اَور درخت کی مانند اُس نے میری اُمّید کو اُکھاڑ دِیا ہے۔ ۱۱ اُس نے اپنا غضب مُجھ پر بھڑکایا ہے۔ اَور اُس نے مُجھ کو اپنے دُشمنوں میں شمار کیا ہے۔ ۱۲ اُس کی فَوجوں نے اِکٹھی ہو کر میرے مُقابلے میں اپنا رستہ نِکالا ہے۔ اَور میرے خیمے کے چاروں طرف ڈیرا لگایا ہے۔ ۱۳ اُس نے میرے بھائیوں کو مُجھ سے دُور کر دِیا ہے۔ اَور میرے جان پہچان مُجھ سے بیگانہ ہو گئے ہیں۔ ۱۴ میرے رِشتہ داروں اَور رفیقوں نے مُجھے چھوڑ دِیا ہے۔ اَور میرے گھر کے رہنے والے مُجھے بُھول گئے ہیں۔ ۱۵ میری لَونڈیاں مُجھے پردیسی سمجھتی ہیں اَور اُن کی آنکھوں میں مَیں بیگانہ ہو گیا ہُوں۔ ۱۶ مَیں نے اپنے غُلام کو بُلایا تو اُس نے جواب نہ دِیا۔ اَور مَیں نے اپنے مُنہ سے اُس کی مِنّت بھی کی۔ ۱۷ میری بیوی میرے سانس سے مُتنفّر ہے۔ اَور مَیں اپنی ماں کی اَولاد کے نزدِیک مکرُوہ ٹھہرا ہُوں۔ ۱۸ یہاں تک کہ چھوٹے بچّے بھی میری حقارت کرتے ہیں۔ جب مَیں کھڑا ہوتا ہُوں تو وہ میرے خِلاف بولتے ہیں۔ ۱۹ میرے مَحرَم راز مُجھ سے نفرت کرتے ہیں۔ اَور جن کو مَیں نے پیار کیا ہے۔ میرے خِلاف ہو گئے ہیں۔ ۲۰ میری ہڈیاں میری کھال سے لگ گئی ہیں۔ اَور مَیں نے فقط اپنے دانتوں کا پوست بچایا ہے۔

۲۱ مُجھ پر رحم کرو۔ اَے میرے دوستو! کم سے کم تم ہی مُجھ پر رحم کرو۔ ۲۲ کیُونکہ خُدا کے ہاتھ نے مُجھے چُھوا ہے۔ تم کیُوں خُدا کی طرح مُجھے ستاتے ہو۔ اَور میرے گوشت سے سیر نہیں ہوتے؟

۲۳ کاش! میری باتیں لِکھی جاتیں۔ کاش! وہ پیتل پر نقش کی جاتیں۔ ۲۴ کاش! کہ لوہے کے قلم سے اَور سیسے سے ہمیشہ کے لئے پتھر پر کندہ کی جاتیں۔

۲۵ کیُونکہ مَیں جانتا ہُوں۔ کہ میرا فِدیہ دینے والا زِندہ ہے۔ اَور وہ مُنتقِم ہو کر زمین پر کھڑا ہو گا۔ ۲۶ اگرچہ میری کھال میرے گوشت سے اُکھاڑی جائے پھر بھی مَیں اِس جسم میں ہو کر خُدا کو دیکھُونگا۔ ۲۷ ہاں مَیں ہی اُسے دیکھُونگا اَور میری ہی آنکھیں اُس پر نِگاہ کرینگی اَور نہ کہ غَیر کی۔ میرے گُردے میرے اندر اِشتیاق سے فنا ہو گئے ہیں۔ ۲۸ اَور اگر تم کہتے ہو کہ ہم کیُونکر اُسے ستائیں اَور اُس کے خِلاف بات کرنے کا مَوقع پائیں۔ ۲۹ تو تلوار سے خَوف کھاؤ کیُونکہ قہر بدیوں کا اِنتقام لے گا۔ اَور تم جان لو گے کہ عدالت ہے ٭

---

۱۹: ۲۵-۲۶- اِن الفاظ کے اصلی معنی صاف معلوم نہیں ہوتے۔ لیکن اتنا ظاہر ہوتا ہے کہ ایُّوب کا یہ پختہ اِرادہ تھا کہ خُدائے عادِل کبھی نہ کبھی وقت میرا اِنتقام لیگا۔ گو اِس اِنتقام کا کب اَور کس طرح سے ہونا اُس سے پوشیدہ رہا۔ اِس آیت کا لاطینی ترجمہ یہ ہے: یعنی: کیُونکہ مَیں جانتا ہُوں کہ میرا فدیہ دینے والا زِندہ ہے۔ اَور کہ مَیں آخری دِن زمین سے جی اُٹھُونگا۔ اَور دوبارہ اپنی کھال سے مُلبّس ہُوں گا۔ اَور اپنے جسم سمیت ہی خُدا کو دیکھوں گا ٭

# باب ۲۰

۱ [صُوفر کی دُوسری تقریر] تب صُوفر نعماتی نے خطاب کرکے کہا کہ ۝
۲ اِس لئے میرے خیالات مجھے اُبھارتے ہیں کہ جواب دُوں اَور اِس
۳ سبب سے مجھ میں بے قراری ہے ۝ مَیں نے اَیسی ملامت سُنی
ہے جو مجھے شرم دِلاتی ہے۔ اَور میری عقل کی رُوح مجھے جواب دیتی ہے ۝
۴ کیا تُو اِس بات کو نہیں جانتا کہ زمانے کے شُروع سے یعنی جب
۵ سے اِنسان زمین پر رکھا گیا ۝ شریروں کی فتح زوال کے قریب ہوتی
۶ ہے۔ اَور بے دین کی شادمانی ایک لمحے کی ہے ۝ اگرچہ وہ اُونچا ہوکر
۷ آسمان تک پُہنچے۔ اَور اُس کا سر بادلوں سے ٹکرائے ۝ وہ اپنے
بَراز کی طرح ہمیشہ کے لئے فنا ہو جائے گا۔ تو جنہوں نے اُسے دیکھا تھا
۸ وہ کہیں گے۔ کہ وہ کہاں ہے؟ ۝ وہ خواب کی طرح اُڑ جائیگا۔ اَور
۹ پایا نہ جائیگا۔ اَور رات کے سپنے کی مانند نیست ہو جائیگا ۝ جس
آنکھ نے اُس پر نگاہ کی وہ پھر اُس پر نظر نہ کرے گی۔ اَور اُسکی جائے
۱۰ سکُونت اُسے پھر نہ دیکھے گی ۝ اُس کے بیٹے مسکینوں سے بھیک
۱۱ مانگیں گے۔ اَور اُسی کے ہاتھ اُس کی دَولت واپس دینگے ۝ اُس کی
جوانی اُس کی ہڈیوں کو بھر دے گی۔ اَور اُس کے ساتھ خاک میں
بستر کرے گی ۝

۱۲ اگرچہ شرارت اُس کے مُنہ میں میٹھی لگے اَور وہ اُس کو اپنی
۱۳ زُبان کے نیچے چھپائے ۝ اگرچہ وہ اُس کو بچائے رکھّے اَور نہ چھوڑے
۱۴ بلکہ اپنے تالُو پر اُسے محفُوظ رکھّے ۝ تو بھی اُس کا کھانا اُس کی آمعا
۱۵ میں بدل جائے گا۔ اَور اُس کے پیٹ میں اَفعی کا زہر بنے گا ۝ وہ
دَولت کو نِگل گیا ہے۔ مگر اُس کو قے کر دیگا۔ خُدا اُس کو اُس کے
۱۶ پیٹ سے نِکالے گا ۝ وہ اَفعی کا زہر چُوسے گا اَور سانپوں کی زُبان
۱۷ اُسے مار دے گی ۝ وہ تیل کی نہروں اَور شہد اَور مکھن کے سیلاب
۱۸ کو نہ دیکھے گا ۝ وہ اپنی کمائی کو پھیر دے گا اَور کھا نہ سکے گا۔ بلکہ
۱۹ اپنے نفع کے مُطابق واپس کر دے گا اَور فائدہ نہ اُٹھائے گا ۝ کیونکہ
اُس نے مسکینوں کا حق مارا ہے اَور اُنہیں ترک کیا ہے۔ اُس نے
۲۰ زبردستی گھر کو لے لیا ہے۔ جِسے اُس نے بنایا نہیں ۝ چُونکہ اُس نے
۲۱ اپنے اندر قناعت کو نہ جانا۔ وہ اپنے مقصد کو نہ پُہنچے گا ۝ اُسکے
کھانے میں سے کوئی نہیں بچا۔ اِس لئے اُس کی کامیابی پائیدار نہ
ہو گی ۝

۲۲ کمال فراخی میں تنگی اُسے پکڑے گی۔ اَور ہر ایک آفت کا ہاتھ
۲۳ اُس پر پڑے گا ۝ جب وہ پیٹ بھرنے کو ہو تو خُدا اُس پر اپنے
قہر کی آگ نازل کرتا ہے۔ اَور جب وہ کھاتا ہو تو اُس پر برساتا
۲۴ ہے ۝ اگر وہ لوہے کے ہتھیار کے سامنے سے بھاگ جائے۔ تو پیتل
۲۵ کی کمان اُسے چھیدے گی ۝ تیر اُس کی پیٹھ سے باہر آتا ہے اَور
اُس کی چمکدار نوک اُس کے جگر سے نِکلتی ہے۔ اَور دہشتیں اُس پر چھا
۲۶ جاتی ہیں ۝ اُس کے خزانوں میں تمام تاریکی رکھی گئی ہے۔ اَور
اُسے وہ آگ کھا جائے گی۔ جس پر پھُونک نہیں ماری گئی۔ اَور جو کچھ
۲۷ اُس کے خیمے میں باقی ہو گا اُس کو نابُود کر دے گی ۝ افلاک اُس کی بدی
۲۸ کو ظاہر کریں گے۔ اَور زمین اُس کے خلاف اُٹھے گی ۝ اُس کے گھر
۲۹ کی بڑھتی جاتی رہے گی۔ اَور روزِ غضب میں وہ جاتا رہے گا ۝ خُدا
کی طرف سے شریر اِنسان کا یہی بخرہ ہے۔ اَور خُدا کے حکم سے
یہی اُس کی میراث ہے ٭

# باب ۲۱

۱ [ایُّوب کا جواب] تب اَیُّوب نے جواب میں کہا کہ ۝ ۲ غور سے
۳ میری بات سُنو اَور یہِ تم سے میرے لئے تسلّی ہو ۝ صبر کرو تو مَیں بولُونگا
۴ اَور میرے بولنے کے بعد تم ٹھٹھا مار لینا ۝ کیا مَیں اِنسان سے شکایت
۵ کرتا ہُوں۔ تو پھر مَیں بے صبری کیوں نہ کرُوں ۝ میری طرف مُتوجّہ
۶ ہو اَور حیران ہو جاؤ اَور اپنا ہاتھ اپنے مُنہ پر رکھّو ۝ جب مَیں سب
کُچھ یاد کرتا ہُوں تو گھبرا جاتا ہُوں اَور میرے جسم کو لرزہ پکڑ
لیتا ہے ۝

۷ شریر کیُوں جیتے رہتے اَور بُوڑھے ہوتے ہیں اور کیُوں اُنکی
۸ طاقت بڑھ جاتی ہےؔ اُن کی اَولاد اُن کے ساتھ اُنکے دیکھتے
دیکھتے۔ اَور اُن کی نسل اُن کی آنکھوں کے سامنے قائم رہتی
۹ ہےؔ اُنکے گھر محفُوظ اَور امن سے ہیں۔ اَور خُدا کی چھڑی اُن پر نہیں
۱۰ پڑتیؔ اُن کا سانڈ باردار کرتا ہے اَور چُوکتا نہیں۔ اُنکی گائے
۱۱ بچّہ دیتی ہے اَور اُس کا بیٹ نہیں گرتاؔ اُن کے چھوٹے بچّے
۱۲ گلّے کی طرح باہر جاتے ہیں۔ اَور اُن کے لڑکے ناچتے ہیںؔ وہ طبلے
اَور بربط کے ساتھ گیت گاتے ہیں۔ اَور بانسری کی آواز سے خُوش
۱۳ ہوتے ہیںؔ وہ عَیش میں اپنے دِن کاٹتے ہیں۔ اَور ایک لحظہ میں عالمِ
۱۴ اَسفل میں اُتر جاتے ہیںؔ وہ خُدا سے کہتے ہیں ہمارے پاس سے
چلا جا۔ کیُونکہ ہم تیری راہوں کی معرفت کی خواہش نہیں کرتےؔ
۱۵ قادرِ مُطلق کَون ہے کہ ہم اُس کی عبادت کریں۔ اَور اگر ہم اُس سے دُعا
۱۶ کریں تو ہمیں کیا فائدہ ہے؟ؔ دیکھ۔ اُن کی کامیابی اُنکے ہی ہاتھ میں
۱۷ ہے۔ اَور شریروں کی مشورت اُس سے دُور ہےؔ کتنی دفعہ شریروں
کا چراغ بُجھ جاتا ہے۔ اَور اُن پر ہلاکت آپڑتی ہے؟۔ اَور کتنی دفعہ
۱۸ وہ اپنے غضب میں دُکھ بانٹتا ہے؟ؔ وہ کتنی دفعہ اُس بھُوسے کی
مانند ہوتے ہیں جو ہَوا کے سامنے ہو اَور اُس ترائی کی طرح جسے بگولا
پراگندہ کر دیتا ہےؔ

۱۹ "خُدا اُس کی شرارت کو اُس کی اَولاد کے لئے چھوڑتا ہے"۔
۲۰ بلکہ اُس کو بھی بدلہ دے گا تو وہ جانے گاؔ اُس کی آنکھیں اپنی بربادی
۲۱ کو دیکھیں گی اَور وُہی قادرِ مُطلق کے غضب کو پئیے گاؔ کیُونکہ وہ اپنے
بعد اپنے گھرانے کی کیا پروا کرتا ہے جب اُس کے مہینوں کا سلسلہ
۲۲ کاٹ ڈالا گیاؔ کیا کوئی خُدا کو علم سکھا سکتا ہے۔ جب کہ وہ اُن کی
۲۳ بھی عدالت کرتا ہے جو بُلند ہیں؟ؔ ایک آدمی اپنی کمال توانائی
۲۴ اَور کمال چین اَور عَیش کے درمیان مَرجاتا ہےؔ چربی اُس کی پسلیوں
۲۵ کو ڈھانپے رہتی ہے۔ اَور اُس کی ہڈیاں گُودے سے تر ہوتی ہیںؔ اَور
۲۶ دُوسرا جان کی تلخی میں مَرتا ہے۔ اَور کبھی سُکھ نہیں چکھتاؔ وہ
دونوں خاک میں پڑے رہتے ہیں اَور کیڑے اُنہیں ڈھانپینگےؔ
۲۷ یقیناً۔ مَیں تمہارے خیالات جانتا ہُوں۔ اَور وہ اِلزام
۲۸ بھی جو تم مجھ پر ناراستی سے لگاتے ہوؔ کیُونکہ تم کہتے ہو کہ شریف
کا گھر کہاں ہے۔ اَور وہ خیمہ کہاں ہے جس میں شریر بستے تھے؟ؔ
۲۹ سفر کرنے والوں میں سے کسی سے بھی پُوچھو۔ کیا تم اُنکی مثالوں
پر غَور نہیں کرتے؟ؔ

۳۰ "شریر ہلاکت کے روز باقی رہتا ہے۔ اَور غضب کے دِن
۳۱ پیش کیا جاتا ہے"ؔ کَون اُس کے مُنہ پر اُس کی راہ کو اِلزام دے
۳۲ اَور جو کُچھ اُس نے کیا ہے اُس کا بدلہ کَون اُسے دے گا؟ؔ یقیناً
وہ قبر میں پہنچایا جاتا ہے اَور اُس کے مقبرے پر چوکیداری کی جاتی
۳۳ ہےؔ وادی کے ڈھیلے اُسے نرم لگتے ہیں۔ تمام لوگ اُسکے
پیچھے چلے جائیں گے جیسے اُس سے پہلے بے شُمار لوگ چلے گئےؔ
۳۴ پس تم کیُوں بے فائدہ مُجھے تسلّی دیتے ہو۔ جب کہ تمہارے
جوابوں میں جُھوٹ کے سوا اَور کُچھ بھی نہیں ٭

# باب ۲۲

**اِلیفاز کی تیسری تقریر**

۱ تب اِلیفاز تیمانی نے خطاب کر کے
۲ کہا کہؔ کیا آدمی خُدا کو فائدہ پہنچا سکتا ہے؟ بے شک دانشمند
۳ اپنے ہی لئے فائدہ پاتا ہےؔ اگر تو نیک ہو تو کیا قادرِ مُطلق کو
اُس سے کُچھ فائدہ ہے یا اگر تو اپنی راہوں کو پاک کرے تو اُس
۴ کے لئے کُچھ نفع ہے؟ؔ کیا وہ تیری خُدا ترسی کے سبب سے
۵ تجھے ملامت کرتا ہے یا تجھے عدالت میں لاتا ہے؟ؔ کیا تیری
۶ شرارت بڑی نہیں۔ اَور تیری بدی بے حد نہیں؟ؔ کیُونکہ تُو نے
اپنے بھائی سے ناحق رہن لیا ہے۔ اَور ننگوں سے کپڑے چھین
۷ لئے ہیںؔ تُو نے پیاسے کو پانی نہیں پلایا۔ اَور بھوکے سے اپنی
۸ روٹی روک رکھی ہےؔ جو آدمی قوی بازو والا ہے زمین اُس
کے قبضے میں ہوتی ہے۔ اَور عزّت دار شخص اُس میں بستا ہےؔ

۹ تُو نے بیواؤں کو خالی ہاتھ بھیج دِیا ہے اور یتیموں کے بازُو توڑ دِیئے
۱۰ ہیں ○ اِس باعث سے تیری چاروں طرف پھندے ہیں ۔ اور ناگہانی
۱۱ خوف تُجھے دُکھ دیتا ہے ○ اور نُور ایسی تاریکی ہو گیا کہ تُو دیکھ نہیں سکتا ۔
۱۲ اور پانی کا سیلاب تُجھے چھپا لیتا ہے ○ کیا خُدا آسمان پر بُلند نہیں اور
۱۳ بُلند ستاروں پر نظر نہیں کرتا ؟ ○ اور تُو کہتا ہے کہ خُدا کیا جانتا ہے ۔
۱۴ کیا وہ کُہر کے پیچھے سے اِنصاف کر سکتا ہے ؟ ○ بادل اُس کے لِئے
پردہ ہے اور وہ دیکھ نہیں سکتا ۔ اور وہ افلاک کے گُنبد پر چلتا ہے ○
۱۵ کیا تُو اُسی پُرانی راہ پر چلتا رہیگا ۔ جِس پر شریر لوگ چلتے رہے ہیں ؟ ○
۱۶ جو اپنے وقت سے پہلے ہی کاٹ دِیئے گئے ۔ جب سیلاب اُن کی
۱۷ بُنیادوں پر بہ گیا ○ جِنہوں نے خُدا سے کہا "ہمارے پاس سے چلا
۱۸ جا" اور کہ "قادرِ مُطلق ہمارا کیا کر سکتا ہے" ○ تو بھی اُس نے اُن کے
گھروں کو اچھّی اچھّی چیزوں سے بھر دیا ۔ اور شریروں کی مشورت
۱۹ اُس سے دُور ہی رہی ○ صادق دیکھیں گے اور خُوش ہوں گے اور
۲۰ معصوم اُن پر ہنسی کرے گا ○ "دیکھ ہمارے مخالف کاٹے گئے ہیں ۔
۲۱ بلکہ اُن کے بقیّہ کو آگ کھا گئی ہے" ○ پس اُس کے نزدیک رہ اور
۲۲ نیکی کر ۔ اِس طرح کرنے سے تُو اچھّی اچھّی چیزیں پائے گا ○ اُس کے
مُنہ کی شریعت کو قبُول کر ۔ اور اُس کی باتوں کو اپنے دِل میں رکھ ○
۲۳ کیونکہ اگر تُو قادرِ مُطلق کی طرف پھرے تو تُو بحال کیا جائے گا ۔ اور تُو
۲۴ بدی کو اپنے خیمے سے دُور کر دے گا ○ تب گرد کی طرح تیرے پاس
۲۵ سونا ہوگا ۔ اور وادیوں کے پتھروں کی طرح اوفیر کا طِلا ○ اور قادرِ
۲۶ مُطلق تیرا سونا اور تیرا چاندی کا ذخیرہ ہوگا ○ اُس وقت قادرِ
مُطلق میں تیری لذّت ہوگی ۔ اور تُو خُدا کی طرف اپنا مُنہ اُٹھائے گا ○
۲۷ اور تُو اُس سے دُعا کریگا اور وہ سُن لے گا ۔ اور تُو اپنی مِنّتیں ادا کریگا ○
۲۸ اور جس بات کا تُو اِرادہ کرے وہ تیرے لِئے پُورا ہو جائیگا ۔ اور تیری
۲۹ راہوں پر رَوشنی چمکے گی ○ کیونکہ جو پست ہُؤا وہ بُلند کیا جائیگا اور
جو عاجز نِگاہ تھا وہ بچایا جائیگا ○ اور وہ بے گُناہ کو نجات دیگا ۔ وہ تیرے
ہاتھوں کی پاکیزگی کے باعث نجات پائے گا ٭

# باب ۲۳

**ایُّوب کا جواب**

۱ ۲ تب ایُّوب نے جواب میں کہا کہ ○ آج بھی
میری شکایت تلخ ہے ۔ باوجُود میرے کراہنے کے اُسکا ہاتھ مُجھ
۳ پر بھاری ہے ○ کاش کہ مَیں جانتا کہ کہاں اُسے پاؤں اور مَیں اُسکی
۴ مسند تک پہُنچتا ○ تو مَیں اپنا دعویٰ اُس کے آگے مُسلسل بیان
۵ کرتا اور اپنا مُنہ دلائل سے بھر لیتا ○ اور مَیں اُس کے جواب کے
۶ کلموں کو جان لیتا ۔ اور مَیں سمجھتا کہ وہ مُجھ سے کیا کہتا ہے ○ کیا وہ
اپنی قُدرت کی عظمت میں مُجھ سے لڑتا ۔ نہیں ۔ بلکہ وہ مُجھ پر مہربانی
۷ کرتا ○ تب راستباز اُس کے ساتھ مُباحثہ کرتا ۔ اور مَیں ہمیشہ
کے لِئے اپنے مُنصِف کے ہاتھ سے رہائی پاتا ○
۸ لیکن اگر مَیں مشرق کو جاتا ہُوں تو وہ نہیں ہوتا ۔ اور اگر
۹ مغرب کو تو اُس کو نہیں دیکھتا ○ مَیں شمال میں اُس کی تلاش
کرتا ہُوں اور اُسے نہیں پاتا ۔ مَیں جنُوب کی طرف جاتا ہُوں
۱۰ اور وہ مُجھے نظر نہیں آتا ○ لیکن وہ میری راہ کو جانتا ہے ۔ اگر
۱۱ وہ مُجھے آزمائے تو مَیں سونے کی مانِند نکلُوں گا ○ میرے پاؤں اُس
کے نقشِ قدم کو پکڑے رہے ہیں ۔ مَیں نے اُس کی راہ اِختیار کی
۱۲ ہے اور اُس سے نہیں مُڑا ○ مَیں نے اُسکے لبوں کے حُکم سے عُدُول
نہیں کیا ۔ اور اُس کے مُنہ کی باتوں کو یاد رکھنا مَیں نے اپنا
۱۳ فرض جانا ○ لیکن وہ ایک اِرادے والا ہے ۔ تو کون اُسکو پھرا سکیگا ۔
اور اگر وہ کچھ چاہے تو اُسے کر کے رہے گا ○
۱۴ جو کچھ میرے لِئے مُقرّر کیا گیا ہے وہ پُورا کرتا ہے اور بہت
۱۵ سی ایسی باتیں اُسکے پاس ہیں ○ اِس لِئے مَیں اُسکے حضُور خوفزدہ
۱۶ ہوتا ہُوں ۔ اور اُس پر غور کر کے کانپتا ہُوں ○ کیونکہ خُدا ہی نے
میرے دِل کو بودا کر دیا ۔ اور قادرِ مُطلق ہی نے مُجھے ہِراساں کیا ○
۱۷ کیونکہ مَیں تاریکی کے سبب سے ہلاک نہ ہُؤا اور نہ اُس ظُلمت ہی
کے سبب سے جِس سے میرا چہرہ ڈھانپا گیا ٭

## باب ۲۴

۱ [ایُّوب کا جواب] قادرِ مطلق سے زمانے کیوں پوشیدہ رہے ہیں؟
۲ اُسکے جاننے والے اُس کے دِنوں کو کیوں نہیں دیکھتے؟ ○ بعض
حدبندی کو سرکا دیتے ہیں۔ وہ گلّے اور گلّہ بان کو زبردستی سے لے جاتے
۳ ہیں ○ وہ یتیموں کے گدھے کو ہانک دیتے اور بیواؤں کے بَیل کو
۴ رہن رکھ لیتے ہیں ○ وہ مسکینوں کو راہ سے پھیر دیتے ہیں۔ اور زمین
۵ کے غریب سب چھپ جاتے ہیں ○ دیکھ۔ وہ گورخروں کی مانند
بیابان میں اپنے کام کے لئے نکل جاتے ہیں۔ اور مشقت اُٹھاکر غذا
کی تلاش میں رہتے ہیں۔ بیابان اُن کے بچوں کے لئے خوراک بہم
۶ پہنچاتا ہے ○ وہ اُس کھیت کو کاٹتے ہیں جو اُن کا نہیں اور شریروں
۷ کے لئے انگور جمع کرتے ہیں ○ وہ ساری رات بے لباس ننگے پڑے
۸ رہتے ہیں۔ اور سردی کے لئے اُن کے پاس اوڑھنا نہیں ہوتا ○ وہ
کوہستان کی بارش سے بھیگتے ہیں۔ اور چٹانوں سے لپٹے جاتے ہیں
۹ اِس لئے کہ اُنکی کوئی آڑ نہیں ہوتی ○ وہ یتیم کو پستان سے ہٹا لیتے ہیں۔
۱۰ اور مسکین کے شیرخوار کو گرو لیتے ہیں ○ وہ کپڑے کے بغیر ننگے پھرتے ہیں
۱۱ اور بھوکے ہوکر پُولے اُٹھاتے ہیں ○ وہ دو چٹانوں کے بیچ تیل نچوڑتے
۱۲ ہیں۔ وہ کولھوؤں میں انگور کچلتے ہیں اور پیاسے رہتے ہیں ○ شہروں
میں مرنے والوں کا کراہنا اُٹھتا ہے۔ اور زخمیوں کی جان چلاّتی
ہے۔ تو بھی خدا ظلم کا لحاظ نہیں کرتا ○
۱۳ وہ اُن میں سے ہیں۔ جو روشنی کے خلاف سرکشی کرتے ہیں
اور اُس کی راہوں کو نہیں جانتے اور اُس کے رستوں میں نہیں
۱۴ ٹھہرتے ○ روشنی ہوتے ہی قاتل اُٹھتا ہے اور غریب اور مسکین کو
۱۵ قتل کرتا ہے۔ اور رات کو وہ چور کی مانند ہوتا ہے ○ زناکار کی
آنکھ شام کی منتظر رہتی ہے۔ وہ کہتا ہے کوئی آنکھ مجھ کو نہ دیکھے گی۔ اور
۱۶ اپنے منہ پر نقاب ڈال لیتا ہے ○ اندھیرے میں وہ گھروں کو نقب
لگاتا ہے۔ وہ دِن کے وقت اپنے آپ کو بند رکھتا ہے۔ اور وہ
۱۷ روشنی کو نہیں جانتا ○ اُس کے لئے صبح اور موت کا سایہ ایک ہی چیز
ہے۔ کیونکہ اُسکے جاننے میں موت کے سائے کی دہشتیں ہیں ○
۱۸ [صوفر] وہ اپنے ہلکے پن کے باعث گویا پانی کی سطح پر چلتا ہے۔ زمین
۱۹ پر اُس کا بخرہ ملعون ہے۔ وہ انگورستان کی راہ پر نہیں مڑتا ○ خشکی
اور گرمی برف کے پانی کو نگل جاتی ہیں۔ اِسی طرح عالمِ اسفل خطا
۲۰ کاروں کو نگل جاتا ہے ○ رحم اُسے فراموش کر دیگا۔ اُس کا نام و نشان
۲۱ نہ رہے گا۔ اُس کی بدی درخت کی طرح اُکھاڑ دی جائے گی ○ وہ
اُس بانجھ کو جس سے بچے پیدا نہیں ہوتے نگل گیا ہے۔ اور بیوہ
۲۲ سے کوئی نیکی نہیں کی ○ وہ اپنی قوت سے زبردستوں کو بھی کھینچ لیتا
ہے۔ جب وہ اُٹھتا ہے تو وہ زندگی کا بھروسا نہیں رکھتا ○
۲۳ خدا اُس کو چین بخشتا ہے اور اُس کو سنبھالتا ہے۔ اور اُس کی
۲۴ آنکھیں اُس کی راہ پر لگی رہتی ہیں ○ وہ سرفراز کیا جاتا ہے اور
پھر نہیں ہوتا۔ وہ پست کیا جاتا اور سب دُوسروں کی طرح رستے
سے اُٹھا لیا جاتا اور اناج کی بالوں کی طرح کاٹ ڈالا جاتا ہے ○
۲۵ اگر یہ ایسا ہی نہیں تو کون ہے جو مجھے جھٹلا سکے۔ اور میرے
الفاظ کو ناچیز ٹھہرائے ؛

## باب ۲۵

۱ [بلدد کی تیسری تقریر] تب بلدد سوخی نے خطاب کر کے کہا کہ ○
۲ سلطنت اور مہابت اُسی کی ہیں۔ جو اپنے بلند مکانوں میں
۳ سلامتی بخشتا ہے ○ کیا اُس کے لشکروں کا کچھ شمار ہے۔ یا کوئی
۴ ہے جس پر اُس کی روشنی نہیں چمکتی؟ ○ پس خدا کے حضور انسان
۵ کس طرح صادق۔ اور زن زاد کس طرح پاک ٹھہرے؟ ○ دیکھ۔
اُس کی نگاہ میں چاند بھی روشن نہیں۔ اور نہ ستارے ہی پاک
۶ ہیں ○ تو بھلا انسان کہاں جو گندگی ہے اور آدم زاد کہاں
جو کیڑا ہے؟ ؛

## باب ۲۶

۱،۲ [ایُّوب کا جواب] تب ایُّوب نے جواب میں کہا کہ ○ تُو نے ناتوان
۳ کی کیسی مدد کی ہے۔ تُو نے کمزور بازُو کو کیسے سنبھالا ہے ○ تُو نے
نادان کو کیونکر صلاح دی ہے۔ اور تُو نے کس قدر عقلمندی ظاہر کی
۴ ہے ○ تُو نے کس سے یہ باتیں بیان کی ہیں۔ اور کس کی رُوح تجھ میں
۵ سے نکلی ہے؟ ○ مُردوں کی رُوحیں زمین کے نیچے کانپتی ہیں۔ پانی
۶ اور اُس کے رہنے والے لرزاں ہیں ○ عالمِ اسفل اُس کے آگے
۷ ننگا ہے۔ اور اُس کے لئے ابدّون کا کوئی پردہ نہیں ○ وہ شمال
۸ کو خلا پر پھیلاتا ہے۔ اور زمین کو عدم پر لٹکاتا ہے ○ وہ پانی
کو اپنے بادلوں میں بند کرتا ہے۔ اور وہ اُن کے وزن سے نہیں
۹ پھٹتے ○ وہ اپنے تخت کا رُخ چھپاتا ہے۔ اور بدلی کو اُس پر بچھاتا
۱۰ ہے ○ اُس نے پانی کی سطح پر دائرہ کھینچا ہے۔ اور نور اور تاریکی
۱۱ کی حد ٹھہرائی ہے ○ اُس کی دھمکی کے سبب سے آسمان کے ستُون
۱۲ کانپتے اور گھبرا جاتے ہیں ○ وہ اپنی طاقت سے سمُندر کو جُنبش دیتا
۱۳ ہے۔ اور اپنی حکمت سے راہب کو مارتا ہے ○ اُس نے اپنی رُوح
سے آسمان کو زینت دی ہے۔ اُس کے ہاتھ نے پیچیدہ سانپ کو
۱۴ چھیدا ہے ○ دیکھ۔ یہ تو اُس کی راہوں کے کنارے ہی ہیں۔ اور
ہم اُس کی آواز کیسی دھیمی سُنتے ہیں۔ اُس کی جبّاری کی گرج کو
کون سمجھ سکتا ہے؟ ○

## باب ۲۷

۱،۲ [ایُّوب] (اور ایُّوب پھر اپنی تمثیل کی طرف لَوٹا اور کہا کہ) ○ زندہ
خُدا کی قسم جس نے میرے انصاف کو روکا ہے۔ اور قادرِ مُطلق کی جس
۳ نے میری جان کو تلخی پہنچائی ہے ○ جب تک میری جان مجھ میں ہے
۴ اور خُدا کا دَم میرے نتھنوں میں ہے ○ میرے ہونٹ ہرگز جھوٹ
کی بات نہ بولینگے اور نہ میری زُبان فریب کی بکواس کرے گی ○
۵ مجھ سے ہرگز نہ ہو۔ کہ مَیں تمہیں راست گو کہُوں۔ مرتے دَم تک
۶ بھی مَیں اپنی دیانت کو نہ چھوڑُوں گا ○ مَیں اپنی صداقت کو تھامے
ہُوئے ہُوں اور مَیں اِسے نہ چھوڑُوں گا۔ اور میری زندگی کے کسی
۷ دِن بھی میرا دل مجھے مَلامت نہ کرے گا ○ پس میرا دُشمن بدکار
۸ کی مثل اور میرا مُخالف شریر کی مانند ہو ○ کیونکہ بے دین کی اُمید
کیا ہے جب وہ دُعا کرتا ہے اور اپنی رُوح کو خُدا کی طرف رجُوع کراتا
۹ ہے ○ جب اُس پر آفت آ پڑے تو کیا خُدا اُس کی فریاد سُنے گا؟ ○
۱۰ کیا وہ قادرِ مُطلق سے خوش ہوگا۔ اور تمام وقت خُدا کو پکارے گا؟ ○
۱۱ مَیں خُدا کی تدبیر کی تمہیں تعلیم دُونگا۔ اور جو کچھ قادرِ مُطلق کے پاس
۱۲ ہے مَیں نہ چھپاؤُں گا ○ بے شک تم سب نے خود دیکھا ہے۔ پھر
کس لئے بے سبب باطل باتیں کرتے ہو ○
۱۳ [صوفر کی تیسری تقریر] شریر کا حصّہ خُدا کے نزدیک یہی ہے۔ اور ظالم
۱۴ کا بخرہ بھی جو وہ قادرِ مُطلق سے پائے گا ○ اگر اُس کے بچے بہت ہیں تو
۱۵ تلوار کے لئے ہیں۔ اور اُس کی اولاد روٹی سے سیر نہ ہوگی ○ اور
اُس کے باقی ماندہ مَوت میں دفن کئے جائیں گے۔ اور اُس کی بیوائیں
۱۶ اُس پر نہ روئیں گی ○ اگر وہ مٹی کی طرح چاندی کا ڈھیر لگائے۔ اور
۱۷ گارے کی طرح کپڑے تیار کرے ○ وہ بے شک تیار کرے مگر صادق
۱۸ اُس کو پہنے گا۔ اور معصُوم اُس کی چاندی بانٹ لے گا ○ اُس نے مکڑی
کی مانند اپنا گھر بنایا ہے۔ اور اُس جھونپڑی کی طرح جسے پاسبان
۱۹ کھڑی کرتا ہے ○ دَولتمند جب سوئے گا اپنے ساتھ کچھ نہ لے جائے
۲۰ گا۔ وہ آنکھیں کھولے گا اور کچھ نہ پائے گا ○ دہشتیں اُس کو سیلاب
۲۱ کی طرح پکڑ لیں گی۔ اور رات کو بگولا اُسے لے جائیگا ○ مشرقی
ہوا اُس کو پکڑ لے گی تو وہ جاتا رہے گا۔ اور اُس کی جگہ سے اُس کو
۲۲ اُکھاڑ پھینکے گی ○ خُدا اُس پر یہ پھینکے گا اور رحم نہ کریگا۔ اگر ہو سکتا
۲۳ تو وہ اُس کے ہاتھوں سے بھاگ جاتا ○ وہ اُس پر تالیاں بجائیگا۔

---

۲۶: ۱۲ - "راہب" دیکھو ایُّوب ۹: ۱۳۔
۲۶: ۱۳ - "پیچیدہ سانپ" لویاتان کی طرح (ملاحظہ ہو ایُّوب ۳: ۸) سمندر کی علامت ہے۔ (ملاحظہ ہو اشعیا ۲۷: ۱)

اور اُس کی جگہ سے اُس کو سسکار کر نکال دے گا ۞

## باب ۲۸

۱ **حکمت کی تعریف** یقیناً چاندی کے لئے کان ہوتی ہے۔ اور سونے
۲ کے لئے جگہ ہوتی ہے جہاں وہ صاف کیا جاتا ہے ۞ لوہا زمین
۳ میں سے نکالا جاتا اور پیتل پتھر میں سے گلایا جاتا ہے ۞ اِنسان
تاریکی کی تہ تک پہنچتا ہے اور ظلمت اور موت کی اِنتہا تک
۴ پتھروں کی تلاش کرتا ہے ۞ آبادی سے دُور وہ سُرنگ لگاتا
ہے۔ آنے جانے والوں کے پاؤں سے بے خبر اور لوگوں سے
۵ دُور وہ لٹکتے اور جھولتے ہیں ۞ جس زمین سے خوراک پیدا ہوتی
۶ ہے وہ اپنے اندر گویا آگ سے پلٹ دی جاتی ہے ۞ اُس کے
پتھروں میں نیلم کی جگہ ہے۔ اور اُس میں سونے کے ذرّے
۷ پائے جاتے ہیں ۞ اُس راہ کو کوئی شکاری پرندہ نہیں جانتا
۸ اور باز کی آنکھ نے اُس کو نہیں دیکھا ہے ۞ درندوں نے اُس
۹ پر قدم نہیں مارا اور شیر اُس پر نہیں چلا ۞ وہ اپنے ہاتھ چقمقی
چٹان کی طرف پھیلاتا ہے اور پہاڑوں کو اُن کی جڑوں سے اُلٹا
۱۰ دیتا ہے ۞ وہ چٹانوں میں سے دریا کاٹتا ہے۔ اور اُس کی آنکھ
۱۱ ہر ایک قیمتی چیز دیکھتی ہے ۞ وہ ندیوں کو ٹپکنے سے روکتا ہے۔
اور پوشیدہ چیزیں روشنی میں لاتا ہے ۞

۱۲ مگر حکمت۔ کہاں پائی جاتی ہے۔ اور فہمید کا مقام کہاں
۱۳ ہے؟ ۞ اِنسان اُس کی راہ نہیں جانتا۔ اور وہ زندوں کی سرزمین
۱۴ میں مَوجُود نہیں ۞ گہراؤ کہتا ہے کہ مُجھ میں نہیں۔ اور سمندر کہتا ہے
۱۵ کہ میرے پاس نہیں ۞ خالص سونا اُس کے عِوض دِیا نہیں جاتا۔ اور
۱۶ اُس کی قیمت کے لئے چاندی تولی نہیں جاتی ۞ وہ اوفیر کے سونے
۱۷ سے مُقابلہ نہیں کھاتی۔ نہ قیمتی جزع سے اور نہ نیلم سے ۞ سونا
یا شیشہ اُس کے برابر نہیں۔ نہ سونے کے ظرُوف اُس کے بدلے
۱۸ دیئے جا سکتے ہیں ۞ مُونگے اور بلّور کا اُس کے ساتھ ذکر نہ کیا
جائے گا۔ بلکہ حکمت کی تحصیل موتیوں کی تھیلی سے بڑھ کر ہے ۞ ۱۹ کُوش
کا یاقُوتِ اصفر اُس کا ہم قدر نہیں۔ نہ خالص سونا اُس کے برابر
ہے ۞ ۲۰ پس حکمت کہاں سے آتی ہے اور فہمید کی جگہ کونسی ہے؟ ۞
۲۱ یقیناً وہ تمام زندوں کی آنکھوں سے پوشیدہ ہے اور آسمان
کے پرندوں سے چھپی ہُوئی ہے ۞ ۲۲ ابدّون اور موت کہتی ہیں۔ کہ
ہم نے اپنے کانوں سے اُس کی شہرت سُن لی ہے ۞ ۲۳ خُدا اُسکی راہ
کو دیکھتا ہے۔ اور اُس کے مکان سے واقف ہے ۞ ۲۴ کیونکہ وہ
زمین کی اِنتہا تک نظر کرتا ہے اور آسمان کے نیچے کی سب
چیزوں کو دیکھتا ہے ۞ ۲۵ جس وقت اُس نے ہوا کا وزن کِیا۔
اور پانی کو پیمانے سے ناپا ۞ ۲۶ جس وقت اُس نے مینہ کے لئے
قانُون بنایا اور رعد کی بجلی کی راہ ٹھہرائی ۞ ۲۷ اُس وقت اُس
نے اُسے دیکھا اور بیان کیا اور قائم کیا اور اُس کی تحقیق کی ۞
۲۸ اور اُس نے اِنسان سے کہا کہ دیکھ۔ خُدا کا خوف ہی حکمت
ہے۔ اور بدی سے پرہیز کرنا ہی فہمید ہے ۞

## باب ۲۹

۱ **اَیُّوب کی آخری تقریر گزشتہ خوشحالی** اَیُّوب نے اپنا کلام دوبارہ
شرُوع کر کے کہا کہ ۞ ۲ کاش! مَیں گزشتہ مہینوں کی طرح ہو
جاؤں۔ اور اُن دِنوں کی مانند جن میں خُدا میرا محافظ تھا ۞
۳ جب اُس کا چراغ میرے سر کے اُوپر روشن رہتا تھا۔ اور مَیں
اُس کی روشنی سے اندھیرے میں چلتا تھا ۞ ۴ جیسا کہ مَیں اپنی جوانی
کے ایّام میں ہوتا تھا۔ جب خُدا کی خوشنودی میرے خیمے پر ہوتی
تھی ۞ ۵ اور قادرِ مطلق میرے ساتھ ہوتا تھا اور میرے چاکر میرے
گرد کھڑے ہوتے تھے ۞ ۶ مَیں اپنے پاؤں مکھن سے دھوتا تھا۔
اور چٹان میرے لئے تیل کی ندیاں بہاتی تھی ۞ ۷ جب مَیں شہر
کے دروازے کو جاتا اور چوک میں اپنی کرسی رکھتا تھا ۞ ۸ جوان
آدمی مجھے دیکھ کر چھپ جاتے اور بُوڑھے اُٹھ کر کھڑے ہوتے

۹ تھے ○ رئیس بولنے سے باز رہتے اور اپنا ہاتھ اپنے منہ پر رکھتے تھے ○
۱۰ حاکموں کا بولنا تھم جاتا تھا۔ اور اُن کی زُبانیں اُن کے تالُو سے لگ
۱۱ جاتی تھیں ○ جب کان سُن لیتا تو مجھے مُبارک کہتا تھا۔ اور جب
۱۲ آنکھ دیکھتی تو میری گواہی دیتی تھی ○ کیونکہ مَیں فریاد کرنے والے
مسکین کو چھُڑاتا تھا اور یتیم کو بھی جس کا کوئی مددگار نہیں ہوتا تھا ○
۱۳ ہلاک ہونے والے کی دُعائے خیر مجھ پر آتی تھی۔ اور بیوہ کے دِل کو
۱۴ مَیں شادمان کرتا تھا ○ مَیں عدل سے مُلبّس ہوتا تھا اور اُسے اوڑھتا
۱۵ تھا۔ میری فراست پیراہن اور دستار ہوتی تھی ○ مَیں اندھوں کے
۱۶ لِئے آنکھیں اور لنگڑوں کے لِئے پاؤں ہوتا تھا ○ مَیں مسکینوں
کا باپ ہوتا تھا۔ اور جس کو مَیں نہ جانتا تھا اُس کے دعویٰ کی بھی
۱۷ تحقیق کرتا تھا ○ مَیں ظالم کے جبڑے توڑتا تھا۔ اور اُسکے دانتوں
۱۸ میں سے اُس کے شکار کو کھینچ نکالتا تھا ○ مَیں کہتا تھا کہ مَیں اپنے
گھونسلے ہی میں ہلاک ہو جاؤُنگا۔ اور ریت کی طرح اپنے اَیّام
۱۹ کو بڑھاؤُنگا ○ میری جڑ پانی کے پاس پھَیلی ہوئی ہوگی۔ اور اوس
۲۰ میری شاخوں پر رات کاٹے گی ○ میری عظمت مجھ میں تر و تازہ
۲۱ رہے گی۔ اور میری کمان میرے ہاتھ میں مضبُوطی پائے گی ○ وہ
منتظر ہو کر میری سُنتے تھے۔ اور خاموش ہو کر میری مشورت سُنتے
۲۲ تھے ○ وہ میرے کلام پر کچھ نہ بڑھاتے تھے۔ اور میری باتیں اُن
۲۳ پر ٹپکتی جاتی تھیں ○ وہ بارش کا سا میرا اِنتظار کرتے تھے۔
۲۴ وہ گویا آخری مینہ کے لِئے اپنا مُنہ کھولتے تھے ○ جب مَیں اُن
پر مسکراتا تھا تو وہ یقین نہیں کرتے تھے۔ وہ میرے چہرے کی
۲۵ بشاشت کو نہیں بگاڑتے تھے ○ مَیں اُن کے پاس جا کر صدر
نشین ہوتا تھا۔ اور اَیسے رہتا تھا جیسے فوج میں بادشاہ۔ یا
اُس شخص کی طرح جو غمگینوں کو تسلّی دیتا ہے ٭

## باب ۳۰

۱ ایُّوب۔ حال کی مصیبت | لیکن اب جو مجھ سے کم عمر ہیں وہ بھی
مجھ پر ٹھٹھا مارتے ہیں۔ اُن کے باپ دادا کو مَیں اپنے گلّے کے
۲ کتّوں کے ساتھ بٹھانے سے بھی شرم کرتا تھا ○ اُنکے ہاتھوں
کی قوّت سے مجھے کچھ فائدہ نہ تھا اور اُن کی طاقت جاتی رہی
۳ تھی ○ اِس لِئے کہ محتاجی اور بھوک نے اُن کو دُبلا کر دیا تھا۔
۴ وہ بیابان میں اور قدیم ویرانے میں بھاگتے تھے ○ وہ جھاڑی
کے درمیان سے لُونیا اُکھاڑتے تھے اور رتمہ کی جڑیں اُن کی
۵ خوراک ہوتی تھیں ○ وہ آدمیوں کے درمیان سے نکالے جاتے تھے
۶ لوگ اُن کے پیچھے اَیسے چلّاتے تھے جیسے چور کے پیچھے ○ اور وہ
دُشوار وادیوں میں اور زمین کے غاروں میں چٹانوں کے درمیان
۷ رہنے لگے ○ وہ جھاڑیوں کے درمیان رینگتے اور کانٹوں کے
نیچے جمع ہوتے تھے ○ وہ بے وقوفوں کی اولاد اور گمناموں کے ۸
فرزند ہو کر مُلک سے خارج کِئے جاتے تھے ○
۹ لیکن اب مَیں اُن کا راگ ہو گیا ہُوں۔ مَیں اُن کے نزدیک
۱۰ ضرب المثل بنا ہُوں ○ وہ مجھ سے نفرت کرکے مجھ سے الگ کھڑے
۱۱ ہوتے ہیں اور میرے مُنہ پر تھُوکنے سے باز نہیں رہتے ○ جب
اُس نے میرے رُودے کو کھول کر مجھے ذلیل کر دیا ہے تو اُنہوں
۱۲ نے میرے سامنے اپنی باگ پھینک دی ہے ○ اُن کے بچّے میرے
دہنے ہاتھ کھڑے ہوتے ہیں۔ وہ میرے پاؤں کو دھکیلتے ہیں اور
۱۳ ہلاکت کے رستے میرے لِئے تیار کرتے ہیں ○ وہ میری ہلاکت
کے لِئے میرے رستے کو بگاڑتے ہیں۔ اور بے مددگار لوگ میری
۱۴ ہلاکت پر مائل ہوتے ہیں ○ گویا کہ وہ وسیع چھید سے داخل ہوتے
۱۵ ہیں۔ کھنڈروں کے درمیان وہ مجھ پر گر پڑتے ہیں ○ مجھ پر پے
در پے دہشتیں آ پڑی ہیں۔ اور تُند ہوا کی طرح میری عزّت اُڑ
۱۶ گئی ہے۔ اور میری آسُودگی بادل کی مانند گُزر گئی ہے ○ اب
میری جان مجھ میں پگھلی جاتی ہے۔ اور مصیبت کے اَیّام نے
۱۷ مجھے پکڑ لیا ہے ○ رات کو میری ہڈیاں چھیدی جاتی ہیں۔ اور
۱۸ وہ جو مجھے کھائے جاتے ہیں نہیں سوتے ○ دُکھ کی شدّت سے

۴ سے کہیں گے کہ ۞ یہ وُہی ہے جس کو ہم کسی وقت ٹھٹھّا کرتے اور ضرب المثل جانتے تھے۔ ہم کیا ہی بے وقوف تھے! ہم اُس کی زندگی کو دیوانگی اور اُس کے انجام کو ذلّت گمان کیا کرتے تھے ۞ [۵] وہ کس طرح خُدا کے بیٹوں میں شمار کیا جاتا اور مُقدّسوں کے ساتھ اپنی میراث پاتا ہے ۞ [۶] بے شک راستی کی راہ سے ہم پھر گئے تھے۔ اور نیکی کی روشنی ہم پر نہیں چمکی تھی! اور سُورج ۷ نے ہم پر طلُوع نہیں کیا تھا ۞ ہم نے اپنے آپ کو بدی اور ہلاکت کے رستوں میں تھکا دیا تھا۔ اور بے راہ سخت زمین پر چلتے رہے ۸ اور خُداوند کی راہ کو نہ جانا ۞ تو مغرُوری نے ہمیں کیا نفع دیا؟ ۹ اور دولت اور تکبّر سے ہم کو کیا فائدہ ہُوا؟ ۞ وہ سب کچھ ۱۰ سائے کی طرح اور اُڑتی ہُوئی خبر کی مانند جاتا رہا ۞ یا کشتی کی طرح جو پانی کے تموّج پر چلتی ہو۔ کہ جس کے گزر جانے کے بعد اُس کا کچھ نشان اور موجوں میں اُس کے پیندے کی کوئی لکیر ۱۱ باقی نہیں جاتی ۞ یا جیسے کہ جب کوئی پرندہ ہوا میں اُڑتا ہے تو اُس کے راستے کی کوئی علامت باقی نہیں رہتی۔ بلکہ وُہ رقیق ہوا میں سے جسے اُس کے بازو مارتے ہیں اور جو اُس کے طیران کے زور سے پھٹ جاتی ہے پر ہلا ہلا کر گزر جاتا ہے لیکن ۱۲ اُس کے بعد اُس کے گزر جانے کا کوئی نشان نہیں رہتا ۞ یا تیر کی طرح جو نشانہ کی طرف چلایا جائے۔ تو ہوا اُس سے پھٹ جاتی اور فی الفور اپنی حالت پر لَوٹتی ہے۔ یہاں تک کہ تیر کی جائے ۱۳ گزر پہچانی نہیں جاتی ۞ ایسے ہی ہم بھی پیدا ہُوئے پھر جاتے رہے اور نیکی کا کوئی نشان نہ دِکھا سکے۔ بلکہ اپنی بدی ہی میں فنا ہو گئے ۞

۱۴ کیونکہ شریر کی اُمّید غُبار کی طرح ہے جسے ہوا لے جاتی ہے۔ اور پتلی جھاگ کی طرح جسے طُوفان رگیدتا ہے۔ اور دھوئیں کی مانند جسے ہوا کا جھونکا پراگندہ کرتا ہے۔ اور اُس مہمان کی یاد کی طرح جو ایک دِن ٹھہر کر چلا جائے ۞ پر راستکار ابد تک زندہ ۱۵ رہیں گے۔ اُن کا اجر خُداوند کے پاس ہے۔ اور حق تعالیٰ اُن کا خبرگیر ہوتا ہے ۞ اِس لِئے وہ جلال کی بادشاہی اور جمال کا تاج خُداوند [۱۶] کے ہاتھ سے پائیں گے۔ کیونکہ وہ اپنے دستِ راست سے اُن پر سایہ اور اپنے بازو سے اُن کی حفاظت کرتا ہے ۞ وہ اپنی ۱۷ غیرت کو ہتھیار کی طرح لگائے گا۔ اور دُشمنوں سے اِنتقام لینے کے لِئے خلقت سے مُسلح ہو گا ۞ وہ اِنصاف کی زِرہ اور راستی ۱۸ کے فتوٰی کا خود پہنے گا ۞ اور قدُّوسیت کی غیر مفتوح سِپر لگائیگا ۞ ۱۹ اور اپنے غُصّے کو شمشیرِ بُرّان کی طرح تیز کرے گا۔ اور تمام جہان ۲۰ اُس کے ساتھ ہو کر جاہلوں سے لڑائی کرے گا ۞ تب بجلیوں سے ۲۱ وہ صاعقے نکلیں گے جو خطا نہیں کرتے اور بادلوں سے گویا سخت چلّا چڑھی ہُوئی کمان سے اُڑ اُڑ کر نشانے کی طرف جائیں گے ۞ اور منجنیق میں سے قہر کے اولے پھینکے جائیں گے۔ اور سمُندری پانی ۲۲ اُن پر غلبہ کرے گا۔ اور دریا سخت سیلاب سے اُن پر آئیں گے ۞ زور آور ہوا اُن کے خِلاف اُٹھے گی۔ اور بگولے کی طرح اُن کو بکھیر ۲۳ دے گی اور شرارت تمام زمین کو تباہ کر دے گی۔ اور بدکاری طاقتوروں کے تختوں کو اُلٹ دے گی +

## باب ۶

**حِکمت سے حکومت کرو**

تُم اَے بادشاہو! سُنو اور سمجھو اور اَے ۱ زمین کی اطراف کے حاکمو! سیکھو ۞ تم جو بہُتوں پر حکمرانی کرتے ۲ اور رعایا کی کثرت پر فخر کرتے ہو۔ کان دھرو ۞ کیونکہ تمہارا اِختیار [۳] خُداوند کی طرف سے ہے اور تمہاری طاقت حق تعالیٰ کی جانب سے ہے جو تمہارے کاموں کو آزمائے گا۔ اور تمہاری نیّتوں کو دریافت کرے گا ۞ کیونکہ گو تم اُس کی مملکت کے خادِم تھے۔ تو بھی تم نے راستی ۴

---

باب ۵: ۵-ح ۲: ۱۶-۱۸؛ قل ۱: ۱۲ +

باب ۵: ۶ یح ۱۲: ۳۵ +

باب ۵: ۱۶-۲-تی ۴: ۸؛ ۱-پط ۵: ۴ +

باب ۶: ۳-یح ۱۹: ۱۱؛ رو ۱۳: ۱ +

سے اِنصاف نہ کیا اور شریعت کی تعمیل نہ کی۔ اور تُم خُدا کی مرضی
٥ کے مُطابق چال نہ چلے ۵ وُہ جلد ہی تُم پر ہیبت ناک ظاہر ہوگا۔
[٦] کیُونکہ اَعلیٰ درجہ والوں کی سخت عدالت کی جائے گی ۵ اِس لِئے
کہ جو اَدنیٰ ہے وُہ رحمت کے لائِق ہے پر صاحبانِ قُوّت کا
٧ اِمتحان سختی سے کیا جائے گا ۵ مالِکِ کُل کِسی کو مُستثنیٰ نہ کریگا۔
اَور نہ کِسی عظمت سے ڈرے گا۔ کیُونکہ چھوٹوں اور بڑوں دونوں
٨ کو اُسی نے بنایا۔ اور اُس کی مہربانی سب پر یکساں ہے ۵ مگر
طاقتوروں کی سخت تفتیش ہوگی ۵

[٩] اَے بادشاہو۔ تُمہاری طَرف میرے کلام کا رُخ ہے تاکہ
١٠ تُم حِکمت سیکھو اور گر نہ جاؤ ۵ کیُونکہ جو پاک چیزوں کو پاکیزگی
سے رکھتے ہیں وُہ پاک کئے جائیں گے۔ اور جِس نے یہ باتیں
١١ سیکھیں وُہ جواب دہی کرنے کے قابِل ہوگا ۵ پس تُم میرے
کلام کے مُشتاق ہو تو تُم تادیب پاؤ گے ۵

١٢ حِکمت شاندار ہے اور پژمُردہ نہیں ہوتی۔ جو اُسے عزیز
جانتے ہیں وُہ سہُولت سے اُسے دیکھیں گے۔ اور جو اُسکی تلاش
١٣ کرتے ہیں وُہ اُسے پالیں گے ۵ وُہ پیش قدمی کر کے اپنے تلاش
١٤ کرنے والوں پر ظاہر ہوتی ہے ۵ جو کوئی سویرے اُس کی تلاش
کرے۔ تکلیف نہ اُٹھائے گا۔ کیُونکہ اُس کو اپنے دروازے کے
١٥ پاس بیٹھی ہُوئی پائے گا ۵ پس اُس پر غَور کرنا حِکمت کی کمالیّت
ہے۔ اور جو اُس کے لِئے بیدار رہتا ہے وُہ جلد ہی پُر امن ہو
١٦ جائے گا ۵ کیُونکہ وُہ خُود اُن کی تلاش میں پِھرتی رہتی ہے جو اُس
کے لائِق ہوں۔ اور رستوں میں نوازش سے اپنے آپ کو اُنہیں
دِکھاتی ہے۔ اور ہر اِرادے میں اُن کو مِل پڑتی ہے ۵

[١٧] کیُونکہ اُس کی اِبتدا تادیب کا حقیقی شَوق ہے اور تادیب
کا شَوق محبّت ہے ۵ اور محبّت اُس کے قوانین کی تعمیل ہے۔ اور ١٨
قوانین کی تعمیل بقا کی ضمانت ہے ۵ اور بقا خُدا کے نزدیک لے ١٩
جاتی ہے ۵ یُوں حِکمت کا شَوق بادشاہی تک پُہنچاتا ہے ۵ پس ٢٠ ٢١
اَے قوموں کے بادشاہو! اگر تُمہاری خُوشی تخت اور عصائے
حُکمرانی میں ہے۔ تو حِکمت کی عِزّت کرو۔ تاکہ تُم اَبد تک بادشاہی
کرتے رہو ۵

حِکمت خُدا کی نعمت ہے

[٢٢] مَیں تُمہیں بتاؤں گا کہ حِکمت ہے کیا
اور یہ کِس طَرح صادِر ہُوئی تھی۔ اور مَیں بھیدوں کو تُم سے نہیں
چھپاؤں گا۔ لیکن تکوین کی اِبتدا سے اُس کا بیان کرُوں گا اور
اُس کی معرفت کو آشکارا کرُوں گا۔ اور حق سے کچھ تجاوُز نہ کرُونگا ۵
اور نہ مَیں پژمُردہ کُن حسد کو راہ میں اپنا ساتھی بناؤں گا کیُونکہ حسد ٢٣
کا حِکمت کے ساتھ کچھ میل نہیں ۵ یقیناً دانشمندوں کی کثرت ٢٤
میں جہان کی بہبُودی ہے۔ اور صاحبِ فہم بادشاہ رعایا کا قیام
ہے ۵ پس میری باتوں سے تادیب پاؤ اور اِن سے فائدہ اُٹھاؤ+ ٢٥

## باب ٧

[١] مَیں بھی سب آدمیوں کی طَرح فانی اِنسان ہُوں یعنی اُسکی نسل
میں سے جو پہلے پہل مٹی سے بنایا گیا تھا۔ اور مَیں نے اپنی ماں کے
شِکم میں جِسم کی صُورت پکڑی ۵ اور دس مہینے کے عرصے میں مجمع ٢
خُون اور مرد کے نُطفے اور خواب کی فرحت سے بنایا گیا ۵ اور پَیدا ٣
ہو کر مَیں نے بھی اِسی عام ہوا میں سانس لیا۔ اور اِسی مُشترکہ
زمین پر گرا۔ اور سب کی مانند میری پہلی آواز بھی رونے ہی کی تھی ۵
اور میری پرورش گُدڑیوں میں اور بڑی خبرداری سے کی گئی ۵ کیُونکہ ٤ ٥
بادشاہوں میں سے کِسی ایک کی پیدائش کا بھی کوئی اور شرُوع نہیں
ہُوا ۵ بلکہ زِندگی میں داخِل ہونا اور اُس سے خارِج ہونا سب [٦]

باب ٦: ٦-٨۔ لق ١٢: ٤٨+
باب ٦: ٩-١٠۔ ایح ٣: ٧+
باب ٦: ١٧-٢١۔ یح ١٤: ١٥ و ٢١؛ ایح ٥: ٣+
باب ٦: ٢٢۔ مت ١٣: ١١؛ یح ١٥: ١٠+
باب ٧: ١-١۔ قر ١٥: ٤٧-٤٩+ باب ٧: ٦-١۔ تی ٦: ٧+

کے لِئے برابر ہَے ۝

۷ اِس لِئے مَیں نے آرزُو کی تو مجھے فہم عطا ہُوئی۔ اَور مَیں
۸ نے اِلتجا کی تو حِکمت کی رُوح مجھ پر نازِل ہُوئی ۝ مَیں نے اُس کو
عصاؤں اَور تختوں پر ترجیح دی۔ اَور اُس کے مُقابلے میں دَولت
۹ کو ناچیز جانا ۝ اَور نہ مَیں نے بیش قیمت نگینے کو اُس کے مُساوی
کیا۔ کیُونکہ سَب سونا اُس کے مُقابلے میں تھوڑی سی ریت ہَے
۱۰ اَور چاندی اُس کے سامنے مٹّی سمجھی جاتی ہَے ۝ اَور مَیں نے
اُس کو تندُرستی اَور خُوبصُورتی سے زیادہ پیار کیا۔ اَور مَیں نے
اُس کو اپنے لِئے بجائے رَوشنی کے لِیا۔ کیُونکہ اُس کی رَوشنی معدُوم
۱۱ نہیں ہوتی ۝ تو اُس کے ساتھ سَب قِسم کی اچھی چیزیں مجھے مِل
گئیں۔ پَس اُس کے ہاتھوں سے مَیں نے بے حساب دَولت
۱۲ پائی ۝ تب اُن سَب سے مَیں نے لُطف اُٹھایا۔ کیُونکہ حِکمت اِن
کی پیش رَو تھی۔ گو مَیں نہیں جانتا تھا کہ وُہ اِن سَب کی ماں بھی
۱۳ ہَے ۝ مَیں نے اُس کو بلا فریب سیکھا۔ اَور حسد کے بغیر اُس کا
۱۴ بیان کرتا ہُوں اَور اُس کی دَولت کو نہیں چھپاتا ۝ کیُونکہ وُہ اِنسانوں
کے لِئے اَیسا خزانہ ہَے جو کم نہیں ہوتا۔ اَور جو اُس سے فائدہ
اُٹھاتے ہَیں وُہ خُدا کی رفاقت میں شریک ہو جاتے ہَیں۔ کیُونکہ
تادیب کے عطیّے اُن کو اُس کی قُربت میں لاتے ہَیں ۝
۱۵ پَس۔ خُدا مجھے یہ توفیق عطا فرمائے کہ مَیں علم کے مُطابِق
بولُوں اَور نعمات کے لائق خیالات کرُوں۔ کیُونکہ وُہی حِکمت کی
۱۶ رہبری اَور دانشمندوں کی ہدایت کرتا ہے ۝ کیُونکہ ہم اَور ہمارا
کلام دونوں اُس کے ہاتھ میں ہَیں اَور وَیسے ہی سَب فہم اَور
۱۷ کاموں کی مہارت بھی ۝ پَس اُسی نے مجھے مَوجُودات کا یقینی علم دیا
۱۸ ہَے۔ تاکہ نظامِ عالَم اَور عناصِر کی قُوّت جانُوں ۝ اَور زمانوں کی
اِبتدا و اِنتہا اَور جو کچھ اِن کے مابَین ہَے۔ اَور اَحوالِ شمس کا
۱۹ تغیُّر اَور موسموں کے تبدُّلات ۝ اَور برسوں کا دَوران اَور کواکب
۲۰ کے مقامات ۝ اَور جانداروں کے طبائع اَور وحشی جانوروں

کی عادات اَور رُوحوں کی طاقتیں اَور اِنسانوں کے دلائِل
اَور نباتات کی اَقسام اَور جڑوں کی تاثیرات ۝ الغرض مَیں نے ۲۱
باطِن اَور ظاہِر کی سَب باتوں کو جانا۔ کیُونکہ جس حِکمت نے سَب
کچھ بنایا۔ اُسی نے مجھے سِکھایا ۝

**حِکمت کی فضیلت**

۲۲ کیُونکہ اُس میں ایک رُوح ہَے۔ عقیل۔
قُدُّوس۔ مولُود وحید۔ گُوناگُوں۔ لطیف۔ زُود حرکت۔ فصیح۔
بے عَیب۔ نُورانی۔ ناقابلِ نقص۔ نیکی کی مُحبّ۔ تیز فہم ۝ بے بند ۲۳
مُحسن۔ اِنسان دوست۔ ثابت۔ اُستوار مُطمئن۔ قدیر۔ رقیب۔
اَور اُن تمام اَرواح میں ساری جو فہیم پاک اَور لطیف ہَیں ۝ کیُونکہ ۲۴
حِکمت سَب مُتحرّک چیزوں سے زیادہ زُود حرکت ہَے اَور اپنی
لطافت سے ہر ایک چیز میں رَواں ہوتی اَور پہُنچتی ہَے ۝
اِس لِئے کہ وُہ خُدا کی قُوّت کا بُخار ہَے۔ اَور قادرِ مُطلق کے ۲۵
جلال کا خالِص ظہُور ہَے۔ تو اِسی لِئے کوئی ناپاک چیز اُس کے ساتھ
ملاوَٹ نہیں کھاتی ۝ کیُونکہ وُہ اَزلی نُور کا عکس اَور خُدا کی عظمت ۲۶
کا صاف آئینہ اَور اُس کے کمال کی صُورت ہَے ۝
وُہ خُود وحید ہو کر سَب کچھ کر سکتی ہَے۔ اَور قائم بالذّات ۲۷
رہ کر تمام اشیا از سرِ نَو پیدا کر دیتی ہَے۔ اَور پُشت در پُشت
مُقدّس رُوحوں میں داخل ہو کر خُدا کے مُحبّ اَور انبیا بناتی ہَے ۝
کیُونکہ خُدا کسی کو عزیز نہیں جانتا سوا اُس کے جو حِکمت کے ۲۸
ساتھ سکُونت پذیر ہَے ۝ اِس لِئے کہ وہ سُورج سے زیادہ خُوبصُورت ۲۹
اَور سِتاروں کے سَب مجمُوعوں سے اعلیٰ ہَے۔ اگر اُس کا مُقابلہ
رَوشنی سے کیا جائے تو وُہ اِس سے پیشتر ہَے ۝ کیُونکہ رَوشنی ۳۰
کے تعاقُب میں رات آتی ہَے۔ مگر حِکمت کو کوئی شرارت
مغلُوب نہیں کر سکتی +

باب ۷ : ۲۲ ”گُوناگُوں“ اقر ۱۲ : ۴ — ۱۱ ؛
”تیز فہم“ عب ۴ : ۱۴
باب ۷ : ۲۶ — عب ۱ : ۳ ؛ ۲ قر ۴ : ۴ ؛ قل ۱ : ۱۵ +

## باب ۸

۱ وُہ ایک سِرے سے دُوسرے سِرے تک پُوری طاقت کے ساتھ پہنچتی ہَے۔ اَور مُلائمت سے ہرایک چیز کا بندوبست کرتی ہَے ؏

**تاثیراتِ حکمت**

۲ اُس کو مَیں نے پیار کیا ہَے۔ اَور اپنی جوانی سے اُس کی تلاش کی ہَے۔ اَور خواہش کی ہَے کہ اُس کو اپنی عرُوس بناؤں۔ اَور مَیں اُس کے جَمال کا عاشق ہو گیا ؏ ۳ شرافت اُس کا فخر ہَے۔ کیُونکہ وُہ خُدا کی شناسا ہے۔ ہاں۔ ۴ مالکِ کُل نے اُسے پیار کیا ؏ وُہ خُدا کی مَعرفت کے اسرار سے واقف ہَے۔ اَور وُہ اُسکے اَعمال کو ایجاد کرتی ہَے ؏ ۵ اگر زِندگی میں دَولت عُمدہ مِلکیت ہَے۔ تو حِکمت سے جو سَب چیزوں کی بنانے والی ہَے۔ کَون زیادہ دَولت مَند ہَے ؏ ۶ اَور اگر عقل کام کرتی ہَے۔ تو مَوجُودات میں کَون زیادہ ماہر ہَے ؏ ۷ اَور اگر کوئی راستی کو عزیز رکھتا ہَے۔ تو نیکیاں اُس کی محنت کا پھل ہَیں۔ کیُونکہ وُہ پرہیزگاری اَور فہم اَور عَدل اَور قُوّت سِکھاتی ہَے اَور اِنسان کی زندگی میں کوئی چیز اِس سے زیادہ نفع مند نہیں ؏ ۸ اَور اگر کوئی عِلم کے اَقسام کا طالب ہو۔ تو وُہ گزشتہ چیزوں کو جانتی اَور مُستقبِل کو معلُوم کر لیتی ہَے۔ اَور کلام کے فنون اَور دلائل کی توَضیح سے واقف ہَے اَور کرشموں اَور عجائبات کو اُن کے واقع ہونے سے پہلے ہی جانتی ہَے اَور وقتوں اَور زمانوں کے حادثوں کو بھی ؏

۹ اِس لِئے مَیں نے ارادہ کیا۔ کہ اُس کو اپنی زِندگی کی سَاتھی بناؤُں اس بات کو جان کر کہ اَچھّی باتوں میں وُہ میری صَلاح کار ہوگی۔ اَور فِکروں اَور مُصیبت میں مجُھے تسَلّی دے گی ؏ ۱۰ اَور اگرچہ مَیں کم عُمر ہُوں تو بھی مَیں اُسی کے سَبب سے عوام کے نزدیک عزّت ۱۱ اَور خواص کے نزدیک عَظمت پاؤُں گا ؏ مَیں اِنصاف کرنے میں تیز فہم ہُوں گا اَور طاقتوروں کی نگاہ میں باعثِ تعجّب سمجھا جاؤنگا ؏ ۱۲ جَب مَیں خاموش رہُوں گا تو وُہ مُنتظِر رہیں گے۔ جَب بولُوں گا تو وُہ توجّہ کریں گے۔ اَور جَب مَیں کلام کو بڑھاتا جاؤُں گا تو وُہ اپنے مُنہ پر ہاتھ رکھیں گے ؏ ۱۳ اَور اُس کے سَبب سے مَیں حیاتِ جاوِداں پاؤُں گا۔ اَور جو میرے بَعد ہوں گے اُن کے لِئے اَبد تک اپنی یاد چھوڑ جاؤُں گا ؏ ۱۴ مَیں اُمّتوں پر حُکمران ہُوں گا اَور قَومیں میرے ماتحت ہوں گی ؏ ۱۵ ہَیبت ناک بادشاہ میرا ذکر سُن کر خَوف کھائیں گے۔ رعایا کے درمیان میری نیکی اَور جَنگ میں میری دلیری نُمایاں ہوگی ؏ ۱۶ اَور جَب مَیں گھر میں آؤُں تو اُس کے ساتھ آرام کرُوں گا۔ کیُونکہ اُس کی شناسائی میں کوئی تلخی نہیں۔ اَور اُس کی صُحبَت میں تکان نہیں بلکہ خُوشی اَور فرحَت ہَے ؏

**حِکمَت کی تَلاش**

۱۷ تو جَب مَیں نے اپنے آپ میں اِن باتوں کو سوچا۔ اَور اپنے دِل میں غَور کیا۔ کہ حِکمَت سے رِشتہ کرنے میں اَبَدی زِندگی ہَے ؏ ۱۸ اَور اُس کی رفاقت میں نَفیس لَذّت ہَے۔ اَور اُس کے ہاتھوں کی محنَت میں لازوال دَولت ہَے اَور اُس سے مِلاپ رکھنے کی کوشش میں فہمید ہَے۔ اَور اُس کی باتوں میں شمُولیت حاصل کرنے میں فَخر ہَے۔ تو مَیں تَلاش کرتا ہُؤا گھُومتا پھرا۔ کہ مَیں اُس کو اپنے واسطے لے لُوں ؏ ۱۹ غرضیکہ مَیں نیک طبع لڑکا تھا۔ اَور مَیں نے نیک رُوح پائی تھی ؏ ۲۰ یا نیک ہونے کی وجہ سے مجُھے بے داغ جسم حاصل ہُؤا ؏ ۲۱ اَور جَب مَیں نے جان لیا کہ اگر خُدا مجُھے عطا نہ کرے تو مَیں اُسے کبھی بھی نہیں پاؤُں گا۔ اَور کہ یہ بھی دانش کی بات ہَے کہ جان لُوں کہ یہ کِس کی نِعمت ہَے۔ تو مَیں نے خُداوند کی طَرف مُتوَجّہ ہو کر دُعا کی اَور دل و جان سے کہا +

## باب ۹

**حِکمَت کے لِئے دُعا**

۱ اے باپ دادا کے خُدا۔ اے خُداوندِ رحیم۔

باب ۹ : ۱ ۔ یح ۱ : ۳، ۱۰ +

۲ اَے تُو جس نے اپنے کلام سے سب کُچھ خلق کیا ہے ○ اور اپنی حکمت سے اِنسان کو بنایا ہے۔ تاکہ وہ تیری بنائی ہُوئی مخلُوقات پر حکومت ۳ کرے ○ اور پاکیزگی اور نیکی سے جہان کا اِنتظام کرے۔ اور رُوح ۴ کی راستی سے اِنصاف جاری کرے ○ مُجھے وُہ حکمت عطا کر جو تخت پر تیرے پاس بیٹھی ہے۔ اور اپنے فرزندوں کے درمیان ۵ سے مُجھے خارج نہ کر ○ کیُونکہ مَیں تیرا بندہ ہُوں۔ تیری لونڈی کا بیٹا کمزور اِنسان قلیل الحیات۔ اور حکم کرنے اور شریعتوں میں ناقص فہم ۶ علاوہ اس کے بنی آدم میں اگر کوئی کامل ہو۔ اور حکمت جو تُجھ سے ۷ ہے اُس کے ساتھ نہ ہو۔ تو وُہ کُچھ خیال نہ کیا جائے گا ○ تُو نے مُجھ کو اپنی اُمّت کے لئے بادشاہ اور اپنے بیٹوں اور اپنی بیٹیوں کے ۸ لئے حاکم چُن لیا ہے ○ اور مُجھے حُکم فرمایا ہے کہ مَیں تیرے کوہِ مُقدس پر ایک ہیکل اور تیرے رہنے کے شہر میں ایک مذبح بناؤں تیرے ۹ مُقدس مسکن کی مانند جو تُو نے شرُوع سے تیار کیا ہے ○ تیرے ساتھ وُہ حکمت ہے جو تیرے کاموں کو جانتی ہے۔ اور جو اس وقت بھی مَوجُود تھی جب تُو نے جہان کو خلق کیا تھا۔ اور جسے معلُوم ہے کہ تیری نگاہ میں کیا پسندیدہ اور تیرے احکام کے مُطابق ۱۰ کیا راست ہے ○ پس اُس کو مُقدس آسمان سے بھیج اور اپنی عظمت کے تخت سے اُس کو روانہ کر۔ تاکہ وُہ آکر میرے ساتھ محنت کرے ۱۱ اور مَیں جان لُوں۔ کہ تیرے نزدیک کیا مقبُول ہے ○ کیُونکہ وُہ سب چیزوں کو جانتی اور سمجھتی ہے پس میرے سب کاموں میں وُہ میری ۱۲ دانا ہادی ہوگی اور اپنے جلال میں میری حفاظت کرے گی ○ تب میرے کام پسندیدہ ہوں گے۔ اور تیری اُمّت پر مَیں عدل سے ۱۳ حکمرانی کرُوں گا۔ اور اپنے باپ کے تخت کے لائق ہوں گا ○ کیُونکہ کونسا اِنسان خُدا کی مشوَرت کو جانتا ہے۔ اور کون سمجھتا ہے کہ خُداوند کی کیا مرضی ہے؟ ○ فانی اِنسان کے خیالات لرزاں ہیں اور ۱۴ ہماری مصلحتیں غیر یقینی ہیں ○ اِس لئے کہ فاسد جسم رُوح پر گراں ۱۵ ہے۔ اور خاکی مسکن تفکّر کی عقل کو دباتا ہے ○ اور ہم محنت سے ۱۶ زمینی چیزوں کا قیاس کرتے ہیں۔ اور کوشش سے اپنے سامنے کی باتوں کو سمجھتے ہیں مگر جو کُچھ آسمان میں ہے اُس کی بابت ہمیں کون اطلاع دے گا؟ ○ اور کون تیری مشورت کو جانے گا اگر تُو حکمت ۱۷ نہ دے اور اپنی قدُّوس رُوح بلندیوں سے نہ بھیجے؟ ○ اسی طرح زمین ۱۸ کے باشندوں کی راہیں درست کی گئیں۔ اور آدمیوں نے سیکھ لیا۔ کہ تُجھے کیا مقبُول ہے۔ اور اُنہوں نے حکمت ہی کے ذریعہ سے نجات پائی +

## باب ۱۰

آدم - قائین - نوح

۱ اُسی نے جہان کے باپ کی۔ جو پہلے بنایا گیا تھا۔ حفاظت کی جب وُہ ہنُوز اکیلا تھا۔ اور اُسے اُس کی خطا سے چھڑایا ○ اور اُسے طاقت دی کہ سب چیزوں پر حکومت ۲ کرے ○

۳ اور جس وقت ظالم اپنے غُصّے میں اُس سے پھر گیا۔ تو اپنے اُس غضب ہی میں وُہ ہلاک ہُوا۔ جس کی وجہ سے اُس نے اپنے بھائی کو قتل کیا ○

۴ اور جب اُس کے سبب سے طُوفان نے زمین کو تباہ کیا تو حکمت نے پھر حقیر لکڑی کی چیز میں راستکار کی ہدایت کرکے اُس کو رہائی دی ○

ابراہیم

۵ اور جس وقت عام شرارت کی وجہ سے پراگندہ ہو گئے تو اُسی نے راستکار کو پاکر اُسے خُدا کے لئے بے عیب رکھا۔

---

باب ۹: ۶ - ۱ قر ۳: ۱۹ +

باب ۹: ۹ - یُو ۱: ۱ - ۳ - ۱۰ +

باب ۹: ۱۰ - مت ۵: ۳۴ - یُو ۳: ۱۷؛ ۲۲: ۲۱ +

باب ۹: ۱۶ - یُو ۳: ۱۲ +

باب ۹: ۱۷ - یُو ۱۴: ۲۶ +

باب ۱۰: ۱ - ۱۶ - عب ۱۱: ۱۷ - ۲۷ +

اَور اُسے مَضبُوط کیا جَب کہ وُہ اپنے بَچّے کے لِئے ترستا تھا ۝

۶ [لُوطؔ] اُسی نے شریروں کی ہَلاکت کے وَقت راستکار کو بچایا۔ جَب وُہ اُس آگ سے بھاگا جو پانچ شہروں پر نازل ہُوئی تھی ۝
۷ اَور اِس وَقت تک وُہ بیابان جِس میں سے دُھواں اُٹھتا ہَے اُن کی شرارت پر گواہ ہَے۔ اَور دَرخت وُہ پھل لاتے ہَیں جو پکتا نہیں۔ اَور نمک کا ستُون بے اِعتقاد شخص کی یاد کو قائم رکھتا ہَے ۝
۸ کیُونکہ جنھوں نے حِکمَت کی پروا نہ کی۔ وُہ نہ صِرف اچھی چیزوں کی پہچان سے مَحرُوم ہُوئے بلکہ دُنیا کے لِئے اپنی حماقت کی یادگار چھوڑ گئے۔ تاکہ جِن اُمُور میں اُنھوں نے گُناہ کیا وُہ پوشیدہ نہ رہیں لیکن جنھوں نے حِکمَت کی خِدمت کی۔ اُس نے اُن کو غم سے چھُڑایا ۝
۱۰ [یعقُوبؔ] اَور اُسی نے راستکار کی جَب وُہ اپنے بھائی کے غضَب سے بھاگا۔ سیدھی راہوں میں رہبری کی۔ اَور اُس کو خُدا کی بادشاہی دِکھائی۔ اَور مُقدّسوں کا علم اُس کو دیا۔ اَور اُس کی مِحنتوں میں اُس کو مُعزّز کیا۔ اَور اُس کے کاموں کے پھل کو بڑھایا ۝
۱۱ اَور جَب زَبردستوں نے اُس پر لالچ کیا۔ تو وُہی اُس کی مدد کے لِئے اُس کے پاس کھڑی ہُوئی اَور اُس کو مالدار کیا ۝
۱۲ اَور اُس کے دُشمنوں سے اُسے اَمن میں رکھّا۔ اَور کمین میں بَیٹھنے والوں سے اُس کی حِفاظَت کی۔ اَور جنگ شدید میں اُسکو ظفریاب کیا۔ تاکہ وُہ جانے کہ حِکمَت سَب چیزوں سے زیادہ طاقتور ہَے ۝
۱۳ [یُوسُفؔ] اُس نے راستکار کو ترک نہ کیا جَب وُہ بیچا گیا۔ بلکہ خطا سے اُسے چھُڑایا۔ اَور اُس کے ساتھ تہ خانے میں نیچے اُتری ۝
۱۴ اَور زنجیروں میں اُس سے جُدا نہ ہُوئی۔ جَب تک کہ اُس کو عصائے حکُومت تک نہ پہنچایا۔ اَور جنھوں نے اُس پر ظُلم کیا۔ اُن پر اُس کو اِختیار نہ دیا۔ اَور جنھوں نے اُس پر تُہمت لگائی اُن کو جھُوٹا ثابت

باب ۱۰ : ۶ ۔ ۲۔پطر ۲ : ۶۔ ۷ + باب ۱۰ : ۷ ۔لُوق ۱۷ : ۳۲ +
باب ۱۰ : ۱۲ ۔ اتی ۴ : ۸ +

نہ کیا۔ اَور اُس کو اَبَدی عظمَت نہ بخشی ۝

۱۵ [خرُوجؔ] اُسی نے پاک اُمّت اَور بے عَیب نسل کو ظالم کی قَوم سے رہائی دی ۝
۱۶ [مُوسیٰؔ] اَور وُہ خُدا کے بندے کی رُوح میں نازل ہُوئی اَور ہیبت ناک بادشاہوں کے مُقابلے میں عجائبات اَور کرشموں کے ساتھ کھڑی ہُوئی ۝
۱۷ اَور اُس نے مُقدّسوں کو اُن کی مِحنتوں کا اَجر عطا کیا اَور عجیب رَستے میں اُن کی رہبری کی۔ اَور اُن کے لِئے دِن کے وَقت سایہ اَور رات کو ستاروں کی رَوشنی ہُوئی ۝
۱۸ اَور اُن کے ساتھ اُس نے بحیرۂ قلزُم کو عبُور کیا۔ اَور اُن کو پانی کی کثرت کے دَرمیان سے لے گئی ۝
۱۹ لیکن اُن کے دُشمنوں کو اُس نے غرق کر دیا۔ اَور گہری تہ میں سے اُنکو اُچھال پھینکا ۝
۲۰ اِسی طرح راستکاروں نے شریروں کو لُوٹا اَور اَے خُداوند۔ تیرے قدُّوس نام کا گیت گایا اَور مُتفق ہو کر تیرے فتحیاب ہاتھ کی حمد کی ۝
۲۱ کیُونکہ حِکمَت نے گُونگوں کے مُنہ کو کھولا۔ اَور چھوٹے بچّوں کی زُبانوں کو فصیح کر دیا +

# باب ۱۱

۱ اُس نے مُقدّس نبی کی ہدایات سے اُن کی کوششوں کو کامیاب کر دیا ۝
۲ وُہ غیر آباد بیابان میں سے سفر کرتے اَور بے راہ جگہوں میں اپنے خیمے لگاتے تھے ۝
۳ اُنھوں نے اپنے مخالفوں کا سامنا کیا اَور اپنے دُشمنوں کو دَفع کر دیا ۝
۴ اُنھوں نے اپنی پیاس کے وَقت تُجھ سے فریاد کی۔ تو اُونچی چٹان سے پانی اَور سخت پتّھر سے اُن کی پیاس بُجھائی گئی ۝
۵ کیُونکہ جِس چیز سے اُن کے دُشمنوں کو سزا مِلی۔ اُسی چیز سے اُن کی تنگی میں اُن کو فائدہ پہنچا ۝
۶ [آفاتِ مِصرؔ] کیُونکہ جَب کہ دَریائے نِیل کے مُتواتر رواں چشمے کی بجائے دُشمنوں نے مجمع خُون سے دُکھ پایا ۝
۷ تاکہ بچّوں کے قتل کے

باب ۱۰ : ۲۱ ۔متی ۱۱ : ۲۵، ۲۱ : ۱۶ +

حُکم کے بارے میں اُن کو تنبیہ ہو تو تُو نے اُن کو نااُمیدی کے وقت
۸ بھی کثرت سے پانی دیا ٥ اَور اُس پیاس کی تکلیف سے جو اُنہوں
۹ نے سہی اُن پر ظاہر کر دیا۔ کہ دُشمنوں کو کیسے سزا ملی ٥ کیونکہ اُنہوں
نے تجھ سے اِمتحان کئے جانے کے باعث سمجھا گو وُہ رحمت کی
تادیب ہی تھی۔ کہ شریروں کا غضب سے اِنصاف کیا جا کر اُنہیں
۱۰ کیسا عذاب دیا گیا ٥ کیونکہ اُن کو تُو نے باپ کی طرح ڈرانے کو
پرکھا۔ اَور اُن کو تُو نے آزمایا جس طرح کہ سخت دِل بادشاہ اُن پر
۱۱ فتویٰ دے ٥ اَور غیر حاضری میں اُن کو وُہی دُکھ پہنچا جو مَوجُود گی
۱۲ میں تھا ٥ کیونکہ گزشتہ بلاؤں کو یاد کر کے اُن کا غم اَور رونا دُگنا ہو
۱۳ گیا ٥ اِس لئے کہ جب اُنہوں نے سُنا کہ جو اُن کے لئے سزا تھی وُہ
اُن کے دُشمنوں کے لئے فائدہ مند تھا۔ تو اُنہوں نے خُدا کے
۱۴ ہاتھ کو جان لیا ٥ اَور جس پر اُنہوں نے پہلے دریا میں ڈالے جانے
کا حُکم دیا تھا۔ اَور اُس کی حقارت کی تھی۔ اَور اُس کو ناچیز سمجھا
تھا۔ آخر کار اُسی کی اُنہوں نے بڑائی کی۔ اِس لئے کہ اُن کی پیاس
۱۵ اَور راستکاروں کی پیاس میں فرق تھا ٥ اَور جب وہ ناراستی کے
احمقانہ اندیشوں میں گمراہ ہو گئے۔ یہاں تک کہ اُنہوں نے رینگنے
والے جانوروں اَور بے زبان حیوانوں کی پرستش کی۔ تب تُو نے
اُن سے بدانتقام لیا۔ کہ تُو نے اُن پر بے زبان حیوانوں کے انبوہ
۱۶ کو بھیجا ٥ تاکہ وُہ جان لیں۔ کہ جس چیز سے کوئی آدمی گُناہ کرتا ہے
۱۷ اُسی سے اُس کا عذاب ہوگا ٥ کیونکہ تیرے ہاتھ کے لئے دُشوار
نہ تھا۔ جو ہر ایک چیز پر قادِر ہے۔ اَور جس نے جہان کو بے صُورت
مادہ سے بنایا۔ کہ تُو اُن پر ریچھوں یا تُند شیروں کے ہجُوم کو بھیجتا ٥
۱۸ یا نئی نئی قسموں کے نامعلُوم وحشی درندوں کو جن کے سانس سے
آگ بھڑکتی یا تاریک دُھواں اُٹھتا یا جن کی آنکھوں سے خوفناک
۱۹ چنگاریاں نکلتیں ٥ اَور اِس سبب سے اُن کے ضرر سے مارے جانے
کی نسبت اُن کی شکل کے خوف سے زیادہ ہلاکت واقع ہوتی ٥
۲۰ بلکہ ہَوا کا ایک جھونکا بھی اُن کے مارنے کے لئے کافی تھا۔ پھر

عدالت اُن کو سزا دیتی اَور تیری قُدرت کی رُوح اُن کو پراگندہ کرتی۔
لیکن تُو نے تمام چیزوں کو مقدار اَور شمار اَور وزن سے ترتیب
دیا ہے ٥
۲۱ یقیناً ہر وقت تیرے پاس عظیم قُدرت مَوجُود ہے پس تیرے
۲۲ بازُو کی قُوّت کا کَون مُقابلہ کر سکتا ہے؟ ٥ کیونکہ سارا عالم تیرے
نزدیک ترازُو پر ایک دانے کی مانند ہے۔ یا شبنم کے ایک قطرے
۲۳ کی طرح جو صُبح کے وقت زمین پر پڑتا ہے ٥ لیکن تُو سب پر رحم کرتا
ہے۔ کیونکہ تُو تمام چیزوں پر قادِر ہے اَور تُو اِنسانوں کے گُناہوں
۲۴ سے چشم پوشی کرتا ہے۔ تاکہ وُہ توبہ کر لیں ٥ اِس لئے کہ تُو سب
مَوجُودات کو پیار کرتا ہے اَور کسی چیز سے جو تُو نے بنائی تُو نفرت
نہیں کرتا۔ کیونکہ اگر تُو کسی چیز سے نفرت کرتا تو وُہ ہستی میں نہ آتی ٥
۲۵ اَور اگر تُو نہ چاہے تو کیسے کوئی چیز قائم رہے گی۔ اَور اگر تُو اُسے نہ
۲۶ بُلاتا تو وُہ کیسے ٹھہرتی؟ ٥ پر اَے رُوح دوست مالک! تُو سب
چیزوں پر مہربان ہے اِس لئے کہ وُہ تیری ہی ہیں +

# باب ۱۲

۱ کیونکہ تیری غیر فانی رُوح تمام چیزوں میں ہے ٥ اِس لئے تُو
۲ خطاکاروں کو تھوڑی تھوڑی تادیب دیتا رہتا ہے اَور اُن کی خطاؤں
کی بابت اُن کو یاد دِلاتا رہتا ہے۔ اَور اُن کو ڈراتا رہتا ہے تاکہ وُہ شرارت
کو چھوڑ دیں اَور تجھ پر اَے خُداوند ایمان لائیں ٥
**کنعان** ۳ کیونکہ تُو نے اپنی مُقدّس سرزمین کے قدیمی باشندوں
۴ سے ٥ اِس لئے نفرت کی کیونکہ وُہ جادُوگری اَور ناپاک رسموں کے
۵ مکرُوہ کام کرتے تھے ٥ وُہ بچّوں کے بے رحم مار ڈالنے والے اَور
امعا اَور اِنسانی خُون اَور گوشت کے کھانے والے۔ اَور بے دین
۶ برادری کے مُشارکین ٥ اَور اپنے ناچار شیر خواروں کے قاتل تھے

باب ۱۱: ۲۳ - اع ۱۷: ۳۰؛ رو ۲: ۴؛ ۱۱: ۳۳؛
۲-پط ۳: ۹ +

تُو نے پسند کیا کہ اُن کو ہمارے باپ دادا کے ہاتھ سے ہلاک کرے ۵

۷ تاکہ وُہ سرزمین جو تیرے نزدیک عزیز ترین تھی خُدا کے فرزندوں سے لائق طَور پر آباد ہو جائے ۵

۸ باوجود اِس کے تُو نے اُن پر بھی شفقت کی کیونکہ وُہ بشر تھے ۔ پس تُو نے اپنے لشکروں کے آگے زنبُور بھیجے ۔ اَور آہستہ ۹ آہستہ اُن کو ہلاک کیا ۵ اِس لئے نہیں کہ تُو شریروں کو صادقوں سے جنگ میں مغلوب کرنے سے یا یکبارگی اُن کو جنگلی درندوں ۱۰ سے یا اپنے قہر کے حُکم سے اُن کو ہلاک کرنے میں عاجز تھا ۵ لیکن آہستہ آہستہ سزا دے کر تُو نے اُن کو توبہ کرنے کی مُہلت عطا کی ۔ حالانکہ تجھ پر پوشیدہ نہ تھا ۔ کہ وُہ شریر پُشت ہے اَور اُن کی خباثت طبعی ہے اَور کہ اُن کے خیالات اَبد تک تبدیل نہ ہوں ۱۱ گے ۵ کیونکہ وُہ شرُوع ہی سے مَلعُون نسل تھی ۔

تُو نے کسی سے خَوف کھا کر اُن کے گناہوں کو مُعاف نہیں ۱۲ کیا ۵ کیونکہ کَون کہے گا کہ تُو نے کیا کیا ہے یا تیرے حُکم پر کَون اعتراض کرے گا ؟ ۔ اَور کَون ایسی قوموں کے ہلاک کرنے کے لئے تیری شکایت کرے گا جن کو تُو ہی نے پیدا کیا ہے ؟ یا کَون گنہگاروں ۱۳ کی وکالت کے لئے تیرے حضُور کھڑا ہوگا ؟ ۵ کیونکہ تیرے سوا کوئی خُدا نہیں جو سب پر مہربان ہے ۔ تاکہ تُو دکھائے کہ تُو ناراست ۱۴ فتویٰ جاری نہیں کرتا ۵ اَور کوئی بادشاہ یا حاکم نہیں جو تجھ سے ۱۵ اُن کی بابت پُوچھے جن کو تُو نے ہلاک کر دیا ہے ۵ اَور تُو عادل ہو کر سب چیزوں کو عدل سے ترتیب دیتا ہے ۔ اَور جو سزا کے لائق نہیں اُس پر فتویٰ دینا تُو اپنی قُدرت کے خلاف سمجھتا ہے ۵ ۱۶ کیونکہ تیری قُوّت تیرے عدل کا شرُوع ہے ۔ اَور چُونکہ تُو مالکِ کُل ہے ۔ تُو سب پر شفقت کرتا ہے ۵

۱۷ کیونکہ تُو اپنی قُوّت اُن لوگوں کے لئے ظاہر کرتا ہے جو تیری قُدرتِ کاملہ کا یقین نہیں کرتے ۔ اَور جو اُسے جانتے ہیں تُو اُن کی جُرأت کو شرمندہ کرتا ہے ۵ ۱۸ پر تُو جو اپنی قُوّت کا مالک ہے نرمی سے انصاف کرتا ہے ۔ اَور بڑے صبر کے ساتھ ہم پر حُکمران ہے کیونکہ جب تُو چاہے ۔ تُو قُدرت سے کام کرنا تیرے اختیار میں ہے ۵

۱۹ لیکن تُو نے اِس طرح کے کاموں سے اپنی اُمّت کو یہ سکھایا ہے کہ انسان دوستی راستکار کا فرض ہے ۔ اَور تُو نے اپنے بیٹوں کے لئے اچھی اُمید رکھی ہے ۔ کیونکہ اُن کی خطاؤں میں تُو اُن کو توبہ کرنے کی مُہلت عطا فرماتا ہے ۵ ۲۰ کیونکہ اگر تُو نے اپنے فرزندوں کے دُشمنوں کو جو مَوت کے سزاوار تھے ایسے تامّل اَور نرمی سے سزا دی ۔ اَور اُن کو زمان اَور مکان دیا ۔ تاکہ بدی سے باز آئیں ۵ ۲۱ پس کیسی بڑی تحقیق سے تُو نے اپنے بیٹوں کا انتظام کیا ہے جن کے باپ دادا کو تُو نے اپنے نیک وعدوں کی قسموں اَور عہدوں سے باندھا ہے ۵

۲۲ تُو ہم کو تادیب کرتا ہے ۔ اَور ہمارے دُشمنوں کو لاکھوں کوڑے مارتا ہے ۔ تاکہ جب ہم فتویٰ دیں تو تیری مہربانی کو یاد رکھیں ۔ اَور جب ہم پر فتویٰ دیا جائے تو ہم تیرے رحم کا انتظار کریں ۵ ۲۳ اِسی سبب سے اُن شریروں کو جنہوں نے اپنی زندگی نادانی میں گزاری ہے تُو نے خاص اُنہیں کی مکرُوہات سے اُنہیں عذاب دیا ہے ۵ ۲۴ کیونکہ وُہ اپنی گُمراہی میں خطا کی راہوں میں بہُت دُور تک چلے گئے ۔ یہاں تک کہ اُنہوں نے بےسمجھ بچّوں کی طرح فریفتہ ہو کر اُن حیوانوں کو معبُود بنایا جن سے ہمارے دُشمنوں کو بھی نفرت ہے ۵ ۲۵ اِس لئے تُو نے اُن پر گویا بےعقل بچّوں پر اُن کا تمسخر اُڑانے کو عذاب بھیجا ۵ ۲۶ اَور جو تمسخر کی تادیب سے بھی نہ سُدھرے ۔ اُنہوں نے خُدا کے لائق عذاب کا مزہ چکھ لیا ۵ ۲۷ کیونکہ ایسی تکلیفوں کے ذریعہ سے جن سے وُہ سخت ناراض تھے یعنی اُن مخلُوقات کے ذریعہ سے جن کو اُنہوں نے معبُود بنایا اُنہوں نے اُس کو سچّا خُدا جانا اَور مانا جسے بیشتر پہچاننے سے انکار

باب ۱۲: ۱۲ - رو ۹: ۱۹ - ۲۱ +

باب ۱۲: ۲۴ - رو ۱: ۲۳ +

کیا تھا۔ تو اسی سبب سے دُکھ کا انجام بھی اُن پر وارد ہو گیا +

## باب ۱۳

۱ **طبیعت پرستی کی حماقت** سب لوگ جنھوں نے خدا کو نہیں پہچانا اپنی سرشت ہی سے احمق ہیں۔ وُہ نظر آنے والی اچھّی چیزوں سے اُس کو جو ہے نہ جان سکے۔ اور نہ اُنھوں نے کاریگریوں پر غور کرکے اُن کے کاریگر کو پہچانا ۝ ۲ مگر اُنھوں نے گمان کیا۔ کہ آگ یا باد یا لطیف ہوا یا ستارگان کا دائرہ یا جوشان پانی یا آسمان کے نیّر معبود ہیں جو جہان پر حکمرانی کرتے ہیں ۝ ۳ اگر وُہ اُن معبودوں پر اُن کی خوبصورتی کے باعث خوش ہو کر اعتقاد لائے۔ تو اُن کو جاننا چاہیئے کہ اُن کا مالک اُن سے کس قدر زیادہ خوبصورت ہے کیونکہ جس نے اُن کو پیدا کیا۔ وُہی تمام خوبصورتی کا بانی ہے ۝ ۴ اور اگر وُہ اُن کی قوّت اور اُن کی تاثیر سے حیران ہوئے۔ تو اُن کو اُن سے سمجھنا چاہیئے۔ کہ اُن کا بنانے والا اُن سے کتنا زیادہ طاقت ور ہو گا ۝ ۵ کیونکہ مخلوقات کی عظمت اور خوبصورتی سے بطریق قیاس کے اُس کا پیدا کرنے والا دیکھا جا سکتا ہے ۝ ۶ پھر بھی اُن کے لئے عذر کی وجہ ہے کہ شاید وُہ ایسی تلاش میں جو خدا کے لئے تھی اور ایسی خواہش میں جو اُس کے پا لینے کی تھی گمراہ ہوئے ۝ ۷ کیونکہ وُہ غور کرکے مصنوعات میں اُس کی تلاش کرتے ہیں تو اُن کی شکل اُن کو فریفتہ کرتی ہے کیونکہ نظر آنے والی چیزیں خوبصورت ہیں ۝ ۸ باوجود اِس کے اُن کے لئے عذر نہیں ۝ ۹ کیونکہ اگر وُہ ایسے علم تک پہنچے کہ اُن کو زمانے کی ماہیّت جاننے کی بھی طاقت ہو گئی۔ تو کس طرح اُنھوں نے اِن چیزوں کے مالک کو پیشتر ہی نہ پہچان لیا ۝

۱۰ **بُت پرستی کی حماقت** لیکن وُہ جو آدمیوں کے ہاتھوں کے کاموں کو خدا کا نام دیتے ہیں سونے کو اور چاندی کو اور ہُنر کی ایجادوں کو اور حیوانوں کی شکلوں کو اور ناکارہ پتھر کو جسے پہلے زمانے میں کسی نے ہاتھ سے بنایا تھا۔ تو وُہ بدبخت ہیں اور اُن کی اُمید مُردوں میں ہے ۝ ۱۱ ایک ترکھان جنگل میں سے اپنے کام کے لائق ایک درخت کو کاٹتا ہے۔ اور ہنرمندی سے اُس کی ساری چھال اُتارتا ہے اور اپنی عُمدہ کاریگری سے اُس کا ایک برتن بناتا ہے جو زندگی کے استعمال کے لئے کارآمد ہے ۝ ۱۲ اور اپنا کھانا تیار کرنے کے لئے اسکی چھیلن کا ایندھن بناتا ہے اور کھا کر سیر ہوتا ہے ۝ ۱۳ پھر باقی ماندہ میں سے ایک ٹکڑا لیتا ہے جو کسی کام کے لائق نہیں یعنی بہت ٹیڑھی اور گانٹھ والی لکڑی۔ اور اپنی فرصت کے وقت محنت سے اُس کو تراشتا ہے اور اپنے ہُنر کی عقلمندی سے اُس کو آدمی کی صورت پر گھڑتا ہے ۝ ۱۴ یا اُس سے کسی کمبخت حیوان کی شبیہہ بناتا ہے اور اُس پر سفیدہ لگاتا اور اُس کا رنگ سیندور سے سُرخ کرتا ہے۔ اور اُس کے ہر ایک داغ کو ڈھانپتا ہے ۝ ۱۵ اور اُس کے لئے ایک لائق مکان بناتا ہے۔ اور اُس کو دیوار میں رکھتا ہے۔ اور لوہے سے اُس کو باندھتا ہے ۝ ۱۶ اور اُس کی خبرداری کرتا ہے۔ کہ وُہ گر نہ پڑے۔ کیونکہ جانتا ہے۔ کہ وُہ اپنی مدد نہیں کر سکتا۔ اِس لئے کہ وُہ ایک مُورت ہے جو محتاج ہے کہ کوئی اُس کی مدد کرے ۝ ۱۷ تب اپنے مال اور نکاح اور بچّوں کی بابت اُس سے دُعا کرتا ہے اور شرمندہ نہیں ہوتا۔ کہ اُس کے ساتھ بات کرتا ہے جس میں رُوح نہیں۔ پس وُہ کمزور سے طاقت مانگتا ہے ۝ ۱۸ اور مُردے سے زندگی کا سوال کرتا ہے اور ناتجربہ کار سے مدد کا خواستگار ہوتا ہے۔ اور کامیاب سفر کے لئے اُس کا وسیلہ ڈھونڈتا ہے جسے چلنے کی طاقت نہیں ۝ ۱۹ اور نفع اور پیشہ اور کوششوں کی کامیابی کے لئے اُس سے مدد کی درخواست کرتا ہے۔ جو کچھ نہیں کر سکتا +

## باب ۱۴

۱ اور دُوسرا آدمی پیشتر کہ جہاز پر سوار ہو۔ اور شور کرنے والی موجوں

---

باب ۱۳ : ۱ - اع ۱۴ : ۱۷ ؛ اف ۴ : ۱۷ - ۱۹ +

باب ۱۳ : ۱۰ - اع ۱۷ : ۲۹ +

میں سفر کرے۔ ایک لکڑی کے ٹکڑے سے مدد مانگتا ہے جو اُس لکڑی سے بھی جو اُسے اُٹھائے ہُوئے ہے زیادہ ٹُوٹنے والی ہے
۲ کیُونکہ اُس کو نفع کی خواہش نے ایجاد کیا۔ اَور کاریگر کی حِکمت
۳ نے اُسے بنایا ۞ اَور تیری پروردِگاری ہی اَے باپ اُس کی ہدایت کرتی ہے۔ کیُونکہ تُو ہی نے سمندر میں راہ اَور موجوں کے درمیان
۴ اَمن کا رستہ کھولا ہے ۞ اَور تُو نے رَوشن کر دیا ہے کہ تُو سب خطروں سے رہائی دینے پر قادِر ہے۔ خواہ وُہ آدمی بھی سمُندر پر جائے جو ہُنر
۵ سے ناواقِف ہے ۞ اَور تُو نے چاہا کہ تیری حِکمت کے کام باطِل نہ ہوں۔ تو اِس سبب سے اِنسان اپنی جان کو ایک چھوٹی سی لکڑی کے سپُرد کرتے ہیں۔ اَور دریا کے گھراؤ کو کشتی میں عُبُور کرتے اَور بچ
۶ جاتے ہَیں ۞ اَور شرُوع میں بھی جب مُتکبِّر جبّار لوگ ہلاک ہُوئے تو جہان کی اُمّید گاہ نے کشتی کی پناہ لی اَور تیرے ہاتھ نے اُسکی رہبری
۷ کی۔ تو نسل کا تَولُّد ہونا زمانے کے لِئے باقی رہا ۞ پَس وُہ لکڑی جس
۸ سے راستی حاصل ہوتی ہے مُبارک ہے ۞ مگر ہاتھوں کا بنایا ہُؤا بُت اَور اُس کا بنانے والا دونوں مَلعُون ہَیں۔ یہ اِس لِئے کہ اِس نے اُسے بنایا اَور وُہ اِس لِئے کہ باوجُود اُس کے ناپائدار ہونے
۹ کے اُس کا نام خُدا رکھا گیا ۞ کیُونکہ خُدا شریر سے اَور اُس کی شرارت
۱۰ سے برابر ہی نفرت کرتا ہے ۞ پس بنایا ہُؤا اَور بنانے والا دونوں
۱۱ عذاب پائیں گے ۞ اَور اِس سبب سے غیر قوموں کے بُتوں کی خبر لی جائے گی۔ کیُونکہ خُدا کی مخلُوقات کے بھیس میں وُہ مکرُوہیّت اَور آدمیوں کی جانوں کے لِئے ٹھوکر اَور احمقوں کے پاؤں کے لِئے پھندا ہُوئے ۞

۱۲ کیُونکہ بتوں کا اِیجاد کرنا زناکاری کی جڑ ہے۔ اَور اُن کا پایا
۱۳ جانا زِندگی کا بگاڑ ہے ۞ اَور وُہ شرُوع میں نہ تھے اَور نہ اَبد تک

باقی ہی رہیں گے ۞ کیُونکہ وُہ آدمیوں کی لاف زنی کے وسیلے سے دُنیا ۱۴
میں آئے۔ اَور اِس لِئے اُن کی بربادی جلد ہوگی ۞ کیُونکہ ایک باپ ۱۵
نے تلخ غم سے دردمند ہو کر اپنے بیٹے کی جو جلد لے لیا گیا ایک مُورت بنائی۔ اَور بجائے خُدا کے وُہ اِس مُردہ اِنسان کی پرستش کرنے لگا جو اُس کے ماتحت تھے اَور اُن کے لِئے اُس نے رسمیں
اَور قربانیاں مُقرّر کر دیں ۞ پھر زمانے کے گزرنے پر اِس کُفر کی عادت ۱۶
نے جڑ پکڑ لی اَور وُہ قانون کے طَور پر مانی گئی۔ اَور بادشاہوں
کے حُکم سے مُورتوں کی پرستِش ہونے لگی ۞ اَور جو آدمی دُور رہنے ۱۷
کی وجہ سے سامنے آکر اُن کی پرستِش نہ کر سکے اُنہوں نے اُنکی شکلوں کا غائبانہ تصوُّر کیا۔ اَور مہربانی کرنے والے بادشاہ کی صُورت بنائی اَور اُس کی غیر موجُودگی میں گویا کہ وُہ حاضِر ہے۔ اُس کی خوشامد کے لِئے
خواہش سے آنکھیں اُس پر جمائیں ۞ پھر کاریگر کی بلند پروازی نے ۱۸
اُن کو جو اُس سے ناواقف تھے اُس کی پرستِش بڑھانے کی ترغیب
دی ۞ کیُونکہ اُس نے اپنے مالک کو خُوش کرنے کی خواہش سے اُسکے بنانے ۱۹
میں اپنی ساری لیاقت اِستعمال کر دی۔ تاکہ وُہ صُورت نہایت درجہ
کی عُمدہ بنے ۞ تب عوام اِس کام کی خُوبصُورتی پر ایسے مائل ہُوئے۔ کہ ۲۰
اُس چیز کو جس کی وُہ کُچھ عرصہ پیشتر بطور انسان کے عزّت کرتے تھے
اُنہوں نے خُدا خیال کیا ۞ اَور یہ جان کے لِئے پھندا ٹھہرا کیُونکہ لوگوں ۲۱
نے آفت یا ظُلم کی وجہ سے پتّھر اور لکڑی کو وُہ نام دیا جس میں کِسی کی شراکت نہیں ۞

**بُت پرستی کی تاثیرات**

۲۲ تب خُدا کی معرفت ہی میں غلطی کرنا اُن کے لِئے کافی نہ رہا۔ بلکہ وُہ سخت جہالت کی لڑائی میں بھی غرق ہو گئے۔ اَور
اُنہوں نے ایسی شرارتوں کا نام سلامتی رکھ لیا ۞ کیُونکہ وُہ اپنے ۲۳
بچّوں کی قُربانیاں گُزرانتے اَور پوشیدہ رسمیں اَور دُوسری طرح کی
دیوانگی کی ضیافتیں کرتے ہَیں ۞ یہاں تک کہ وُہ نیک چال چلن ۲۴

---

باب ۱۴ : ۷ ۔ یہ آیت غالباً خُداوند یسوع مسیح کی پاک صلیب سے منسُوب کی جاتی ہے + باب ۱۴ : ۸ ۔ رو ۱ : ۲۳ +
باب ۱۴ : ۱۲ ۔ رو ۱ : ۲۳ ۔ ۲۵ +

باب ۱۴ : ۲۲ ۔ ۳۱ ۔ رو ۱ : ۲۶ ۔ ۳۱ ؛ غل ۵ : ۱۹ ۔ ۲۱ ؛ ۱۔قر ۱ : ۹ ۔ ۱۰ +

اَور بیاہ کی پاکیزگی کو قائم نہیں رکھتے۔ اَور ایک مَرد حَسد سے اپنے
دوست کو قتل کرنا اَور حَرام کی نسل سے اُس کو دُکھ دیتا ہَے ٭
۲۵ اَور ہر جگہ اَبتری سے خُون اَور قتل ہوتا ہَے اَور چوری اور مکر اَور
۲۶ فساد اَور خیانت اَور فتنہ اَور دروغ حلفی ٭ اَور نیکو کاروں کی
ایذا اَور اِحسان کا اِنکار اَور رُوحوں کی بَربادی اَور جِنس کا بَدلنا
اَور بیاہ کی بے قاعدگی اَور زِناکاری اَور بَدکرداری ہوتی ہَے ٭
۲۷ کیُونکہ مکرُوہ بتوں کی پرستش سَب بَدی کی اِبتدا اَور باعِث اَور
۲۸ اِنتہا ہَے ٭ اِس لئے کہ جَب وُہ خُوش ہوتے ہیں تو پاگل ہو جاتے
ہَیں یا جَب پیشین گوئی کرتے ہَیں تو جھُوٹ بولتے یا ظُلم کے کام
۲۹ کرتے یا جلدی سے جھُوٹی قسم کھا لیتے ہَیں ٭ کیُونکہ وُہ بے جان بُتوں
پر بھروسا کر کے اُمّید رکھتے ہَیں کہ اگر ہم جھُوٹی قسم کھائیں گے۔ تو
۳۰ ہمارا نُقصان نہ ہوگا ٭ پَر اِن دونوں خطاؤں کے باعِث وُہ عَذاب
کے مُستحق ہَیں۔ یعنی خُدا پر اُن کی بَداِعتقادی جَب وُہ بُتوں کی
تَقلید کرتے ہَیں۔ اَور ظُلم اَور مکر کی قسم جَب وُہ پاکیزگی کی حِقارت
۳۱ کرتے ہَیں ٭ کیُونکہ جِس کی قسم کھائی گئی اُس میں کچھ طاقت نہیں
مگر گُناہ کرنے والوں کا اِنصاف ناراستوں کے گُناہ کی ہمیشہ
سَزا دیتا ہَے +

## باب ۱۵

۱ | سچّے دین کے فوائد | اَور تُو اَے خُدا مہربان اَور سچّا اَور طویل الصبر
۲ اَور رحمت سے تمام چیزوں کا مُنتظِم ہَے ٭ کیُونکہ اگرچہ ہم گُناہ کرتے
ہَیں تو بھی ہم تیرے ہَیں اَور قُدرت کو جانتے ہَیں۔ لیکن یہ جانکر کہ
۳ ہم تیرے کہلاتے ہَیں ہم گُناہ نہ کریں گے ٭ کیُونکہ تیری مَعرفت
ہی کامِل صَداقت اَور تیری قُدرت کا عِلم ہی دائمی زِندگی کی جڑ ہَے ٭
۴ اِس لئے زیان کار آدمیوں کی کاریگری کی ایجاد نے اَور ناکارہ نقاشوں
۵ کی رنگ برنگ تصویروں نے ہم کو دھوکا نہیں دیا ٭ جِس کو دیکھنا
احمقوں کے لئے فضیحت ہَے یہاں تک کہ وُہ بے جان مُردہ کی شکل
۶ کی تصویر کو پیار کرتے ہَیں ٭ پَس جو اُن کو بَناتے ہَیں اَور جو اُن کو پیار
کرتے ہَیں اَور جو اُن کی پرستش کرتے ہَیں وُہ بُری چیزوں کے حَریص
ہَیں۔ اَور وُہ اِس لائق ہَیں کہ اُن کی اُمّیدیں بھی اَیسی ہی ہوں ٭
۷ | بُت پَرستی کا بُطلان | ایک کُمہار نرم مِٹّی کو محنت سے گُوندھتا
ہَے۔ اَور اُس سے وُہ سَب برتن بَناتا ہَے جو ہمارے کام آتے ہَیں
تو اُسی ایک مِٹّی میں سے وُہ برتن بناتا ہَے جو پاک اِستعمال کے
لئے یا اُس کے برعکس کے لئے کارآمد ہوں لیکن اس بات کی
تخصیص کہ کوئی برتن دونوں اِستعمالوں میں سے کِس کے لائق ہَے
۸ کُمہار کے فیصلہ پر مَوقُوف ہَے ٭ اَور اپنی لاحاصِل محنت سے وُہ
اِس مِٹّی سے ایک باطِل مَعبُود بناتا ہَے اَور وُہ خُود بھی کچھ عرصہ
پیشتر مِٹّی ہی سے پَیدا ہُوا۔ اَور تھوڑی مُدّت کے بعد اُسی میں
پھر جا ملے گا جِس میں سے لیا گیا تھا۔ جَب کہ اُس کی جان کا قرض
۹ اُس سے مانگا جائے گا ٭ لیکن اُس کو یہ فِکر نہیں کہ وُہ جاتا رہے گا۔
اَور کہ اُس کی عُمر چند روزہ ہَے۔ بلکہ یہ کہ سونے اَور چاندی کے کام
کرنے والوں کا مُقابلہ کرے اَور ٹھٹھیاروں کی مانند بنے اَور نقلی
۱۰ چیزیں بنا کر اُن پر فخر کرے ٭ اُس کا دِل راکھ اَور اُس کی اُمّید خاک
۱۱ سے کمینہ تر اَور اُس کی زِندگی مِٹّی سے زیادہ حَقیر ہَے ٭ کیُونکہ اُس
نے اُس کو نہ جانا جِس نے اُس کو پَیدا کیا اَور اُس کے اَندر کام کرنے
۱۲ والی جان اَور زِندہ رُوح پھُونکی ٭ بلکہ اُس نے گُمان کیا کہ ہماری
زِندگی عَبث اَور ہماری عُمر کمائی کرنے کا مَوقع ہَے اَور خیال کیا کہ
۱۳ ہر ایک حِیلہ سے بلکہ ظُلم سے بھی نَفع اُٹھانا ضرُوری ہَے ٭ اَور وُہ
دُوسروں کی نِسبت زیادہ اَچھّی طرح سے جانتا ہَے کہ مَیں قصُوروار
ہُوں۔ کیُونکہ وُہ زمین کی مِٹّی سے ٹُوٹنے والے برتن اَور گھڑے ہُوئے
۱۴ مَعبُود بَناتا ہَے ٭ لیکن تیری اُمّت کے وُہ سَب دُشمن جنہوں نے اُس
۱۵ پر ظُلم کیا۔ بچّے سے بھی زیادہ بے وُقُوف ہَیں ٭ کیُونکہ وُہ قوموں کے

باب ۱۵: ۳۔ یُح ۱۷: ۳۔ عب ۱۱: ۶ +

باب ۱۵: ۷۔ رو ۹: ۲۰۔ ۲۴ ز ۲۔ تی ۲: ۲۰۔ ۲۱ +

اُن سب بُتوں کو معبُود خیال کرتے ہیں جو اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھتے
اَور اپنی ناکوں سے سانس نہیں لیتے۔ اور اپنے کانوں سے نہیں
سُنتے۔ اَور اَپنے ہاتھوں کی اُنگلیوں سے نہیں چھُوتے اَور اَپنے
۱۶ پاؤں سے چل نہیں سکتے ۞ کیونکہ آدمی نے اُن کو بنایا۔ اَور جس
نے رُوح عاریتاً لی اُس نے اُن کو گھڑا۔ ہاں اِنسان کی طاقت
۱۷ میں نہیں کہ اپنی مانند کوئی مَعبُود بنائے ۞ اَور وُہ جو فانی ہے
اپنے گُنہگار ہاتھوں سے بے جان چیز بناتا ہے۔ پس وُہ اپنے
مَعبُودوں سے افضل ہے۔ کیونکہ وُہ زندہ رہا ہے لیکن یہ کبھی
۱۸ ہرگز زِندہ نہ تھے ۞ اَور وُہ ایسے نہایت مکرُوہ مخلُوقات کی پرستش
۱۹ کرتے ہیں۔ جو حیوانِ مُطلق سے بھی بدتر ہیں ۞ اَور اُس میں دُوسرے
حیوانات کی شکل کی سی عُمدہ خُوبصُورتی نہیں مگر وُہ خُدا کی تعریف اَور
اُس کی برکت سے دُور ہو گئے +

## باب ۱۶

۱ مینڈک اَور بٹیر — اِس لئے واجب تھا۔ کہ اُسی طرح کی چیزوں
سے اُن کو سزا ملے اَور وُہ مُوذی جانوروں کے انبوہ سے ہلاک ہوں ۞
۲ لیکن ایسی سزا کی بجائے تُو نے اپنی اُمّت سے نیکی کی۔ کہ اِن کے
واسطے بٹیروں کا کھانا تیار کیا یعنی ایک عجیب خُوراک جس سے
۳ اِن کی حِرص سیر ہُوئی ۞ یہاں تک کہ جب وُہ اُس کراہت کے باعث
جو تُو نے اُن پر بھیجی باوجُود اپنی بھُوک کے خُوراک کی خواہش کھو بیٹھے
تھے لیکن یہ تھوڑی سی تنگی کے بعد عجیب مزے کا کھانا کھاتے تھے ۞
۴ کیونکہ واجب تھا کہ ظالموں پر ایسی بربادی آئے جس سے گُریز نہ ہو۔
لیکن اُنہیں صِرف اِتنا دِکھایا جائے کہ ان کے دُشمن کیسا عذاب
پاتے ہیں ۞
۵ ٹڈی اَور پیتل کا سانپ — اَور جس وقت درندوں کا ہولناک غُصّہ
اِن پر آ پڑا۔ اَور یہ مکرُوہ سانپوں کے ڈسنے سے ہلاک ہونے لگے تو
۶ تیرا غضب اَبد تک نہ رہا ۞ یہ کُچھ مُدّت تک تاکید کے طَور پر ڈرائے
گئے۔ پر نجات کی علامت اِن کو نصیب ہُوئی تاکہ تیری شریعت کے
۷ احکام کو یاد رکھیں ۞ پس جو تیری طرف رجوع لائے یہ اُس کی وجہ سے
نہیں جس پر اُنہوں نے نظر کی بلکہ تیری ہی وجہ سے بچ گئے۔ اَے
۸ مُخلّصِ کُل ۞ اَور اِس سے تُو نے ہمارے دُشمنوں پر ثابت کر دیا۔ کہ تُو
۹ ہی سب بُرائیوں سے چھُڑانے والا ہے ۞ کیونکہ اُن کو ٹڈیوں کے
کاٹنے نے اَور مکھیوں نے مار ڈالا۔ اَور اُن کی جانوں کے لئے کوئی
عِلاج نہ پایا گیا کیونکہ وُہ اِس لائق تھے۔ کہ اِسی طرح ہلاک کئے جائیں ۞
۱۰ پر تیرے بیٹوں پر زہریلے سانپوں کے دانت غالب نہ آئے کیونکہ
۱۱ تیرے رحم نے آ کر اِن کو شفا بخشی ۞ اَور یہ ڈسے گئے۔ تاکہ تیری باتوں
کو یاد کریں۔ پھر تُو نے جلد اِن کو رہائی بخشی۔ ایسا نہ ہو۔ کہ یہ گہری فراموشی
۱۲ میں پڑیں اَور تیری مہربانی سے نااُمّید ہو جائیں ۞ اَور اِن کو نہ بُوٹی نے
اَور نہ مرہم نے شفا دی بلکہ اَے خُداوند تیرے کلمہ نے جو سب کو شفا
۱۳ بخشتا ہے ۞ کیونکہ زندگی اَور مَوت کا اختیار تیرا ہی ہے اَور تُو ہی عالَمِ
۱۴ اَسفل کے دروازوں تک اُتار کر پھر اُوپر لاتا ہے ۞ لیکن اِنسان بدخوہی
سے قتل کرتا ہے مگر جو رُوح نکل گئی اُسے واپس نہیں لائے گا اَور
۱۵ قبض کی ہُوئی جان کو واپس نہ بُلائے گا ۞ پر کسی کی طاقت نہیں۔ کہ
تیرے ہاتھ سے بھاگ جائے ۞
۱۶ اولے اَور مَن — کیونکہ تُو نے اپنے بازُو کی قُوّت سے اُن شریروں کو
تازیانے لگائے جنہوں نے تیرا انکار کیا۔ اَور عجیب بارشیں اَور اولے
اَور شدید ترشّح اُن کے پیچھے چھوڑے اَور آگ سے اُن کو بھسم کر دیا ۞
۱۷ اَور بہت عجُوبہ بات یہ تھی۔ کہ آگ پانی کے اندر ہو کر جو سب چیزوں
کو بجھاتا ہے تیزی میں بڑھی ہُوئی تھی۔ کیونکہ جہان راستکاروں کے
۱۸ لئے جنگ کرتا تھا ۞ اَور کبھی شعلہ تھم جاتا تھا تاکہ وُہ اُن حیوانات کو نہ جلا
دے جو شریروں پر اِس مقصد سے بھیجے گئے تھے کہ وُہ دیکھ لیں کہ خُدا
۱۹ کے حُکم سے ہمارا تعاقب کیا جاتا ہے ۞ اَور کبھی وُہ پانی کے بیچ میں بھی
آگ کے طبعی طَور کی نسبت زیادہ بھڑکتا تھا۔ تاکہ ایک خطا کار سرزمین
کی پیداوار کو تباہ کر دے ۞

۲۰ پر برعکس اِس کے تُو نے اپنی اُمّت کو فرشتانہ غذا کھلائی اَور بغیر
اُن کی محنت کے آسمان سے تیّار کردہ اَیسی روٹی بخشی جس میں ہر
۲۱ طرح کی لذّت اَور ہر ذائقہ کی شیرینی تھی ۞ کیونکہ تیرے جوہر نے
تیری شیرینی تیرے فرزندوں کو دِکھائی۔ تو وُہ کھانے والے کی حرص
۲۲ کو سیر کرتی اَور ہر ایک جو کُچھ چاہتا اُسی میں بدل جاتی تھی ۞ اَور برف
اَور یخ آگ میں ثابت رہ کر نہ پگھلتے تھے۔ تاکہ معلوم ہو جائے کہ اَولوں
میں آگ بھڑکتی ہُوئی اَور مینہ میں چمک مارتی ہُوئی دُشمنوں کے
۲۳ پھلوں کو کیسے بھسم کر گئی ۞ اَور پھر اپنی قوّت بھول جاتی تھی تاکہ راستکار
غذا کھائیں ۞

۲۴ کیونکہ خلقت تجھ اپنے خالق کے تابع ہے۔ اَور گُنہگاروں
کی سزا دہی میں سختی کرتی ہے۔ پر جو تجھ پر توکّل کرتے ہیں۔ اُن سے
۲۵ نیکی کرنے کے لئے اپنی طاقت کم کرتی ہے ۞ اِس لئے اُس وقت
بھی بموجب اُن کی خواہش کے جنہوں نے تیرے حضور میں اِلتجا کی وُہ
گوناگوں صورتوں میں بدل کر تیری عالم پرور فیاضی کی خدمت
۲۶ بجا لائے ۞ تاکہ اَے خداوند تیرے محبوب بیٹے جان لیں کہ زمین کے
گوناگوں پھل اِنسان کی پرورش نہیں کرتے بلکہ تیرا کلمہ ہی تیرے
۲۷ اعتبار کرنے والے کی حفاظت کرتا ہے ۞ کیونکہ جس کو آگ تلف
نہ کر سکی۔ سُورج کی ایک شعاع نے آسانی سے اُسے گرم کیا۔ تو وُہ
۲۸ پگھل گیا ۞ تاکہ معلوم ہو جائے کہ آفتاب کے نکلنے سے پہلے تیرا شکر
۲۹ کرنا اَور روشنی کے طلوع پر تیری اِلتجا کرنا فرض ہے ۞ اِس لئے کہ
ناشکرگزار آدمی کی اُمّید جاڑے کی برف کی طرح پگھل جائے گی اَور
ناکارہ پانی کی مانند بہ جائے گی +

## باب ۱۷

۱ [مصری تاریکی] یقیناً تیرے فتوے عظیم اَور ناقابلِ بیان ہیں۔ اِسی
سبب سے غیر مؤدّب رُوحیں گمراہ ہو گئیں ۞ ۲ کیونکہ جس وقت گُنہگاروں
نے گمان کیا۔ کہ ہم ایک پاک قوم پر اختیار رکھتے ہیں۔ اُسی وقت وُہ
تاریکی کے بندوں اَور لمبی رات کی زنجیروں میں پڑے ہُوئے اَبدی
پروردگاری سے دُور اپنی چھتوں کے نیچے قید تھے ۞ ۳ اَور جب اُنہوں
نے خیال کیا کہ ہم اپنے مخفی گُناہوں کے ساتھ فراموشی کے سیاہ
پردے میں پوشیدہ رہیں گے تو وُہ تاریکی میں ڈالے گئے اَور سخت
خوفزدہ ہو کر طرح طرح کی سایہ دار صورتوں سے حیران ہُوئے ۞ ۴ اَور
نہ وُہ خلوت خانہ جس میں وُہ چھپے تھے اُن کو خوف سے بچاتا تھا بلکہ اُن
کے کانوں میں طرح طرح کی آوازیں گونجتی تھیں اَور مہیب اَور تُرش رُو
صورتیں نظر آتی تھیں ۞ ۵ اَور آگ میں اپنی تیزی کے وقت بھی کُچھ طاقت
نہ تھی۔ کہ اُن کو روشنی دے۔ اَور نہ ستاروں کی چمک میں کہ اُن کی
اُس ہولناک رات کو روشن کریں ۞ ۶ اَور اُن پر ناگہانی ایک بڑی
خوفناک آگ چمک پڑتی تو وُہ کانپ کانپ کر دیکھی ہُوئی چیزوں کو
اَندیکھی چیزوں سے زیادہ ہولناک خیال کرتے تھے ۞ ۷ اُس وقت اُن
کے جادُو اَور شعبدہ کی کاریگری باطل ہو گئی۔ اَور اُن کی حکمت کے
فخر پر رُسوا کرنے والی دلیل نکل پڑی ۞ ۸ کیونکہ جنہوں نے بیمار دل
کی گھبراہٹ اَور دُکھ کے ہٹا دینے کا وعدہ کیا۔ وُہ آپ ہی ہنسی
دلانے والے خوف سے بیمار ہو گئے ۞ ۹ کیونکہ اگرچہ کوئی ہولناک شے
اُن کو نہ ڈراتی تھی تو بھی کیڑوں کا رینگنا اَور سانپوں کا پھنکارنا اُن کو
خوف دِلاتا تھا اَور وُہ لرزاں ہو ہو کر مرتے تھے اَور اُس ہوا کو دیکھنے
سے بھی اِنکار کرتے تھے جس سے کوئی چارہ نہیں ۞ ۱۰ کیونکہ بدی جو بُزدلی
کے ساتھ ہے اپنے آپ پر شہادت کی مُقتضی ہے۔ اَور ضمیر کی بے
آرامی ہمیشہ دُکھوں کا خیال دِلاتی ہے ۞ ۱۱ کیونکہ خوف اُس مدد کا ترک
کرنا ہے جو عقل سے ملتی ہے ۞ ۱۲ اَور باطن میں اُس کی اُمّید بہت
تھوڑی ہے۔ اِس لئے دُکھ کے سبب کا نامعلوم ہونا زیادہ خوفناک
ہے ۞ ۱۳ پس جو اُس ناقابلِ برداشت رات میں جو عالمِ اسفل کے

باب ۱۶ : ۲۰ - یح ۶ : ۳۱ +
باب ۱۶ : ۲۶ - مت ۴ : ۴ +
باب ۱۷ : ۱۰ - رو ۲ : ۱۵ از ایح ۳ : ۲۰ +

۱۴ غار میں سے نِکلی تھی عام نیند سے سو رہے تھے ۵ وُہ کبھی ہَولناک رویتوں سے تکلیف اُٹھاتے۔ اور کبھی ہمّت ہارنے کے سبب سے بےبس ہو جاتے تھے۔ کیونکہ ایک ناگہانی غیر مُتوقع خوف اُن پر آ پڑتا تھا ۵ ۱۵ پس ہر ایک شخص خواہ کوئی کیوں نہ ہو جہاں تھا وہیں بیٹھے کا بیٹھا رہ گیا اور اُس قید خانے میں بند پڑا رہا۔ جو لوہے سے مُقفّل نہ تھا ۵ ۱۶ کیونکہ خواہ وُہ کسان ہوتا خواہ چرواہا خواہ میدان میں کام کرنے والا مزدور وُہ ناگہاں پکڑا جاتا اور اُس آفت میں پڑتا جس سے وُہ بھاگ نہ سکتا۔ کیونکہ وُہ سب تاریکی کی ایک ہی زنجیر سے بندھے تھے ۵ ۱۷ اور ہوا کی آواز۔ یا گھنی شاخوں پر پرندوں کا شیریں چہچہانا۔ یا زور سے بہنے والے پانی کا شور۔ یا ڈھلکائے ہوئے پتھروں کا شور ۵ ۱۸ یا اُن حیوانوں کا دَوڑنا جو نظر نہیں آتے تھے۔ یا وحشی درندوں کا غُرّانا۔ یا پہاڑوں کی غاروں میں گونج کی آواز ۱۹ اِن سب سے اُن کو ڈر کے مارے غش آ جاتا تھا ۵ حالانکہ سارا جہان چمکتے نُور سے رَوشن تھا اور اپنا کام بے روک کرتا تھا ۵ ۲۰ یہ اکیلے اُس سیاہ رات کے سائے میں تھے جو اُن پر آنے والی تاریکی کی ایک تصویر تھی۔ لیکن وُہ اپنے آپ پر تاریکی سے بھی زیادہ بھاری تھے +

## باب ۱۸

۱ **آگ کا سُتُون** مگر تیرے مُقدّسوں کے پاس بڑی رَوشنی تھی۔ اور وُہ اِن کی آواز تو سُنتے مگر اِن کی شکل نہ دیکھتے تھے اور خُوش ہوتے تھے۔ کہ یہ اُن کی طرح تکلیف میں نہیں تھے ۵ ۲ اور وُہ اِس لِئے شکر کرتے تھے کہ جن پر پہلے ظُلم کیا گیا تھا یہ ہم کو دُکھ نہیں دیتے۔ اور وُہ گذشتہ دُشمنوں کے لِئے اِن سے معافی مانگتے تھے ۳ اور اُس کے بدلے میں تُو نے اِن کو آگ کا سُتُون دیا جو نامعلُوم راہ میں اِن کا رہبر ہو۔ اور مُوقّر اسیری کے لِئے مہربان آفتاب

باب ۱۷: ۲۰ - ۲-پطر ۲: ۱۷ +

۴ وُہ تو اِس لائق تھے کہ رَوشنی کو کھو بیٹھیں اور تاریکی میں قید کئے جائیں۔ کیونکہ اُنہوں نے تیرے اُن بیٹوں کو قید کیا تھا۔ جن کے وسیلے سے تیری غیر فانی شریعت کا نُور دُنیا کو عطا کیا جانا تھا ۵

۵ **پہلوٹوں کا قتل** اور جب اُنہوں نے مشورہ کیا کہ مُقدّسوں کے بچّوں کو قتل کر دیا کریں تو ایک اکیلا بچّہ اِسی واسطے پھینکا گیا تھا اور پھر بچا لیا گیا تھا۔ تُو نے اُن کی بہت اولاد کے مارے جانے کی اُن کو سزا دی۔ پھر تُو نے اُن سب کو جوشان پانی میں ہلاک کر دیا ۵ ۶ اور اُس رات کی ہمارے باپ دادا کو پہلے خبر دی گئی تھی تاکہ اِن کی رُوحیں تازہ ہوں اور وُہ یقین سے جان لیں کہ کیسی قسموں پر اُنہوں نے بھروسا کیا ۵ ۷ یُوں تیری اُمّت کو راستکاروں کی رہائی اور دُشمنوں کی ہلاکت نصیب ہُوئی ۵ ۸ کیونکہ جو سزا تُو نے ہمارے دُشمنوں پر بھیجی اُسی سے تُو نے ہم کو اپنے پاس بُلایا اور ہم کو عزّت بخشی ۵ ۹ کیونکہ نیکوکاروں کے مُقدّس فرزند خُفیہ طور پر قربانی گذرانتے اور مُتفق ہو کر الٰہی قانُون کے مُطابق عمل کرتے تھے کہ مُقدّسین دُکھ اور سُکھ میں برابر شریک ہوں جس وقت باپ دادا تعریف کا نغمہ گاتے تھے ۵ ۱۰ اِتنے میں دُشمنوں کے نوحہ کی ناموافق آواز آئی۔ اور بچّوں پر ماتم کرنے کی غمناک آواز سُنائی دینے لگی ۵ نوکر اور آقا دونوں پر ایک ہی سزا کا حکم تھا۔ ادنیٰ اور بادشاہ پر ایک ہی آفت واقع ہُوئی ۵ ۱۲ پس ہر ایک کے پاس بلا تفریق ایک ہی موت کے سبب سے بے شُمار لاشیں پڑی تھیں۔ یہاں تک کہ مُردوں کے دفن کرنے کے لِئے کافی زندہ لوگ نہ تھے۔ کیونکہ ایک ہی لحظہ میں اُن کی بڑی مُعزز نسل ہلاک ہو گئی ۵ ۱۳ اور جو پہلے جادُوگری کے سبب سے کسی بات کے مان لینے سے اِنکاری تھے۔ وُہ اب پہلوٹوں کے قتل کے وقت مجبُوراً اقرار کرنے لگے کہ درحقیقت یہ خُدا کی اُمّت ہے ۵ ۱۴ کیونکہ جس وقت ہر ایک چیز کو خاموشی کا آرام ملا۔ اور رات کی رفتار نصف پر آئی ۵ ۱۵ تب تیرا قادر کلمہ آسمان کے شاہی تخت سے تُند جنگجُو کی مانند ہلاکت کی سرزمین

۱۶ میں یکایک کُود پڑا ۞ اور تیز تلوار سے اُس نے تیرا واجبی حکم نافذ کیا۔ تو وُہ کھڑا ہُوا۔ اور سب جگہوں کو مَوت سے بھر دیا ۱۷ اور اُس کا سر آسمان میں اور اُس کے قدم زمین پر تھے ۞ تب دفعتہً اُن کو بُرے خوابوں کے خیالوں نے نہایت سخت بے قرار ۱۸ کر دیا۔ اور ناگہانی ہَول اُن پر آ پڑے ۞ اور ایک یہاں اور دُوسرا ۱۹ وہاں اَدھ مُوا پڑا ہُوا اپنی مَوت کا سبب ظاہر کرتا تھا ۞ کیونکہ جو خواب اُن کو بے قرار کرتے رہے اُنہوں نے اس بات کی پیشخبری اُن کو دی تھی۔ تاکہ وُہ اپنی ہلاکت کا سبب جانے بغیر ہلاک نہ ہوں ۞

**ہارُون کا کفّارہ**

۲۰ پر راستکاروں پر بھی مَوت کی آزمائش آ پڑی اور بیابان میں اُن میں سے بہتوں پر بلا واقع ہُوئی۔ لیکن تیرا غصّہ ۲۱ دیر تک نہ رہا ۞ کیونکہ ایک بے عیب مَرد اِن کی حمایت کے لِئے جلدی سے آیا۔ اور خدمت کے ہتھیار سے یعنی دُعا اور کفّارہ کی بخُور سوزی سے غضب کا سامنا کیا اور آفت کو دُور کر دیا۔ اور ۲۲ اُس نے یہ دِکھا دِیا کہ وُہ تیرا خادِم تھا ۞ اور وُہ سب پر غالب آیا۔ نہ جسم کی طاقت سے اور نہ ہتھیار کے زور سے بلکہ اُس نے کلام سے اُن قسموں اور عہدوں کو جو باپ دادا سے کِئے گئے یاد ۲۳ دِلا کر سزا دینے والے کو تھما دیا ۞ کیونکہ جب مُردے ایک دُوسرے پر انبار میں گرے پڑتے تھے تو وُہ درمیان میں کھڑا ہو گیا۔ اور اُس نے غضب کو فرو کیا۔ اور زِندوں کی ۲۴ طرف کا رستہ روکا ۞ کیونکہ اُس کی کاہنی پوشاک پر تمام جہان تھا۔ اور باپ دادا کا فخر قیمتی پتھروں کی چار سطروں میں اُس پر منقُوش تھا۔ اور اُس کے سر کے تاج پر تیری حشمت ۲۵ تھی ۞ اِن چیزوں نے ہلاک کرنے والے کو عاجز کیا اور ان سے وُہ خوف زدہ ہُوا۔ کیونکہ غضب کا صِرف ثبوت ہی کافی تھا +

باب ۱۸ : ۱۶ - عب ۴ - ۱۲ ؛ مکش ۱ : ۱۶+

# باب ۱۹

**مصر کی تباہی**

۱ مگر شریروں پر آخر تک غضب بغیر رحمت کے رواں رہا۔ کیونکہ وُہ پیشتر سے جانتا تھا کہ وُہ کیا کریں گے ۞ ۲ اور کہ بعد اس کے کہ اُنہوں نے اِن کو جانے کی اِجازت دی اور اِن کو چلے جانے کے لِئے مجبُور کیا وُہ کیسے پشیمان ہوں گے اور ان کا تعاقُب کریں گے ۞ ۳ کیونکہ پیشتر اِس کے کہ اُن کا نوحہ ختم ہُوا۔ اور وُہ اپنے مُردوں کی قبروں پر رونے سے فارِغ ہُوئے۔ وُہ لَوٹے اور جہالت کا ایک دُوسرا منصُوبہ باندھا اور گویا اِن بھگوڑوں کا تعاقب کیا جن کو کُوچ کرنے کے لِئے مجبُور کیا تھا ۞ ۴ کیونکہ وُہ فتویٰ جس کے وُہ مُستحق تھے اِسی انجام کی طرف اُن کو کھینچ رہا تھا۔ اور پیشتر کے حادثوں کو اُس نے فراموش کر دیا تھا تاکہ اُس سزا کو بھی پُورا کرے جو اُن کے عذابوں میں ہنُوز باقی تھی ۞ ۵ اور تیری اُمّت تعجّب انگیز عبُور سے پار ہو جائے مگر یہ نہایت عجیب مَوت سے مَریں ۞

**اِسرائیل کا عبُور**

۶ تب تمام مخلُوقات میں سے ہر ایک چیز اپنی جنس میں از سر نَو بنائی گئی۔ تاکہ تیرے حُکموں کے تابع ہو اور تیرے فرزند بے صدمہ بچ جائیں ۞ ۷ پس بادل نے خیمہ گاہ پر سایہ کیا۔ اور جہاں پہلے پانی تھا وہاں خُشک زمین نمُودار ہُوئی یعنی بحیرۂ قُلزُم کے بیچ میں سے صاف شاہراہ اور پانی کی کثرت میں سے سبز چراگاہ ۞ ۸ وہاں تیری تمام اُمّت نے عبُور کیا اور اُنہوں نے تیرے ہاتھ کے پردے میں عجیب معجزات دیکھے ۞ ۹ اور اَے خُداوند اِن کے رہائی دینے والے! یہ تیری تعریف کرتے ہُوئے گھوڑوں کی طرح چھُوٹے پھرتے تھے۔ اور برّوں کی مانند کُودتے تھے ۞ ۱۰ اور یہ اُن باتوں کو یاد کرتے تھے جو مُسافرت کی اُس سرزمین میں واقع ہُوئی تھیں۔ کہ زمین نے کس طرح جانداروں کے جننے کی بجائے مچھّر پیدا کِئے۔ اور دریائے نیل نے کس طرح مچھلیوں کی بجائے مینڈکوں کی کثرت نکال پھینکی ۞ ۱۱ اور آخر میں اُنہوں نے پرندوں کی

ایک نئی قسم دیکھی۔ جب اِن کی حرص نے اِن کو برانگیختہ کیا۔ کہ مزیدار
۱۲ خوراک مانگیں ۞ تو اِن کی خواہش پوری کرنے کے لئے بٹیر
سمندر میں سے اُوپر چڑھ آئے ۞
۱۳ اور گنہگاروں پر غضب اُن پرانی علامتوں کے بغیر نازل
نہ ہُوا۔ جو گرجوں کی شدّت کے بیچ دی گئیں۔ کیونکہ اُنہوں
نے اپنی شرارتوں کے باعث لائق سزا پائی۔ اِس لئے کہ اُنہوں
۱۴ نے مہمانوں سے بُری طرح سے نفرت کی تھی ۞ جب کہ دُوسرے
لوگ ناواقف مُسافروں کو قبول کرنے سے اِنکار کرتے تھے۔
۱۵ وُہ ایسے مہمانوں کو غلامی میں لائے جو اُن کے محسن تھے ۞ اور اِس
سے بڑھ کر دُوسروں کے ساتھ اور سلوک کیا جائے گا اِس لئے
۱۶ کہ اُنہوں نے ایک اجنبی گروہ کو دُشمن قبول کیا ۞ پر اُنہوں نے
پہلے مہمانوں کو خوشی سے قبول کیا تھا۔ اور اگرچہ اُن کو اپنے
حقوق میں شریک کیا تھا۔ تو بھی بعد ازیں اُن کو سخت مُشقت
۱۷ کا دُکھ دیا ۞ پس وُہ اندھے کئے گئے۔ اور اُن لوگوں کی طرح جو راستکار
کے دروازے پر کھڑے تھے۔ جب ہولناک تاریکی نے اُن کو
گھیر لیا اور اُن میں سے ہر ایک اپنے دروازے کا مدخل ڈھونڈنے
لگا ۞

**خاتمۂ کتاب** پس جس طرح سارنگی کی سُریں تال کی حقیقت
کو تبدیل کرتی ہیں جب کہ اُن کی آواز برابر رہتی ہے۔ اُسی طرح
عناصر آپس میں ترتیب بدلتے رہے۔ چُنانچہ یہ اِن حادثوں
پر غور کرنے سے صاف روشن ہوتا ہے ۞ کیونکہ خشکی کے جاندار
پانی کے بن گئے۔ اور پانی میں تیرنے والے جاندار خشکی پر دوڑے
اور آگ کی طاقت پانی میں اپنی اصلی طاقت سے زیادہ ہو گئی
اور پانی اپنی بُجھانے والی تاثیر کو بھول گیا ۞ برعکس اِسکے شعلوں
نے اُن جلد بگڑنے والے جسموں کو ایذا نہ پہنچائی جو اُن کے بیچ
میں چلے۔ اور نہ وُہ آسمانی خوراک ہی پگھل گئی۔ حالانکہ وُہ برف
کی طرح پگھل جانے والی تھی ۞
پس اَے خُداوند تُو نے ہر بات میں اپنی اُمّت کی تعظیم
اور توقیر کی۔ تُو نے اُسے حقیر نہ جانا۔ بلکہ ہر زمان و مکان میں اُن
کی مدد کی +

اپنے سب مال کا مختار کر دے گا۔
۴۸ لیکن اگر بُرا غلام اپنے دِل میں کہے کہ میرے آقا کے آنے
۴۹ میں دیر ہے۔ اور اپنے ہم خدمتوں کو مارنے لگے اور شرابیوں
۵۰ کے ساتھ کھائے پیئے۔ تو اُس غلام کا آقا ایسے دِن کہ وہ انتظار
۵۱ نہ کرتا ہو۔ اور ایسی گھڑی کہ وہ نہ جانتا ہو آموجود ہوگا۔ اور
اُسے کاٹ ڈالے گا۔ اور ریاکاروں کے ساتھ اُس کا بخرہ
کر دے گا۔ وہاں رونا اور دانتوں کا بجنا ہوگا +

## باب ۲۵

۱ دس کنواریوں کی تمثیل

تب آسمان کی بادشاہی اُن دس
کنواریوں کی مانند ہوگی جو اپنی مشعلیں لے کر دُلہا کے استقبال
۲،۳ کو نکلیں۔ اُن میں پانچ بےعقل اور پانچ عقلمند تھیں۔ جو بےعقل
۴ تھیں اُنہوں نے مشعلیں لے لیں پر تیل اپنے ساتھ نہ لیا۔ مگر
عقلمندوں نے اپنی مشعلوں کے ساتھ اپنی کپّیوں میں تیل بھی
۵ لے لیا۔ جب دُلہا نے دیر لگائی۔ تو سب اُونگھنے لگیں اور سو
۶ گئیں۔ آدھی رات کو دُھوم مچی کہ دیکھو دُلہا آتا ہے اُس کے
۷ اِستقبال کو نکلو۔ اِس پر وہ سب کنواریاں اُٹھ کر اپنی مشعلیں
۸ درست کرنے لگیں۔ اور بےعقلوں نے عقلمندوں سے کہا
اپنے تیل میں سے ہمیں بھی دو۔ کیونکہ ہماری مشعلیں بجھی جاتی
۹ ہیں۔ عقلمندوں نے جواب میں کہا۔ شاید ہمارے تمہارے
دونوں کے لئے کافی نہ ہو۔ تو بہتر یہ ہے کہ بیچنے والوں کے
۱۰ پاس جاؤ اور اپنے واسطے خرید لو۔ جب وہ خریدنے گئیں تو
دُلہا آپہنچا اور وہ جو تیار تھیں اُس کے ساتھ شادی میں چلی
۱۱ گئیں اور دروازہ بند ہو گیا۔ پھر وہ دُوسری کنواریاں بھی
آئیں اور کہنے لگیں اَے خُداوند۔ اَے خُداوند۔ ہمارے لئے
۱۲ دروازہ کھول دے۔ پر اُس نے جواب میں کہا۔ مَیں تم سے
۱۳ سچ کہتا ہُوں کہ مَیں تم کو نہیں جانتا۔ اِس لئے جاگتے رہو۔
کیونکہ تم نہ اُس دِن کو جانتے ہو نہ اُس گھڑی کو۔

قنطاروں کی تمثیل

۱۴ کیونکہ یہ ایسا ہے جیسے کسی آدمی نے
ایک اَور مُلک کو جاتے وقت غلاموں کو بُلا کر اپنا مال اُن کے
۱۵ سپرد کیا۔ ایک کو پانچ قنطار دیئے دُوسرے کو دو تیسرے
کو ایک۔ ہر ایک کو اُس کی لیاقت کے مُوافق دیا۔ اور سفر کو
۱۶ روانہ ہُوا۔ جس کو پانچ قنطار ملے تھے وہ فوراً گیا اور اُن
۱۷ سے لین دین کر کے پانچ اَور کمائے۔ اِسی طرح جسے دو ملے
۱۸ تھے اُس نے بھی دو اَور کمائے۔ لیکن جسے ایک ملا تھا۔ اُس
۱۹ نے جا کر زمین کھودی اور اپنے مالک کا قنطار چھپا دیا۔ بڑی
مدّت کے بعد اُن غلاموں کا مالک آیا اور اُن سے حساب لینے
۲۰ لگا۔ جسے پانچ قنطار ملے تھے وہ پانچ قنطار اَور لے کر حاضر
ہُوا۔ اور کہا۔ اَے خُداوند۔ تُو نے پانچ قنطار مجھے سپرد کئے
۲۱ تھے۔ دیکھ۔ مَیں نے پانچ اَور کمائے۔ اُس کے مالک نے
اُس سے کہا۔ اَے نیک اور دیانتدار غلام۔ شاباش۔ تُو تھوڑے
میں دیانتدار نکلا۔ مَیں تجھے کثرت کا مختار بناؤں گا۔ اپنے مالک
۲۲ کی خُوشی میں شامل ہو۔ اور جسے دو قنطار ملے تھے اُس نے بھی
حاضر ہو کر کہا۔ اَے خُداوند۔ تُو نے دو قنطار مجھے سپرد کئے
۲۳ تھے۔ دیکھ۔ مَیں نے دو قنطار اَور کمائے۔ اُس کے مالک
نے اُس سے کہا۔ اَے نیک اور دیانتدار خادِم۔ شاباش۔
تُو تھوڑے میں دیانتدار نکلا۔ میں تجھے کثرت کا مختار بناؤں گا۔
۲۴ اپنے مالک کی خُوشی میں شامل ہو۔ تب وہ بھی جسے ایک قنطار
ملا تھا حاضر ہُوا اور کہنے لگا۔ اَے آقا۔ میں تجھے جانتا ہُوں کہ
تُو سخت آدمی ہے۔ جو جہاں نہیں بویا وہاں سے کاٹتا اور
۲۵ جہاں نہیں بکھیرا وہاں سے جمع کرتا ہے۔ پس مَیں نے ڈرتے
ہُوئے جا کر تیرا قنطار زمین میں چھپایا۔ دیکھ جو تیرا ہے وہ
۲۶ موجود ہے۔ اُس کے مالک نے جواب میں اُس سے کہا۔ اَے
شریر اور سُست غلام تُو جانتا تھا کہ مَیں نے جہاں نہیں بویا وہاں

۲۷ سے کاٹتا۔ اور جہاں نہیں بکھیرا وہاں سے جمع کرتا ہوں ۞ پس
چاہیئے تھا کہ تُو میرا روپیہ ساہوکاروں کو دیتا۔ تو مَیں آکر جو میرا
۲۸ ہے سُود سمیت لے لیتا ۞ پس اِس سے یہ قنطار لے لو اور جس
۲۹ کے پاس دس قنطار ہیں اُسے دے دو ۞ کیونکہ جس کسی کے پاس
ہے اُسے دیا جائے گا۔ اور اُس کے پاس افراط ہو گی۔ مگر جس کے
پاس نہیں ہے اُس سے وہ بھی لے لیا جائے گا جو اُسکے پاس
۳۰ ہے ۞ اور اِس نکمّے غلام کو باہر کے اندھیرے میں ڈال دو وہاں
رونا اور دانتوں کا بجنا ہو گا ۞

۳۱ **روزِ قیامت** جب ابنِ اِنسان اپنے جلال میں آئے گا۔ اور
تمام فرشتے اُس کے ہمراہ ہونگے تب وہ اپنے تختِ جلالی پر بیٹھے گا ۞
۳۲ اور تمام قومیں اُس کے حضُور جمع کی جائیں گی اور وہ ایک کو دُوسرے
سے جُدا کرے گا۔ جس طرح چرواہا بھیڑوں کو بکریوں سے جُدا
۳۳ کرتا ہے ۞ اور بھیڑوں کو اپنے دائیں اور بکریوں کو اپنے بائیں
کھڑا کرے گا ۞

۳۴ تب بادشاہ اُن سے جو اُس کے دائیں ہوں گے کہے گا۔
آؤ میرے باپ کے مُبارک لوگو۔ جو بادشاہی بنائے عالم
۳۵ سے تمہارے لئے تیار کی گئی ہے اُسے میراث میں لو ۞ کیونکہ
مَیں بُھوکا تھا اور تم نے مجھے کھانے کو دیا۔ مَیں پیاسا تھا اور
تم نے مجھے پینے کو دیا۔ مَیں پردیسی تھا اور تم نے میری
۳۶ خاطرداری کی ۞ ننگا تھا اور تم نے مجھے پہنایا۔ بیمار تھا اور تم
نے میری عیادت کی۔ قید میں تھا اور تم میرے پاس آئے ۞
۳۷ تب راستباز اُس کے جواب میں کہیں گے۔ اَے خُداوند
کب ہم نے تجھے بُھوکا دیکھا اور کھانے کو دیا۔ اور پیاسا
۳۸ دیکھا اور پینے کو دیا؟ ۞ اور کب ہم نے تجھے پردیسی دیکھا اور
۳۹ خاطرداری کی؟ یا ننگا دیکھا اور پہنایا؟ ۞ یا کب ہم تجھے بیمار
۴۰ یا قید میں دیکھ کر تیرے پاس آئے؟ ۞ بادشاہ جواب میں اُن

باب ۲۵: ۳۵ - اش ۵۸: ۷ - حز ۱۸: ۷، ۱۶+
باب ۲۵: ۳۶ - سیر ۷: ۳۹+

سے کہے گا۔ مَیں تم سے سچ کہتا ہُوں۔ چُونکہ تم نے میرے اِن
سَب سے چھوٹے بھائیوں میں سے کسی ایک کے ساتھ
ایسا کیا تو میرے ہی ساتھ کیا ۞
۴۱ تب وہ اُن سے بھی جو اُس کے بائیں ہوں گے کہے گا
اَے ملعُونو۔ میرے سامنے سے اُس دائمی آگ میں چلے جاؤ۔
جو شیطان اور اُس کے فرشتوں کے لئے تیار کی گئی ہے ۞
۴۲ کیونکہ مَیں بُھوکا تھا اور تم نے مجھے کھانے کو نہ دیا۔ پیاسا تھا
۴۳ اور تم نے مجھے پینے کو نہ دیا ۞ پردیسی تھا اور تم نے میری
خاطرداری نہ کی۔ ننگا تھا اور تم نے مجھے نہ پہنایا۔ بیمار اور قید
۴۴ میں تھا اور تم نے میری خبر نہ لی ۞ تب وہ بھی جواب میں کہیں گے
اَے خُداوند کب ہم نے تجھے بُھوکا یا پیاسا یا پردیسی یا ننگا یا
۴۵ یا بیمار یا قیدی دیکھا اور تیری خدمت نہ کی؟ ۞ تب وہ اُن
کے جواب میں کہے گا۔ مَیں تم سے سچ کہتا ہُوں کہ چُونکہ تم نے اِن
چھوٹوں میں سے کسی ایک کے ساتھ نہ کیا تو میرے ساتھ بھی
۴۶ نہ کیا ۞ اور یہ ہمیشہ کے عذاب میں جائیں گے مگر راستباز
ہمیشہ کی زندگی میں +

## باب ۲۶

۱ **مشورۂ قتل** اور یُوں ہُؤا کہ جب یسُوعؔ یہ سب باتیں کر
۲ چُکا تو اُس نے اپنے شاگردوں سے کہا ۞ تم جانتے ہو کہ دو
دن کے بعد فسح ہو گا۔ اور ابنِ اِنسان حوالہ کیا جائے گا تاکہ
۳ اُسے صلیب دیا جائے ۞ تب سردار کاہن اور قوم کے بزرگ
۴ قیافا نامی سردار کاہن کے ایوان میں جمع ہُوئے ۞ اور مشورہ
۵ کِیا کہ یسُوعؔ کو فریب سے پکڑ کر قتل کریں ۞ مگر کہتے تھے
کہ عید میں نہیں ایسا نہ ہو کہ لوگوں میں فساد برپا ہو ۞

۶ **بیت عنیا کا مسح** اور جب یسُوعؔ بیت عنیاؔ میں شمعُونؔ
۷ کوڑھی کے گھر میں تھا ۞ تو ایک عورت سنگِ مرمر کے عطردان

باب ۲۵: ۴۶ - دا ۱۲: ۲+

میں قیمتی عطر لے کر اُس کے پاس آئی۔ اَور جَب وہ کھانا کھانے
۸ بیٹھا تو اُس کے سر پر ڈالا۝ اَور شاگرد یہ دیکھ کر خفا ہُوئے اَور
۹ کہنے لگے۔ کِس لِئے یہ برباد کیا گیا۝ کیونکہ یہ بڑے دام پر بِکتا
۱۰ اَور غریبوں کو دِیا جاتا۝ یِسُوعؔ نے یہ جانتے ہُوئے اُن سے
کہا کہ اِس عَورت کو کیوں دق کرتے ہو؟ اِس نے تو میرے
۱۱ ساتھ نیک کام کِیا ہَے ۝ کیُونکہ غریب تو ہَمیشہ تمہارے
۱۲ پاس ہَیں۔ لیکن مَیں تمہارے پاس ہمیشہ نہیں ہُوں ۝ کیُونکہ
اِس نے میرے بدن پر یہ عطر ڈالنے سے یہ میرے دفن کے لِئے
۱۳ کِیا۝ مَیں تم سے سچ کہتا ہُوں کہ تمام دُنیا میں جہاں کہیں اِس
اِنجیل کی مُنادی ہوگی۔ یہ بھی جو اِس نے کِیا۔ اِس کی یادگاری
کے لِئے کہا جائے گا۝

۱۴ **یہُودؔہ کی خیانت** تَب اُن بارہ میں سے ایک جِس کا نام
۱۵ یہُودہ اِسکریوطی تھا۔ سردار کاہنوں کے پاس گیا۝ اَور کہا کہ
اگر مَیں اُسے تمہارے حوالے کرا دُوں تو مجھے کیا دوگے؟ اَور
۱۶ اُنہوں نے اُس کو تیس مِثقال تول کر دے دئیے اَور وہ اُس
وقت سے اُس کے پکڑوانے کا مَوقع ڈھونڈنے لگا۝

۱۷ **آخری کھانا** اَور عید فطیر کے پہلے دن شاگردوں نے
یِسُوعؔ کے پاس آکر کہا تو کہاں چاہتا ہے۔ کہ ہم تیرے لِئے
۱۸ فصح کھانے کی تیاری کریں۝ اُس نے کہا شہر میں فُلاں شخص
کے پاس جاکر اُس سے کہو کہ اُستاد فرماتا ہَے۔ میرا وقت
نزدیک ہَے۔ مَیں اپنے شاگردوں کے ساتھ تیرے ہاں
۱۹ فصح کرُوں گا۝ اَور جیسا یِسُوعؔ نے شاگردوں کو حُکم دیا تھا
اُنہوں نے وَیسا ہی کِیا۔ اَور فصح تیار کِیا۝

۲۰ جَب شام ہُوئی تو وہ بارہ شاگردوں کے ساتھ کھانا
۲۱ کھانے بَیٹھا۝ اَور جب وہ کھا رَہے تھے تو اُس نے کہا مَیں
تم سے سچ کہتا ہُوں کہ تُم میں سے ایک مجھے پکڑوائے گا ۝
۲۲ اَور وہ بہت دلگیر ہُوئے اَور ہر ایک اُس سے کہنے لگا۔ اَے
خُداوند کیا مَیں ہُوں؟ ۝ اُس نے جواب میں کہا جو میرے ساتھ ۲۳
طباق میں ہاتھ ڈالتا ہَے وہی مجھے پکڑوائے گا۝ اِبنِ اِنسان تو ۲۴
جَیسا اُس کے حق میں لِکھا ہَے جاتا ہَے۔ لیکن اُس آدمی پر افسوس
جِس کے وسیلے سے اِبنِ اِنسان پکڑوایا جاتا ہَے۔ اگر وہ
آدمی پَیدا نہ ہوتا تو اُس کے لِئے اچھّا ہوتا۝ تَب اُسکے پکڑوانے ۲۵
والا یہوداہ بول اُٹھا اَور کہا۔ اَے ربّی کیا مَیں ہُوں؟ اُس نے
اُس سے کہا۔ تُو نے خُود ہی کہہ دیا۝

جَب وہ کھانا کھا رَہے تھے تو یِسُوعؔ نے روٹی لی اَور ۲۶
برکت دی اَور توڑی اَور شاگردوں کو دے کر کہا۔ لو۔ کھاؤ۔
یہ میرا بدن ہَے ۝ پھر پیالہ لے کر شکر کِیا اَور اُنہیں دے کر کہا ۲۷
تم سَب اِس میں سے پِیئو۝ کیونکہ نئے عہد کا یہ میرا خُون ہَے ۲۸
جو بہتیروں کی خاطر گُناہوں کی مُعافی کے لِئے بہایا جاتا ہَے۝
اَور مَیں تم سے کہتا ہُوں۔ کہ تاک کے اِس شِیرہ کو پھر نہ پِیئُونگا۔ ۲۹
اُس دن تک کہ تمہارے ساتھ اپنے باپ کی بادشاہی میں
نیا نہ پیئُوں ۝

اَور وہ گیت گا کر کوہِ زَیتُون کو گئے ۝ ۳۰

**پطرؔس کے اِنکار کی نبوّت** تَب یِسُوعؔ نے اُن سے کہا تم ۳۱
سَب اِسی رات میرے سَبب سے ٹھوکر کھاؤ گے۔ کیُونکہ

باب ۲۶: ۲۶۔ "یہ میرا بدن ہے" خداوند یسُوع مسیح نہیں کہتا کہ یہ میرے
بدن کا نشان ہَے۔ اَور نہ یہ کہ اس روٹی میں میرا بدن ہَے۔ مگر کہتا ہے کہ یہ
میرا بدن ہَے۔ تو پھر روٹی کا جوہر نہیں بلکہ خداوند مسیح کا حقیقی بدن روٹی کی
صُورت میں ہے۔ یہ اُسی نے کہا جس نے کلام سے آسمان اَور زمین کو پیدا کیا +
باب ۲۶ : ۲۷۔ "سب اس میں سے پیو" یِسُوعؔ نے یہ صرف بارہ رسولوں ہی
سے جو وہاں حاضر تھے۔ کہا۔ جنہیں حکم اور اختیار بھی دیا کہ وہ اسکی یادگاری
کے واسطے یہ کیا کریں۔ خُداوند مسیح نے نہیں فرمایا کہ سب ایماندار وہ اقدس
پیالہ پئیں۔ جب اُس نے لوگوں سے اس بڑے بھید کا کلام کیا۔ تو فقط روٹی
کا ذکر کیا اَور پیالہ کا نہیں + (یوحنا ۶ : ۵۳)۔ لیکن جو اس اقدس روٹی کو
کھاتا ہَے۔ اقدس خُون کا شریک بھی ہَے۔ کیونکہ مسیح کے جی اٹھنے کے بعد
اُس کا خُون بدن سے جُدا نہیں ہوسکتا +
باب ۲۶ : ۳۱۔ زک ۱۳ : ۷ +

لکھا ہے کہ مَیں چرواہے کو ماروں گا اور گلّے کی بھیڑیں پراگندہ
۳۲ ہو جائیں گی"۔ لیکن مَیں اپنے جی اُٹھنے کے بعد تم سے پہلے
۳۳ گلیل کو جاؤں گا۔ اِس پر پطرس نے جواب میں اُس سے کہا
اگرچہ سب تیرے سبب سے ٹھوکر کھائیں۔ مگر مَیں کبھی ٹھوکر نہ
۳۴ کھاؤں گا۔ یسُوع نے اُس سے کہا مَیں تجھ سے سچ کہتا
ہُوں کہ اِسی رات مُرغ کے بانگ دینے سے پہلے تُو تین بار
۳۵ میرا اِنکار کرے گا۔ پطرس نے اُس سے کہا اگر تیرے ساتھ
مجھے مرنا بھی پڑے تو بھی تیرا اِنکار ہرگز نہ کرُوں گا۔ اور سب
شاگردوں نے بھی اِسی طرح کہا۔

۳۶ **زیتون کے باغ میں جانکنی** تب یسُوع اُن کے ساتھ گتسمنی
نام ایک مقام میں آیا اور شاگردوں سے کہا یہیں بیٹھے رہنا
۳۷ جب تک کہ مَیں وہاں جا کر دُعا کرُوں۔ اور پطرس اور
زبدی کے دونوں بیٹوں کو ساتھ لے کر غمگین اور سخت بیقرار
۳۸ ہونے لگا۔ تب اُس نے اُن سے کہا۔ میری جان بحدِ موت
۳۹ غمگین ہے۔ تم یہاں ٹھہرو اور میرے ساتھ جاگتے رہو۔ اور تھوڑا
آگے بڑھ کر مُنہ کے بَل گرا اور دُعا کی اور کہا۔ اَے میرے باپ
اگر ہو سکے تو یہ پیالہ مجھ سے ٹل جائے۔ تاہم نہ جیسا مَیں چاہتا
۴۰ ہُوں بلکہ جیسا تُو چاہتا ہے۔ تب شاگردوں کے پاس آیا اور
اُنہیں سوتے پایا۔ اور پطرس سے کہا کیا تم میرے ساتھ ایک
۴۱ گھڑی بھی نہ جاگ سکے؟ جاگو اور دُعا کرو تاکہ آزمائش میں نہ
۴۲ پڑو۔ رُوح تو تیار ہے مگر جسم کمزور ہے۔ پھر اُس نے دوبارہ
جا کر دُعا کی اور کہا۔ اَے میرے باپ اگر میرے پئے بغیر یہ
۴۳ مجھ سے نہیں ٹل سکتا۔ تو تیری مرضی پوری ہو۔ اور پھر آ کر اُنہیں
۴۴ سوتے پایا۔ کیونکہ اُن کی آنکھیں نیند سے بھری تھیں۔ اور
اُنہیں چھوڑ کر پھر گیا۔ اور پھر وہی بات کہہ کر تیسری بار دُعا کی۔
۴۵ تب شاگردوں کے پاس آ کر اُن سے کہا۔ اب سوتے رہو اور
آرام کرو۔ دیکھو وہ گھڑی آ پہنچی ہے کہ ابنِ انسان گنہگاروں کے
حوالہ کیا جائے گا۔ ۴۶ اُٹھو۔ چلیں۔ دیکھو میرے پکڑوانے والا
نزدیک ہی ہے۔

۴۷ **یسُوع کی گرفتاری** وہ یہ کہہ ہی رہا تھا۔ کہ دیکھو یہوداہ جو
اُن بارہ میں سے ایک تھا آیا اور اُس کے ہمراہ ایک بڑا ہجوم تلواریں
اور لاٹھیاں لئے سردار کاہنوں اور قوم کے بزرگوں کی طرف
سے تھا۔ ۴۸ اُس کے پکڑوانے والے نے اُنہیں یہ کہہ کر نشان
دیا تھا کہ جسے مَیں چُوموں۔ وُہی ہے اُسے پکڑ لینا۔ ۴۹ اور وہیں یسُوع
کے پاس آ کر اُس نے کہا۔ اَے ربّی سلام اور اُس کو مکرّر چُوما۔
۵۰ یسُوع نے اُس سے کہا اَے میاں تُو کہاں تک پہنچا! اِس پر
اُنہوں نے پاس آ کر یسُوع پر ہاتھ ڈالے اور اُسے پکڑ لیا۔
۵۱ اور دیکھو۔ یسُوع کے ساتھیوں میں سے ایک نے ہاتھ بڑھا
کر اپنی تلوار کھینچی اور سردار کاہن کے غُلام پر چلا کر اُس کا
کان اُڑا دیا۔ ۵۲ تب یسُوع نے اُس سے کہا۔ اپنی تلوار کو اُس
کی جگہ میں رکھ کیونکہ وہ سب جو تلوار کھینچتے ہیں۔ تلوار ہی سے
ہلاک ہوں گے۔ ۵۳ کیا تیرا یہ خیال ہے۔ کہ مَیں اپنے باپ
کی مِنّت نہیں کر سکتا؟ اور وہ فرشتوں کی بارہ فوجوں سے
زیادہ اِسی دَم مجھے دے گا۔ ۵۴ مگر نوشتے کہ یُونہی ہونا ضرور ہے
کیسے پُورے ہوں گے؟

۵۵ اُسی گھڑی یسُوع نے ہجوم سے کہا۔ کہ تم تلواریں اور
لاٹھیاں لے کر مجھے ڈاکو کی طرح پکڑنے نکلے ہو۔ مَیں ہر روز ہیکل
میں بیٹھ کر تعلیم دیتا تھا۔ اور تم نے مجھے نہ پکڑا۔ ۵۶ لیکن یہ سب
اِس لئے ہُوا۔ تاکہ نبیوں کے نوشتے پُورے ہوں۔ اِس پر سب
شاگرد اُسے چھوڑ کر بھاگ گئے۔

۵۷ **عدالتِ عالیہ کے سامنے** پر یسُوع کے پکڑنے والے اُسے
قیافا کاہنِ اعظم کے پاس لے گئے۔ جہاں فقیہہ اور بزرگ
جمع تھے۔ ۵۸ اور پطرس دُور دُور اُس کے پیچھے پیچھے کاہنِ اعظم

باب ۲۶ : ۵۲ - پید ۹ : ۶ + باب ۲۶ : ۵۴ - اش ۵۳ : ۱۰ +
باب ۲۶ : ۵۶ - مر ۱۴ : ۲۰ +

کے محل تک گیا۔ اور اندر جا کر خادموں کے ساتھ نتیجہ دیکھنے کو
۵۹ بیٹھ گیا۔ تب کاہن اعظم اور سب اہلِ عدالتِ عالیہ یسُوعؔ پر
۶۰ جھُوٹی گواہی ڈھونڈنے لگے۔ تاکہ اُسے قتل کرائیں۔ مگر نہ
پائی۔ حالانکہ بہت سے جھُوٹے گواہ حاضر ہُوئے۔ آخرکار دو
۶۱ آئے۔ اور بولے کہ اِس نے کہا ہے کہ مَیں خُدا کی ہیکل کو ڈھا
۶۲ سکتا اور تین دِن میں اُسے بنا سکتا ہُوں۔ تب کاہن اعظم
نے اُٹھ کر اُس سے کہا۔ کیا تُو کچھ جواب نہیں دیتا؟ یہ کیا
۶۳ ہے جس کی تیرے خلاف گواہی دیتے ہیں۔ مگر یسُوعؔ خاموش
رہا۔ تب کاہن اعظم نے اس سے کہا۔ مَیں تجھے زندہ خُدا کی
قسم دیتا ہُوں۔ کہ اگر تُو المسیح ہے خُدا کا بیٹا۔ تو ہم کو بتا دے؟۔
۶۴ یسُوعؔ نے اُس سے کہا تُو نے خُود ہی کہہ دیا ہے۔ بلکہ مَیں تم
سے کہتا ہُوں۔ کہ اب سے تم ابن اِنسان کو القادر کے دہنے
۶۵ بیٹھا اور آسمان کے بادلوں پر آتا دیکھو گے۔ اس پر کاہن
اعظم نے یہ کہہ کر اپنے کپڑے پھاڑے۔ کہ اِس نے کُفر بکا ہے
اب ہمیں گواہوں کی کیا ضرورت ہے؟۔ دیکھو۔ تم نے ابھی یہ
۶۶ کُفر سُنا ہے۔ اب تمہاری کیا رائے ہے؟ اُنہوں نے جواب
[۶۷] میں کہا۔ وہ قتل کے لائق ہے۔ تب اُنہوں نے اُس کے مُنہ
پر تھُوکا اور اُس کو گھُونسے مارے اور دُوسروں نے طمانچے
۶۸ مار کر۔ کہا کہ اے مسیح ہمیں نبوّت سے بتا کہ کس نے تجھے
مارا؟۔

۶۹ **پطرسؔ کا اِنکار** جب پطرسؔ باہر صحن میں بیٹھا تھا تو ایک
لونڈی نے اُس کے پاس آ کر کہا۔ تُو بھی یسُوعؔ جلیلی کے ساتھ
۷۰ تھا۔ مگر اُس نے سب کے سامنے اِنکار کر کے کہا مَیں نہیں
۷۱ جانتا کہ تُو کیا کہتی ہے۔ اور جب وہ دروازے کی طرف
باہر جانے لگا تو دُوسری نے اُسے دیکھ کر اُن سے جو وہاں
۷۲ تھے۔ کہا کہ یہ بھی یسُوعؔ ناصری کے ساتھ تھا۔ تب اُس
نے قسم کھا کر پھر اِنکار کیا۔ کہ مَیں اِس آدمی کو نہیں جانتا۔
۷۳ تھوڑی دیر بعد اُنہوں نے جو وہاں کھڑے تھے پاس آ کر
پطرسؔ سے کہا بے شک تُو بھی اُن میں سے ہے۔ کیونکہ تیری
۷۴ بولی ہی ظاہر کرتی ہے۔ اِس پر وہ لعنت کرکے قسم کھانے
لگا کہ مَیں اِس آدمی کو نہیں جانتا۔ اور فی الفور مُرغ نے بانگ
۷۵ دی۔ تب پطرسؔ کو یسُوعؔ کی وہ بات یاد آئی۔ جو اُس نے کہی
تھی۔ کہ مُرغ کے بانگ دینے سے پہلے تُو تین بار میرا اِنکار
کرے گا۔ اور وہ باہر جا کر زار زار رویا+

## باب ۲۷

۱ **اَنجامِ یہُوداؔہ** جب صُبح ہُوئی تو سب سردار کاہنوں اور
قوم کے بزرگوں نے یسُوعؔ کے خلاف مشورہ کیا کہ اُسے
۲ قتل کریں۔ اور اُسے باندھ کر لے گئے اور پیلاطسؔ حاکم
کے حوالے کیا۔

۳ تب اُس کے پکڑوانے والے یہوداؔہ نے دیکھا کہ وہ
مجرم ٹھہرایا گیا تو پچھتایا اور وہ تیس مثقال سردار کاہنوں اور
۴ بزرگوں کے پاس واپس لایا۔ اور کہا مَیں نے گُناہ کیا کہ بے قصُور
۵ کو قتل کے لئے پکڑوایا۔ وہ بولے ہمیں کیا۔ تُو جان۔ تب
وہ مثقال ہیکل میں پھینک کر چلا گیا۔ اور جا کر اپنے آپ کو
۶ پھانسی دی۔ مگر سردار کاہنوں نے وہ مثقال لے کر کہا اِن
کو خزانے میں ڈالنا روا نہیں۔ کیونکہ یہ خُون کی قیمت ہے۔
۷ تب اُنہوں نے مشورہ کر کے اُن سے کمہار کا کھیت پردیسیوں
۸ کے دفن کرنے کے لئے خریدا۔ اِس سبب سے آج تک
[۹] وہ کھیت خُون کا کھیت کہلاتا ہے۔ تب وہ پُورا ہُوا جو
اِرمیاؔ نبی کی معرفت کہا گیا تھا کہ

اُنہوں نے وہ تیس مثقال لئے۔
یعنی وہ لگان جو اُس پر لگایا گیا۔
جنہوں نے لگایا وہ بنی اسرائیل میں سے تھے۔

باب ۲۶: ۶۷- اش ۵۰: ۶+

باب ۲۷: ۹- زک ۱۱: ۱۲، ۱۳- ار ۳۲: ۶-۹+

۱۰ اَور اُن کو کمہار کے کھیت کے واسطے دیا۔
جَیسا خُداوند نے مجھے حکم دیا ۞

۱۱ [پیلاطُس کے سامنے] اَور یِسُوعؔ حاکم کے رُوبرُو کھڑا تھا اَور حاکم نے اُس سے پُوچھا۔ کیا تُو یہودیوں کا بادشاہ ہَے ؟ ۱۲ یِسُوعؔ نے اُس سے کہا کہ تُو خُود ہی کہتا ہَے ۞ اَور جب سردار کاہِن اَور بزرگ اُس پر اِلزام لگا رہے تھے۔ تو اُس نے کُچھ ۱۳ جواب نہ دیا ۞ تب پیلاطُس نے اُس سے کہا کیا تُو نہیں سُنتا ۱۴ کہ یہ تیرے خِلاف کِتنی گواہیاں دیتے ہَیں؟ ۞ پر اُس نے اُسے کِسی ایک بات کا بھی جواب نہ دیا۔ چُنانچہ حاکم نہایت مُتعجِّب ۱۵ ہُؤا ۞ حاکم کا دستُور تھا کہ عِید پر عوام کی خاطِر ایک قَیدی جِسے ۱۶ وہ چاہتے تھے چھوڑ دیتا تھا ۞ اُس وقت برؔاَبّا نامی ایک ۱۷ مشہُور قَیدی تھا ۞ پس جب وہ اِکٹھے تھے۔ پیلاطُس نے اُن سے کہا۔ کہ تم کِسے چاہتے ہو کہ مَیں تمہارے لِئے چھوڑ ۱۸ دُوں برؔاَبّا کو یا یِسُوعؔ کو جو مسِیح کہلاتا ہَے ۞ کیُونکہ اُسے معلوم ۱۹ تھا کہ اُنہوں نے حسد سے اِسے حوالے کِیا ہَے ۞ اَور جب وہ مسندِ عدالت پر بَیٹھا تھا تو اُس کی بیوی نے اُسے کہلا بھیجا کہ تُو اِس راست باز سے کُچھ کام نہ رکھ۔ کیُونکہ مَیں نے آج خواب میں اِس کے سبب سے بہت دُکھ اُٹھایا ہَے ۞

۲۰ لیکن سردار کاہِنوں اَور بزرگوں نے ہجُوم کو اُبھارا کہ برؔاَبّا کو ۲۱ مانگ لیں اَور یِسُوعؔ کو ہلاک کرائیں ۞ اَور حاکم نے اُن سے خطاب کر کے کہا۔ تم اِن دونوں میں سے کِس کو چاہتے ہو کہ مَیں تمہارے لِئے چھوڑ دُوں؟ اُنہوں نے کہا برؔاَبّا کو ۞ ۲۲ پیلاطُس نے اُن سے کہا پھر یِسُوعؔ کو جو مسِیح کہلاتا ہَے مَیں کیا ۲۳ کرُوں؟ سب نے کہا کہ اُسے صلیب دی جائے ۞ حاکم نے کہا۔ کیُوں۔ اِس نے کیا بدی کی ہَے؟ مگر وہ اَور بھی چِلّائے کہ اُسے صلیب دی جائے ۞

۲۴ جب پیلاطُس نے دیکھا کہ کُچھ بن نہیں پڑتا بلکہ ہنگامہ زیادہ ہوتا جاتا ہَے تو پانی لے کر عوام کے سامنے اپنے ہاتھ دھوئے اَور کہا مَیں اِس راستباز کے خُون سے پاک ہُوں۔ تم جانو ۞ ۲۵ سب لوگ بول اُٹھے اَور کہا۔ اُس کا خُون ہم پر اَور ہماری اولاد پر ۞ ۲۶ اِس پر اُس نے برؔاَبّا کو اُن کے لِئے چھوڑ دیا اَور یِسُوعؔ کو کوڑے لگوا کر حوالے کِیا تاکہ مصلُوب کِیا جائے ۞

۲۷ [کانٹوں کا تاج] تب حاکم کے سپاہیوں نے یِسُوعؔ کو قلعے میں لے جا کر تمام گروہ اُس کے گِرد جمع کِیا ۞ ۲۸ اَور اُس کے کپڑے اُتار کر اُسے قِرمزی چُغہ پہنایا ۞ ۲۹ اَور کانٹوں کا تاج بنا کر اُس کے سر پر رکھا اَور سرکنڈا اُس کے دہنے ہاتھ میں دیا۔ اَور اُس کے آگے گھٹنے ٹیک کر اُس پر ٹھٹّھا مار کر کہا۔ اَے یہودیوں کے بادشاہ سلام ۞ ۳۰ اَور اُس پر تھُوکا اَور وہی سرکنڈا لے کر اُس کے سر پر مارنے لگے ۞ ۳۱ اَور جب وہ اُس پر ٹھٹّھا کر چُکے تو چُغے کو اُتار کر پھر اُسی کے کپڑے اُسے پہنائے اَور مصلُوب کرنے کو لے چلے ۞

۳۲ [راہِ صلیب] جب وہ باہر آئے تو اُنہوں نے شمعُونؔ نامی ایک قیروانی آدمی کو پا کر اُسے بیگار میں پکڑا کہ اُس کی صلیب اُٹھائے ۞ ۳۳ اَور جب اُس مقام پر پہنچے جو گُلگُتا یعنی کھوپڑی کی جگہ کہلاتی ہَے ۞ ۳۴ تو اُنہوں نے پِت مِلی ہُوئی مَے اُسے پِینے کو دی۔ اَور اُس نے چکھ کر پِینا نہ چاہی ۞ ۳۵ اَور جب اُنہوں نے اُسے مصلُوب کِیا تو اُس کے کپڑوں کو قُرعہ ڈال کر بانٹ لیا۔ [تاکہ جو نبی کی معرفت کہا گیا تھا وہ پُورا ہو کہ اُنہوں نے میرے کپڑے آپس میں بانٹ لِئے اَور میرے کُرتے پر قُرعہ ڈالا] ۞

۳۶ [یِسُوعؔ مصلُوب] اَور وہ وہاں بَیٹھ کر اُس کی نگہبانی کرنے لگے ۞ ۳۷ اَور اُس کا اِلزام لِکھ کر اُس کے سر سے اُوپر لگا دیا۔ کہ یہ یِسُوعؔ ہَے یہودیوں کا بادشاہ ۞

۳۸ تب اُس کے ساتھ دو ڈاکُو بھی مصلُوب ہُوئے۔ ایک

باب ۲۷: ۲۷- مز ۲۱ (۲۲): ۱۷+ باب ۲۷: ۳۵- مز ۲۱ (۲۲): ۱۹+

۳۹ دائیں اَور ایک بائیں ○ اَور راہ چلنے والے جو پاس سے گُزرتے
۴۰ تھے وہ سر ہلا ہلا کر اُس کو ملامت کرتے ○ اَور کہتے تھے واہ تُو جو
ہَیکل کو ڈھاتا اَور تین دن میں بناتا ہے اپنے آپ کو بچا۔ اگر تُو
۴۱ خُدا کا بیٹا ہے۔ تو صلیب پر سے اُتر آ ○ اِسی طرح سردار کاہنوں
۴۲ نے بھی مع فقیہوں اَور بزرگوں کے ٹھٹّھا مار کر کہا ○ اِس نے
اَوروں کو بچایا۔ اپنے آپ کو نہیں بچا سکتا۔ اگر یہ اِسرائیل کا
بادشاہ ہے۔ تو اب صلیب پر سے اُتر آئے اَور ہم اِس پر ایمان
۴۳ لائیں گے ○ اِس کا توکّل خُدا پر ہے۔ اگر وہ اِس کو چاہتا
ہے تو وہ اب اِسے بچائے۔ کیُونکہ اس نے کہا تھا کہ مَیں خُدا
۴۴ کا بیٹا ہُوں ○ اَور اِسی طرح کی باتوں سے وہ ڈاکو بھی جو اُس
کے ساتھ مصلُوب ہُوئے اُسے ملامت کرتے تھے ○

۴۵ **وفاتِ مسیح** اب چھٹی گھڑی سے نویں گھڑی تک تمام مُلک
۴۶ میں اندھیرا چھا گیا ○ نویں گھڑی کے قریب یسُوع نے بڑی
آواز سے چلّا کر کہا ایلی ایلی لَما شَبقتانی یعنی اَے میرے خُدا!
۴۷ اَے میرے خُدا! تُو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا ○ جو وہاں کھڑے
تھے اُن میں سے بعض نے سُن کر کہا۔ کہ وہ الیاس کو پُکارتا ہے ○
۴۸ اَور فی الفور اُن میں سے ایک نے دَوڑ کر اِسفنج لیا اَور سرکہ
۴۹ سے بھرا اَور سرکنڈے پر رکھ کر اُسے پینے کو دیا ○ مگر دُوسروں نے
کہا۔ ٹھہر جا۔ دیکھیں کہ آیا الیاس اِسے بچانے آتا ہے ○
۵۰ اَور یسُوع نے پھر بڑی آواز سے چلّا کر جان دے دی ○
۵۱ اَور دیکھو ہَیکل کا پردہ اُوپر سے نیچے تک پھٹ کر دو ٹکڑے ہو گیا

باب ۲۷: ۳۳-۴۴ - حک ۲: ۱۳، ۱۸ تا ۲۰ - مز ۲۱ (۲۲): ۹ +
باب ۲۷: ۴۶ - مز ۲۱ (۲۲): ۲ +
باب ۲۷: ۴۶ "ایلی ایلی لَما شَبقتانی" یہ الفاظ خُداوند یسُوع مسیح کے دُکھوں کی شدّت ظاہر کرتے ہیں۔ اس کی الٰہی ذات اس کی انسانی ذات سے تو کبھی جُدا نہیں ہوسکتی تھی لیکن الٰہی ذات انسانی ذات کو کسی قسم کی تسلّی نہیں پہنچاتی تھی + اپنے دُکھوں کی شدّت ظاہر کرنے کے تھوڑے عرصہ بعد خُداوند یسُوع مسیح اپنا پورا بھروسا بھی ظاہر کرتا جب کہتا ہے "اَے باپ میں اپنی رُوح تیرے ہاتھوں میں سونپتا ہُوں" +
باب ۲۷: ۵۱ - ۲ اخ ۳: ۱۴ +

اَور زمین لرزی اَور چٹانیں تڑک گئیں ○ اَور قبریں کھُل گئیں۔ اَور بہت ۵۲
سے جسم ان مُقدّسوں کے جو سو گئے تھے جی اُٹھے ○ اَور اُس کے جی اُٹھنے ۵۳
کے بعد قبروں سے نکل کر مُقدّس شہر میں جا کر بہتیروں کو دکھائی دیئے ○
جب صُوبہ دار نے اَور اُنہوں نے جو اُس کے ساتھ یسُوع کی نگہبانی کرتے ۵۴
تھے زلزلہ اَور سارا ماجرا دیکھا تو نہایت ڈر گئے اَور کہنے لگے بیشک
یہ خُدا کا بیٹا تھا ○ اَور وہاں بہت سی عَورتیں بھی تھیں۔ جو دُور سے ۵۵
دیکھ رہی تھیں اَور جو گلیل سے یسُوع کی خدمت کرتی ہُوئی اُس
کے پیچھے پیچھے آئی تھیں ○ اُن میں مریم مجدلی تھی۔ یعقوب اَور ۵۶
یُوسف کی ماں مریم اَور زبدی کے بیٹوں کی ماں ○

**تکفین و تدفین** جب شام ہُوئی تو یُوسُف نامی رامتی ایک ۵۷
دَولت مند آدمی آیا جو خُود بھی یسُوع کا شاگرد تھا ○ اِس نے ۵۸
پیلاطس کے پاس جا کر یسُوع کی لاش مانگی۔ تب پیلاطس نے
لاش دے دینے کا حکم دیا ○ یُوسف نے لاش کو لے کر صاف ۵۹
کتانی چادر میں کفنایا ○ اَور اپنی نئی قبر میں رکھا جو اُس نے چٹان ۶۰
میں کھُدوائی ہُوئی تھی اَور ایک بڑا پتھّر قبر کے مُنہ پر لُڑھکا کر چلا
گیا ○ اَور مریم مجدلی اَور دُوسری مریم وہاں قبر کے سامنے بیٹھی تھیں ○ ۶۱

**قبر کی نگہبانی** دُوسرے روز جو تیاری کے بعد کا دن ہے ۶۲
سردار کاہنوں اَور فریسیوں نے پیلاطس کے پاس جمع ہو کر ○
کہا اَے خُداوند ہمیں یاد ہے کہ اُس دغاباز نے اپنے جیتے جی ۶۳
کہا تھا کہ مَیں تین دن کے بعد جی اُٹھوں گا ○ پس حُکم دے کہ ۶۴
تیسرے دِن تک قبر کی نگہبانی کی جائے ایسا نہ ہو کہ اُس کے
شاگرد آ کر اُسے چُرا لے جائیں۔ اَور لوگوں سے کہیں۔ کہ وہ
مُردوں میں سے جی اُٹھا ہے۔ تو یہ پچھلا فریب پہلے سے بھی
بدتر ہو گا ○ پیلاطس نے اُن سے کہا۔ تمہارے پاس پہرے ۶۵
والے ہیں۔ جاؤ جس طرح مناسب سمجھو اُس کی نگہبانی کرو ○
اُنہوں نے جا کر اُس پتھّر پر مُہر کر دی اَور پہرہ بٹھا کر قبر کی ۶۶
نگہبانی کی +

# باب ۲۸

۱ [قیامتِ مسیح] اور سبت کے بعد ہفتہ کے پہلے دِن پَو پَھٹتے ۲ مریم مجدلی اور دُوسری مریم قبر کو دیکھنے آئیں ۰ اور دیکھو ایک بڑا زلزلہ آیا۔ کیونکہ خُداوند کا ایک فرشتہ آسمان سے اُترا اور ۳ پاس آکر پتھر کو لڑھکا دیا اور اُس پر بیٹھ گیا ۰ اُس کی صُورت بجلی ۴ کی سی اور اُس کی پوشاک برف کی سی سفید تھی ۰ اور اس کے ۵ ڈر سے نگہبان کانپ اُٹھے اور مُردوں کی مانند ہو گئے ۰ پر فرشتے نے عورتوں سے خطاب کر کے کہا تم نہ ڈرو۔ کیونکہ مَیں جانتا ہُوں ۶ کہ تم یِسُوعؔ کو ڈھونڈتی ہو جو مصلُوب کیا گیا تھا ۰ وہ یہاں نہیں ہے کیونکہ اپنے کہنے کے مُطابق جی اُٹھا ہے۔ آؤ۔ اور یہ جگہ ۷ دیکھو جہاں وہ پڑا تھا ۰ اور جلد جا کر اُس کے شاگردوں سے کہو۔ کہ وہ مُردوں میں سے جی اُٹھا ہے۔ اور دیکھو وہ تم سے پہلے گلیلؔ کو جاتا ہے۔ وہاں تم اُس کو دیکھو گے۔ دیکھو مَیں نے ۸ تم سے کہہ دیا ہے ۰ اور وہ خوف اور بڑی خُوشی کے ساتھ قبر سے جلد روانہ ہُوئیں۔ اور اُس کے شاگردوں کو خبر دینے دَوڑ گئیں ۰

۹ اور دیکھو یِسُوعؔ اُنہیں مِلا اور کہا سلام اُنہوں نے پاس ۱۰ آکر اُس کے قدم پکڑے اور اُسے سجدہ کیا ۰ تب یِسُوعؔ نے اُن سے کہا ڈرو نہیں۔ جاؤ۔ میرے بھائیوں کو خبر دو کہ گلیلؔ کو جائیں وہاں مجھے دیکھیں گے ۰

۱۱ [نگہبانوں کا ارتشا] جب وہ راہ میں تھیں تو دیکھو پہرے والوں میں سے بعض نے شہر میں آکر جو کچھ ہُوا تھا سردار کاہنوں سے بیان ۱۲ کیا تب اُنہوں نے بزرگوں کے ساتھ اکٹھے ہو کر مشورہ کیا اور اُن ۱۳ سپاہیوں کو بہت سے مِثقال دیئے ۰ اور کہا تم یہ کہو کہ رات کو جب ہم سو رہے تھے اُس کے شاگرد آکر اُسے چُرا لے گئے ۰ ۱۴ اور اگر یہ حاکم کے کان تک پہنچے تو ہم اُسے سمجھا کر تمہیں خطرے ۱۵ سے بچا لیں گے ۰ چُنانچہ اُنہوں نے مِثقال لے کر جیسے سکھائے گئے تھے ویسا ہی کیا۔ اور یہ بات آج کے دِن تک یہودیوں میں مشہور ہے ۰

۱۶ [حکمِ رسالت] اور وہ گیارہ شاگرد گلیلؔ کے اُس پہاڑ پر گئے جو ۱۷ یِسُوعؔ نے اُن کے لئے مقرر کیا تھا ۰ اور اُسے دیکھ کر سجدہ کیا لیکن ۱۸ بعض نے شک کیا ۰ اور یِسُوعؔ نے پاس آکر اُن سے باتیں کیں اور کہا ۱۹ کہ آسمان میں اور زمین پر سارا اختیار مجھے دیا گیا ہے ۰ پس تم جا کر سب قوموں کو شاگرد بناؤ۔ اور باپ اور بیٹے اور رُوح القدس کے نام سے اُن کو بپتسمہ دو ۰ اور اُن کو یہ تعلیم دو کہ اُن سب باتوں ۲۰ پر عمل کریں جن کا مَیں نے تم کو حکم دیا ہے۔ اور دیکھو مَیں دُنیا کے آخر تک ہر روز تمہارے ساتھ ہُوں +

---

باب ۲۸: ۲۰ "مَیں... تمہارے ساتھ ہُوں"۔ دیکھو کہ خُداوند یِسُوعؔ مسیح اپنے رسولوں کو اور ان کے قائم مقاموں کو کیسا اختیار اور حکم دیتا ہے اس نے باپ سے آسمان اور زمین کا سارا اختیار پایا اور اسی اختیار کے ساتھ جیسا کہ وہ آپ بھیجا گیا رسولوں کو بھیجتا ہے۔ تاکہ اُس کی خدمت کے وسیلے نجات کا کام جو یِسُوعؔ مسیح سے ہُوا سب لوگوں تک پہنچے اور تاکہ مسیح کی بادشاہت زمین پر یعنی اس کی کلیسیا ایمان کی راہ سے بھٹک نہ جائے اُس نے فرمایا کہ مَیں تمہارے ساتھ رہوں گا۔ تین یا چار سو برس تک نہیں بلکہ ہر روز دُنیا کے آخر تک۔ کیونکہ مسیح کے رسول اپنے قائم مقاموں میں ہمیشہ زندہ ہیں۔ تو یہ کبھی نہ ہوگا کہ کلیسیا مسیح سے جُدا ہو جائے یا کہ مسیح کلیسیا کو چھوڑ دے +

# بمُطابِق
# مُقدّس مرقُس

## باب ۱

۱ **وعظِ یُوحنّا۔** یسُوعؔ مسیح اِبنِ خُدا کی انجیل کا شرُوع ۝
۲ جیسا اَشعیاؔ نبی کی کِتاب میں لِکھا ہے کہ
دیکھ مَیں اپنا پَیغامبر تیرے آگے بھیجتا ہُوں۔
جو تیرے آگے تیری راہ تیار کرے گا ۝
۳ پُکارنے والے کی آواز بیابان میں۔
خُداوند کی راہ کو تیّار کرو۔
اُس کی شاہراہ کو سیدھا بناؤ ۝
۴ یُوحنّا اِصطباغی بیابان میں آیا۔ اَور گُناہوں کی مُعافی کے لِئے
۵ تَوبہ کے بپتسمہ کی مُنادی کرتا تھا ۝ اَور یہُودیہ کا تمام مُلک
اَور سب یرُوشلیمی نِکل کر اُس کے پاس آئے۔ اَور اُنہوں نے
اپنے گُناہوں کا اِقرار کر کے دریائے اَردؔن میں اُس سے
۶ بپتسمہ لیا ۝ اَور یُوحنّا اُونٹ کے بالوں کی پوشاک پہنے اَور
چمڑے کا کمربند اپنی کمر میں باندھے تھا۔ اَور ٹِڈیاں اَور جنگلی
۷ شہد کھاتا تھا ۝ اَور وعظ کرتے ہُوئے کہتا تھا کہ وہ آتا ہے
جو مُجھ سے زور آور ہے۔ اَور مَیں اِس لائق نہیں کہ جُھک کر
۸ اُس کی جُوتیوں کا تسمہ کھولُوں ۝ مَیں نے تو تُمہیں پانی سے بپتسمہ
دِیا۔ لیکن وہ تُمہیں رُوحُ القُدس میں بپتسمہ دے گا ۝
۹ **اِصطباغِ مسیح۔** اَور اُن دِنوں میں اَیسا ہُوا کہ یسُوعؔ نے جلیلؔ
کے ناصرؔت سے آکر اردؔن میں یُوحنّا سے بپتسمہ پایا ۝ اَور جُونہی ۱۰
وہ پانی سے باہر آیا تو اُس نے آسمان کو پھٹتا اَور رُوح کو کبُوتر
کی مانند اَپنے اُوپر اُترتے دیکھا ۝ اَور آسمان سے آواز آئی کہ تُو ۱۱
میرا بیٹا ہے المحبُوب تُجھ سے مَیں خُوش ہُوں ۝
**آزمائشِ مسیح۔** اَور رُوح نے فی الفور اُسے بیابان میں بھیج ۱۲
دِیا ۝ اَور وہ بیابان میں چالیس دِن شَیطان سے آزمایا گیا۔ ۱۳
اَور جنگلی جانوروں کے ساتھ رہا اَور فرِشتے اُس کی خِدمت
کرتے تھے ۝
**علانیہ زِندگی کا آغاز۔** یُوحنّا کی گِرفتاری کے بعد یسُوعؔ جلیلؔ ۱۴
میں آیا۔ اَور خُدا کی بادشاہی کی خُوشخبری کی مُنادی کی ۝ اَور ۱۵
کہا کہ وقت پُورا ہُوا اَور خُدا کی بادشاہی نزدِیک آگئی ہے
تَوبہ کرو اَور اِنجیل پر اِیمان لاؤ ۝
اَور جلیلؔ کی جِھیل کے کِنارے کِنارے جاتے ہُوئے اُس ۱۶
نے شمعُونؔ اَور شمعُونؔ کے بھائی اندرؔیاس کو جِھیل میں جال
ڈالتے دیکھا۔ کیونکہ وہ ماہی گیر تھے ۝ اَور یسُوعؔ نے اُن سے ۱۷
کہا۔ میرے پیچھے ہو لو۔ تو مَیں تُمہیں آدم گیر بناؤں گا ۝ اَور ۱۸
وہ وَہیں اَپنے جالوں کو چھوڑ کر اُس کے پیچھے ہو لِئے ۝ اَور ۱۹
وہاں سے تھوڑی دُور آگے بڑھ کر اُس نے یعقُوبؔ بن زبدؔی
اَور اُس کے بھائی یُوحنّا کو بھی کشتی پر دیکھا جو جالوں کی مرمّت
کرتے تھے ۝ اُس نے فوراً اُنہیں بُلایا۔ اَور وہ اَپنے باپ ۲۰

باب ۱: ۲ - ملا ۳: ۱+
باب ۱: ۳ - اش ۴۰: ۳+

زبدی کو کشتی پر مزدُوروں کے ساتھ چھوڑ کر اُس کے پیچھے ہو لئے ۝

۲۱ **کفرنحوم کا عبادتخانہ۔** تب وہ کفرنحوم میں داخل ہُوئے اور وہ فوراً سبت کے دِن عبادتخانے میں جا کر تعلیم دینے ۲۲ لگا ۝ اور لوگ اُس کی تعلیم سے حیران ہُوئے۔ کیونکہ وہ اُن کو فقیہوں کی مانند نہیں بلکہ صاحبِ اختیار کی طرح تعلیم دیتا تھا ۝ ۲۳ اور اُن کے عبادتخانے میں ایک شخص تھا جس میں ناپاک رُوح ۲۴ تھی۔ جس نے چلّا کر ۝ کہا۔ اَے یسوعؔ ناصری۔ تجھے ہم سے ۲۵ کیا کام؟ کیا تُو ہمیں ہلاک کرنے آیا ہے ۝ مَیں تجھے جانتا ہُوں کہ تُو کَون ہے۔ قدُّوس خدا۔ یسوعؔ نے اُسے ڈانٹا اور کہا ۲۶ کہ چُپ رہ اور اِس میں سے نکل جا ۝ تب ناپاک رُوح اُسے ۲۷ مروڑ کر اور بڑی آواز سے چلّا کر اُس میں سے نکل گئی ۝ اور وہ سب حیران ہو کر آپس میں یہ کہتے ہُوئے بحث کرنے لگے کہ یہ کیا ہے؟ ایک نئی تعلیم بااختیار۔ وہ ناپاک رُوحوں کو ۲۸ بھی حکم دیتا ہے۔ اور وہ اُس کی مانتی ہیں ۝ فوراً اُسکی شہرت گلیل کے سارے علاقے میں پھیل گئی ۝

۲۹ **پطرس کے ہاں شفادہی** اور وہ فوراً عبادت خانے سے نکل کر یعقوبؔ اور یُوحنّا کے ساتھ شمعُونؔ اور اندریاس کے گھر ۳۰ آئے ۝ اور شمعُونؔ کی ساس تپ سے پڑی تھی۔ اور اُنہوں ۳۱ نے فوراً اُس کی خبر اُسے دی ۝ اُس نے پاس جا کر اور اُسکا ہاتھ پکڑ کر اُسے اُٹھایا اور اُس کی تپ اُسی دم اُتر گئی اور وہ اُن کی خدمت کرنے لگی ۝

۳۲ شام کو جب سُورج ڈُوب گیا۔ تو لوگ سب بیماروں ۳۳ اور آسیب زدوں کو اُس کے پاس لائے ۝ اور سارا شہر ۳۴ دروازے پر جمع ہو گیا ۝ اُس نے بہتیروں کو شفا بخشی جو طرح طرح کی بیماریوں میں مُبتلا تھے۔ اور بہت سی بدرُوحوں کو نکالا۔ اور بدرُوحوں کو بولنے نہ دیا۔ اِس لئے کہ وہ اُسے پہچانتی تھیں ۝

۳۵ **دَورۂ گلیل۔** اور علی الصباح پَو پھٹنے سے پہلے وہ اُٹھ کر نکلا اور ایک ویران جگہ میں گیا اور وہاں دُعا کی ۝ ۳۶ اور شمعُونؔ اور اُس کے ساتھی اُس کے پیچھے گئے ۝ ۳۷ جب اُنہوں نے اُسے پایا تو کہا کہ تجھے سب ڈھونڈ رہے ہیں ۝ ۳۸ اور اُس نے اُن سے کہا۔ آؤ ہم اَور کہیں آس پاس کے شہروں میں چلیں۔ تاکہ مَیں وہاں بھی مُنادی کرُوں کیونکہ مَیں اِسی لئے آیا ہُوں ۝ ۳۹ اور وہ تمام گلیل میں اُن کے عبادتخانوں میں جا جا کر مُنادی کرتا اور بدرُوحوں کو نکالتا رہا ۝

۴۰ **شفائے مبروص۔** اور ایک کوڑھی نے اُس کے پاس آ کر اُس کی منّت کی اور گھٹنے ٹیک کر اُس سے کہا کہ اگر تُو چاہے تو مُجھے پاک صاف کر سکتا ہے ۝ ۴۱ اُس نے ترس کھا کر اپنا ہاتھ بڑھایا اور اُسے چھُو کر اُس سے کہا۔ مَیں چاہتا ہُوں تُو پاک صاف ہو جا ۝ ۴۲ اور یہ بات کہتے ہی اُس کا کوڑھ جاتا رہا۔ اور وہ پاک صاف ہو گیا ۝ ۴۳ اور اُس نے اُسے تاکید کر کے فوراً رُخصت کیا ۝ ۴۴ اور اُس سے کہا۔ خبردار۔ کسی سے کچھ نہ کہنا۔ بلکہ جا اپنے آپ کو کاہن کو دکھا۔ اور اپنے پاک صاف ہونے کی بابت وہ چیزیں گُذران جو مُوسیٰ نے اِن کی گواہی کے لئے مقرّر کِیں ۝ ۴۵ لیکن وہ باہر جا کر اُس بات کو پھیلانے اور ایسا مشہور کرنے لگا کہ یسوعؔ پھر ظاہراً کسی شہر میں داخل نہ ہو سکا۔ لیکن باہر ویران جگہوں میں رہا اور لوگ ہر طرف سے اُس کے پاس آتے تھے +

## باب ۲

**شفائے مفلوج۔** ۱ اور کئی دِن بعد وہ کفرنحوم میں پھر آیا۔ اور سُنا گیا کہ وہ گھر میں ہے ۝ ۲ اور وہاں اِتنے لوگ جمع ہو گئے کہ دروازے کے پاس بھی جگہ نہ رہی۔ اور وہ اُن کو کلام سُنا رہا تھا ۝ ۳ اور لوگ ایک مفلوج کو چار آدمیوں سے اُٹھوا

باب ۱:۴۴-اح ۲:۱۴

۴ کر اُس کے پاس لائے ۰ اور جب وہ ہجُوم کے سبب سے اُسے اُسکے سامنے پیش نہ کر سکے۔ تو اُنہوں نے جہاں وہ تھا وہاں چھت کھول دی۔ اور اُسے کُشادہ کر کے وہ چارپائی ۵ جس پر مفلُوج لیٹا تھا لٹکا دی ۰ یسُوعؔ نے اُن کا ایمان دیکھ کر اُس مفلُوج سے کہا۔ بیٹا تیرے گُناہ مُعاف ہُوئے ۰ ۶ مگر وہاں بعض فقیہہ بیٹھے تھے وہ اپنے دلوں میں ۷ خیال کرنے لگے کہ ۰ یہ کیُوں ایسا کہتا ہے؟ کُفر بکتا ہے۔ گُناہ کون معاف کر سکتا ہے سِوائے ایک یعنی خُدا کے؟ ۰ ۸ اور فوراً یسُوعؔ نے رُوح سے جانتے ہُوئے کہ وہ اپنے دلوں میں ایسا خیال کرتے ہیں اُن سے کہا کہ تُم کیُوں اپنے ۹ دلوں میں ایسی باتیں سوچتے ہو؟ ۰ آسان کیا ہے مفلُوج سے کہنا کہ تیرے گُناہ مُعاف ہُوئے یا کہنا کہ کھڑا ہو اپنی ۱۰ چارپائی اُٹھا اور چلا جا؟ ۰ پس تاکہ تُم جانو کہ ابنِ انسان زمین پر گُناہوں کے مُعاف کرنے کا اختیار رکھتا ہے (اُس نے ۱۱ اُس مفلُوج سے کہا) ۰ مَیں تُجھ سے کہتا ہُوں اُٹھ اپنی چارپائی ۱۲ اُٹھا کر اپنے گھر چلا جا ۰ اور وہ اُٹھا۔ اور فوراً چارپائی اُٹھا کر اُن سب کے سامنے باہر چلا گیا۔ چُنانچہ سب حیران ہو گئے اور خُدا کی تعریف کر کے کہنے لگے کہ ہم نے ایسا کبھی نہیں دیکھا ۰

**لاوی کی دعوت رسالت۔**

۱۳ اور پھر وہ باہر جھیل کے کنارے گیا اور سارا ہجُوم اُس کے پاس آیا۔ اور وہ اُنہیں تعلیم دینے ۱۴ لگا ۰ اور جاتے ہُوئے حلفائی کے بیٹے لاوی کو محصُول کی چوکی پر بیٹھے دیکھا اور اُس سے کہا میرے پیچھے ہو لے اور ۱۵ وہ اُٹھ کر اُس کے پیچھے ہو لیا ۰ اور یُوں ہُوا کہ جب وہ اُس کے گھر میں کھانا کھانے بیٹھا تو بہُت سے محصُول اور گنہگار یسُوعؔ اور اُس کے شاگردوں کے ساتھ کھانے بیٹھے کیونکہ وہ

باب ۲: ۷- ای ۱۴: ۴-
باب ۲: ۱۴ "لاوی" اس سے صاف معلُوم ہوتا ہے کہ یہ مُقدّس متّی کا دُوسرا نام ہے۔ (مُلاحظہ ہو متّی ۹: ۹) +

بہُت تھے جو اُس کے پیچھے چلے آئے تھے ۰ ۱۶ اور جب فریسیوں اور فقیہوں نے اُسے محصُولوں اور گنہگاروں کے ساتھ کھاتا دیکھا۔ تو اُس کے شاگردوں سے کہا کہ تُمہارا اُستاد محصُولوں اور گنہگاروں کے ساتھ کِس لئے کھاتا پیتا ہے؟ ۰ ۱۷ یسُوعؔ نے سُن کر اُن سے کہا تندرُستوں کو طبیب درکار نہیں بلکہ مریضوں کو کیونکہ مَیں راستبازوں کو نہیں بلکہ گنہگاروں کو بُلانے آیا ہُوں ۰

۱۸ اور یُوحنّا کے شاگرد اور فریسی روزہ سے تھے۔ اُنہوں نے آکر اُس سے کہا۔ کہ اِس کا کیا سبب ہے کہ یُوحنّا کے شاگرد اور فریسیوں کے شاگرد تو روزہ رکھتے ہیں لیکن تیرے شاگرد روزہ نہیں رکھتے؟ ۰ ۱۹ یسُوعؔ نے اُن سے کہا کہ کیا براتی جب تک کہ دُلہا اُن کے ساتھ ہے روزہ رکھ سکتے ہیں؟ جب تک کہ وہ دُلہا کے ساتھ ہیں وہ روزہ نہیں رکھ سکتے ۰ ۲۰ لیکن وہ دن آئیں گے۔ جب دُلہا اُن سے جُدا کیا جائے گا۔ اُس وقت وہ روزہ رکھیں گے ۰

۲۱ کورے کپڑے کا پیوند پُرانی پوشاک پر کوئی نہیں لگاتا نہیں تو نیا پیوند اُس پُرانی میں سے کُچھ کھینچ لے گا۔ اور وہ زیادہ پھٹ جائے گی ۰ ۲۲ اور نئی مَے کو پُرانی مشکوں میں کوئی نہیں بھرتا نہیں تو مشکیں مَے سے پھٹ جائیں گی اور مَے اور مشکیں دونوں برباد ہو جائیں گی۔ پس نئی مَے نئی مشکوں میں بھرتے ہیں ۰

**ابنِ انسان سبت کا مالک۔**

۲۳ اور یُوں ہُوا کہ وہ سبت کے دن کھیتوں میں سے گُزر رہا تھا اور اُس کے شاگرد راہ میں چلتے ہُوئے بالیں توڑنے لگے ۰ ۲۴ تب فریسیوں نے اُس سے کہا۔ دیکھ سبت کے دن یہ کیوں ایسا کام کرتے ہیں جو روا نہیں ۰ ۲۵ اُس نے اُن سے کہا۔ کیا تُم نے کبھی نہیں پڑھا کہ داؤد نے کیا کیا جب اُس کو ضرورت ہُوئی۔ اور وہ اور اُس کے ساتھی بھُوکے تھے؟ ۰

باب ۲: ۲۵- ۱-سم ۲۱: ۶

۲۶ وہ کیونکر سردار کاہن اَبیاتار کے دِنوں میں خُدا کے گھر میں گیا اور نذر کی روٹیاں کھائیں جن کا کھانا کاہنوں کے سِوا اَور کسی کو روا نہیں۔ اور اپنے ساتھیوں کو بھی دیں؟

۲۷ اور اُس نے اُن سے کہا کہ سبت اِنسان کے لِئے بنایا گیا تھا نہ کہ اِنسان سبت کے لِئے۔ پس اِبنِ اِنسان سبت کا بھی مالک ہے ✦

## باب ۳

۱ اور وہ عبادتخانے میں پھر داخل ہُؤا۔ اور وہاں ایک ۲ آدمی تھا جس کا ہاتھ سُوکھا ہُؤا تھا۔ اور وہ اُس کی تاک میں رہے کہ اگر وہ اُسے سبت کے دِن شفا بخشے تو اُس پر الزام ۳ لگائیں۔ اور اُس نے اُس آدمی سے جس کا ہاتھ سُوکھا ہُؤا تھا کہا ۴ بیچ میں کھڑا ہو۔ اور اُس نے اُن سے کہا کہ سبت کے دِن نیکی کرنا روا ہے یا بدی کرنا۔ جان بچانا یا ہلاک کرنا؟ مگر وہ چُپ رہ ۵ گئے۔ اور اُس نے اُن پر غُصّے سے نظر دَوڑا کر اور اُن کی سنگدلی کے سبب غمگین ہو کر اُس آدمی سے کہا۔ اپنا ہاتھ بڑھا۔ اُس ۶ نے بڑھا دیا۔ اور اُس کا ہاتھ بحال ہو گیا۔ تب فریسی باہر جا کر فی الفور ہیرودیوں کے ساتھ اُس کے خلاف مشورہ کرنے لگے کہ کس طرح اُسے ہلاک کریں۔

**رسولوں کا تقرر۔**

۷ اور یسُوع اپنے شاگردوں کے ساتھ جھیل کی طرف چلا گیا اور گلیل سے ایک بڑا ہجوم پیچھے ہو لیا۔ اور ۸ یہودیہ۔ اور یرُوشلیم اور اِدُوم اور اَردن کے پار اور صُور اور صیدون کے گرد و نواح سے بھی بہت خلقت اُس کے بڑے ۹ کاموں کی خبر سُن کر اُس کے پاس آئی۔ تب اُس نے اپنے شاگردوں سے کہا ہجوم کے سبب سے ایک چھوٹی کشتی میرے لِئے تیار رہے ۱۰ تاکہ وہ مجھے دبا نہ ڈالیں۔ کیونکہ وہ بہت لوگوں کو شفا دیتا تھا۔ اِس لِئے کہ جتنے بیماریوں میں مُبتلا تھے۔ وہ اُس پر گرے پڑتے تھے کہ اُسے چھُو لیں۔ ۱۱ اور ناپاک رُوحیں جب اُسے دیکھتی تھیں اُس کے آگے گر پڑتی اور پُکار کر کہتی تھیں کہ تُو خُدا کا بیٹا ہے ۱۲ اور وہ اُنہیں بہت دھمکاتا تھا کہ مجھے مشہور نہ کرنا۔

۱۳ پھر وہ پہاڑ پر چڑھ گیا اور جن کو وہ آپ چاہتا تھا اُنہیں اپنے پاس بُلایا۔ تو وہ اُس کے پاس آ گئے۔ ۱۴ اور اُس نے بارہ کو مقرر کیا جو اُس کے ساتھ رہیں اور جن کو وہ مُنادی کے لِئے بھیجے۔ ۱۵ اور جو بیماروں کو اچھا کرنے اور بدرُوحوں کو نکالنے کا اختیار رکھیں۔ ۱۶ اور اُس نے یہ بارہ مقرر کِئے۔ شمعُون جس کا نام اُس نے پطرس رکھا۔ ۱۷ اور یعقُوب بن زبدی۔ اور یعقُوب کا بھائی یُوحنّا۔ جن کا نام اُس نے بُوانرجس یعنی پسرانِ تُندر رکھا۔ ۱۸ اور اندریاس اور فِلپُّس اور برتُلمائی اور متّی اور توما اور یعقُوب بن حلفئی اور تدّائی اور شمعُون قانوی ۱۹ اور یہُوداہ اِسکریوتی جس نے اُسے پکڑوا دیا۔

۲۰ اور وہ ایک گھر میں آئے اور اتنا ہجوم جمع ہو گیا کہ وہ روٹی بھی نہ کھا سکے۔ ۲۱ جب اُس کے متعلّقین نے یہ سُنا تو اُس پر قابو پانے نِکلے۔ کیونکہ کہتے تھے کہ وہ دیوانہ ہو گیا ہے۔

**فریسیوں کی کُفر گوئی۔**

۲۲ اور فقیہہ جو یرُوشلیم سے آئے تھے کہتے تھے کہ اُس میں بعل زبُول ہے۔ اور یہ کہ یہ بدرُوحوں کے سردار کی مدد سے بدرُوحوں کو نکالتا ہے۔ ۲۳ اور وہ اُن کو پاس بُلا کر اُن سے تمثیلوں میں کہنے لگا کہ شیطان کو شیطان کیونکر نکال سکتا ہے؟ ۲۴ اور اگر کسی بادشاہی میں پھُوٹ پڑے تو وہ بادشاہی قائم نہیں رہ سکتی۔ ۲۵ اور اگر کسی گھرانے میں پھُوٹ پڑے تو وہ گھرانا قائم نہیں رہ سکتا۔ ۲۶ اور اگر شیطان اپنا ہی مُخالف ہو اور اُس میں پھُوٹ پڑے تو وہ قائم نہیں رہ سکتا۔ بلکہ اُس کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ ۲۷ کوئی آدمی کسی زورآور کے گھر میں گھُس کر اُس کے اسباب کو لُوٹ نہیں سکتا جب تک کہ وہ پہلے اُس زورآور کو نہ باندھ لے۔ اور پھر اُس کے

باب ۲:۲۶ - ا ح ۲۴:۵ تا ۹+

گھر کو لُوٹ لے گا ○

۲۸ مَیں تُم سے سچ کہتا ہُوں کہ آدم زاد کو سب کچھ مُعاف کیا
۲۹ جائے گا۔ گُناہ بلکہ کُفر بھی جو وہ بکتے ہیں مُعاف کِئے جائینگے ○ لیکن
جو رُوحُ القُدس کے خِلاف کُفر بکے وہ کبھی مُعافی نہ پائیگا۔ بلکہ ابدی قصُور
۳۰ کا مُجرِم ہے ○ کیونکہ وہ کہتے تھے کہ اُس میں ناپاک رُوح ہے ○

**خُداوند یسُوع مسیح کے رِشتہ دار۔**

۳۱ تب اُس کی ماں اَور اُس کے
۳۲ بھائی آئے اَور باہر کھڑے ہو کر اُسے بُلوا بھیجا ○ اَور بھِیڑ اُس کے
آس پاس بَیٹھی تھی۔ اَور وہ کہنے لگے۔ دیکھ تیری ماں اَور تیرے
۳۳ بھائی اَور تیری بہنیں باہر تُجھے پُوچھتے ہیں ○ اُس نے اُن کے
۳۴ جواب میں کہا کہ۔ کَون ہے میری ماں اَور میرے بھائی؟ ○ اَور
اُن پر جو اُس کے گِرد بَیٹھے تھے نظر دَوڑا کر کہا۔ دیکھو میری
۳۵ ماں اَور میرے بھائی ○ کیونکہ جو کوئی خُدا کی مرضی پر چلے وُہی میرا
بھائی اَور بہن اَور ماں ہے ÷

## باب ۴

**بونے والے کی تمثیل۔**

۱ وہ پھِر جھِیل کے کِنارے تعلیم دینے
لگا۔ اَور اَیسا بڑا ہجُوم اُس کے پاس جمع ہو گیا۔ کہ وہ جھِیل میں
ایک کشتی پر چڑھ بَیٹھا اَور سارا ہجُوم خُشکی پر جھِیل کے کِنارے
۲ رہا ○ اَور وہ اُنہیں تمثیلوں میں بہُت سی باتیں سِکھانے
لگا۔ اَور اپنی تعلیم میں اُن سے کہا ○
۳ سُنو۔ دیکھو بونے والا بیج بونے نِکلا ○ اَور بوتے
۴ وقت یُوں ہُؤا کہ کُچھ راہ کے کِنارے گِرا اَور پرِندوں
۵ نے آکر اُسے چُگ لِیا ○ اَور کُچھ پتھریلی زمین پر گِرا اَور
۶ گہری مِٹی نہ مِلنے کے سبب سے جلد اُگا ○ اَور جب سُورج
نِکلا تو وہ جل گیا اَور جڑ نہ رکھنے کے سبب سے سُوکھ گیا ○
۷ اَور کُچھ خاردار جھاڑیوں میں گِرا اَور خاردار جھاڑیوں نے
۸ بڑھ کر اُسے دبا لیا۔ اَور وہ پھل نہ لایا ○ اَور کُچھ اچھّی زمین
میں گِرا۔ اَور پھل دِیا۔ یعنی وہ اُگا اَور بڑھا اَور تیس گُنا پھل
لایا اَور کوئی ساٹھ گُنا اَور کوئی سَو گُنا بھی ○ پھِر اُس ۹
نے کہا جِس کے سُننے کے کان ہوں وہ سُن لے ○
اَور جب وہ اکیلا رہ گیا۔ تو اُنہوں نے جو اُن بارہ سمیت ۱۰
اُس کے ساتھ تھے تمثیلوں کی بابت اُس سے پُوچھا ○ تو اُس نے ۱۱
اُن سے کہا کہ خُدا کی بادشاہی کا بھید تُمہیں دِیا گیا ہے۔ لیکن
جو باہر ہَیں اُن کے لئے سب باتیں تمثیلوں میں ہوتی ہَیں ○
۱۲ تاکہ دیکھتے ہُوئے دیکھیں پر نہ پہچانیں۔
اَور سُنتے ہُوئے سُنیں پر نہ سمجھیں۔
اَیسا نہ ہو کہ رجُوع لائیں۔
اَور مغفِرت حاصِل کریں ○
پھِر اُس نے اُن سے کہا۔ کیا تُم یہ تمثیل نہیں سمجھے۔ تو سب ۱۳
تمثیلوں کو کیونکر سمجھو گے؟ ○ بونے والا کلام بوتا ہے ○ جو راہ ۱۴، ۱۵
کے کِنارے ہَیں۔ جہاں کلام بویا جاتا ہے یہ وہ ہَیں کہ جب
اُنہوں نے سُنا تو شیطان فوراً آکر اُس کلام کو جو اُن میں بویا
گیا تھا۔ اُٹھا لے جاتا ہے ○ اَور اِسی طرح جو پتھریلی زمین میں ۱۶
بوئے گئے یہ وہ ہَیں جو کلام کو سُن کر جلد خُوشی سے قبُول کر لیتے
ہَیں ○ لیکن اپنے میں جڑ نہیں رکھتے۔ بلکہ چند روزہ ہیں۔ اَور ۱۷
جِس وقت کلام کے سبب سے مُصیبت یا ایذا برپا ہوتی ہے
تو فوراً ٹھوکر کھاتے ہَیں ○ اَور دُوسرے وہ جو خاردار جھاڑیوں ۱۸
میں بوئے جاتے ہیں۔ یہ وہ ہَیں جو کلام سُنتے تو ہَیں ○ مگر دُنیا ۱۹
کی فِکریں اَور دَولت کا فریب اَور اَور چیزوں کا لالچ حائل
ہو کر کلام کو دبا دیتا ہے اَور وہ بے پھل رہ جاتا ہے ○ اَور جو ۲۰
اچھّی زمین میں بوئے گئے یہ وہ ہیں جو کلام کو سُنتے ہیں اَور قبُول

---

باب ۴: ۱۲- اش ۶: ۹÷
"اَیسا نہ ہو کہ ... مغفرت حاصِل کریں" یہ سزا کے طور پر کہا گیا۔ کیونکہ اُنہوں نے خُود اپنے دِل سخت کِئے اَور اِس طرح اپنے آپ کو خُدا کی روشنی اَور فضل کے ناقابِل بنایا۔ متی ۱۳: ۱۵÷

کر کے پھل لاتے ہیں۔ کوئی تیس گُنا کوئی ساٹھ گُنا اور کوئی سَو گُنا ؂

۲۱ نُورِ مسیحیت۔ اور اُس نے اُن سے کہا۔ کیا چراغ اِس لِئے لایا جاتا ہے کہ پیمانے یا پلنگ کے نیچے رکھا جائے؟
۲۲ کیا اِس لِئے نہیں کہ چراغدان پر رکھا جائے؟ ؂ کیونکہ کوئی بات پوشیدہ نہیں جو ظاہر نہ کی جائے گی۔ اور نہ ہی
۲۳ پوشِیدہ کی گئی۔ مگر اِس لِئے کہ ظاہر ہو جائے ؂ جِس کے سُننے کے کان ہوں وہ سُن لے ؂

۲۴ پھر اُس نے اُن سے کہا۔ کہ غَور کرو جو سُنتے ہو۔ جس پیمانے سے تُم ناپتے ہو اُسی سے تُمہارے لِئے ناپا جائیگا
۲۵ اور تُمہیں زیادہ دِیا جائیگا ؂ جِس کے پاس ہے۔ اُسے دِیا جائے گا۔ اور جِس کے پاس نہیں ہے۔ اُس سے وہ بھی لے لِیا جائے گا جو اُس کے پاس ہے ؂

۲۶ تمثیلِ تخم۔ اور اُس نے کہا خُدا کی بادشاہی اَیسی ہے۔
۲۷ جَیسے کوئی آدمی زمین میں بیج ڈالے ؂ اور رات کو سوئے اور دِن کو اُٹھے۔ اور بیج اُگے اور بڑھے اور وہ جانے بھی
۲۸ نہ کہ یہ کَیسے ہوتا ہے ؂ زمین خُود بخُود پھل لاتی ہے۔ پہلے
۲۹ پتّی پھر بال میں پُورے دانے ؂ اور جب پھل پک جاتا ہے تو وہ فوراً درانتی لگاتا ہے۔ کیونکہ کاٹنے کا وقت آ پہنچا ؂

۳۰ رائی کے دانے کی تمثیل۔ پھر اُس نے کہا کہ ہم خُدا کی بادشاہی کو کِس سے تشبیہ دیں یا کِس تمثیل سے اُسے بیان کریں ؂
۳۱ وہ رائی کے دانے کی مانند ہے۔ کہ جب زمین میں بویا جاتا
۳۲ ہے تو زمین کے سب بیجوں سے چھوٹا ہوتا ہے ؂ لیکن جب بویا گیا تو اُگتا اور سب ترکاریوں سے بڑا ہو جاتا اور اَیسی بڑی ڈالیاں نِکالتا ہے کہ آسمان کے پرندے اُس کے سائے میں بسیرا کر سکتے ہیں ؂

۳۳ اور وہ اَیسی ہی بہت سی تمثیلوں میں اُن کی سمجھ کے مُوافِق اُن سے کلام کرتا تھا ؂ اور بے تمثیل اُن سے کچھ نہ
۳۴ کہتا تھا لیکن تنہائی میں اپنے شاگردوں کو سب باتوں کے معنی بتاتا تھا ؂

۳۵ تسکینِ طُوفان۔ اور اُسی دِن جب شام ہُوئی اُس نے اُن سے کہا۔ آؤ پار چلیں ؂ اور وہ ہجُوم کو رُخصت کر کے اُسے
۳۶ جِس طرح کہ وہ کشتی پر تھا لے چلے اور اُس کے ساتھ اور بھی کشتیاں تھیں ؂ اور بڑی آندھی چلی اور لہریں کشتی پر یہاں
۳۷ تک لگیں کہ کشتی پانی سے بھر چلی تھی ؂ اور وہ پچھلی طرف گدّی
۳۸ پر سو رہا تھا۔ تب اُنہوں نے اُسے جگا کر کہا۔ اَے اُستاد کیا تُجھے فِکر نہیں کہ ہم ہلاک ہونے کو ہیں ؂ اور اُس نے
۳۹ اُٹھ کر ہوا کو جِھڑکا اور جھیل سے کہا۔ خاموش۔ ساکت ہو۔ تو ہوا بند ہو گئی اور بڑا امن ہو گیا ؂ اور اُس نے اُن سے کہا
۴۰ کیوں ڈرتے ہو؟ اب تک اِیمان نہیں رکھتے؟ ؂ وہ نہایت
۴۱ ڈر گئے اور آپس میں کہنے لگے یہ کَون ہے؟ کہ ہوا اور جھیل بھی اِس کی اِطاعت کرتے ہیں +

## باب ۵

۱ اِندِفاعِ آسیب۔ اور وہ جھیل کے پار جِراسیوں کے عِلاقے میں پہنچے ؂

۲ اور جب وہ کشتی سے اُترا تو فوراً ایک آدمی جِس میں ناپاک رُوح تھی قبروں سے نِکل کر اُسے مِلا ؂ وہ قبروں
۳ میں رہا کرتا تھا اور کوئی اُسے زنجیروں سے بھی باندھ نہ سکتا تھا ؂ کیونکہ وہ بار بار بیڑیوں اور زنجیروں سے
۴ باندھا گیا تھا لیکن اُس نے زنجیروں کو توڑ دِیا تھا۔ اور بیڑیوں کے ٹکڑے ٹکڑے کر دِیئے تھے۔ اور کوئی اُسے قابُو میں نہ لا سکتا تھا ؂
۵ اور وہ ہمیشہ رات دِن قبروں اور پہاڑوں میں

۶ چلّاتا اور اپنے آپ کو پتھروں سے مجرُوح کرتا تھا۔ جب اُس
۷ نے یسُوع کو دُور سے دیکھا تو دَوڑا اور اُسے سجدہ کیا۔ اور بڑی
آواز سے چلّا کر کہا اَے یسُوع ابنِ خُدائے تعالیٰ تُجھے مُجھ سے
۸ کیا کام؟ مَیں تجھے خُدا کی قسم دیتا ہُوں مُجھے دُکھ نہ دے۔ کیونکہ
اُس نے اُس سے کہا تھا۔ کہ اَے ناپاک رُوح اِس آدمی سے
۹ نِکل آ۔ پھر اُس نے اُس سے پُوچھا تیرا کیا نام ہے؟ اُس نے
اُس سے کہا کہ میرا نام لشکر ہے۔ اِس لئے کہ ہم بُہت ہیں۔
۱۰ تب اُس نے اُس کی بہُت مِنّت کی کہ ہمیں اِس علاقے سے
باہر نہ بھیج۔

۱۱ اور وہاں پہاڑ کی طرف سُؤروں کا ایک بڑا غول چر رہا
۱۲ تھا۔ پس بدرُوحوں نے اُس کی مِنّت کر کے کہا کہ ہم کو اُن
سُؤروں میں بھیج دے۔ تاکہ ہم اُن میں داخل ہو جائیں۔
۱۳ پس اُس نے اُنہیں اجازت دے دی اور وہ ناپاک رُوحیں
نِکل کر سُؤروں میں داخل ہُوئیں اور وہ غول کڑاڑے پر سے
جھیل میں بڑے زور سے کُودا۔ اور وہ غول جو قریباً دو ہزار
۱۴ کا تھا جھیل میں ڈُوب مرا۔ اور اُن کے چرانے والے بھاگے
اور شہر اور دیہات میں خبر پُہنچائی۔ تب لوگ یہ ماجرا دیکھنے
۱۵ نکلے۔ اور یسُوع کے پاس آئے اور اُس آسیب زدہ کو جس
میں وہ لشکر تھا۔ بیٹھا اور کپڑے پہنے اور ہوش میں دیکھا۔ اور
۱۶ ڈر گئے۔ اور دیکھنے والوں نے اُنہیں آسیب زدہ کا ماجرا
۱۷ اور سُؤروں کا حال بیان کیا۔ تب وہ اُس کی مِنّت کرنے
لگے۔ کہ ہماری سرحد سے چلا جا۔

۱۸ جب وہ کشتی پر چڑھا تو جو آسیب زدہ تھا وہ اُس کی
۱۹ مِنّت کرنے لگا کہ مَیں تیرے ساتھ رہُوں۔ لیکن اُس نے
اُسے اجازت نہ دی۔ بلکہ اُس سے کہا کہ اپنے گھر اپنوں کے
پاس جا اور اُنہیں خبر دے کہ خُداوند نے تیرے لئے کیسے بڑے
۲۰ کام کئے۔ اور تُجھ پر رحم کیا۔ تب وہ چلا گیا اور دِکاپُلِس
میں اُن کاموں کا چرچا شُرُوع کیا جو یسُوع نے اُس کے
لئے کئے تھے۔ اور سب متعجّب ہُوئے۔

**یائیر کی بیٹی۔**

۲۱ اور جب یسُوع کشتی پر پھر پار آیا تو بڑا ہجوم
۲۲ اُس کے پاس جمع ہو گیا۔ اور وہ جھیل کے کنارے تھا۔ اور عبادتخانے
کے سرداروں میں سے یائیر نامی ایک آیا۔ اور اُسے دیکھ کر اُس
۲۳ کے قدموں پر گرا۔ اور یُوں کہتے ہُوئے اُس کی بہُت مِنّت
کرنے لگا کہ میری چھوٹی بیٹی مرنے کے قریب ہے۔ تُو آ اور
۲۴ اُس پر اپنے ہاتھ رکھ تاکہ وہ اچھی ہو جائے اور زِندہ رہے۔ تب
وہ اُس کے ساتھ چلا اور بڑا ہجُوم اُسکے پیچھے ہو لیا۔ اور لوگ
اُس پر گرے پڑتے تھے۔

۲۵ اور ایک عورت جس کا بارہ برس سے خُون جاری تھا۔
۲۶ اور جس نے کئی طبیبوں سے بڑی تکلیف اُٹھا کر اور اپنا سب مال
خرچ کر کے کچھ فائدہ حاصل نہ کیا تھا بلکہ بدتر ہو گئی تھی۔
۲۷ یسُوع کی خبر سُن کر ہجُوم میں اُس کے پیچھے سے آئی اور اُس کی
۲۸ پوشاک کو چھُوا۔ کیونکہ وہ کہتی تھی کہ اگر مَیں صرف اُسکی پوشاک
۲۹ ہی کو چھُو لُونگی تو اچھی ہو جاؤنگی۔ اور اُسی دم اُس کا اِدرارِ خُون
بند ہو گیا۔ اور اُس نے اپنے بدن میں معلُوم کیا کہ مَیں نے اِس تکلیف
۳۰ سے خلاصی پائی۔ تب یسُوع نے فوراً از خُود جان کر کہ مُجھ میں
سے قُوّت نکلی ہجُوم کی طرف پھر کر کہا میرے کپڑوں کو کس نے
۳۱ چھُوا؟ اُس کے شاگردوں نے اُس سے کہا تُو دیکھتا ہے کہ
ہجُوم تُجھ پر گرا پڑتا ہے۔ اور تُو کہتا ہے کہ مُجھے کس نے
۳۲ چھُوا؟ تب اُس نے نظر دَوڑائی تاکہ اُس کو دیکھے جس
۳۳ نے یہ کام کیا تھا۔ تب عورت یہ جان کر کہ مُجھ میں کیا اثر
ہُوا ڈرتی اور کانپتی ہُوئی آئی اور اُس کے آگے گر پڑی
۳۴ اور ساری حقیقت اُس سے بیان کی۔ تب اُس نے اُس
سے کہا۔ بیٹی تیرے ایمان نے تُجھے خلاصی دی۔ سلامت
چلی جا اور اپنی تکلیف سے بچی رہ۔

۳۵ وہ یہ کہہ ہی رہا تھا۔ کہ عبادتخانے کے سردار کے ہاں سے لوگوں نے آکر کہا تیری بیٹی مرگئی ہے۔ اب اُستاد کو تکلیف ۳۶ دینے کی کیا ضرورت ہے ۝ یسُوعؔ نے اُس بات پر جو اُنہوں نے کہی توجّہ نہ کرکے عبادت خانے کے سردار سے ۳۷ کہا۔ گھبرا نا نہ بلکہ اعتقاد رکھّ ۝ اور اُس نے سوائے پطرسؔ اور یعقُوبؔ اور یعقُوبؔ کے بھائی یُوحنّاؔ کے کسی کو اپنے ۳۸ ساتھ آنے نہ دِیا ۝ اور وہ عبادت خانے کے سردار کے گھر میں آئے اور اُس نے شور وغُل ہوتے اور بہُت رونا پیٹنا دیکھا ۝ ۳۹ اور اندر جاکر اُن سے کہا تُم کیوں غُل کرتے اور روتے ہو لڑکی ۴۰ مر نہیں گئی بلکہ سوتی ہے ۝ وہ اُس پر ہنسنے لگے۔ لیکن وہ سب کو باہر نکال کر لڑکی کے ماں باپ کو اور اپنے ساتھیوں کو لیکر ۴۱ جہاں لڑکی پڑی تھی اندر گیا ۝ اور لڑکی کا ہاتھ پکڑ کر اُس سے کہا طلیتا قُومی جس کا ترجمہ ہے۔ اے لڑکی مَیں تجھ سے کہتا ۴۲ ہُوں۔ اُٹھ ۝ لڑکی فوراً اُٹھی اور چلنے پھرنے لگی کیونکہ وہ بارہ ۴۳ برس کی تھی۔ تب لوگ نہایت ہی حیران ہوئے ۝ پھر اُس نے اُنہیں بڑی تاکید سے حُکم دِیا۔ کہ یہ کوئی نہ جانے اور فرمایا کہ اُسے کچھ کھانے کو دِیا جائے ۔

## باب ۶

۱ **یسُوعؔ اپنے وطن میں۔** پھر وہاں سے روانہ ہوکر وہ اپنے وطن ۲ میں آیا اور اُس کے شاگرد اُس کے پیچھے ہولِئے ۝ جب سبت کا دِن آیا تو وہ عبادتخانے میں تعلیم دینے لگا۔ اور سُننے والوں میں سے اکثر حیران ہوگئے اور کہنے لگے کہ اُسے یہ سب کچھ کہاں سے مِلا۔ اور یہ کیسی حِکمت ہے جو اُسے بخشی گئی۔ اور کیسے مُعجزے اُس کے ہاتھ سے ظاہر ہوتے ہیں ؟ ۝ ۳ کیا یہ وہ بڑھئی نہیں۔ ابنِ مریمؔ۔ اور یعقُوبؔ اور یُوسُفؔ اور یہُوداہؔ اور شمعُونؔ کا بھائی۔ اور کیا اِس کی بہنیں ہمارے ہاں

نہیں ؟ اور اُنہیں اُس کے سبب سے ٹھوکر لگی ۝ اِس پر یسُوعؔ ۴ نے اُن سے کہا۔ نبی کہیں بے عزّت نہیں ہوتا۔ مگر اپنے وطن اور اپنے رشتہ داروں اور اپنے گھر میں ۝ اور وہ کوئی مُعجزہ ۵ وہاں نہ دِکھا سکا۔ سوا اِس کے کہ تھوڑے سے بیماروں پر ہاتھ رکھّ کر اُنہیں شِفا بخشی ۝ اور اُس نے اُن کی بے اعتقادی ۶ پر تعجّب کیا۔ اور وہ اِردگرد کے گاؤں میں تعلیم دیتا پھرا ۝

**ہدایاتِ رسالت۔** اور اُس نے بارہ کو پاس بُلایا اور اُن کو ۷ دو دو کرکے بھیجنا شرُوع کیا اور اُنہیں ناپاک رُوحوں پر اختیار بخشا ۝ اور اُنہیں حُکم دیا کہ راستے کے لِئے سوا لاٹھی کے کچھ نہ ۸ لو نہ روٹی نہ جھولی نہ اپنے کمر بند میں پیسہ ۝ مگر چپلیاں پہنو ۹ اور دو کُرتے نہ پہنو ۝ اور اُن سے کہا۔ جہاں تُم کسی گھر میں ۱۰ داخل ہو تو وہیں رہو جب تک کہ تُم وہاں سے روانہ نہ ہو ۝ اور ۱۱ جس جگہ لوگ تُمہیں قبُول نہ کریں اور تُمہاری نہ سُنیں۔ وہاں سے نکلتے وقت اپنے پاؤں کی گرد جھاڑ دو تاکہ اُن پر گواہی ہو ۝ اور وہ روانہ ہوکر مُنادی کرنے لگے کہ توبہ کرو ۝ اور وہ ۱۲ ۱۳ بہُت سی بد رُوحوں کو نکالتے۔ اور بہُت سے بیماروں کو تیل مَل کر شِفا دیتے تھے ۝

**قتلِ یُوحنّاؔ۔** اور ہیرودیسؔ بادشاہ نے اُس کا ذِکر سُنا۔ کیونکہ ۱۴ اُس کا نام مشہُور ہوگیا تھا۔ اور لوگ کہتے تھے کہ یُوحنّاؔ اِصطباغی مُردوں میں سے جی اُٹھا ہے۔ اِس لِئے اُس سے مُعجزے ظاہر ہوتے ہیں ۝ مگر بعض کہتے تھے کہ الیاسؔ ہے۔ اور بعض ۱۵ کہتے تھے کہ نبیوں میں سے کسی کی مانند ایک نبی ہے ۝ لیکن ۱۶ ہیرودیسؔ نے سُن کر کہا کہ یُوحنّاؔ جس کا سر مَیں نے کٹوایا وُہی جی اُٹھا ہے ۝ کیونکہ ہیرودیسؔ نے آپ ہیرودیاسؔ کے سبب ۱۷ سے جو اُس کے بھائی فِلبُّسؔ کی بیوی تھی۔ یُوحنّاؔ کو پکڑوایا اور اُسے قید خانہ میں بند کیا۔ کیونکہ اُس نے اُس سے بیاہ کیا تھا ۝ اور یُوحنّاؔ نے ہیرودیسؔ سے کہا تھا کہ اپنے بھائی کی بیوی رکھنا ۱۸

باب ۶: ۱۸- اح ۱۸: ۱۶-

۱۰ یسوؔع نے جواب دِیا اور اُس سے کہا۔ کیا تُو بنی اسرائیل کا اُستاد ہے اور یہ باتیں نہیں جانتا؟

۱۱ مَیں تجھ سے سچ سچ کہتا ہُوں کہ جو کُچھ ہم جانتے ہیں وہ کہتے ہیں اور جِسے ہم نے دیکھا ہے اُس کی گواہی دیتے ۱۲ ہیں اور تُم ہماری گواہی قبُول نہیں کرتے۔ جب مَیں نے تُم سے زمین کی باتیں کہیں اور تُم نے یقین نہیں کیا۔ پھر اگر مَیں تُم سے ۱۳ آسمان کی باتیں کہُوں تو تُم کیونکر یقین کرو گے۔ کوئی آسمان پر نہیں چڑھا سوا اُس کے جو آسمان پر سے اُترا۔ یعنی ابنِ انسان ۱۴ جو آسمان میں ہے۔ اور جس طرح مُوسیٰ نے سانپ کو بیابان میں بُلند کیا۔ اُسی طرح ضرور ہے کہ ابنِ انسان بھی بُلند کیا جائے۔ ۱۵ تاکہ جو کوئی اُس پر ایمان لائے ہلاک نہ ہو۔ بلکہ ہمیشہ کی زندگی پائے۔

۱۶ کیونکہ خُدا نے دُنیا کو ایسا پیار کیا کہ اُس نے اپنا اکلوتا بیٹا بخش دِیا تاکہ جو کوئی اُس پر ایمان لائے ہلاک نہ ہو۔ بلکہ ۱۷ ہمیشہ کی زندگی پائے۔ کیونکہ خُدا نے بیٹے کو دُنیا میں اِس لئے نہیں بھیجا۔ کہ دُنیا پر فتویٰ دے۔ بلکہ اِس لئے کہ دُنیا اُس کے ۱۸ وسیلے سے نجات پائے۔ جو اُس پر ایمان لاتا ہے۔ اُس پر فتویٰ نہ دِیا جائے گا۔ لیکن جو اُس پر ایمان نہیں لاتا۔ اُس پر فتویٰ ہو چُکا۔ کیونکہ وہ خُدا کے اکلوتے بیٹے کے نام پر ایمان ۱۹ نہ لایا۔ اور فتویٰ یہ ہے۔ کہ نُور دُنیا میں آیا اور آدمیوں نے تاریکی کو نُور سے زیادہ پیار کیا۔ کیونکہ اُن کے کام بُرے تھے۔ ۲۰ کیونکہ جو کوئی بدی کرتا ہے وہ نُور سے دُشمنی رکھتا ہے اور نُور کے نزدیک نہیں آتا۔ ایسا نہ ہو کہ اُس کے کام نمایاں ۲۱ ہوں۔ مگر وہ جو صداقت پر عمل کرتا ہے۔ نُور کے نزدیک آتا ہے تاکہ اُسکے کام نمایاں ہوں کیونکہ وہ خُدا میں کئے گئے ہیں۔

**یُوحنّا کی آخری شہادت۔**

۲۲ اِن باتوں کے بعد یسوؔع اور اُسکے شاگرد یہُودیہ کی سرزمین میں آئے اور وہ وہاں اُن کے ساتھ رہا۔ اور اصطباغ دیتا تھا۔ ۲۳ اور یُوحنّا بھی شالیم کے نزدیک عینؔ نُون میں اصطباغ دیتا تھا۔ کیونکہ وہاں پانی بہت تھا اور لوگ اصطباغ لینے آتے تھے۔ ۲۴ کیونکہ یُوحنّا اُس وقت تک قید خانہ میں ڈالا نہ گیا تھا۔

۲۵ پس یُوحنّا کے شاگردوں کی کسی یہُودی کے ساتھ طہارت کی بابت بحث ہُوئی۔ ۲۶ اور اُنہوں نے یُوحنّا کے پاس آکر کہا۔ کہ ربّی۔ جو یردؔن کے پار تیرے ساتھ تھا اور جس کی تُو نے شہادت دی۔ دیکھ۔ وہ اصطباغ دیتا ہے اور سب اُسکے پاس جاتے ہیں۔ ۲۷ یُوحنّا نے جواب میں کہا کہ کوئی آدمی کُچھ نہیں پا سکتا جب تک اُس کو آسمان سے نہ دِیا جائے۔ ۲۸ تُم میرے گواہ ہو کہ مَیں نے کہا۔ کہ مَیں المسیح نہیں۔ مگر مَیں اُس کے آگے بھیجا گیا ہُوں۔ ۲۹ جس کی دُلہن ہے وہ دُلہا ہے۔ مگر دُلہا کا دوست جو کھڑا ہُوا ہے۔ اُس کی سُنتا ہے۔ دُلہا کی آواز سے بہت خُوش ہوتا ہے۔ پس میری یہ خُوشی پُوری ہو گئی ہے۔ ۳۰ ضرور ہے کہ وہ بڑھے لیکن مَیں گھٹوں۔

۳۱ جو اُوپر سے آتا ہے وہ سب سے اُوپر ہے۔ وہ جو زمین سے ہے زمینی ہے اور زمین کی باتیں کرتا ہے۔ جو آسمان سے آتا ہے وہ سب سے اُوپر ہے۔ ۳۲ اور جو کُچھ اُس نے دیکھا اور سُنا ہے اُسی کی گواہی دیتا ہے اور کوئی اُس کی گواہی قبُول نہیں کرتا۔ ۳۳ جس نے اُسکی گواہی قبُول کی۔ اُس نے مہر کر دی ہے کہ خُدا سچّا ہے۔ ۳۴ کیونکہ جِسے خُدا نے بھیجا ہے۔ وہ خُدا کی باتیں کہتا ہے کیونکہ وہ پیمانہ سے رُوح نہیں دیتا۔ ۳۵ باپ بیٹے کو پیار کرتا ہے اور اُس نے سب چیزیں اُس کے ہاتھ میں دے دی ہیں۔ ۳۶ جو بیٹے پر ایمان لاتا ہے۔ وہ ہمیشہ کی زندگی رکھتا ہے اور جو بیٹے پر ایمان نہیں لاتا۔ وہ زندگی کو نہیں دیکھے گا۔ بلکہ اُس پر خُدا کا غضب رہتا ہے +

## باب ۴

**سامری عورت۔**

۱ اور جب خُداوند کو معلُوم ہُوا کہ فریسیوں

باب ۳: ۱۴ - عدد ۲۱: ۹ +

نے سُنا ہے کہ یسُوع یُوحنّا سے زیادہ شاگرد بناتا اور اِصطباغ
۲ دیتا ہے۔ (اگرچہ یسُوع آپ نہیں بلکہ اُس کے شاگرد اِصطباغ
۳ دیتے تھے) ۔ تو وہ یہُودیہ کو چھوڑ کر پھر جلیل کو چلا گیا۔ اور
۴ ۵ ضرُور تھا۔ کہ وہ سامریہ سے ہو کر جائے ۔ تب وہ سامریہ کے
ایک شہر تک آیا جو سُوکار کہلاتا ہے۔ اُس قطعہ کے نزدیک
۶ جو یعقُوب نے اپنے بیٹے یُوسُف کو دیا تھا۔ اور یعقُوب کا
چشمہ وہیں تھا۔ چُنانچہ یسُوع سفر سے ماندہ ہو کر یُونہی چشمہ
پر بَیٹھ گیا۔ یہ چھٹے گھنٹے کے قریب تھا۔

۷ تب سامریہ کی ایک عَورت پانی بھرنے آئی۔ یسُوع
۸ نے اُس سے کہا۔ مُجھے پینے کو دے ۔ (کیونکہ اُس کے شاگرد شہر
۹ میں رسد خریدنے گئے ہُوئے تھے) ۔ اُس سامری عَورت نے
اُس سے کہا کہ تُو یہُودی ہو کر مُجھ سامری عَورت سے پینے کو
کیونکر مانگتا ہے؟ (کیونکہ یہُودی سامریوں سے کِسی طرح کا
۱۰ برتاؤ نہیں کرتے) ۔ یسُوع نے جواب دِیا اور اُس سے کہا
کہ اگر تُو خُدا کی نعمت جانتی ۔ اور یہ بھی کہ وہ کَون ہے جو تُجھ
سے کہتا ہے کہ مُجھے پینے کو دے ۔ تو تُو اُس سے مانگتی اور
۱۱ وہ تُجھے زِندہ پانی دیتا۔ اُس نے اُس سے کہا۔ کہ اَے آقا
تیرے پاس ڈول تو ہے نہیں اور کُنواں گہرا ہے۔ پھر تُو
۱۲ نے وہ زِندہ پانی کہاں سے پایا؟ ۔ کیا تُو ہمارے باپ
یعقُوب سے بڑا ہے؟ جِس نے ہم کو یہ کُنواں دِیا ۔ اور
خُود اُس نے اور اُس کے بیٹوں نے اور اُسکے جانوروں
۱۳ نے اِس میں سے پیا۔ یسُوع نے جواب دیا اور اُس سے
کہا۔ جو کوئی یہ پانی پیئے پھر پیاسا ہوگا مگر جو کوئی وہ پانی پیئے
۱۴ جو مَیں اُسے دُوں گا وہ کبھی پیاسا نہ ہوگا۔ بلکہ جو پانی مَیں
اُسے دُوں گا اُس میں پانی کا چشمہ بن جائے گا۔ جو ہمیشہ کی
۱۵ زِندگی کے لِئے جاری رہے گا۔ عَورت نے اُس سے کہا۔ اَے
آقا وہ پانی مُجھ کو دے کہ مَیں پھر پیاسی نہ ہُوں اور نہ بھرنے

کو یہاں آؤں ۔ اُس نے اُس سے کہا۔ جا کر اپنے شوہر کو بُلا۔ ۱۶
اور یہاں آ۔ عَورت نے جواب دِیا اور کہا کہ مَیں شوہر نہیں ۱۷
رکھتی ہُوں۔ یسُوع نے اُس سے کہا۔ تُو نے دُرست کہا ہے
کہ مَیں شوہر نہیں رکھتی ہُوں ۔ کیونکہ تُو پانچ شوہر کر چُکی ہے ۱۸
اور وہ جو اب رکھتی ہے تیرا شوہر نہیں۔ تُو نے یہ سچ کہا۔ عَورت ۱۹
نے اُس سے کہا۔ اَے آقا مُجھے معلُوم ہوتا ہے کہ تُو نبی ہے ۔
ہمارے باپ دادا نے اِس پہاڑ پر پرستِش کی اور تُم کہتے ہو ۲۰
کہ وہ جگہ جہاں پرستِش کرنی چاہیئے یرُوشلیم میں ہے۔ یسُوع ۲۱
نے اُس سے کہا۔ بی بی۔ میری بات کا یقین کر۔ کہ وہ وقت آتا ہے
کہ تُم نہ تو اِس پہاڑ پر اور نہ یرُوشلیم میں باپ کی پرستِش کرو گے ۔
تُم اُس کی جِسے نہیں جانتے پرستِش کرتے ہو۔ ہم اُس کی جِسے جانتے ۲۲
ہیں پرستِش کرتے ہیں کیونکہ نجات یہُودیوں میں سے ہے
لیکن وہ وقت آتا ہے بلکہ اب ہی ہے کہ سچے پرستار ۲۳
رُوح اور سچائی سے باپ کی پرستِش کریں گے۔ کیونکہ باپ
اپنے پرستار ایسے ہی چاہتا ہے۔ خُدا رُوح ہے اور جو اُس ۲۴
کی پرستِش کرتے ہیں۔ اُنہیں ضرُور ہے کہ رُوح اور سچائی سے
اُس کی پرستِش کریں ۔ عَورت نے اُس سے کہا۔ مَیں جانتی ہُوں ۲۵
کہ مسیح (یعنی المسیح) آنے والا ہے۔ جب وہ آئے گا۔ تو
ہمیں سب باتیں بتائے گا۔ یسُوع نے اُس سے کہا۔ مَیں ۲۶
جو تُجھ سے بول رہا ہُوں وُہی ہُوں ۔
اِتنے میں اُس کے شاگرد آ گئے۔ اور مُتعجّب ہُوئے کہ ۲۷
وہ عَورت سے باتیں کر رہا ہے۔ مگر کِسی نے نہ کہا کہ تُو کیا
چاہتا ہے؟ یا اُس سے کیوں باتیں کرتا ہے؟ ۔ تب عَورت ۲۸
نے اپنا گھڑا چھوڑا اور شہر میں جا کر لوگوں سے کہا۔ آؤ۔ ایک ۲۹

باب ۴: ۴۔ یسع ۳۳: ۱۹ ۔ ۴۸: ۲۲ ۔ یش ۲۴: ۳۲+

باب ۴: ۲۰۔ "اِس پہاڑ پر" پہاڑ کا نام جرزیم تھا حُکم تھا کہ یہُودیوں کے سب لوگ فقط یرُوشلیم میں خُدا کی پرستِش کریں اور قربانیاں چڑھائیں لیکن بارہ قبائل میں سے دس الگ ہو کر جرزیم پہاڑ پر پرستِش کرنے لگے۔

باب ۴: ۲۲۔ ۲۔ سل ۱۷: ۴۱+

آدمی کو دیکھو جس نے سب کام جو مَیں نے کِئے مُجھے بتا دِئے ہیں
۳۰ کیا یہ المسیح نہیں ہے؟ ۰ اِس پر وہ شہر سے نِکلے اور اُس کے پاس آئے ۰
۳۱ اِتنے میں اُس کے شاگردوں نے اُس سے درخواست کرکے
۳۲ کہا۔ کہ ربّی۔ کُچھ کھالے ۰ لیکن اُس نے اُن سے کہا۔ میرے
پاس کھانے کے لِئے ایسی خُوراک ہے جِسے تُم نہیں جانتے ۰
۳۳ اِس لِئے شاگرد آپس میں کہنے لگے۔ کہ کیا کوئی اِس کے لِئے
۳۴ کھانا لایا ہے؟ ۰ یسُوع نے اُن سے کہا۔ میرا کھانا یہ ہے
کہ اپنے بھیجنے والے کی مرضی بجا لاؤں اور اُس کا کام پُورا
۳۵ کرُوں ۰ کیا تُم نہیں کہتے کہ چار مہینے کے بعد فصل ہوگی؟
دیکھو مَیں تُم سے کہتا ہُوں۔ اپنی آنکھیں اُٹھاؤ اور کھیتوں
۳۶ کو دیکھو کہ وہ کاٹنے کے لِئے پک چُکے ہیں ۰ اور کاٹنے
والا مزدُوری پاتا ہے اور ہمیشہ کی زندگی کے لِئے پھل جمع
کرتا ہے تاکہ وہ جو بوتا ہے اور وہ جو کاٹتا ہے دونوں ایک
۳۷ ساتھ خُوشی کریں ۰ اور اُس پر یہ مثل صادِق آتی ہے کہ ایک
۳۸ بوتا ہے اور دُوسرا کاٹتا ہے ۰ مَیں نے تُمہیں بھیجا ہے تاکہ
جس میں تُم نے محنت نہیں کی ہے اُسے کاٹو۔ اوروں
نے محنت کی ہے اور تُم اُن کی محنت میں داخل ہُوئے ہو ۰
۳۹ اور اُس شہر کے بُہت سے سامری اُس عورت کے
کہنے سے جِس نے گواہی دی کہ اُس نے میرے سب کام
۴۰ مُجھے بتا دِئے ہیں۔ اُس پر ایمان لائے ۰ پس اُن سامریوں
نے اُس کے پاس آکر اُس کی مِنّت کی کہ ہمارے پاس رہ۔
۴۱ چُنانچہ وہ دو روز وہاں رہا ۰ اور اُس کے کلام کے سبب
۴۲ اور بھی بہت سے ایمان لائے ۰ اور اُس عورت سے
کہا۔ اب ہم تیرے کہنے سے ایمان نہیں لاتے کیونکہ
ہم نے خُود سُن لیا ہے اور جانتے ہیں کہ یہ فی الحقیقت
دُنیا کا نجات دہندہ ہے ۰

۴۳ **سرِشتہ دار کا بیٹا۔** اِن دو دِنوں کے بعد وہ وہاں سے
روانہ ہوکر گلیل کو گیا ۰ کیونکہ یسُوع نے خُود گواہی دی کہ نبی اپنے ۴۴
وطن میں عزّت نہیں پاتا ۰ اور جب وہ گلیل میں آیا تو گلیلیوں ۴۵
نے اُسے قبُول کرلیا۔ اِس لِئے کہ اُنہوں نے وہ سب کُچھ
دیکھا تھا جو اُس نے یرُوشلیم میں عید کے موقع پر کیا تھا۔
کیونکہ وہ بھی عید منانے گئے تھے ۰
اور وہ پھر قانائے گلیل میں آیا جہاں اُس نے پانی کو ۴۶
مَے بنایا تھا۔ اور کفرنحوم میں ایک سرِشتہ دار تھا جس کا
بیٹا بیمار تھا ۰ اُس نے جب سُنا کہ یسُوع یہُودیہ سے ۴۷
گلیل میں آگیا ہے تو اُس کے پاس گیا۔ اور اُس کی مِنّت کی
کہ چل کر میرے بیٹے کو شفا بخش۔ کیونکہ وہ قریب مرگ تھا ۰
تب یسُوع نے اُس سے کہا۔ جب تک کرشمے اور کرامتیں ۴۸
نہ دیکھو تُم ہرگز ایمان نہیں لاتے ۰ سرِشتہ دار نے اُس ۴۹
سے کہا کہ اَے خُداوند پیشتر اِس سے کہ میرا بچّہ مرجائے چل ۰
یسُوع نے اُس سے کہا جا تیرا بیٹا جیتا ہے۔ اُس شخص نے ۵۰
اُس بات کا یقین کیا جو یسُوع نے اُس سے کہی اور چلا گیا ۰
اور وہ راہ ہی میں تھا کہ اُس کے غُلام اُسے مِلے اور خبر دی کہ ۵۱
تیرا بیٹا جیتا ہے ۰ تب اُس نے اُن سے پُوچھا۔ کہ اُسے ۵۲
کِس وقت سے آرام ہونے لگا تھا۔ اُنہوں نے کہا کہ کل
ساتویں گھنٹے اُس کی تپ اُتر گئی ۰ پس باپ جان گیا کہ ۵۳
وُہی وقت تھا۔ جب یسُوع نے اُس سے کہا تھا کہ تیرا
بیٹا جیتا ہے۔ اور وہ آپ اپنے سارے خاندان سمیت
ایمان لایا ۰ یہ دُوسرا کرشمہ ہے جو یسُوع نے یہُودیہ سے ۵۴
گلیل میں آکر دِکھایا +

## باب ۵

۱ **بزآتا کا لنگڑا۔** بعد ازیں یہُودیوں کی عید تھی۔ اور یسُوع
یرُوشلیم کو گیا ۰ اور یرُوشلیم میں بھیڑ دروازے کے پاس ۲

باب ۵:۱- اح ۵:۲۳ - تث ۱:۱۶ +

ایک حَوض ہے جو عبرانی میں بزاتا کہلاتا ہے۔ جس کے
۳ پانچ برآمدے ہیں ۝ اِن میں بہت سے ناتواں پڑے
تھے۔ اندھے لنگڑے اَور پژمُردے۔ جو پانی کے ہلنے کے
۴ مُنتظِر تھے ۝ (کیونکہ خُداوند کا ایک فرشتہ وقتاً فوقتاً حَوض
میں اُتر کر پانی کو ہلاتا تھا۔ اَور جو کوئی پانی کے ہلنے کے
بعد حَوض میں پہلے اُترتا خواہ کیسی بھی بیماری ہوتی وہ
۵ اُس سے شِفا پاتا) ۝ اَور وہاں ایک شخص تھا جو اٹھتیس برس
۶ سے بیمار تھا ۝ یِسُوعؔ نے جب اُسے پڑا دیکھا اَور جانا کہ
وہ بڑی مُدّت سے اِس حالت میں ہے تو اُس سے کہا
۷ کہ کیا تُو تندرُست ہونا چاہتا ہے؟ ۝ اُس بیمار نے
اُسے جواب دِیا کہ اَے خُداوند میرے پاس کوئی آدمی
نہیں کہ جب یہ پانی ہلے تو مُجھے حَوض میں اُتار دے۔ اَور
جب تک مَیں خُود آپ پہنچوں دُوسرا مُجھ سے پہلے اُتر
۸ پڑتا ہے ۝ یِسُوعؔ نے اُس سے کہا۔ اُٹھ اَور اَپنا کھٹولا
۹ اُٹھا کر چلا جا ۝ فی الفور وہ شخص تندرُست ہوگیا۔ اَور اَپنا
کھٹولا اُٹھا کر چلا گیا۔

اَور وہ دِن سبت کا تھا ۝

۱۰ پس یہُودیوں نے اُس سے جس نے شِفا پائی تھی کہا۔
کہ آج سبت ہے۔ تُجھے روا نہیں کہ اَپنے کھٹولے کو اُٹھا
۱۱ لے جائے ۝ اُس نے اُنہیں جواب دِیا۔ کہ جس نے مُجھے
۱۲ شِفا بخشی اُسی نے مُجھے فرمایا کہ اَپنا کھٹولا اُٹھا کر چلا جا ۝ تب
اُنہوں نے اُس سے پُوچھا کہ وہ کَون شخص ہے جس نے تُجھ
۱۳ سے کہا کہ اَپنا کھٹولا اُٹھا کر چلا جا؟ ۝ مگر شِفا یافتہ نہیں جانتا تھا
کہ کَون ہے۔ کیونکہ یِسُوعؔ وہاں کے ہجُوم کے سبب سے
۱۴ ٹل گیا تھا ۝ بعد ازاں یِسُوعؔ نے اُسے ہَیکل میں پایا اَور اُس
سے کہا۔ دیکھ تُو نے شِفا پائی ہے۔ پھر گُناہ نہ کرنا نہ ہو کہ تیرا
۱۵ حال اُس سے بھی بدتر ہو جائے ۝ وہ شخص گیا اَور یہُودیوں
کو خبر دی کہ جس نے مُجھے شِفا بخشی ہے وہ یِسُوعؔ ہے ۝ اِس ۱۶
لِئے یہُودی یِسُوعؔ کو ستانے اَور اُسے قتل کرنے کی کوشش
کرنے لگے کیونکہ وہ سبت کو اَیسے کام کرتا تھا ۝ مگر اُس نے ۱۷
اُن سے کہا کہ میرا باپ اَب تک کام کرتا ہے اَور مَیں بھی کرتا
ہُوں ۝ اِس وجہ سے یہُودی اَور بھی زیادہ اُسے قتل کرنے کی ۱۸
کوشِش کرنے لگے۔ کیونکہ وہ نہ صرف سبت کا احترام نہیں
کرتا تھا بلکہ خُدا کو اَپنا باپ کہہ کر اَپنے آپ کو خُدا کے برابر
بناتا تھا ۝

پس یِسُوعؔ نے جواب میں اُن سے کہا۔ مَیں تُم سے سچ ۱۹
سچ کہتا ہُوں۔ کہ بیٹا اَپنے آپ سے کُچھ نہیں کر سکتا سِوا
اُس کے جو باپ کو کرتا دیکھتا ہے۔ کیونکہ جو کُچھ وہ کرتا ہے
وُہی بیٹا بھی اُسی طرح کرتا ہے ۝ کیونکہ باپ بیٹے کو پیار کرتا ۲۰
ہے۔ اَور جو کُچھ آپ کرتا ہے اُسے دِکھاتا ہے۔ بلکہ وہ اِن
سے بھی بڑے کام اُسے دِکھائے گا کہ تُم تعجّب کرو گے ۝ کیونکہ ۲۱
جَیسا باپ مُردوں کو اُٹھاتا اَور زِندہ کرتا ہے وَیسے ہی بیٹا
بھی جنہیں چاہتا ہے زِندہ کرتا ہے ۝ کیونکہ باپ کِسی شخص ۲۲
کی عدالت بھی نہیں کرتا۔ بلکہ اُس نے عدالت کا سارا کام
بیٹے کو سَونپ دِیا ہے ۝ تاکہ سب بیٹے کی عِزّت کریں جس ۲۳
طرح سے کہ باپ کی عِزّت کرتے ہیں۔ جو بیٹے کی عِزّت نہیں
کرتا وہ باپ کی بھی عِزّت نہیں کرتا جس نے اُسے بھیجا ہے ۝
مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں کہ جو میرا کلام سُنتا اَور اُس پر ۲۴
جس نے مُجھے بھیجا ہے اِیمان لاتا ہے وہ ہمیشہ کی زِندگی
رکھتا ہے اَور زیرِ فتویٰ نہیں ہوتا۔ بلکہ وہ مَوت میں سے
زِندگی میں داخل ہو گیا ہے ۝ مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں کہ ۲۵
وہ وقت آتا ہے بلکہ اَب ہی ہے۔ کہ مُردے خُدا کے بیٹے
کی آواز سُنیں گے اَور جو سُنیں گے وہ جئیں گے ۝ کیونکہ جس ۲۶
طرح باپ اَپنے آپ میں زِندگی رکھتا ہے اُسی طرح اُس نے

باب ۵: ۱۰- خر ۲۰: ۱۱ - ار ۱۷: ۲۴+

۲۷ بیٹے کو بھی دیا کہ اپنے آپ میں زندگی رکھے۔ اَور اُسے
اِختیار بھی بخشا کہ عدالت کرے۔ اِس لِئے کہ وہ اِبنِ انسان
۲۸ ہَے۔ اِس سے تعجُّب نہ کرو کیونکہ وہ وقت آتا ہَے کہ
۲۹ جتنے قبروں میں ہَیں اُس کی آواز سُنیں گے۔ اَور جنہوں
نے نیکی کی ہَے زندگی کی قیامت کے واسطے نکلیں گے۔
اَور جنہوں نے بدی کی ہَے فتویٰ کی قیامت کے واسطے۔
۳۰ مَیں اپنے آپ سے کچھ نہیں کرسکتا جیسے مَیں سُنتا ہُوں وَیسے ہی عدالت
کرتا ہُوں۔ اَور میری عدالت راست ہَے کیونکہ مَیں اپنی مرضی کو
نہیں بلکہ اُس کی مرضی کو جس نے مجھے بھیجا چاہتا ہُوں۔
۳۱ اگر مَیں خُود اپنی گواہی دُوں تو میری گواہی قابلِ
۳۲ اِعتبار نہیں۔ ایک اَور ہے جو میری گواہی دیتا ہَے اَور
مَیں جانتا ہُوں کہ میری گواہی جو وہ دیتا ہَے قابلِ اِعتبار
۳۳ ہَے۔ تُم نے یُوحنّا کے پاس پَیغام بھیجا اَور اُس نے
۳۴ سچّائی کی گواہی دی ہَے۔ گو مَیں اپنی نِسبت اِنسان کی
گواہی منظُور نہیں کرتا۔ تَو بھی مَیں یہ باتیں کہتا ہُوں تاکہ
۳۵ تُم نجات پاؤ۔ وہ جلتا اَور چمکتا ہُؤا چراغ تھا اَور تُمہیں
پسند آیا۔ کہ تھوڑی دیر تک اُس کی رَوشنی سے خُوش
۳۶ رہو۔ لیکن میرے پاس جو گواہی ہَے وہ یُوحنّا کی گواہی
سے بڑی ہَے۔ کیونکہ جو کام میرے باپ نے مجھے پُورے
کرنے کو دِئے یعنی یہی کام جو مَیں کرتا ہُوں وہ میری گواہی
[۳۷] دیتے ہَیں کہ باپ نے مجھے بھیجا ہَے۔ اَور باپ ہی نے
جس نے مجھے بھیجا ہَے میری گواہی دی ہَے۔ تُم نے
کبھی اُس کی آواز نہیں سُنی۔ اَور نہ اُس کی صُورت دیکھی۔
۳۸ اَور تُم اُس کا کلام اپنے باطن میں قائم نہیں رکھتے اِس لِئے
[۳۹] کہ تُم اُس کے بھیجے ہُوئے کا یقین نہیں کرتے۔ تُم نوشتوں
میں ڈھونڈتے ہو۔ اِس لِئے کہ تُم گُمان کرتے ہو کہ اُنہی میں
تُمہارے لِئے ہمیشہ کی زندگی ہَے۔ اَور یہ وُہی ہیں جو میری

باب ۵: ۳۷- تث ۴: ۱۲ +

گواہی دیتے ہیں۔ پھر بھی تُمہیں زندگی پانے کے لِئے میرے ۴۰
پاس آنا پسند نہیں کرتے۔ مَیں آدمیوں سے عزّت نہیں چاہتا۔ ۴۱
لیکن مَیں تُمہیں جانتا ہُوں کہ تُم میں خُدا کی محبّت نہیں۔ مَیں ۴۲ ۴۳
اپنے باپ کے نام سے آیا ہُوں۔ اَور تُم مجھے قبُول نہیں
کرتے۔ کوئی دُوسرا اپنے ہی نام سے آئے تو تُم اُسے قبُول کر
لوگے۔ تُم جو آپس میں ایک دُوسرے سے عزّت چاہتے ہو ۴۴
اَور وہ عزّت جو خُدائے واحد کی طرف سے ہوتی ہے۔ نہیں
ڈھُونڈتے۔ کیونکر ایمان لا سکتے ہو؟ گُمان مت کرو کہ مَیں ۴۵
باپ کے پاس تُمہاری شِکایت کرُوں گا۔ تُمہارا شِکایت
کرنے والا مُوسیٰ ہی ہَے جس پر تُمہارا بھروسا ہے۔ کیونکہ [۴۶]
اگر تُم مُوسیٰ کا یقین کرتے تو میرا بھی یقین کرتے۔ اِس لِئے
کہ اُس نے میرے ہی حق میں لِکھا ہَے۔ لیکن جب تُم ۴۷
اُس کے نوشتوں کا بھی یقین نہیں کرتے تو میری باتوں کا
یقین کیونکر کروگے؟ +

## باب ۶

[اَز دیادِ نان۔] بعد ازیں یسُوع جلیل کی یعنی طبریہ کی جھیل کے ۱
پار گیا۔ اَور ایک بڑا ہجُوم اُس کے پیچھے ہو لیا۔ کیونکہ اُنہوں نے ۲
وہ کرشمے دیکھے تھے جو اُس نے بیماروں پر دکھائے تھے۔
پھر یسُوع پہاڑ پر چڑھ گیا۔ اَور وہاں اپنے شاگردوں کے ساتھ بیٹھا۔ ۳
اَور یہُودیوں کی عیدِ فسح نزدیک تھی۔ ۴
پس جب یسُوع نے آنکھیں اُٹھا کر دیکھا کہ بڑا ہجُوم ۵
میرے پاس آرہا ہَے۔ تو اُس نے فیلبُوس سے کہا۔ کہ ہم
کہاں سے روٹی خریدیں کہ یہ کھائیں؟ مگر اُس نے اُسے ۶

باب ۵: ۳۹ "تُم نوشتوں میں ڈھونڈتے ہو" مسیح یہودیوں کو ملامت کرتا ہے کیونکہ اسکو نہیں پہچانتے جسکا ذکر نوشتے کرتے ہیں اور جسکے بغیر وہ زندگی جو وہ نوشتوں میں ڈھونڈتے تھے ان کو مل نہ سکتی تھی +

باب ۵: ۴۶- تک ۳: ۱۵- ۲۲: ۱۸- ۴۹: ۱۰- تث ۱۸: ۱۵ +

آزمانے کے لِئے کہا تھا۔ کیونکہ وہ آپ جانتا تھا کہ مَیں کیا
۷ کرنے کو ہُوں۔ فِلِپُّس نے اُسے جواب دِیا۔ کہ دو سَو دِینار
کی روٹیاں اُن کے لِئے بس نہ ہوں گی کہ ہر ایک کو تھوڑی
۸ سی مِلے۔ اُس کے شاگِردوں میں سے ایک یعنی شمعُون پطرس
۹ کے بھائی اندریاس نے اُس سے کہا کہ۔ یہاں ایک لڑکا
ہے جِس کے پاس جَو کی پانچ روٹیاں اور دو مچھلیاں ہیں۔
۱۰ مگر یہ اِتنے لوگوں کے لِئے کیا ہیں؟۔ تب یِسُوعؔ نے کہا۔
کہ لوگوں کو بِٹھاؤ۔ اور اُس جگہ بہُت گھاس تھی۔ چُنانچہ وہ
۱۱ بَیٹھ گئے۔ تقریباً پانچ ہزار مَرد۔ اور یِسُوعؔ نے وہ روٹیاں
لِیں اور شُکر کر کے اُنہیں جو بَیٹھے تھے بانٹ دِیں اور اِسی طرح
۱۲ مچھلیوں میں سے بھی جِس قدر کہ وہ چاہتے تھے۔ اور جب
وہ سیر ہو چُکے تو اُس نے اپنے شاگِردوں سے کہا۔ کہ اُن
۱۳ ٹکڑوں کو جو بچ رہے ہیں جمع کرو۔ تاکہ کُچھ ضائع نہ ہو۔ سو
اُنہوں نے جمع کِئے اور جَو کی پانچ روٹیوں کے ٹکڑوں سے
جو اُن کھانے والوں سے بچ رہے تھے بارہ ٹوکریاں بھریں۔
۱۴ تب اُن لوگوں نے یہ کرشمہ جو یِسُوعؔ نے دِکھایا۔
دیکھ کر کہا کہ درحقیقت وہ نبی جو دُنیا میں آنے والا تھا
۱۵ یہی ہے۔ پس یِسُوعؔ یہ جانتے ہُوئے کہ وہ چاہتے
ہیں کہ آئیں اور مجھے زبردستی پکڑ کر بادشاہ بنائیں۔ پھر
پہاڑ پر اکیلا چلا گیا۔

**یِسُوعؔ کا پانی پر چلنا۔**

۱۶ اور جب شام ہُوئی تو اُس کے
۱۷ شاگِرد جھیل کے کنارے گئے۔ اور کشتی پر چڑھ کر جھیل
کے پار کفرنحُوم کی طرف چلے جا رہے تھے۔ اُس وقت
اندھیرا ہو گیا تھا۔ اور یِسُوعؔ اُن کے پاس ہنوز نہیں آیا
۱۸ تھا۔ اور تُند ہوا کے سبب جھیل میں موجیں اُٹھنے
۱۹ لگیں۔ پس جب وہ کھیتے کھیتے تقریباً پچیس تیس غلوہ
نِکل گئے تو اُنہوں نے یِسُوعؔ کو جھیل پر چلتے اور کشتی
کے نزدیک آتے دیکھا۔ اور ڈر گئے۔ مگر اُس نے اُن سے ۲۰
کہا کہ مَیں ہی ہُوں۔ ڈرو مت۔ تب اُنہوں نے اُسے ۲۱
بخوشی کشتی میں چڑھا لیا۔ اور کشتی فوراً اُس جگہ جا پہنچی جہاں
وہ جاتے تھے۔

**نانِ حیات۔**

دُوسرے دِن اُس ہجوم کو جو جھیل کے ۲۲
پار رہ گیا تھا یہ معلوم ہُوا کہ اُس ایک چھوٹی کشتی کے سِوا
وہاں کوئی اور نہ تھی۔ اور کہ یِسُوعؔ اپنے شاگِردوں کے
ساتھ کشتی پر سوار نہ ہُوا تھا۔ بلکہ اُس کے شاگِرد اکیلے چلے
گئے تھے۔ (لیکن اِتنے میں اور چھوٹی کشتیاں طبریہ سے ۲۳
اُس جگہ کے نزدیک آئیں جہاں اُنہوں نے خُداوند کے شُکر
کرنے کے بعد وہ روٹی کھائی تھی)۔ پس جب اُس ہجوم ۲۴
نے دیکھا کہ وہاں نہ یِسُوعؔ اور نہ اُس کے شاگِرد ہیں۔ تو
اُن چھوٹی کشتیوں پر سوار ہو کر یِسُوعؔ کی تلاش میں کفرنحُوم
کو آئے۔ اور اُنہوں نے اُسے جھیل کے پار پا کر اُس سے ۲۵
کہا۔ ربّی تو یہاں کب آیا؟۔

یِسُوعؔ نے اُن کے جواب میں کہا کہ مَیں تُم سے سچ سچ ۲۶
کہتا ہُوں کہ تُم مجھے اِس لِئے نہیں ڈھونڈتے کہ تُم نے
کرشمے دیکھے۔ بلکہ اِس لِئے کہ تُم روٹیاں کھا کر سیر ہُوئے۔
فانی خوراک ہی کے لِئے نہیں بلکہ اُس خوراک کے لِئے محنت ۲۷
کرو جو ہمیشہ کی زِندگی تک ٹھہرتی ہے۔ جِسے ابنِ اِنسان
تُمہیں دے گا۔ کیونکہ اُسی پر باپ یعنی خُود خُدا نے مُہر
کر دی ہے۔ تب اُنہوں نے اُس سے کہا۔ کہ ہم کیا کریں ۲۸
تاکہ خُدا کے کام انجام دیں۔ یِسُوعؔ نے جواب میں اُن سے ۲۹
کہا۔ خُدا کا کام یہ ہے کہ تُم اُس پر اِیمان لاؤ جِسے اُس نے
بھیجا ہے۔ تب اُنہوں نے اُس سے کہا۔ پس تُو کون سا ۳۰
کرشمہ دِکھاتا ہے تاکہ ہم دیکھ کر تجھ پر اِیمان لائیں؟ تُو کیا
کرتا ہے؟۔ ہمارے باپ دادا نے بیابان میں مَنّ کھایا ۳۱

باب ۶: ۳۱۔ خرو ۱۶: ۱۴۔ عدد ۱۱: ۷۔ مز ۷۷-(۷۸): ۲۴ + حک ۱۶: ۲۰ +

چُنانچہ لِکھا ہے کہ اُس نے اُنہیں کھانے کو آسمان سے
۳۲ روٹی دی۔ تب یِسُوعؔ نے اُن سے کہا۔ مَیں تُم سے سچ
سچ کہتا ہُوں کہ مُوسیٰؔ نے تو وہ روٹی تُمہیں آسمان سے نہ
دی۔ بلکہ میرا باپ تُمہیں آسمان سے حقیقی روٹی دیتا ہے۔
۳۳ کیونکہ خُدا کی روٹی وہ ہے جو آسمان سے اُترتی اَور دُنیا کو
۳۴ زِندگی بخشتی ہے۔ تب اُنہوں نے اُس سے کہا۔ اَے
۳۵ خُداوند ہم کو ہمیشہ یہ روٹی دِیا کر۔ یِسُوعؔ نے اُن سے کہا۔
زِندگی کی روٹی مَیں ہُوں جو میرے پاس آتا ہے وہ ہرگز
بُھوکا نہ ہوگا۔ اَور جو مُجھ پر اِیمان لاتا ہے وہ کبھی پیاسا نہ
۳۶ ہوگا۔ لیکن مَیں نے تُم سے کہا ہے کہ تُم نے تو مُجھے دیکھ لیا
ہے۔ اَور پھر بھی اِیمان نہیں لاتے ہو۔

۳۷ سب کُچھ جو باپ مُجھے دیتا ہے وہ میرے پاس آجائیگا
اَور جو میرے پاس آتا ہے۔ مَیں اُسے ہرگز نکال نہ دُونگا۔
۳۸ کیونکہ مَیں آسمان پر سے اِس لِئے نہیں اُترا کہ اپنی مرضی
۳۹ پر چلُوں۔ بلکہ اُس کی مرضی پر جِس نے مُجھے بھیجا ہے۔ اَور
میرے بھیجنے والے کی مرضی یہ ہے کہ جو کُچھ اُس نے مُجھے
دِیا ہے مَیں اُس میں سے کُچھ کھو نہ دُوں۔ بلکہ اُسے یَومِ آخر
۴۰ میں پھر زِندہ کرُوں۔ کیونکہ میرے باپ کی مرضی یہ ہے
کہ ہر ایک جو بیٹے کو دیکھتا اَور اُس پر اِیمان لاتا ہے ہمیشہ
کی زِندگی پائے۔ اَور مَیں اُسے یَومِ آخر میں پھر زِندہ کرُونگا۔

۴۱ پس یہُودی اُس پر کُڑکُڑانے لگے۔ کیونکہ اُس نے
۴۲ کہا تھا کہ جو روٹی آسمان سے اُتری وہ مَیں ہُوں۔ اَور
اُنہوں نے کہا۔ کیا یہ یُوسفؔ کا بیٹا یِسُوعؔ نہیں؟ جِس کے
باپ اَور ماں کو ہم جانتے ہیں؟ پھر یہ کیونکر کہتا ہے کہ مَیں
۴۳ آسمان سے اُترا ہُوں؟ یِسُوعؔ نے جواب میں اُن سے
۴۴ کہا۔ کہ آپس میں مت کُڑکُڑاؤ۔ کوئی میرے پاس آ نہیں سکتا
جب تک باپ جِس نے مُجھے بھیجا ہے۔ اُسے کھینچ نہ لائے

باب ۶: ۳۵- سیر ۲۴: ۲۹+

۴۵ اَور مَیں اُسے یَومِ آخر میں پھر زِندہ کرُونگا۔ صحائفِ اِنبیاء میں
یہ لِکھا ہے کہ "اَور وہ سب خُدا سے تعلیم پائیں گے۔" جو کوئی
باپ کی سُنتا اَور اُس سے تعلیم پاتا ہے وہ میرے پاس آتا
۴۶ ہے۔ (یُوں نہیں کہ کِسی نے باپ کو دیکھا ہے۔ مگر جو خُدا
کی طرف سے ہے اُسی نے باپ کو دیکھا ہے)۔

۴۷ مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں جو اِیمان لاتا ہے۔ وہ
ہمیشہ کی زِندگی رکھتا ہے۔

یُوخرستِ اقدس۔

۴۸ زِندگی کی روٹی مَیں ہی ہُوں۔ ۴۹ تُمہارے
۵۰ باپ دادا نے بیابان میں منّ کھایا اَور مر گئے۔ یہ وہ روٹی
ہے جو آسمان سے اُترتی ہے۔ تاکہ جو اُس میں سے کھائے
۵۱ وہ نہ مرے۔ مَیں وہ زِندہ روٹی ہُوں جو آسمان سے اُتری
۵۲ ہے۔ اگر کوئی اِس روٹی میں سے کھائے تو ہمیشہ تک
زِندہ رہے گا۔ اَور جو روٹی جہان کی زِندگی کے لِئے مَیں
دُوں گا وہ میرا گوشت ہے۔

۵۳ پس۔ یہُودی آپس میں یُوں کہہ کر تکرار کرنے لگے۔ کہ
۵۴ یہ اپنا گوشت ہمیں کیونکر کھانے کو دے سکتا ہے۔ مگر یِسُوعؔ
نے اُن سے کہا۔ کہ مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں کہ اگر تُم
اِبنِ اِنسان کا گوشت نہ کھاؤ اَور اُس کا خُون نہ پیو تو تُم
۵۵ میں زِندگی نہیں ہوگی۔ جو میرا گوشت کھاتا اَور میرا خُون
پیتا ہے۔ وہ ہمیشہ کی زِندگی رکھتا ہے۔ اَور مَیں اُسے

باب ۶: ۴۴ "اُسے کھینچ نہ لائے" یعنی خُدا کا فضل اِنسان کو مجبُور نہیں کرتا لیکن دِل کو روشن اَور مضبُوط کرتا ہے اَیسا کہ اِنسان اِس فضل کے سبب خوشی سے خدا کی مرضی بجالاتا ہے +

باب ۶: ۴۵- اش ۵۴: ۱۳+

باب ۶: ۴۹- خر ۱۶: ۱۳+

باب ۶: ۵۴ "گوشت نہ کھاؤ..... نہ پیو" مسیح حُکم دیتا ہے کہ ہم اسکا گوشت کھائیں اَور اسکا خون پئیں۔ ایماندار لوگ یہ حُکم بجالاتے ہیں۔ اگرچہ اقدس یُوخرست صرف روٹی کی صُورت ہی میں کھاتے ہیں۔ کیونکہ مسیح کا خون اس کے بدن سے پھر جُدا نہیں ہو سکتا۔ اِسی سبب سے مسیح اقدس پیالہ کا ذِکر نہیں کرتا مگر ہر ایک کو جو وہ اقدس روٹی کھائیگا ہمیشہ کی زِندگی کا وعدہ یہ کہہ کر دیتا ہے کہ اگر کوئی اِس روٹی میں سے کھائے تو ہمیشہ تک جئے گا اور وہ روٹی جو مَیں دُوں گا میرا گوشت ہے دُنیا کی زِندگی کے لِئے۔ ۵۲۔ اِسی طرح وہ بھی جو مُجھے کھاتا ہے مُجھ سے جئے گا۔ ۵۸۔ وہ جو یہ روٹی کھاتا ہے۔ ہمیشہ تک جئے گا۔ ۵۹+

۵۶ یومِ آخر میں پھر زندہ کرُونگا۔ کیونکہ میرا گوشت حقیقی غذا اَور
۵۷ میرا خُون حقیقی شُربت ہے۔ جو میرا گوشت کھاتا اَور میرا
خُون پیتا ہے۔ وہ مُجھ میں قائم رہتا ہے اَور مَیں اُس میں۔
۵۸ جس طرح باپ نے جو زندہ ہے مُجھے بھیجا۔ اَور مَیں باپ سے
زندہ ہُوں۔ اُسی طرح وہ بھی جو مُجھے کھاتا ہے مُجھ سے زندہ
۵۹ رہیگا۔ جو روٹی آسمان سے اُتری ہے یہی ہے۔ باپ
دادا کی طرح نہیں کہ کھایا اَور مر گئے۔ جو یہ روٹی کھائے گا وہ
ابد تک زندہ رہے گا۔

اِعتقاد اَور بے اِعتقادی۔

۶۰ اُس نے کفرنحوم میں تعلیم
۶۱ دیتے ہوئے عبادت خانے میں یہ باتیں کہیں۔ تب اُس کے
شاگردوں میں سے بہت یہ سُن کر کہنے لگے کہ یہ کلام سخت ہے
۶۲ اِسے کَون سُن سکتا ہے۔ مگر یسُوعؔ نے جی میں یہ جانتے ہُوئے
کہ میرے شاگرد اِس بات پر کُڑکُڑاتے ہیں۔ اُن سے کہا
۶۳ کیا یہ بات تُمہارے لِئے ٹھوکر کا باعث ہے؟ اگر تُم
اِبنِ اِنسان کو اُوپر جاتے دیکھو گے جہاں وہ پہلے تھا۔ تو پھر؟
۶۴ زندہ کرنے والی تو رُوح ہے۔ جسد سے کُچھ فائدہ نہیں۔
جو باتیں مَیں نے تُم سے کہیں وہ رُوح ہیں اَور زندگی بھی
۶۵ ہیں۔ مگر تُم میں سے بعض اَیسے ہیں جو اِیمان نہیں لاتے۔
(کیونکہ یسُوعؔ شرُوع سے جانتا تھا کہ وہ جو اِیمان نہیں
۶۶ لاتے کَون ہیں اَور کَون اُسے پکڑوائیگا)۔ پھر اُس نے کہا
کہ اِسی لِئے مَیں نے تُم سے کہا ہے کہ کوئی میرے پاس
نہیں آسکتا جب تک باپ کی طرف سے اُسے دیا نہ گیا ہو۔
۶۷ اِس کے بعد اُس کے بہت سے شاگرد پھِر گئے۔ اَور آیندہ
اُس کے ساتھ نہ رہے۔
۶۸ تب یسُوعؔ نے اُن بارہ سے کہا۔ کہ کیا تُم بھی چلا جانا چاہتے
۶۹ ہو؟ شمعُونؔ پطرسؔ نے اُسے جواب دِیا۔ کہ اَے خُداوند ہم
کِس کے پاس جائیں؟ ہمیشہ کی زندگی کی باتیں تو تیرے ہی
۷۰ پاس ہیں۔ اَور ہم تو اِیمان لائے ہیں اَور جان گئے ہیں کہ
۷۱ خُدا کا قُدّوس تُو ہی ہے۔ یسُوعؔ نے اُنہیں جواب دِیا کہ کیا
مَیں نے تُم بارہ کو نہیں چُنا؟ اَور تُم میں سے ایک شیطان ہے۔
۷۲ اُس نے یہ شمعُونؔ اسخریوطی کے بیٹے یہُوداؔہ کی بابت کہا تھا
کیونکہ یہی جو اُن بارہ میں سے تھا۔ اُسے پکڑوانے کو تھا۔

# باب ۷

یرُوشلیم کا سفر۔

۱ بعد ازیں یسُوعؔ گلیلؔ میں پھرتا رہا
کیونکہ یہُودیہؔ میں وہ پھرنا نہیں چاہتا تھا۔ اِس لِئے کہ
۲ یہُودی اُس کے قتل کے فکر میں تھے۔ اَور یہُودیوں کی
عیدِ خیام نزدیک آئی۔ تب اُس کے بھائیوں نے اُس
۳ سے کہا۔ یہاں سے روانہ ہو اَور یہُودیہؔ میں جا۔ تاکہ تیرے
شاگرد بھی اُن کاموں کو دیکھیں جو تُو کرتا ہے۔ کیونکہ اَیسا
۴ کوئی نہیں جو مشہُور ہونا چاہے اَور چھپ کر کام کرے۔ اگر تُو
یہ کام کرتا ہے تو اپنے آپ کو دُنیا پر ظاہر کر۔ کیونکہ اُسکے بھائی
۵ بھی اُس پر اِیمان نہیں لاتے تھے۔ تب یسُوعؔ نے اُن سے
۶ کہا۔ کہ میرا وقت ہنُوز نہیں آیا۔ مگر تُمہارے لِئے ہمیشہ وقت
ہے۔ دُنیا تُم سے کینہ نہیں رکھ سکتی مگر مُجھ سے کینہ رکھتی ہے
۷ کیونکہ مَیں اُس پر گواہی دیتا ہُوں۔ کہ اُس کے کام بُرے
ہیں۔ تُم اِس عید میں جاؤ۔ مگر مَیں ابھی اِس عید میں نہیں جاتا
۸ کیونکہ میرا وقت ہنُوز پُورا نہیں ہُؤا۔ یہ باتیں اُن سے کہہ کر
۹

باب ۶: ۶۲ "جہاں وہ پہلے تھا" یعنی جب تم مجھے آسمان پر جاتے دیکھو گے تو کیا تم پھر ایمان نہ لاؤ گے کہ مَیں خُدا کا بیٹا ہُوں اَور وہ روٹی جو میرا گوشت ہے۔ دے سکتا ہُوں
باب ۶: ۶۴ "جسد سے کُچھ فائدہ نہیں" یہُودیوں نے خیال کیا کہ مسیح نے اپنے جسم کو جانوروں کے گوشت کی طرح کھانے کو اُنہیں فرمایا! اِس طور پہ مسیح کا مُردہ جسم کھانا بیفائدہ ہوتا ہے۔ لیکن مسیح اِس اقدس بھید میں جو اُس نے اپنے آخری رات میں مُقرر کِیا اپنا زندہ جسم مع خُون اَور رُوح کے دیتا ہے (متی ۲۶: ۲۶) مُردہ جسم کا کُچھ فائدہ نہیں مگر مسیح کے جسم کا نہایت بڑا فائدہ ہے اِس لِئے کہ مسیح جسم لیکر دُنیا میں آیا اَور اپنے جسم میں ہمکو بچایا ہے۔ "رُوح اَور زندگی ہیں" اِس لِئے کہ مسیح اقدس بھید کے وسیلے عجیب طرح سے ہمیں اپنا رُوح اَور فضل اَور زندگی بخشتا ہے۔

باب ۷: ۲- احبار ۲۳: ۳۴

وہ گلیل ہی میں رہا۔

۱۰ لیکن جب اُس کے بھائی عید میں چلے گئے تو وہ بھی ۱۱ گیا۔ ظاہراً نہیں بلکہ خفیتہً۔ پس یہُودی عید میں اُسے یہ کہہ ۱۲ کر ڈھونڈنے لگے۔ کہ وہ کہاں ہے؟ اور لوگ اُسکی بابت آپس میں چُپکے چُپکے بہت باتیں کرتے تھے۔ بعض کہتے تھے کہ وہ نیک ہے اور بعض کہتے تھے نہیں بلکہ وہ لوگوں کو ۱۳ گمراہ کرتا ہے۔ لیکن یہُودیوں کے ڈر سے اُس کی بابت کوئی ظاہراً بات نہیں کرتا تھا۔

۱۴ رسالتِ مسیح۔ اور جب عید کا آدھا وقت گزر گیا تو ۱۵ تو یسُوعؔ ہیکل میں آکر تعلیم دینے لگا۔ تب یہُودیوں نے تعجّب کرکے کہا۔ کہ اِسے [نوشتوں کا] علم بغیر پڑھے کہاں ۱۶ سے حاصل ہُوا۔ پس یسُوعؔ نے اُن کے جواب میں کہا کہ میری تعلیم میری نہیں بلکہ اُس کی ہے جس نے مجھے بھیجا ۱۷ ہے۔ اگر کوئی اُس کی مرضی پر چلنا چاہے تو جان لے گا کہ یہ تعلیم خُدا کی طرف سے ہے یا کہ مَیں اپنے آپ سے بولتا ہُوں۔ ۱۸ جو اپنی طرف سے بولتا ہے وہ اپنی عزّت چاہتا ہے لیکن جو اپنے بھیجنے والے کی عزّت چاہتا ہے وہ راست ہے اور اُس میں ناراستی نہیں۔

۱۹ کیا مُوسیٰؔ نے تُمہیں شریعت نہیں دی؟ تو بھی تُم میں ۲۰ سے شریعت پر کوئی عمل نہیں کرتا۔ تُم کیوں میرے قتل کے فکر میں ہو؟ لوگوں نے جواب دِیا کہ تجھ میں تو بدرُوح ہے ۲۱ کون تجھے قتل کرنا چاہتا ہے؟ یسُوعؔ نے جواب میں اُن سے کہا۔ مَیں نے ایک کام کیا۔ اور تُم سب تعجّب کرتے ہو۔ ۲۲ دیکھو۔ مُوسیٰؔ نے تُمہیں ختنہ کا حُکم دِیا ہے (حالانکہ وہ مُوسیٰؔ کی طرف سے نہیں۔ بلکہ مُقدّمین کی طرف سے چلا آتا ہے) ۲۳ اور تُم سبت کو آدمی کا ختنہ کرتے ہو۔ پس اگر سبت کو آدمی کا ختنہ کیا جاتا ہے تاکہ مُوسیٰؔ کی شریعت کی توہین نہ ہو۔ تو کیا تُم اِس لِئے مجھ سے خفا ہو کہ مَیں نے سبت کو ایک آدمی کو سراپا ۲۴ بحال کیا؟ ظاہر کے مُوافق فیصلہ نہ کرو بلکہ اِنصاف سے فیصلہ کرو۔

۲۵ تب بعض یرُوشلیمی کہنے لگے۔ کیا یہ وُہی نہیں جس کے ۲۶ قتل کا فکر ہو رہا ہے؟ اور دیکھو وہ تو علانیہ بولتا ہے اور وہ اِس سے کچھ نہیں کہتے۔ کیا شاید سرداروں نے بھی ۲۷ سچ جان لیا ہے کہ المسیح یہی ہے؟ لیکن اِس کو تو ہم جانتے ہیں کہ کہاں کا ہے مگر المسیح جب آئیگا تو کوئی نہ جانے گا کہ ۲۸ کہاں کا ہے۔ تب یسُوعؔ نے ہیکل میں تعلیم دیتے ہُوئے بلند آواز سے کہا کہ تُم مجھے جانتے ہو اور یہ بھی جانتے ہو کہ مَیں کہاں کا ہُوں اور مَیں آپ سے نہیں آیا۔ مگر جس نے مجھے بھیجا ۲۹ ہے وہ برحق ہے۔ اُس کو تُم نہیں جانتے۔ مَیں اُسے جانتا ہُوں اِس لِئے کہ مَیں اُس کی طرف سے ہُوں اور اُسی نے مجھے بھیجا ہے۔

۳۰ اِس پر وہ اُسے گرفتار کرنے کی کوشش کرنے لگے۔ مگر کسی نے اُس پر ہاتھ نہ ڈالا۔ کیونکہ اُس کا وقت ہنُوز نہیں آیا تھا۔

۳۱ اور ہجُوم میں سے بہتیرے اُس پر اِیمان لائے۔ اور وہ کہتے تھے کہ المسیح جب آئیگا تو کیا اِن سے زیادہ کرشمے ۳۲ دکھائے گا جو اِس نے دکھائے ہیں؟ فریسیوں نے ہجُوم کو سُنا کہ وہ چُپکے چُپکے اُس کی بابت یہ بات کرتے ہیں۔ اِس لِئے سردار کاہنوں اور فریسیوں نے پیادے بھیجے جو اُسے ۳۳ گرفتار کریں۔ تب یسُوعؔ نے کہا۔ اور تھوڑی دیر تک مَیں تُمہارے پاس ہُوں۔ پھر اُس کے پاس جاتا ہُوں جس ۳۴ نے مجھے بھیجا ہے۔ تُم مجھے ڈھونڈو گے اور نہ پاؤ گے ۳۵ اور جہاں مَیں ہُوں تُم نہیں آسکتے۔ تب یہودیوں نے

باب ۷:۱۹-خر ۲۴:۳+
باب ۷:۲۲-اح ۱۲:۳-تک ۱۷:۱۰+
باب ۷:۲۴-تث ۱:۱۶+

آپس میں کہا کہ یہ کہاں جائے گا کہ ہم اِسے نہ پائیں گے۔ کیا یہ
اُن کے پاس جائے گا جو غیر قوموں میں پراگندہ ہیں اور غیر
۳۶ قوموں کو تعلیم دے گا۔ یہ کیا بات ہے جو اِس نے کہی ہے؟
کہ تُم مُجھے ڈھونڈو گے اور نہ پاؤ گے اور یہ کہ جہاں مَیں ہُوں
تُم نہیں آ سکتے۔

۳۷ پھر عید کے آخری دن جو خاص دن ہے یسُوعؔ کھڑا
ہُؤا۔ اور بُلند آواز سے کہا کہ اگر کوئی پیاسا ہو تو میرے پاس
۳۸ آئے۔ اور پئے۔ جو مُجھ پر ایمان لاتا ہے۔ جیسے نوشتہ کہتا
ہے "اُس کے بطن سے زندہ پانی کی ندیاں جاری ہونگی"۔
۳۹ اُس نے یہ اُس رُوح کی بابت کہا جسے وہ جو اُس پر ایمان
لائے پانے کو تھے۔ کیونکہ رُوح تب تک دیا نہ گیا تھا اِس لئے
کہ یسُوعؔ تب تک اپنے جلال کو نہ پہنچا تھا۔

۴۰ تب ہجوم میں سے بعض نے اُس کی یہ باتیں سُن کر کہا۔
۴۱ سچ مُچ یہی اَلنبی ہے۔ اوروں نے کہا یہ اَلمسیح ہے مگر بعض
۴۲ نے کہا کیا اَلمسیح جلیل سے آئے گا؟ کیا نوشتہ نہیں کہتا
ہے؟ کہ اَلمسیح داؤد کی نسل سے اور بیت لحم کے گاؤں سے
۴۳ آئے گا جہاں داؤد رہتا تھا۔ چُنانچہ ہجوم میں اُسکی بابت
۴۴ اختلاف ہُؤا۔ اور اُن میں سے بعض اُسے پکڑنے کا ارادہ
کرتے تھے۔ مگر کسی نے اُس پر ہاتھ نہ ڈالا۔

۴۵ تب پیادے سردار کاہنوں اور فریسیوں کے پاس آئے
۴۶ جنہوں نے اُن سے کہا۔ تُم اِسے کیوں نہ لائے؟ پیادوں
نے جواب دیا کہ کسی اِنسان نے کبھی ایسا کلام نہیں کیا جیسا
۴۷ یہ شخص کرتا ہے۔ تب فریسیوں نے اُنہیں جواب دیا۔ کیا
۴۸ تُم بھی گُمراہ ہو گئے ہو؟ کیا سرداروں یا فریسیوں میں سے
۴۹ کوئی اُس پر ایمان لایا ہے؟ مگر یہ عوام جو شریعت نہیں جانتے
لعنتی ہیں۔ لیکن نیقودیمُس نے۔ جو پہلے اُس کے پاس آیا ۵۰
تھا اور اُنہی میں سے تھا۔ اُن سے کہا کہ۔ کیا ہماری شریعت ۵۱
کسی کو مُجرم ٹھہراتی ہے بیشتر اِس سے کہ اُس کی سُن لے۔
اور جان لے کہ وہ کیا کرتا ہے؟ اُنہوں نے جواب میں اُس ۵۲
سے کہا۔ کہ کیا تُو بھی جلیلی ہے؟ تلاش کر اور دیکھ کہ جلیل میں
سے کوئی نبی مبعوث نہیں ہوتا۔ پھر ہر ایک اپنے اپنے گھر ۵۳
چلا گیا +

# باب ۸

**زانیہ کی مُعافی۔**

تب یسُوعؔ کوہِ زیتُون کو گیا۔ اور صُبح ۱، ۲
سویرے پھر ہیکل میں آیا اور سب لوگ اُس کے پاس آئے
اور وہ بیٹھ کر اُنہیں تعلیم دینے لگا۔ تب فقیہہ اور فریسی ۳
ایک عَورت کو لائے جو زنا میں پکڑی گئی تھی اور اُسے بیچ
میں کھڑا کر کے۔ اُس سے کہا۔ اَے اُستاد یہ عَورت زنا ۴
میں عین فعل کے وقت پکڑی گئی ہے۔ مُوسیٰ نے تو شریعت ۵
میں ہم کو حُکم دیا ہے کہ ایسیوں کو سنگسار کریں۔ پس تُو
کیا کہتا ہے؟ اُنہوں نے یہ اُسے آزمانے کے لئے ۶
کہا تھا تاکہ اُس پر اِلزام لگانے کی وجہ پائیں۔ مگر یسُوعؔ
جُھک کر اُنگلی سے زمین پر لکھنے لگا۔ اور جب وہ اُس ۷
سے سوال کرتے ہی رہے تو اُس نے سیدھے ہو کر اُن سے
کہا۔ کہ جو تُم میں بے گُناہ ہو وُہی پہلے اُس کے پتھر مارے۔
اور پھر جُھک کر زمین پر لکھنے لگا۔ اور وہ یہ سُن کر بزرگوں ۸، ۹
سے لے کر ایک ایک کر کے چلے گئے۔ اور یسُوعؔ اکیلا رہ
گیا اور عَورت بیچ میں کھڑی رہی۔ تب یسُوعؔ نے ۱۰
سیدھے ہو کر اُس سے کہا۔ بی بی وہ کہاں گئے ہیں۔ کیا کسی

باب ۷: ۳۷۔ اح ۲۳: ۳۶+
باب ۷: ۳۸۔ اش ۴۴: ۳۔ ۵۷: ۱۱۔ یو ۲: ۲۸+
باب ۷: ۴۲: می ۵: ۱+
باب ۷: ۵۱۔ تث ۱۷: ۸-۱۹: ۱۵+
باب ۸: ۵۔ اح ۲۰: ۱۰+
باب ۸: ۷۔ تث ۱۷: ۷+

۱۱ نے فتویٰ نہیں لگایا؟ اُس نے کہا کہ اَے خُداوند کسی نے نہیں۔ اَور یسُوعؔ نے کہا۔ کہ مَیں بھی تُجھ پر فتویٰ نہیں لگاتا۔ چلی جا۔ پھر گُناہ نہ کرنا۔

۱۲ **نُورِ عالم۔** یسُوعؔ نے پھر اُن سے بات کر کے کہا۔ کہ دُنیا کا نُور مَیں ہُوں۔ جو میری پیروی کریگا وہ تاریکی میں نہیں ۱۳ چلیگا بلکہ زِندگی کا نُور پائیگا۔ پس فریسیوں نے اُس سے کہا کہ تُو اَپنے بارے میں آپ ہی گواہی دیتا ہے۔ تیری گواہی ۱۴ قابلِ اعتبار نہیں۔ یسُوعؔ نے جواب میں اُن سے کہا کہ اگرچہ مَیں اَپنے بارے میں آپ ہی گواہی دیتا ہُوں تَو بھی میری گواہی قابلِ اعتبار ہے۔ کیونکہ مَیں جانتا ہُوں کہ مَیں کہاں سے آیا ہُوں اَور کہاں جاتا ہُوں۔ مگر تُم نہیں جانتے ۱۵ کہ مَیں کہاں سے آتا ہُوں یا کہاں جاتا ہُوں۔ تُم جسم کے ۱۶ مُطابق فیصلہ کرتے ہو مَیں کسی کا فیصلہ نہیں کرتا۔ اَور اگر مَیں فیصلہ کرُوں بھی تو میرا فیصلہ دُرست ہے کیونکہ مَیں اکیلا نہیں بلکہ مَیں ہُوں اَور باپ بھی ہے جس نے مُجھے بھیجا ہے۔

[۱۷] تُمہاری شریعت میں یہ لکھا ہے کہ دو آدمیوں کی گواہی قابلِ ۱۸ اعتبار ہے۔ ایک تو مَیں خُود اَپنے بارے میں گواہی دیتا ہُوں اَور ایک باپ جس نے مُجھے بھیجا ہے۔ میری گواہی ۱۹ دیتا ہے۔ تب اُنہوں نے اُس سے کہا تیرا باپ کہاں ہے؟ یسُوعؔ نے جواب دِیا تُم نہ مُجھے جانتے ہو اَور نہ میرے ۲۰ باپ کو۔ اگر تُم مُجھے جانتے تو میرے باپ کو بھی جانتے۔ اُس نے یہ باتیں ہیکل میں تعلیم دیتے وقت بیتُ المال میں کہیں اَور کسی نے اُس کو گرفتار نہیں کیا۔ کیونکہ اُس کا وقت ہنُوز نہیں آیا تھا۔

۲۱ **یسُوعؔ پر ایمان۔** اُس نے پھر اُن سے کہا کہ مَیں جاتا ہُوں اَور تُم مُجھے ڈھُونڈو گے۔ اَور اَپنے گُناہ میں مروگے۔ جہاں مَیں ۲۲ جاتا ہُوں تُم نہیں آسکتے۔ تب یہُودیوں نے کہا کیا وہ خُودکُشی کرلیگا جو وہ کہتا ہے کہ جہاں مَیں جاتا ہُوں تُم نہیں آسکتے۔ ۲۳ اُس نے اُن سے کہا تُم نیچے کے ہو مَیں اُوپر کا ہُوں تُم اِس دُنیا کے ہو۔ مَیں اِس دُنیا کا نہیں ہُوں۔ ۲۴ اِس لِئے مَیں نے تُم سے کہا ہے کہ تُم اَپنے گُناہوں میں مروگے۔ کیونکہ اگر تُم ایمان نہ لاؤگے کہ مَیں وُہی ہُوں تو تُم اَپنے گُناہ میں مروگے۔ ۲۵ تب اُنہوں نے اُس سے کہا۔ تُو تُو کون ہے؟ یسُوعؔ نے اُن سے کہا۔ مَیں تُم سے بات کرتا ہی کیوں ہُوں؟ ۲۶ مُجھے تُمہاری نسبت بہُت کُچھ کہنا اَور فیصلہ کرنا ہے۔ مگر جس نے مُجھے بھیجا ہے سچّا ہے اَور وہ باتیں جو مَیں نے اُس سے سُنی ہیں۔ مَیں دُنیا سے کہتا ہُوں۔ ۲۷ وہ نہ سمجھے کہ یہ ہم سے باپ کی نسبت کہہ رہا ہے۔ ۲۸ پس یسُوعؔ نے کہا جب تُم اِبنِ اِنسان کو بُلند کروگے۔ تب تُم جانوگے کہ مَیں وُہی ہُوں اَور مَیں آپ سے کُچھ نہیں کرتا۔ مگر جیسا باپ نے مُجھے سِکھایا وَیسے ہی یہ باتیں کہتا ہُوں۔ ۲۹ اَور جس نے مُجھے بھیجا ہے وہ میرے ساتھ ہے اَور اُس نے مُجھے اکیلا نہیں چھوڑا کیونکہ مَیں ہمیشہ وُہی کام کرتا ہُوں۔ جو اُسے پسند آتے ہیں۔

۳۰ جب وہ یہ باتیں کہہ رہا تھا تو بہُتیرے اُس پر ایمان لائے۔ ۳۱ تب یسُوعؔ نے اُن یہُودیوں سے جو اُس پر ایمان لائے تھے کہا۔ اگر تُم میری بات پر قائم رہوگے تو تُم دَرحقیقت میرے شاگرد ہوگے۔ ۳۲ اَور سچّائی کو جانوگے اَور سچّائی تُم کو آزاد کرے گی۔ ۳۳ اُسے یہ جواب دِیا گیا کہ ہم تو ابرہامؔ کی نسل سے ہیں اَور کبھی کسی کے غُلام نہیں رہے تو کیونکر کہتا ہے کہ تُم آزاد کئے جاؤگے؟ ۳۴ یسُوعؔ نے اُنہیں جواب دِیا مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں کہ جو کوئی گُناہ کرتا ہے وہ گُناہ کا غُلام ہے۔ ۳۵ اَور غُلام ہمیشہ تک گھر میں نہیں رہتا لیکن بیٹا ہمیشہ تک رہتا ہے۔ ۳۶ پس اگر بیٹا تُم کو آزاد کرے گا تو تُم دَرحقیقت آزاد ہوگے۔

باب ۸: ۱۷- تث ۱۷: ۶- ۱۹: ۱۵+

۳۷ مَیں جانتا ہُوں کہ تُم اِبرؔاہیم کی نسل سے ہو لیکن تُم میرے قتل کے فکر میں ہو۔ کیونکہ میرا کلام تُمہارے دِل میں جگہ نہیں پاتا۔ ۳۸ مَیں نے جو کُچھ اپنے باپ کے ہاں دیکھا ہے وہ کہتا ہُوں اَور تُم نے جو اپنے باپ سے سُنا ہے وہ کرتے ہو۔ ۳۹ اُنہوں نے جواب میں اُس سے کہا ہمارا باپ تو ابرؔاہیم ہے۔ یِسُوعؔ نے اُن سے کہا۔ اگر تُم ابرؔاہیم کے فرزند ہو تو ابرؔاہیم کے سے کام کرو۔ ۴۰ مگر تُم مُجھ جیسے شخص کو قتل کرنا چاہتے ہو۔ جس نے تُم کو وہی سچّی بات بتائی جو خُدا سے سُنی۔ ۴۱ ابرؔاہیم نے تو یُوں نہیں کیا تھا۔ تُم اپنے باپ کے کام کرتے ہو۔ تب اُنہوں نے اُس سے کہا۔ ہم حرام سے پَیدا نہیں ہُوئے۔ ہمارا باپ ایک ہے یعنی خُدا۔ ۴۲ یِسُوعؔ نے اُن سے کہا اگر خُدا تُمہارا باپ ہوتا تو تُم مُجھ سے مُحبّت رکھتے کیونکہ مَیں خُدا میں سے نِکلا اَور آیا ہُوں۔ کیونکہ مَیں آپ سے نہیں آیا بلکہ اُسی نے مُجھے بھیجا ہے۔ ۴۳ تُم میری باتیں کیوں نہیں سمجھتے؟ اِس لئے کہ تُم میرا ۴۴ کلام سُن نہیں سکتے۔ تُم اپنے باپ شیطان سے ہو اَور چاہتے ہو کہ اپنے باپ کی خواہشوں کے مُوافق کرو۔ وہ تو شُروع سے خُونی تھا اَور سچّائی پر قائم نہ رہا کیونکہ اُس میں سچّائی نہیں۔ جب وہ جھُوٹ بولتا ہے تو اپنے ہی سے ۴۵ بولتا ہے کیونکہ وہ جھُوٹا بلکہ جھُوٹ کا باپ ہے۔ مگر تُم اِسی ۴۶ لئے میرا یقین نہیں کرتے کہ مَیں سچ بولتا ہُوں۔ تُم میں سے کَون مُجھ پر گُناہ ثابت کریگا؟ اگر مَیں تُم سے سچ کہتا ہُوں۔ ۴۷ تو تُم میری بات کیوں سچ نہیں جانتے؟ جو خُدا سے ہوتا ہے خُدا کی باتیں سُنتا ہے تُم اِس لئے نہیں سُنتے کیونکہ خُدا سے نہیں ہو۔

۴۸ یہُودیوں نے جواب دے کر اُس سے کہا۔ کیا ہم دُرست ۴۹ نہیں کہتے کہ تُو سامری ہے اَور تُجھ میں بدرُوح ہے؟ یِسُوعؔ نے جواب دیا کہ مُجھ میں بدرُوح نہیں۔ مگر مَیں اپنے باپ کی عزّت کرتا ہُوں اَور تُم میری بے عزّتی کرتے ہو۔ ۵۰ مَیں اپنی عزّت نہیں چاہتا۔ ایک ہے جو چاہتا ہے اَور فیصلہ کرتا ہے۔ ۵۱ مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں کہ اگر کوئی میرے کلام پر عمل کرے تو وہ ابدؔ تک کبھی مَوت نہ دیکھے گا۔ ۵۲ تب یہُودیوں نے اُس سے کہا اب ہم نے جان لیا ہے کہ تُجھ میں بدرُوح ہے۔ ابرؔاہیم اَور انبیاء مر گئے اَور تُو کہتا ہے اگر کوئی میرے کلام پر عمل کرے تو ابدؔ تک کبھی مَوت کا مزا نہ چکھے گا۔ ۵۳ کیا تُو ہمارے باپ ابرؔاہیم سے بڑا ہے؟ وہ مر گیا اَور انبیاء بھی مر گئے۔ تُو اپنے آپ کو کیا ٹھہراتا ہے؟ ۵۴ یِسُوعؔ نے جواب دیا کہ اگر مَیں اپنی بزرگی کرُوں تو میری بزرگی کُچھ نہیں۔ مگر میری بزرگی میرا باپ کرتا ہے۔ جسے تُم کہتے ہو کہ ہمارا خُدا ہے۔ ۵۵ تُم نے اُسے نہیں پہچانا۔ لیکن مَیں اُسے جانتا ہُوں۔ اَور اگر مَیں کہُوں کہ مَیں اُسے نہیں جانتا تو مَیں تُمہاری طرح جھُوٹا ہُونگا۔ ہاں مَیں اُسے جانتا ہُوں اَور اُس کے کلام پر عمل کرتا ہُوں۔ ۵۶ تُمہارا باپ ابرؔاہیم میرا دِن دیکھنے کی تمنّا میں نہایت شادمان تھا چُنانچہ اُس نے دیکھا اَور نہایت خُوش ہُؤا۔ ۵۷ تب یہُودیوں نے اُس سے کہا تیری عُمر تو ابھی پچاس برس کی بھی نہیں اَور کیا تُو نے ابرؔاہیم کو دیکھا ہے؟ ۵۸ یِسُوعؔ نے اُن سے کہا۔ مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں ابرؔاہیم کے وُجُود سے پیشتر مَیں ہُوں۔ ۵۹ تب اُنہوں نے پتھّر اُٹھائے کہ اُسے ماریں۔ مگر یِسُوعؔ چھُپ کر ہیکل سے نِکل گیا۔

## باب ۹

شِفاءِ نابینا۔

۱ اَور اُس نے گُزرتے ہُوئے ایک شخص کو دیکھا جو پَیدائشی اندھا تھا۔ ۲ اَور اُس کے شاگردوں نے اُس سے پُوچھا۔ ربّی کِس نے گُناہ کیا تھا۔ اِس نے یا اِس کے ماں باپ

باب ۸: ۵۸۔ خر ۳: ۱۴۔

۳ نے کہ یہ اندھا پیدا ہُوا؟ یسُوعؔ نے جواب دِیا نہ تو اِس نے گُناہ کِیا تھا نہ اِسکے ماں باپ نے۔ لیکن یہ اِس لِئے ہُؤا کہ
۴ خُدا کے کام اِس میں ظاہِر ہُوں۔ واجِب ہے کہ مَیں جب تک دِن ہے اُس کے کام کرُوں جِس نے مُجھے بھیجا ہے وہ رات آنے والی ہے جِس میں کوئی شخص کام نہیں کر سکتا۔
۵ جب تک مَیں دُنیا میں ہُوں دُنیا کا نُور ہُوں۔ یہ کہہ کر اُس
۶ نے زمِین پر تھُوکا اور تھُوک سے مِٹّی گُوندھی اور وہ مِٹّی اُس
۷ اندھے کی آنکھوں پر لگائی۔ اور اُس سے کہا۔ جا سِلوؔام (مُترجم بھیجا ہُؤا) کے تالاب میں دھو۔ پس وہ گیا اور دھویا اور بِینا ہو کر لَوٹا۔

۸ پس۔ ہمسائے اور جِن جِن لوگوں نے پہلے اُسے بھیک مانگتے دیکھا تھا کہنے لگے۔ کیا یہ وہ نہیں جو بَیٹھا ہُؤا بھیک
۹ مانگا کرتا تھا۔ بعض نے کہا کہ یہ وُہی ہے۔ بعض نے کہا کہ نہیں بلکہ اُس کا کوئی ہمشکل ہے۔ اُس نے خُود کہا کہ مَیں
۱۰ وُہی ہُوں۔ تب وہ اُس سے کہنے لگے کہ پھر تیری آنکھیں
۱۱ کیُونکر کھُل گئیں؟ اُس نے جواب دِیا کہ اُس شخص نے جِس کا نام یسُوعؔ ہے مِٹّی گُوندھی اور میری آنکھوں پر لگائی اور مُجھ سے کہا کہ سِلوؔام کے تالاب میں جا اور دھو لے پس مَیں
۱۲ گیا اور دھو لیا اور بِینا ہو گیا۔ اور اُنہوں نے اُس سے کہا کہ وہ کہاں ہے؟ اُس نے کہا کہ مَیں نہیں جانتا۔

۱۳ لوگ اُس شخص کو جو پہلے نابِینا تھا فریسیوں کے
۱۴ پاس لے گئے۔ (جِس روز یسُوعؔ نے مِٹّی لگا کر اُسکی
۱۵ آنکھیں کھولی تھیں وہ سبت تھا)۔ پھر فریسیوں نے بھی اُس سے پُوچھا کہ کِس طرح بِینا ہُؤا۔ اُس نے اُن سے کہا کہ اُس نے میری آنکھوں پر مِٹّی لگائی۔ اور مَیں نے دھو لیا
۱۶ اور مَیں بِینا ہو گیا۔ تب فریسیوں میں سے بعض نے کہا۔ یہ شخص خُدا کی طرف سے نہیں کیُونکہ سبت کو نہیں مانتا۔ مگر اَوروں نے کہا کہ گُنہگار آدمی اَیسے کرشمے کیُونکر دِکھا سکتا
۱۷ ہے؟ پس اُن میں اِختلاف ہُؤا۔ اُنہوں نے اُس نابِینا سے پھر کہا۔ کہ جِس نے تیری آنکھیں کھولیں۔ تُو اُس کے حق میں کیا کہتا ہے؟ اور اُس نے کہا کہ وہ نبی ہے۔

۱۸ مگر یہُودیوں نے یہ بات سچ نہ جانی کہ یہ اندھا تھا اور بِینا ہو گیا ہے جب تک کہ اُنہوں نے اُس شخص کے ماں
۱۹ باپ کو جو بِینا ہو گیا تھا نہ بُلایا۔ اور اُن سے پُوچھا کہ کیا یہ تُمہارا بیٹا ہے؟ جِسے تُم کہتے ہو کہ اندھا پَیدا ہُؤا تھا۔
۲۰ پھر وہ اب کیُونکر دیکھتا ہے؟ اُس کے ماں باپ نے جواب میں کہا۔ ہم جانتے ہیں کہ یہ ہمارا بیٹا ہے اور یہ کہ
۲۱ وہ اندھا پَیدا ہُؤا تھا۔ لیکن یہ ہم نہیں جانتے کہ وہ اب کیُونکر دیکھتا ہے اور نہ یہ جانتے ہیں کہ کِس نے اُسکی آنکھیں کھولی ہیں۔ وہ پُوری عُمر کا ہے اُسی سے پُوچھو وہ خُود
۲۲ اپنا حال بیان کر دے گا۔ یہ اُس کے ماں باپ نے یہُودیوں کے ڈر سے کہا۔ کیُونکہ یہُودیوں نے ایکا کر لیا ہُؤا تھا کہ جو کوئی اِقرار کرے کہ وہ مسیح ہے وہ عبادتخانے
۲۳ سے نِکالا جائے گا۔ اِس واسطے اُس کے ماں باپ نے کہا کہ وہ پُوری عُمر کا ہے اُسی سے پُوچھو۔

۲۴ تب اُنہوں نے اُس شخص کو جو اندھا تھا پھر بُلا کر اُس سے کہا۔ کہ خُدا کی تمجید کر۔ ہم جانتے ہیں کہ یہ شخص گُنہگار
۲۵ ہے۔ پس اُس نے جواب دِیا۔ مَیں نہیں جانتا کہ وہ گُنہگار ہے یا نہیں۔ مَیں ایک بات جانتا ہُوں کہ مَیں اندھا تھا
۲۶ اب بِینا ہُوں۔ تب اُنہوں نے اُس سے کہا۔ کہ اُس نے
۲۷ تیرے ساتھ کیا کِیا؟ کِس طرح تیری آنکھیں کھولیں؟ پس اُس نے اُنہیں جواب دِیا۔ مَیں نے تُم سے ابھی کہا اور تُم نے نہ سُنا۔ تُم پھر کیُوں سُننا چاہتے ہو۔ کیا تُم بھی اُس کے
۲۸ شاگرد ہونا چاہتے ہو؟ تب اُنہوں نے اُس پر لعنت کی اور

۲۹ کہا کہ تُو اُس کا شاگرد ہو ہم تو مُوسیٰ کے شاگرد ہیں ۔ ہم
جانتے ہیں کہ خُدا نے مُوسیٰ کے ساتھ کلام کیا ہے مگر ہم
۳۰ نہیں جانتے کہ یہ کہاں کا ہے ۔ اُس شخص نے جواب دِیا
اور اُن سے کہا کہ یہ تعجُّب کی بات ہے کہ تُم نہیں جانتے
کہ وہ کہاں کا ہے اور حالانکہ اُس نے میری آنکھیں کھولی
۳۱ ہیں ۔ ہم جانتے ہیں کہ خُدا گُنہگاروں کی نہیں سُنتا ۔
لیکن اگر کوئی خُدا پرست ہو اور اُس کی مرضی پر چلے تو
۳۲ وہ اُس کی سُنتا ہے ۔ دُنیا کے شرُوع سے کبھی سُننے
میں نہیں آیا ۔ کہ کِسی نے پَیدائشی اندھے کی آنکھیں کھولی
۳۳ ہوں ۔ اگر یہ شخص خُدا کی طرف سے نہ ہوتا تو کُچھ نہ کر سکتا ۔
۳۴ اُنہوں نے جواب میں اُس سے کہا تُو تو سراسر گُناہوں میں
پَیدا ہُؤا اور کیا تُو ہم کو سِکھاتا ہے ؟ تب اُنہوں نے اُسے
باہر نِکال دِیا ۔

۳۵ یِسُوعؔ نے سُنا کہ اُنہوں نے اُسے باہر نِکال دِیا اور
جب اُس نے اُس کو پایا تو اُس سے کہا ۔ کیا تُو ابنِ اِنسان
۳۶ پر اِیمان لاتا ہے ؟ اُس نے جواب میں کہا ۔ اَے خُداوند
۳۷ وہ کَون ہے کہ مَیں اُس پر اِیمان لاؤُں ؟ یِسُوعؔ نے اُس
سے کہا تُو نے تو اُسے دیکھا ہے اور جو تُجھ سے بات کرتا ہے
۳۸ وُہی ہے ۔ اُس نے کہا اَے خُداوند مَیں اِیمان لاتا ہُوں اور
اُسے سِجدہ کِیا ۔

۳۹ تب یِسُوعؔ نے کہا کہ مَیں فتویٰ دینے کے لِئے اِس
دُنیا میں آیا ہُوں تاکہ وہ جو نہیں دیکھتے ہیں دیکھیں اور جو
۴۰ دیکھتے ہیں اندھے ہو جائیں ۔ اور فریسیوں میں سے بعض
نے جو اُس کے ساتھ تھے یہ سُن کر اُس سے کہا ۔ کیا
۴۱ ہم بھی اندھے ہیں ۔ یِسُوعؔ نے اُن سے کہا ۔ اگر تُم اندھے
ہوتے تو تُم گُنہگار نہ ٹھہرتے مگر اب تو تُم کہتے ہو کہ ہم دیکھتے
ہیں ۔ پس تُمہارا گُناہ قائم رہتا ہے ۔

# باب ۱۰

**نیک چرواہا ۔** مَیں تُم سے سچ سچ کہتا ہُوں کہ جو کوئی دروازے ۱
سے بھیڑ خانہ میں داخل نہیں ہوتا بلکہ اَور طرف سے چڑھ جاتا
ہے وہ چور اور بٹ مار ہے ۔ لیکن وہ جو دروازے سے ۲
داخل ہوتا ہے وہ بھیڑوں کا چرواہا ہے ۔ اُس کے لِئے ۳
دربان دروازہ کھول دیتا ہے اور بھیڑیں اُس کی آواز سُنتی
ہیں اور وہ اپنی بھیڑوں کو نام بنام بُلاتا ہے اور اُنہیں باہر
لے جاتا ہے ۔ اور جب وہ اپنی سب بھیڑوں کو باہر نِکال ۴
چُکا ہو تو اُن کے آگے آگے چلتا ہے اور بھیڑیں اُس کے
پیچھے پیچھے ہو لیتی ہیں کیونکہ وہ اُس کی آواز پہچانتی ہیں ۔
مگر وہ بیگانے کے پیچھے نہیں جائیں بلکہ اُس سے بھاگتی ۵
ہیں اِس لِئے کہ بیگانوں کی آواز نہیں پہچانتیں ۔ یِسُوعؔ نے ۶
یہ تمثیل اُن سے کہی لیکن وہ نہ سمجھے کہ یہ ہم سے کیا باتیں کر
رہا ہے ۔

پس ۔ یِسُوعؔ نے اُن سے پھر کہا ۔ مَیں تُم سے سچ سچ ۷
کہتا ہُوں کہ بھیڑوں کا دروازہ مَیں ہُوں ۔ جِتنے مُجھ سے ۸
پہلے آئے ہیں وہ چور اور بٹ مار ہیں مگر بھیڑوں نے اُن کی
نہ سُنی ۔ دروازہ مَیں ہُوں اگر کوئی مُجھ سے داخل ہو تو نجات ۹
پائے گا اور اندر باہر آیا جایا کرے گا اور چراگاہ پائے گا ۔
چور نہیں آتا مگر چُرانے اور قتل کرنے اور ہلاک کرنے کو ۔ ۱۰
مَیں اِس لِئے آیا ہُوں کہ وہ زِندگی پائیں بلکہ کثرت سے
پائیں ۔

اچھّا چرواہا مَیں ہُوں ۔ اچھّا چرواہا بھیڑوں کے لِئے ۱۱
اپنی جان دیتا ہے ۔ مزدُور ۔ جو نہ چرواہا ہے اور نہ بھیڑوں ۱۲
کا مالِک ۔ بھیڑیئے کو آتے دیکھ کر بھیڑوں کو چھوڑ دیتا اور
بھاگ جاتا ہے ۔ (اور بھیڑیا اُنہیں چھینتا اور پراگندہ کرتا

باب ۱۰: ۱۱-اش ۴۰: ۱۱-۳۴: ۲۳-۳۷: ۲۴-حز ۳۴: ۲۳-۳۷: ۲۴-زک ۱۳: ۷
مز ۲۲ (۲۳): ۱+

۱۳ ہے)۔ وہ بھاگ جاتا ہے اَور یہ اِس لِئے کہ وہ مزدُور ہی
۱۴ ہوتا ہے اَور اُس کو بھیڑوں کا فِکر نہیں۔ اچھّا چرواہا مَیں
ہُوں اَور اُسی طرح مَیں اَپنی بھیڑوں کو جانتا ہُوں اَور وہ۔
۱۵ میری بھیڑیں مُجھے جانتی ہَیں۔ جِس طرح سے کہ باپ
مُجھے جانتا ہے اَور مَیں باپ کو جانتا ہُوں۔ اَور مَیں بھیڑوں
۱۶ کے لِئے اَپنی جان دیتا ہُوں۔ میری اَور بھی بھیڑیں ہَیں جو
اِس بھیڑ خانے کی نہیں۔ ضرُور ہے کہ مَیں اُنہیں بھی لاؤں
اَور وہ میری آواز سُنیں گی۔ اَور ایک ہی گلّہ اَور ایک ہی
چرواہا ہوگا۔

[۱۷] باپ مُجھے اِس لِئے پیار کرتا ہے کہ مَیں اَپنی جان
۱۸ دیتا ہُوں تاکہ مَیں اُسے پھر لے لُوں۔ کوئی اُسے مُجھ سے
چھینتا نہیں بلکہ مَیں اُسے آپ ہی دیتا ہُوں۔ اَور مُجھے
اُس کے دینے کا بھی اِختیار ہے۔ اَور اُسے پھر لے لینے کا بھی
اِختیار ہے۔ یہ حُکم مَیں نے اَپنے باپ سے پایا۔

۱۹ تب یہُودیوں میں اِن باتوں کے سبب سے پھر
۲۰ اِختلاف ہُؤا۔ اَور اُن میں سے بہتیرے کہنے لگے
کہ اُس میں بدرُوح ہے اَور وہ دیوانہ ہے۔ تُم اُسکی
۲۱ کیُوں سُنتے ہو؟ اَوروں نے کہا کہ یہ باتیں آسیب زدہ
کی نہیں۔ کیا بدرُوح اندھوں کی آنکھیں کھول سکتی
ہے؟

۲۲ [اَلمسیح اِبنِ خُدا۔] اَور یرُوشلیم میں عیدِ تجدید ہُوئی اَور
۲۳ جاڑے کا مَوسم تھا۔ اَور یسُوع ہَیکل کے اندر سُلیمانی
۲۴ برآمدے میں ٹہل رہا تھا۔ تب یہُودیوں نے اُسے
آگھیرا اَور اُس سے کہا کہ تُو کب تک ہمارے دِل کو
ڈانواں ڈول رکھّے گا۔ اگر تُو المسیح ہے تو ہم سے صاف
۲۵ کہہ دے۔ یسُوع نے اُنہیں جواب دِیا کہ مَیں نے تو تُم
سے کہہ دِیا ہے۔ مگر تُم یقین نہیں کرتے۔ جو کام مَیں اَپنے
باپ کے نام سے کرتا ہُوں وُہی میرے گواہ ہیں۔ لیکن ۲۶
تُم اِس لِئے یقین نہیں کرتے کہ تُم میری بھیڑوں میں
سے نہیں ہو۔ میری بھیڑیں میری آواز سُنتی ہیں اَور ۲۷
مَیں اُنہیں جانتا ہُوں اَور وہ میرے پیچھے پیچھے چلتی ہیں۔
اَور مَیں اُنہیں ہمیشہ کی زِندگی بخشتا ہُوں اَور وہ ابد تک ۲۸
کبھی ہلاک نہ ہونگی۔ اَور کوئی اُنہیں میرے ہاتھ سے
چھین نہ لے گا۔ جو میرے باپ نے مُجھے دِیا ہے وہ ۲۹
سب سے بڑا ہے۔ اَور کوئی اُسے میرے باپ کے ہاتھ
سے چھین نہیں سکتا۔

مَیں اَور باپ ایک ہیں۔ ۳۰

یہُودیوں نے پھر پتھّر اُٹھائے تاکہ اُسے سنگسار ۳۱
کریں۔ یسُوع نے اُنہیں جواب دِیا کہ مَیں نے تُمہیں ۳۲
باپ کی طرف سے بہتیرے نیک کام دِکھائے ہیں۔
اُن میں سے کِس کام کے لِئے تُم مُجھے سنگسار کرتے ہو؟
یہُودیوں نے اُسے جواب دِیا کہ کِسی نیک کام کے ۳۳
سبب سے نہیں بلکہ کُفر گوئی کے سبب سے ہم تُجھے سنگسار
کرتے ہیں۔ کیونکہ تُو اِنسان ہو کر اَپنے آپ کو خُدا بناتا
ہے۔ یسُوع نے اُنہیں جواب دِیا کہ کیا تُمہاری شرِیعت [۳۴]
میں یہ نہیں لکھا ہے کہ ”مَیں نے کہا کہ تُم خُدا ہو“؟ جبکہ ۳۵
اُس نے اُنہیں خُدا کہا جِن سے خُدا ہمکلام ہُؤا (اَور
نوِشتہ باطِل نہیں ہو سکتا)۔ تو پھر تُم اُس سے جِسے ۳۶
باپ نے مُقدّس کر کے دُنیا میں بھیجا ہے کیونکر کہتے
ہو کہ تُو کُفر بکتا ہے؟ اِس لِئے کہ مَیں نے کہا کہ مَیں خُدا کا
بیٹا ہُوں؟ اگر مَیں اَپنے باپ کے کام نہیں کرتا تو میرا ۳۷
یقین نہ کرو۔ لیکن اگر مَیں کرتا ہُوں تو گو میرا یقین نہ ۳۸
کرو مگر اُن کاموں کا تو یقین کرو۔ تاکہ تُم جانو اَور سچ مانو کہ
باپ مُجھ میں ہے اَور مَیں باپ میں ہُوں۔ اُنہوں نے پھر ۳۹

باب ۱۰: ۱۷۔ اِش ۵۳: ۷؛ باب ۱۰: ۲۲۔ ۱۔ مک ۴: ۵۶ تا ۵۹ +
باب ۱۰: ۳۴۔ مز ۸۲ (۸۱): ۶ +

اُسے پکڑنے کی کوشش کی لیکن وہ اُن کے ہاتھ سے نِکل گیا۝
۴۰ وہ پِھر یَردؔن کے پار اُس جگہ چلا گیا جہاں یُوحنّاؔ پہلے
۴۱ اِصطباغ دِیا کرتا تھا۔ اَور وہِیں رہا۝ اَور بہتیرے اُسکے
پاس آئے اَور کہتے تھے کہ یُوحنّاؔ نے تو کوئی کرشمہ نہیں دکھایا
مگر جو باتیں یُوحنّاؔ نے اِس کے حق میں کہیں وہ سب
سچ نِکلیں۝ اَور وہاں بُہتیرے اُس پر اِیمان لائے ✢

# باب ۱۱

۱ [لعزؔر کا زِندہ کِیا جانا۔] مریمؔ اَور اُس کی بہن مارتھاؔ کے گاؤں
۲ بیت عنیاؔ کا لعزرؔ نامی ایک مریض تھا۝ (یہ وُہی مریمؔ تھی
جِس نے خُداوند کو عِطر مَلا تھا اَور اَپنے بالوں سے اُس کے
۳ پاؤں پونچھے تھے۔ لعزرؔ مریض اِسی کا بھائی تھا) ۝ پس۔
بہنوں نے اُسے یہ کہلا بھیجا کہ اَے خُداوند دیکھ۔ جِسے تُو
۴ پیار کرتا ہَے وہ بیمار ہَے۝ یسُوعؔ نے سُن کر کہا کہ یہ
بیماری مَوت کی نہیں۔ بلکہ خُدا کے جلال کے لِئے ہَے
تاکہ اِس کے سبب سے خُدا کے بیٹے کا جلال ظاہِر ہو۝
۵ اَور یسُوعؔ مارتھاؔ اَور اُس کی بہن اَور لعزرؔ کو پیار کرتا تھا۝
۶ پس۔ جب اُس نے سُنا کہ وہ بیمار ہَے تو جِس جگہ تھا
۷ وہِیں دو دِن اَور رہا۝ اِس کے بعد شاگردوں سے کہا۔
۸ آؤ ہم پِھر یہُودیہؔ چلیں۝ شاگردوں نے اُس سے کہا اَے ربّی
ابھی تو یہُودی تُجھے سنگسار کرنا چاہتے تھے۔ اَور تُو پِھر وہاں
۹ جاتا ہَے؟ ۝ یسُوعؔ نے جواب دِیا کہ کیا دِن کے بارہ گھنٹے
نہیں ہوتے؟ اگر کوئی دِن کے وقت چلے تو وہ ٹھوکر نہیں
۱۰ کھاتا کیونکہ وہ اِس دُنیا کی رَوشنی دیکھتا ہَے۝ لیکن اگر کوئی
رات کے وقت چلے تو وہ ٹھوکر کھاتا ہَے کیونکہ اُس میں
۱۱ رَوشنی نہیں۝ اُس نے یہ باتیں کہیں اَور اِس کے بعد اُن
سے کہا۔ کہ ہمارا دوست لعزرؔ سو گیا ہَے لیکن مَیں جاتا ہُوں
کہ اُسے جگاؤں۝ تب شاگردوں نے کہا۔ اَے خداوند اگر ۱۲
وہ سو گیا ہَے تو بچ جائے گا۝ یسُوعؔ نے تو اُسکی مَوت کی ۱۳
بابت کہا تھا مگر اُنہوں نے خیال کِیا کہ اُس نے نیند کے
آرام کی بابت کہا ہَے۝ تب یسُوعؔ نے اُن سے صاف ۱۴
کہا کہ لعزرؔ مر گیا ہَے۝ اَور مَیں تُمہاری خاطِر خُوش ہُوں کہ ۱۵
مَیں وہاں نہ تھا تاکہ تُم اِیمان لاؤ۔ لیکن آؤ ہم اُس کے پاس
چلیں۝ تب توماؔ نے جو توامؔ کہلاتا ہَے اَپنے ساتھ کے ۱۶
شاگردوں سے کہا کہ آؤ ہم بھی چلیں تاکہ اُس کے ساتھ
مریں۝
پس یسُوعؔ بیت عنیاؔ میں آیا اَور اُسے چار دِن کا قبر ۱۷
میں رکھّا ہُؤا پایا۝ بیت عنیاؔ یرُوشلیمؔ کے نزدیک تقریباً ۱۸
پندرہ غلوہ کے فاصلے پر تھا۝ اَور بہت سے یہُودی مارتھاؔ ۱۹
اَور مریمؔ کے پاس آئے تھے تاکہ اُن کے بھائی کی بابت
اُنہیں تسلّی دیں۝ مارتھاؔ نے جُونہی سُنا کہ یسُوعؔ آ رہا ہَے تو ۲۰
اُس سے مِلنے کو گئی۔ مگر مریمؔ گھر میں بیٹھی رہی۝ مارتھاؔ نے ۲۱
یسُوعؔ سے کہا۔ اَے خُداوند اگر تُو یہاں ہوتا تو میرا بھائی نہ
مرتا۝ اَور میں جانتی ہُوں کہ اَب بھی تُو خدا سے جو کُچھ مانگے گا ۲۲
خُدا تُجھے دیگا۝ یسُوعؔ نے اُس سے کہا تیرا بھائی جی اُٹھیگا۝ ۲۳
مارتھاؔ نے اُس سے کہا۔ مَیں جانتی ہُوں کہ وہ یَومِ آخر کو قیامت ۲۴
میں جی اُٹھے گا۝ یسُوعؔ نے اُس سے کہا۔ قیامت اَور زِندگی ۲۵
مَیں ہی ہُوں۔ جو مُجھ پر اِیمان لاتا ہَے اگرچہ وہ مر گیا ہو تو
بھی زِندہ رہیگا۝ اَور جو کوئی زِندہ ہَے اَور مُجھ پر اِیمان لاتا ۲۶
ہَے وہ ابد تک کبھی نہ مرے گا۔ کیا تُو اِس پر اِیمان لاتی ہَے؟ ۝
اُس نے اُس سے کہا۔ ہاں اَے خُداوند مَیں اِیمان لا چُکی ۲۷
ہُوں۔ کہ تُو المسیح اِبنِ خُدا ہَے جو دُنیا میں آنے والا تھا۝
وہ یہ کہہ کر چلی گئی اَور چُپکے سے اَپنی بہن مریمؔ کو بُلا ۲۸
کر کہا کہ اُستاد یہیں ہَے اَور تُجھے بُلاتا ہَے۝ وہ سُنتے ۲۹

# رسُولوں کے اعمال

اِس کِتاب کا مُصنّف وُہی مُقدّس لُوقاؔ ہے جِس نے اِنجیل کی کِتاب تحریر کی۔ وہ بیان کرتا ہے کہ خُداوند یسُوعؔ مسیح کے صعُود کے بعد رسُولوں نے یرُوشلیم سے رُوما تک پاک اِنجیل کی تبلیغ کی۔ اِس سے ثابت ہوتا ہے کہ خُداوند یسُوعؔ مسیح کُل دُنیا کی نجات کے لِئے آیا دُوسرے باب سے لیکر تیرھویں باب تک رسُولوں کی اُس تبلیغ کا بیان کیا جاتا ہے جو اُنہوں نے یہُودیوں کے درمیان کی تیرھویں باب سے لیکر آخر تک خاص مُقدّس پولُوسؔ کی منادی کا بیان کیا جاتا ہے جو اُس نے غیر قوموں کے درمیان کی۔ یہ کِتاب سن باسٹھ تریسٹھ میں لِکھی گئی اور مُقدّس پولُوسؔ کی پہلی رہائی پر ختم ہوتی ہے +

## باب ۱

۱ اَے تِھیُفِلُسؔ۔ مَیں پہلی کِتاب میں وہ سب باتیں بیان کر چُکا
۲ ہُوں جو یسُوعؔ کرتا اور سِکھاتا رہا۔ شُروع سے لیکر۔ اُس دِن تک جِس میں وہ رُوحُ القُدس سے اَپنے اُن رسُولوں کو جِنکو اُس نے چُن لیا تھا
۳ حُکم دیکر اُوپر اُٹھایا گیا۔ اُس نے بہت سی دلیلوں سے اُنکو ثبُوت دیا تھا کہ دُکھ سہنے کے بعد بھی وہ زِندہ تھا چُنانچہ وہ چالیس دِن تک اُنہیں دِکھائی دیتا اور اُن سے خُدا کی بادشاہی کی باتیں کرتا رہا۔

۴ **صعُودِ مسیح۔** اور اُن کے ساتھ کھانا کھاتے وقت اُنہیں حُکم دِیا کہ یرُوشلیم سے باہر نہ جاؤ بلکہ باپ کے اُس وعدہ کا اِنتظار کرو کہ جِسکا ذِکر تُم
۵ مُجھ سے سُن چُکے ہو۔ کیُونکہ یُوحنّا نے تو پانی کا بپتسمہ دِیا مگر تُم تھوڑے دِنوں کے بعد رُوحُ القُدس کا بپتسمہ پاؤ گے۔
۶ تب اُنہوں نے جو جمع ہُوئے تھے اُس سے پُوچھا کہ اَے خُداوند کیا تُو اِسی وقت اِسرائیل کی بادشاہی پھر بحال کیا چاہتا ہے؟
۷ اُس نے اُن سے کہا کہ تُمہارا کام نہیں کہ اُن وقتوں یا زمانوں کو جانو
۸ جِنکو باپ نے اَپنے ہی اِختیار سے مُقرّر کیا ہے۔ لیکن جب رُوحُ القُدس تُم پر نازِل ہوگا تو تُم قُوّت پاؤ گے اور یرُوشلیم اور سارے یہُودیہ اور سامریہ میں بلکہ زمین کی اِنتہا تک میرے گواہ ہو گے۔
۹ اور وہ یہ کہکر اُنکے دیکھتے ہُوئے اُوپر اُٹھایا گیا اور بدلی نے اُسے
۱۰ اُنکی نظروں سے چُھپا لیا۔ اور وہ اُسکو آسمان پر جاتے ہُوئے تاکتے ہی
۱۱ تھے کہ دیکھو دو مرد سفید پوشاک پہنے اُنکے پاس آ کھڑے ہُوئے۔ اور
بولے اَے گلیلی مردو تُم کیُوں کھڑے آسمان کی طرف دیکھتے ہو؟ یہی یسُوعؔ جو تُمہارے پاس سے آسمان پر اُٹھایا گیا ہے جِس طرح تُم نے اُسے آسمان پر جاتے دیکھا ہے اِسی طرح پھر آئے گا۔

۱۲ **اِنتخابِ متیاسؔ۔** تب وہ اُس پہاڑ سے جو زیتُون کا کہلاتا ہے اور جو یرُوشلیم کے نزدیک ایک سبت کی منزل پر ہے
۱۳ یرُوشلیم کو پھرے۔ اور جب اُس میں داخِل ہُوئے تو اُس بالاخانے میں گئے جہاں وہ رہتے تھے۔ یعنی پطرسؔ اور یُوحنّا اور یعقُوبؔ اور اندریاسؔ۔ فِلِپُّسؔ اور توماؔ۔ برتلمائی اور متّی یعقُوبؔ بِن حلفئی اور شمعُون غیُور اور یعقُوبؔ کا بھائی یہُوداہ۔
۱۴ یہ سب کے سب چند عورتوں اور یسُوعؔ کی ماں مریمؔ اور اُس کے بھائیوں کے ساتھ ایک دِل ہو کر دُعا میں مشغُول رہے۔
۱۵ اور اُنہی دِنوں پطرسؔ بھائیوں کے درمیان جِن کا شُمار ایک سَو بیس کے قریب تھا کھڑا ہو کر بولا۔
۱۶ اَے مردو بھائیو۔ اُس نوشتے کا پُورا ہونا ضرور تھا جو رُوحُ القُدس نے داؤد کی زُبانی اُس یہُوداہ کے حق میں پہلے سے کہا تھا جو یسُوعؔ کے گرفتار کرنے والوں کا رہنما ہُؤا۔
۱۷ وہ ہم میں گِنا گیا اور اِس خِدمت میں شریک تھا۔
۱۸ (مگر اُس نے بدکاری کی مزدُوری سے ایک کھیت حاصِل کیا اور سر کے بل گِرا اور اُس کا پیٹ پھٹ گیا اور اُس کی تمام انتڑیاں نِکل پڑیں۔
۱۹ اور یہ یرُوشلیم کے سب رہنے والوں کو معلُوم ہُؤا یہاں تک کہ اُس کھیت کا نام اُن کی زبان میں حقل دما پڑ گیا یعنی خُون کا

باب ۱: ۱۶ - مز ۴۰ (۴۱) : ۱۰ +

[۲۰] کھیت) ۰ کیونکہ مزامیر کی کتاب میں یہ لکھا ہے کہ
اُس کا مسکن اُجڑ جائے۔
اور اُس میں کوئی بسنے والا نہ رہے
اور یہ کہ
اُس کا عہدہ دُوسرا لے لے ۰

۲۱ پس۔ جو لوگ برابر اُس مُدت تک ہمارے ساتھ رہے۔ جب
۲۲ خُداوند یسُوع ہمارے ساتھ آمدورفت رکھتا رہا ۰ یعنی یُوحنّا
کے اصطباغ سے لے کر خُداوند کے ہمارے پاس سے اُٹھائے
جانے تک۔ لازم ہے کہ اُن میں سے ایک ہمارے ساتھ اُس
۲۳ کی قیامت کا گواہ بنے ۰ پھر اُنہوں نے دو کو پیش کیا یعنی
یُوسف کو جو برسبا کہلاتا اور مُلقّب بہ صدیق تھا۔ اور متیاس
۲۴ کو ۰ اور یہ کہہ کر دُعا کی کہ اَے خُداوند تُو جو ہر ایک کے دل کو جانتا
۲۵ ہے ظاہر کر کہ اِن دونوں میں سے تُو نے کس کو چُنا ہے ۰ کہ وہ
اِس خدمت اور رسالت کی وہ جگہ لے جس سے یہوداہ خارج
۲۶ ہُوا تاکہ اپنی جگہ جائے ۰ اور اُنہوں نے اُن کے بارہ میں قُرعہ
ڈالا اور قُرعہ متیاس کے نام کا نکلا۔ پس وہ گیارہ رسولوں کے
ساتھ شُمار کیا گیا +

## باب ۲

۱ [نزول رُوح القدس] جب عیدِ خمسین کا دن آیا تو وہ سب
۲ مل کر ایک ہی جگہ میں جمع تھے ۰ اور یکبارگی آسمان سے ایسی
آواز آئی جیسے تُند ہوا کا سناٹا ہوتا ہے اور اُس سے سارا گھر
۳ جہاں وہ بیٹھے تھے گُونج اُٹھا ۰ اور آگ کے شُعلے کی سی
زبانیں اُنہیں دکھائی دیں۔ اور جُدا جُدا ہو کر ہر ایک پر ٹھہریں ۰
۴ اور وہ سب رُوح القُدس سے بھر گئے اور دُوسری زبانیں
بولنے لگے جس طرح رُوح نے اُنہیں بولنا عطا کیا ۰
۵ اور آسمان کے تلے کی ہر ایک قوم سے خُداترس یہُودی
۶ یروشلیم میں تھے ۰ جب یہ آواز سُنائی دی تو ہجوم لگ گیا اور
لوگ مُتعجب ہُوئے۔ کیونکہ ہر ایک کو یہی سُنائی دیتا تھا کہ یہ میری
۷ ہی بولی بول رہا ہے ۰ اور سب حیران ہو کر اور تعجب کر کے آپس
۸ میں کہنے لگے دیکھو یہ جو بولتے ہیں کیا سب گلیلی نہیں؟ ۰ پس
کیونکر ہم میں سے ہر ایک اپنے اپنے وطن کی بولی سُنتا ہے؟ ۰
۹ پارتھی اور مادی اور عیلامی۔ اور مابین النہرین اور یہودیہ اور کپادوکیہ
۱۰ اور پنطُس اور آسیہ ۰ اور فروگیہ اور پمفولیہ اور مصر اور لوبیہ میں
قیروان کے آس پاس کے علاقے کے باشندے اور مُسافرین
۱۱ رُوما ۰ کیا یہودی کیا نومرید اور کریتی اور عربی۔ ہم اپنی اپنی زبان
۱۲ میں اُن سے خُدا کے عجیب کاموں کا بیان سُنتے ہیں ۰ اور سب
حیران ہُوئے اور تعجب کر کے ایک دُوسرے سے کہنے لگے کہ یہ
۱۳ کیا ہُوا چاہتا ہے؟ ۰ اوروں نے ٹھٹھے سے کہا کہ یہ نئی مَے
۱۴ کے نشے میں ہیں ۰ تب پطرس نے اُن گیارہ کے ساتھ کھڑے
ہو کر اپنی آواز بلند کی اور اُن سے کہا۔ اَے یہودی مردو اور یروشلیم
۱۵ کے سب رہنے والو! یہ جان لو اور کان لگا کر میری باتیں سُنو ۰ کہ جیسا
تم سمجھتے ہو یہ نشہ میں نہیں اِس لئے کہ ابھی تو دن کی تیسری ہی گھڑی
۱۶ ہے ۰ بلکہ یہ وہ بات ہے جو یوئیل نبی کی معرفت کہی گئی ہے کہ
[۱۷] (خُدا فرماتا ہے کہ)
آخری دنوں میں ایسا ہوگا۔
کہ میں اپنی رُوح سے ہر بشر پر انڈیلوں گا۔
اور تمہارے بیٹے اور تمہاری بیٹیاں نبوّت کریں گی۔
اور تمہارے جوان رویتیں دیکھیں گے۔
اور تمہارے بُوڑھوں کو خواب آئیں گے
۱۸ بلکہ میں اُن دنوں میں اپنے بندوں اور اپنی بندیوں پر
اپنی رُوح سے انڈیلوں گا۔ اور وہ نبوّت کریں گے۔

باب ۱: ۲۰ - مز ۶۸ (۶۹): ۲۶ - ۱۰۸ (۱۰۹): ۸ +

باب ۲: ۱۷ - اش ۴۴: ۳ - یو ۲: ۲۸ تا ۳۳ +

۱۹ مَیں اُوپر آسمان میں عجائبات ۔
اُور نیچے زمین پر کرشمے دِکھاؤں گا۔
یعنی خُون اَور آگ اَور دُھوئیں کا غُبار
۲۰ سُورج تاریکی اَور چاند خُون بن جائے گا۔
پیشتر اِس کے کہ خُداوند کا روزِ عظیم وجلیل آئے
۲۱ اَور اَیسا ہوگا کہ جو کوئی خُداوند کا نام لے گا۔
وہ نجات حاصل کرے گا ۝

۲۲ اَے اِسرائیلی مَردو! یہ باتیں سُنو کہ یسُوعؔ ناصری ایک شخص تھا جس کا خُدا کی طرف سے ہونا اُن معجزوں اَور عجائبات اَور کرشموں سے تم پر ثابت ہُؤا جو خُدا نے اُس کی معرفت تم میں دِکھائے۔ ۲۳ جَیسا کہ تم خُود بھی جانتے ہو ۝ جب وہ خُدا کے قائم اِرادے اَور علمِ سابق کے مُطابق پکڑوایا گیا تو تم نے اُسی کو بے شرع آدمیوں ۲۴ کے ہاتھ سے صلیب دِلوا کر قتل کِیا ۝ مگر خُدا نے موت کے دُکھوں سے آزاد کرکے اُسے زِندہ کِیا۔ کیُونکہ ممکن نہ تھا کہ وہ اُسکے قبضے ۲۵ میں رہتا ۝ کیُونکہ داؤدؔ اُس کے حق میں کہتا ہَے کہ

مَیں ہر وقت خُداوند کو اپنی نگاہ میں رکھتا رہا۔
کیونکہ وہ میری دہنی طرف ہَے تاکہ مَیں جنبش نہ کھاؤں ۝
۲۶ اِس لِئے میرا دِل خُوش اَور میری زُبان شادمان ہَے
بلکہ میرا جسم بھی امن سے رہا کرے گا
۲۷ کیونکہ تُو میری جان کو عالمِ اسفل میں نہ چھوڑے گا
اَور نہ تُو اپنے مُقدّس کو سڑنے ہی دے گا
۲۸ تُو نے مجھے زندگی کی راہیں بتائیں۔
تُو مجھے اپنے دیدار کے سبب سے
خُوشی سے بھر دے گا ۝

۲۹ اَے مَردو بھائیو! مَیں بزرگ دِین داؤدؔ کے حق میں بے دھڑک کہہ سکتا ہُوں کہ وہ مَرا اَور دَفن بھی ہُؤا اَور کہ آج کے دن تک

باب ۲: ۲۵- مز ۱۵ (۱۶) : ۸-۱۱ +
باب ۲: ۲۹- ۱سل ۲: ۱۰ +

۳۰ اُس کی قبر ہمارے درمیان مَوجُود ہَے ۝ لیکن وہ ایک نبی تھا اَور وہ جانتا تھا کہ خُدا نے مجھ سے قسم کھائی ہے۔ کہ تیری صُلب کی اَولاد میں سے تیرے تخت پر ایک بیٹھے گا ۝ ۳۱ اُس نے پیش بینی کرکے قیامتِ المسیح کی بابت کہا کہ وہ عالمِ اسفل میں نہ چھوڑا گیا۔ نہ اس کا جسد سڑنے پایا ۝ ۳۲ اِسی یسُوعؔ کو خُدا نے زِندہ کِیا جس کے ہم سب گواہ ہَیں ۝ ۳۳ پس خُدا کے دہنے ہاتھ سے سربلند کیا جاکر اَور باپ سے معہُودہ رُوح القُدس پاکر اُس نے یہ نازل کِیا ہَے۔ جو تم دیکھتے اَور سُنتے ہو ۝ ۳۴ کیونکہ داؤدؔ تو آسمان پر نہیں چڑھا۔ پھر بھی وہ خُود کہتا ہَے کہ

خُداوند نے میرے خُداوند سے کہا کہ ۔
میری دہنی طرف بَیٹھ ۝
۳۵ جَب تک کہ مَیں تیرے دُشمن ۔
تیرے پاؤں کی چَوکی نہ کر دُوں ۝

۳۶ پس اِسرائیل کا سارا گھرانا یقین جان لے کہ خُدا نے اُسی یسُوعؔ کو جِسے تم نے صلیب دی خُداوند بھی ٹھہرایا اَور مسیح بھی ۝

۳۷ جَب اُنہوں نے یہ سُنا تو اُن کے دِل چھِد گئے اَور پطرسؔ اَور باقی رسولوں سے کہا کہ اَے مَردو بھائیو! ہم کیا کریں؟ ۝ ۳۸ تَب پطرسؔ نے اُن سے کہا۔ توبہ کرو اَور تم میں سے ہر ایک اپنے گُناہوں کی مُعافی کے لِئے یسُوعؔ مسیح کے نام پر بپتسمہ لے تو رُوح القُدس اِنعام میں پاؤ گے ۝ ۳۹ اِس لِئے کہ یہ وعدہ تم سے اَور تمہارے بچّوں سے ہَے اَور اُن سب سے بھی جو دُور کے ہَیں اَور جن کو خُداوند ہمارا خُدا اپنے پاس بُلائے گا ۝

**پہلے نَو مرید**

۴۰ اَور اُس نے بہت سی اَور باتوں کی گواہی دی اَور اُنہیں نصیحت کی کہ اپنے آپ کو اِس کج رفتار قوم سے بچاؤ ۝ ۴۱ پس جِنہوں نے اُس کی بات قبُول کی اُنہوں نے بپتسمہ پایا اَور

باب ۲: ۳۰- مز ۱۳۱ (۱۳۲) : ۱۱- مز ۸۸ (۸۹) : ۴-۵ + باب ۲: ۳۱-
مز ۱۵ (۱۶) : ۱۰ + باب ۲: ۳۴- مز ۱۰۹ (۱۱۰) : ۱ +
باب ۲: ۳۹- یو ۳: ۵- اش ۵۷: ۱۹ +

۴۲ اُسی روز قریباً تین ہزار آدمی اُن میں مل گئے ۞ اور وہ رسولوں کی تعلیم اور اختلاط میں۔ اور روٹی کے توڑنے اور دُعا کرنے میں قائم رہے ۞

۴۳ اور ہر ایک کو ڈر آیا اور بہت سے اچنبے اور کرشمے ۴۴ رسولوں سے یروشلیم میں ظاہر ہُوئے ۞ اور سب جو ایمان لائے ۴۵ تھے اکٹھے رہتے اور سب چیزوں میں شراکت رکھتے تھے ۞ وہ اپنی ملکیت اور اسباب بیچ بیچ کر ہر ایک کی ضرورت کے مُوافق ۴۶ سب کو بانٹ دیا کرتے تھے ۞ اور ایک دل ہو کر ہر روز ہیکل میں جمع ہُؤا کرتے تھے اور گھر گھر روٹی توڑا کرتے تھے اور خُوشی اور ۴۷ دل کی صفائی سے کھانا کھایا کرتے تھے ۞ وہ خُدا کی تمجید کیا کرتے تھے اور سب لوگوں کے نزدیک قابلِ عزّت تھے اور خُداوند ہر روز نجات پانے والوں کی جماعت بڑھاتا رہا +

## باب ۳

**شفاءِ اعرج**

۱ پطرس اور یُوحنّا نماز کے وقت یعنی نویں گھڑی ۲ ہیکل کو چلے ۞ اور لوگ ایک آدمی کو اُٹھائے لا رہے تھے جو پیدائشی لنگڑا تھا جسے وہ ہر روز ہیکل کے اُس دروازے پر بٹھا دیتے تھے جو حسین کہلاتا ہے۔ تاکہ ہیکل میں جانے والوں ۳ سے بھیک مانگے ۞ جب اُس نے پطرس اور یُوحنّا کو ہیکل میں ۴ جاتے دیکھا تو اُن سے خیرات مانگی ۞ پطرس نے یُوحنّا کے ساتھ ۵ اُس پر نظر کر کے کہا کہ ہماری طرف دیکھ ۞ وہ اس اُمید پر کہ اُن ۶ سے کچھ پائے اُن کو تاکنے لگا ۞ تب پطرس نے کہا چاندی سونا تو میرے پاس ہے نہیں مگر جو میرے پاس ہے وہ تجھے دیتا ۷ ہُوں۔ یسُوعؔ مسیح ناصری کے نام سے اُٹھ اور چل پھر ۞ اور اُس کا دہنا ہاتھ پکڑ کر اُسے اُٹھایا۔ اور اُسی دم اُس کے پاؤں اور ۸ ٹخنے مضبوط ہو گئے ۞ اور وہ کُود کر کھڑا ہو گیا اور چلنے پھرنے لگا اور کُودتا پھاندتا اور خُدا کی حمد کرتا ہُؤا اُن کے ساتھ ہیکل میں گیا ۞ ۹ اور سب لوگوں نے اُسے چلتے پھرتے اور خدا کی حمد کرتے دیکھا ۞ ۱۰ اور اُس کو پہچانا کہ یہ وُہی ہے جو ہیکل کے حسین دروازے پر بیٹھا ہُؤا بھیک مانگا کرتا تھا۔ اور جو اُس کے ساتھ واقع ہُؤا تھا اُس سے نہایت حیران اور مُتعجب ہُوئے ۞

۱۱ اور چُونکہ وہ پطرس اور یُوحنّا سے لپٹا رہا سب لوگ حیران ہو کر اُس ڈیوڑھی کی طرف جو سُلیمان کی کہلاتی ہے اُن کے پاس دَوڑے آئے ۞

۱۲ پطرس نے یہ دیکھ کر لوگوں سے کہا۔ اَے اسرائیلی مردو! اِس پر تم کیوں تعجّب کرتے اور کیوں ہمیں ایسا تاک رہے ہو کہ گویا ہم نے اپنی قدرت یا پارسائی سے اِس شخص کو چلتا پھرتا کر دیا ہے ۞ ۱۳ ابرؔاہیم اور اضحاق اور یعقوب کے خُدا یعنی ہمارے باپ دادا کے خُدا نے اپنے خادِم یسُوعؔ کو جلال دیا جسے تم نے پکڑوا دیا۔ اور پیلاطُس کے حضُور اِنکار کیا جب اُس نے اُس کو چھوڑ دینے کا قصد کیا ۞ ۱۴ ہاں تم نے اُس قُدُّوس اور صدیق کا انکار کیا اور درخواست کی کہ ایک خونی ہماری خاطر چھوڑ دیا جائے ۞ ۱۵ مگر مُبدئِ حیات کو قتل کیا جسے خُدا نے مُردوں میں سے زندہ کیا۔ اِس کے ہم گواہ ہیں ۞ ۱۶ اور اُس کے نام پر ایمان ہونے کے سبب سے اُس کے نام نے اِس شخص کو مضبوط کیا ہے جسے تم دیکھتے اور جانتے ہو۔ اور اُس ایمان نے جو اُس کی طرف سے ہے تم سب کے رُوبرُو اِسے یہ کامل صحت بخشی ہے ۞ ۱۷ اب اَے بھائیو میں جانتا ہُوں کہ تم نے یہ نادانی سے کیا جیسے تمہارے سرداروں نے بھی ۞ ۱۸ مگر جن باتوں کی خُدا نے سب انبیاء کی زبانی پیشین گوئی کی تھی یعنی کہ میرا مسیح دُکھ اُٹھائے گا۔ اُس نے انہیں اِسی طرح پُورا کیا ۞

۱۹ پس اپنے گُناہوں کے مٹائے جانے کے لئے توبہ کرو اور رُجوع لاؤ ۞ ۲۰ تاکہ خُداوند کے حضُور سے تازگی بخش ایّام آئیں اور وہ اُس مسیح کو جو تمہارے واسطے مُقرّر ہُؤا ہے یعنی یسُوعؔ کو بھیجے ۞

۲۱ جو ضرورتاً اُن ایّام تک آسمان میں رہے گا۔ جب وہ سب چیزیں بحال کی جائیں گی جن کا ذکر خُدا نے شرُوع سے اپنے مُقدّس انبیا کی زبانی کیا ہے۔ ۲۲ چُنانچہ مُوسیٰ نے کہا کہ "خُداوند خُدا تمہارے بھائیوں میں سے میری مانند تمہارے لئے ایک نبی برپا کریگا۔ جو کچھ وہ تم سے کہے اُس کی سب باتیں سُنو۔ ۲۳ اور ایسا ہوگا کہ جو بھی اِنسان اُس نبی کی نہ سُنے گا وہ قوم میں سے نیست و نابُود کر دیا جائے گا۔" ۲۴ اور سموئیل سے لے کر پچھلوں تک جتنے انبیا نے کلام کیا ہے اُن سب نے اِن دنوں کی خبر دی ہے۔

۲۵ تم انبیا کی اولاد اور اُس عہد کے ہو جو خُدا نے ہمارے باپ دادا سے باندھا جب ابرہام سے کہا کہ تیری نسل سے رُوئے زمین کے تمام قبیلے برکت پائیں گے۔ ۲۶ پہلے تمہاری ہی خاطر خدا نے اپنے خادم کو زندہ کر کے بھیجا کہ تمہیں برکت دے تاکہ تم میں سے ہر ایک اپنی بدیوں سے پھرے +

## باب ۴

**عدالتِ عالیہ کے سامنے**

۱ جب وہ لوگوں سے کلام کر رہے تھے تو کاہن اور ہیکل کا سردار اور صدوقی اُن پر چڑھ آئے۔ ۲ کیونکہ نہایت رنجیدہ ہُوئے کہ وہ لوگوں کو سکھاتے اور یسُوع کی نظیر دے کر مُردوں میں سے زندہ ہونے کی مُنادی کرتے تھے۔ ۳ اور اُن پر ہاتھ ڈالے اور دُوسرے دِن تک قید رکھا کیونکہ شام ہو گئی تھی۔ ۴ مگر بہتیرے اُن میں سے جنہوں نے کلام سُنا تھا ایمان لائے اور مردوں کا شمار تقریباً پانچ ہزار ہو گیا۔

۵ اور دُوسرے دِن یُوں ہُوا کہ اُن کے سردار اور بزرگ ۶ اور فقیہہ یرُوشلیم میں جمع ہُوئے۔ اور اُن کے ساتھ کاہن اعظم حنّان تھا اور قیافا۔ اور یُوحنّا اور اسکندر اور جتنے کاہن اعظم کے گھرانے کے تھے۔ ۷ اور اُن کو بیچ میں کھڑا کر کے پُوچھنے لگے کہ تم نے کس قدرت یا کس نام سے یہ کیا ہے؟

۸ تب پطرس نے رُوح القدس سے معمور ہو کر اُن سے کہا۔ اَے اُمّت کے سردارو اور بزرگو! ۹ اگر آج ہم سے اُس نیک کام کی بابت جو اُس ناتواں آدمی پر کیا گیا ہے بازپُرس کی جاتی ہے کہ اُس نے کس وسیلے سے شفا پائی۔ ۱۰ تو تم سب اور اسرائیل کی ساری اُمّت کو معلوم ہو کہ یسُوع مسیح ناصری جس کو تم نے صلیب دی اور جسے خُدا نے مُردوں میں سے زندہ کیا اُسی کے نام سے یہ مرد تمہارے سامنے تندرست کھڑا ہے۔ ۱۱ یہ وہی پتھر ہے جسے تم معماروں نے رد کیا اور وہ کونے کا سرا ہو گیا۔ ۱۲ اور کسی دُوسرے سے نجات نہیں کیونکہ آسمان کے نیچے آدمیوں کو کوئی اور نام نہیں بخشا گیا جس کے وسیلے سے ہم نجات پا سکیں۔

۱۳ جب اُنہوں نے پطرس اور یُوحنّا کی دلیری دیکھی اور معلوم کیا کہ یہ جاہل اور ادنیٰ آدمی ہیں تو تعجب کیا اور پھر اُنہیں پہچانا کہ وہ یسُوع کے ساتھ رہے ہیں۔ ۱۴ اور اُس شخص کو جس نے شفا پائی تھی اُن کے ساتھ کھڑا دیکھ کر کچھ خلاف نہ کہہ سکے۔ ۱۵ مگر اُنہیں مجلس سے باہر جانے کا حکم دیا۔ اور آپس میں صلاح کرنے لگے۔ ۱۶ یہ کہہ کر کہ ہم اِن آدمیوں کے ساتھ کیا کریں؟ کیونکہ یرُوشلیم کے تمام باشندوں میں یہ مشہور ہے کہ اُن سے ایک صریح کرشمہ ظاہر ہُوا ہے اور ہم اِس کا انکار نہیں کر سکتے۔ ۱۷ لیکن تاکہ یہ لوگوں میں زیادہ پھیل نہ جائے ہم اُنہیں خُوب دھمکائیں کہ پھر یہ نام لے کر کسی آدمی سے بات نہ کریں۔ ۱۸ پس اُنہیں بُلا کر تاکید کی کہ یسُوع کا نام لے کر ہرگز بات نہ کریں اور نہ تعلیم دیں۔ ۱۹ لیکن پطرس اور یُوحنّا نے جواب دے کر اُن سے کہا کہ تم ہی انصاف کرو کہ خُدا کے نزدیک یہ دُرست ہے کہ ہم خُدا کی بات سے تمہاری بات زیادہ سُنیں؟ ۲۰ کیونکہ ممکن نہیں

باب ۳ : ۲۲ - تث ۱۸ : ۱۵، ۱۹ +
باب ۳ : ۲۵ - تک ۱۲ : ۳ +

باب ۴ : ۱۱ - مز ۱۱۷ (۱۱۸) ۲۲ تا ۲۳ - اش ۲۸ : ۱۶ +

۲۱ کہ جو ہم نے دیکھا اور سنا ہے وہ نہ کہیں ٥ تب انہوں نے ان کو اور دھمکا کر چھوڑ دیا کیونکہ لوگوں کے سبب سے ان کو سزا دینے کا کوئی طریقہ نہ پایا اس لئے کہ سب لوگ اس ماجرے ۲۲ کے سبب سے خدا کی تمجید کرتے تھے ٥ کیونکہ جس شخص پر شفا دینے کا یہ کرشمہ ہوا تھا وہ چالیس برس سے زیادہ عمر کا تھا ٥

۲۳ کلیسیا کا شکرانہ

تب وہ چھوٹ کر اپنے لوگوں کے پاس آئے اور جو کچھ سردار کاہنوں اور بزرگوں نے ان سے کہا تھا ۲۴ وہ بیان کیا ٥ جب انہوں نے یہ سنا تو ایک دل ہو کر خدا کے حضور آواز بلند کی اور کہا کہ اے مالک مطلق تو وہ ہے جس نے آسمان اور زمین اور سمندر اور سب کچھ جو ان میں ہے ۲۵ پیدا کیا ٥ تو ہی نے روح القدس کے وسیلے سے ہمارے باپ اپنے بندے داؤد کی زبانی کہا کہ

قومیں کس لئے طیش میں آئیں۔
عوام الناس کیوں باطل خیال باندھتے ہیں ٥
۲۶ خداوند اور اس کے ممسوح کے خلاف۔
زمین کے بادشاہ کیوں اٹھتے ہیں
فرمانروا کس واسطے سازش کرتے ہیں؟ ٥

۲۷ کیونکہ درحقیقت تیرے قدوس خادم یسوع کے خلاف ہو کر جسے تو نے مسح کیا ہیرودیس اور پنطوس پیلاطس غیر قوموں ۲۸ اور اسرائیلیوں کے ساتھ اس شہر میں جمع ہوئے ٥ تاکہ جس کا ۲۹ ہونا تیرے ہاتھ اور ارادہ نے ٹھہرا رکھا تھا وہ پورا کریں ٥ اب اے خداوند ان دھمکیوں کو دیکھ اور اپنے بندوں کو یہ بخش کہ وہ ۳۰ کمال دلیری سے تیرا کلام سنائیں ٥ اس میں کہ تو اپنا ہاتھ شفا دینے کو بڑھائے۔ اور تیرے قدوس خادم یسوع کے نام سے کرشمے اور معجزے ظاہر ہوں ٥

۳۱ اور جب وہ دعا کر چکے تو وہ مکان جہاں وہ جمع تھے ہل گیا اور وہ سب روح القدس سے معمور ہو کر خدا کا کلام دلیری سے سنانے لگے ٥

۳۲ اشتراکِ عام

اور ایمانداروں کی جماعت ایک دل اور ایک جان تھی اور کسی نے اپنے مال میں سے کسی چیز کو اپنا نہ کہا بلکہ ان میں سب چیزیں مشترک تھیں ٥ اور رسول بڑی ۳۳ قدرت سے خداوند یسوع کی قیامت کی گواہی دیتے رہے اور ان سب پر بڑا فضل تھا ٥ کیونکہ کوئی ان میں محتاج نہ تھا ۳۴ اس لئے کہ جو لوگ زمینوں یا گھروں کے مالک تھے وہ ان کو بیچتے تھے اور بیچی ہوئی چیزوں کا دام لا کر ٥ رسولوں کے ۳۵ پاؤں پر رکھتے تھے اور ہر ایک کو اس کی ضرورت کے موافق بانٹ دیا جاتا تھا ٥ اور یوسف نامی ایک لاوی تھا جس کا ۳۶ لقب رسولوں نے برنباس (مترجم فرزند تسکین) اور جس کی پیدائش قبرس کی تھی ٥ وہ ایک کھیت کا مالک تھا اس نے ۳۷ اس کو بیچا اور اس کا دام لا کر رسولوں کے پاؤں پر رکھا +

# باب ۵

۱ حننیاہ اور سفیرہ

اور حننیاہ نامی ایک شخص تھا جس نے اپنی بیوی سفیرہ سے مل کر کچھ زمین بیچ دی ٥ اور اس کی بیوی ۲ کو خبر ہوتے ہوئے دام میں سے کچھ رکھ چھوڑا اور کچھ حصہ لا کر رسولوں کے پاؤں پر رکھا ٥ مگر پطرس نے کہا۔ اے حننیاہ ۳ کیوں شیطان نے تیرے دل میں یہ ڈالا کہ تو روح القدس کو فریب دے اور زمین کے دام میں سے کچھ رکھ چھوڑے؟ ٥ کیا جب تک وہ نافروختہ رہی تیری نہ تھی؟ اور فروخت ہو کر ۴ تیرے اختیار میں نہ رہا۔ تو نے کیونکر اس بات کا اپنے دل میں خیال کیا؟ تو نے آدمیوں کو نہیں بلکہ خدا کو فریب دیا ٥ یہ باتیں ۵ سنتے ہی حننیاہ گر پڑا اور اس کی جان نکل گئی اور سب سننے والوں کو بڑا خوف آیا ٥ اور نوجوانوں نے اٹھ کر اسے کفنایا اور ۶

باب ۴: ۲۵ - مز ۲: ۱ تا ۲ +

۷ باہر لے جا کر دفنایا ۞ اور قریباً تین گھنٹے کے بعد ایسا ہُوا کہ
۸ اُس کی بیوی اِس ماجرے سے بے خبر اندر آئی ۞ پطرس نے اُس
سے کہا۔ مجھے بتا کیا تم نے اِتنے ہی کو زمین بیچی تھی؟ وہ بولی
۹ ہاں اِتنے ہی کو ۞ پطرس نے اُس سے کہا تم نے کیوں ایکا
کیا ہے کہ رُوحِ خُدا کو آزماؤ۔ دیکھ تیرے شوہر کے دفنانے
والوں کے پاؤں دروازے پر ہیں اور وہ تجھے بھی باہر لے
۱۰ جائیں گے ۞ اُسی دم وہ اُس کے پاؤں کے پاس گر پڑی اور
اُس کی جان نکل گئی۔ اور نوجوانوں نے اندر آکر اُسے مُردہ
۱۱ پایا اور باہر لے جا کر اُس کے شوہر کے پاس دفنایا ۞ اور تمام
کلیسیا کو بلکہ اِن باتوں کے تمام سُننے والوں کو بڑا خوف آیا ۞

**اشاعتِ کلیسیا**

۱۲ اور رسولوں کے ہاتھوں سے بہت سے
کرشمے اور معجزے لوگوں کے درمیان ظاہر ہُوئے اور سب
ایک دل ہو کر سُلیمان کی ڈیوڑھی میں جمع ہُوا کرتے تھے ۞
۱۳ لیکن اَوروں میں سے کسی کو جُرأت نہ ہُوئی کہ اُن میں جا ملے
۱۴ مگر لوگ اُن کی تعریف کرتے تھے ۞ اور خُداوند پر ایمان لانے
۱۵ والے مرد و زن زیادہ ہوتے جاتے تھے ۞ یہاں تک کہ لوگ
بیماروں کو سڑکوں پر لا لا کر چارپائیوں اور کھٹولوں پر رکھتے
تھے تاکہ جب پطرس آئے تو اُس کا سایہ ہی اُن میں سے کسی
۱۶ پر پڑ جائے ۞ اور یروشلیم کے آس پاس کے شہروں سے بھی
لوگ جمع ہو کر بیماروں اور ناپاک رُوحوں کے ستائے ہُوؤں کو
لاتے تھے اور وہ سب شفا پاتے تھے ۞

**رسولوں کی گرفتاری**

۱۷ تب کاہنِ اعظم اور اُس کے سب ساتھی
۱۸ جو صدوقیوں کے فرقے کے تھے حسد سے بھر کر اُٹھے ۞ اور رسولوں
۱۹ پر ہاتھ ڈالے اور اُن کو حبسِ عوام میں بند کیا ۞ مگر خُداوند کے
ایک فرشتے نے رات کو قید خانے کے دروازے کھولے اور
۲۰ اُنہیں باہر لا کر کہا ۞ جاؤ اور ہیکل میں کھڑے ہو کر اِس زندگی کی سب
۲۱ باتیں لوگوں کو سُناؤ ۞ وہ یہ سُن کر تڑکے ہیکل میں گئے اور تعلیم
دینے لگے۔
اِتنے میں کاہنِ اعظم اور اُس کے ساتھیوں نے آکر عدالتِ
عالیہ اور بنی اسرائیل کے تمام دیوانِ خاص کی مجلس کی اور
قید خانے میں کہلا بھیجا کہ اُنہیں لائیں ۞ مگر پیادوں نے پہنچ کر ۲۲
اُنہیں قید خانے میں نہ پایا اور لوٹ کر خبر دی ۞ اور کہا کہ ہم ۲۳
نے قید خانہ کو تو بڑی حفاظت سے بند کیا ہُوا اور پہریداروں
کو باہر دروازوں پر کھڑے پایا مگر جب کھولا تو کسی کو اندر نہ
پایا ۞ جب ہیکل کے سردار اور سردار کاہنوں نے یہ باتیں سُنیں ۲۴
تو اُن کے بارے میں سراسیمہ ہُوئے کہ اِس کا کیا انجام ہوگا ۞ اِس ۲۵
پر کسی نے آکر اُنہیں خبر دی کہ دیکھو وہ آدمی جنہیں تم نے قید خانے
میں ڈالا تھا ہیکل میں کھڑے لوگوں کو تعلیم دے رہے ہیں ۞
تب ہیکل کا سردار پیادوں کے ساتھ جا کر اُنہیں لے ۲۶
آیا لیکن زبردستی سے نہیں کیونکہ لوگوں سے ڈرتے تھے کہ ہم کو
سنگسار نہ کریں ۞ اور اُنہیں لا کر عدالتِ عالیہ کے سامنے کھڑا ۲۷
کر دیا۔ تب کاہنِ اعظم نے اُن سے سوال کر کے ۞ کہا کہ ہم نے ۲۸
تمہیں بڑی تاکید کی تھی کہ اِس نام پر تعلیم نہ دینا مگر دیکھو تم
نے تمام یروشلیم کو اپنی تعلیم سے بھر دیا ہے اور اُس شخص کا
خُون ہمارے ذمہ لگانا چاہتے ہو ۞ لیکن پطرس نے رسولوں ۲۹
سمیت جواب میں کہا کہ انسان کی نسبت خُدا کی اطاعت کرنا
زیادہ فرض ہے ۞ ہمارے باپ دادا کے خُدا نے اُس یسوع کو ۳۰
زندہ کیا جسے تم نے کاٹھ پر لٹکا کر قتل کر دیا تھا ۞ اُسی کو خُدا ۳۱
نے مُبدی اور نجات دہندہ ٹھہرا کر اپنے دہنے ہاتھ سے بلند
کیا تاکہ اسرائیل کو توبہ کی توفیق اور گناہوں کی مُعافی بخشے ۞ اور ۳۲
ہم اِن باتوں کے گواہ ہیں بلکہ رُوح القدس بھی جسے خُدا نے
اُنہیں بخشا ہے جو اُس کی اطاعت کرتے ہیں ۞

**گملی ایل کا مشورہ**

وہ یہ سُن کر جل گئے اور اِس فکر میں لگے کہ ۳۳
اُنہیں قتل کر دیں ۞ مگر عدالتِ عالیہ کے گملی ایل ایک فریسی نے ۳۴

جو عالِمِ فِقہ اَور سَب لوگوں میں مُعزّز تھا اُٹھ کر حکم دیا کہ اِن آدمیوں
۳۵ کو تھوڑی دیر کے لِئے باہر لے جاؤ ۝ پھر اُن سے کہا کہ اَے
اِسرائیلی مَردو خبردار رہو کہ تم اِن آدمیوں کے ساتھ کیا کیا
۳۶ چاہتے ہو ۝ کیونکہ اِن دِنوں سے پہلے تھیوداس نے اُٹھ کر
دعویٰ کیا تھا کہ مَیں کُچھ ہُوں اَور تخمیناً چار سَو آدمی اُس سے
مِل گئے تھے مگر وہ مارا گیا اَور جِتنوں نے اُسے مانا تھا وہ سَب
۳۷ تِتّر بِتّر ہو گئے اَور مِٹ گئے ۝ اِس شخص کے بَعد اِسم نویسی
کے دِنوں میں یہوداہ جلیلی نے اُٹھ کر لوگوں کو اپنی طرف کر لیا
وہ بھی ہلاک ہُؤا اَور جِتنے اُس کے تابِع تھے سَب پراگندہ
۳۸ ہو گئے ۝ پَس اَب مَیں تم سے کہتا ہُوں کہ اِن آدمیوں سے
کِنارہ کرو اَور اِن کو جانے دو کیونکہ اگر یہ تدبیر یا کام آدمیوں
۳۹ سے ہَے تو برباد ہو جائے گا ۝ لیکن اگر خُدا سے ہَے تو تم اِسے
مَغلُوب نہیں کر سکتے ورنہ تم خُدا سے لڑنے والے ٹھہرو گے
۴۰ اُنہوں نے اُس کی بات مان لی ۝ اَور رسُولوں کو بُلوا کر کوڑے
لگوائے اَور حُکم دیا کہ یِسُوعؔ کے نام سے ہرگز بات نہ کرو اَور
۴۱ اُنہیں چھوڑ دیا ۝ پَس وہ عدالتِ عالیہ سے خُوشی کرتے ہُوئے
چلے گئے کہ ہَم اُس نام کی خاطر بے حُرمت ہونے کے لائق
۴۲ ٹھہرے ہَیں ۝ اَور وہ ہر روز ہَیکل میں اَور گھر گھر یہ تعلیم
اَور بشارت دینے سے باز نہ آئے کہ یِسُوعؔ ہی المسیح ہَے +

## باب ۶

۱ **تقرّرِ شَمّامسہ** اُن دِنوں میں جَب شاگردوں کا شُمار بڑھتا
جاتا تھا یُونانی عبرانیوں سے کُڑکُڑانے لگے کیونکہ اُن کی بیواؤں
۲ کی روزانہ خبر گیری میں غَفلت ہوتی تھی ۝ تَب اُن بارہ نے
شاگردوں کی جماعت کی مجلِس کر کے کہا۔ مُناسب نہیں کہ ہم
۳ خُدا کے کلام کو چھوڑ کر دسترخوانوں کی خدمت کریں ۝ پَس اَے
بھائیو اپنے میں سے سات نیک نام اشخاص کو چُن لو جو رُوح
اَور حِکمت سے بھرے ہُوئے ہوں۔ تاکہ ہم اُن کو اِس کام پر
۴ مُقرّر کریں ۝ لیکن ہم خُود تو دُعا اَور کلام کی خدمت میں مشغُول
۵ رہیں گے ۝ یہ بات ساری جماعت کو پَسند آئی اَور اُنہوں نے
اِستِفانُسؔ نامی ایک مَرد چُن لیا جو ایمان اَور رُوح القُدس سے
بھرا ہُؤا تھا۔ اَور ساتھ ہی فِلِپُّسؔ اَور پرُوکُرسؔ اَور نیکانورؔ اَور
طِیمونؔ اَور پرمِناسؔ اَور انطاکیہ کا ایک نَومُرید نیقُولاؤسؔ ۝
۶ اَور اُنہیں رسُولوں کے آگے کھڑا کیا جِنہوں نے دُعا کرتے
ہُوئے اُن پر ہاتھ رکھّے ۝

۷ **اِستِفانُسؔ کی گرفتاری** اَور خُدا کا کلام پھیلتا رہا اَور یرُوشلیم
میں شاگردوں کا شُمار بہت ہی بڑھتا گیا بلکہ کاہِنوں کا ایک
۸ بڑا گروہ بھی دِین کے ماتحت ہو گیا ۝ اَور اِستِفانُسؔ فضل اَور
قُوّت سے معمُور ہو کر لوگوں میں بڑے بڑے مُعجزے اَور کرشمے
۹ دِکھایا کرتا تھا ۝ تَب اُس عبادت خانہ سے جو احرار کا کہلاتا ہَے
اَور قیروانیوں اَور اسکندریوں اَور اُن میں سے جو کِلِکیہ اَور آسیہ
۱۰ سے تھے بعض اُٹھ کر اِستِفانُسؔ سے بحث کرنے لگے ۝ وہ نہ
تو اُس حِکمت کا اَور نہ رُوح ہی کا مُقابلہ کر سکے جِس سے وہ کلام
۱۱ کرتا تھا ۝ اِس پر اُنہوں نے بعض کو سِکھایا جو یہ کہیں کہ ہم نے
۱۲ اُس کو مُوسیٰؔ اَور خُدا کی نِسبت کُفر گوئی کرتے سُنا ہَے ۝ پھر وہ
عوام اَور بزرگوں اَور فقیہوں کو اُبھار کر اُس پر چڑھ گئے اَور
۱۳ اُسے گرفتار کر کے عدالتِ عالیہ میں لے گئے ۝ اَور جھُوٹے
گواہوں کو کھڑا کیا جِنہوں نے کہا کہ یہ شخص مُقدّس مقام اَور شرِیعت
۱۴ کے خِلاف باتیں کرنے سے باز نہیں آتا ۝ کیونکہ ہم نے اُسے
یہ کہتے سُنا ہَے کہ وُہی یِسُوعؔ ناصری اِس مقام کو تباہ کر دیگا
اَور اُن رسُوم کو بدل ڈالے گا جو مُوسیٰؔ نے ہمیں روایت کیں ۝
۱۵ اَور اُن سَب نے جو عدالتِ عالیہ میں بَیٹھے تھے اُس پر غور سے
نظر کی تو دیکھا کہ اُس کا چہرہ فرشتے کا سا ہَے +

باب ۶: ۱ "یُونانی عبرانیوں" یعنی وہ یہودی جو یُونانؔ میں پَیدا ہُوئے اور
وہاں پرورش پائی۔ یُونانی کہلاتے تھے +

# باب ۷

۱ [استیفنس کی تقریر] تب کاہن اعظم نے کہا کیا یہ باتیں اسی
۲ طرح ہیں؟ ۰اس نے کہا۔

اے مردو بھائیو اور بزرگو سنو۔ جلال کا خدا ہمارے
باپ ابرہام پر اس وقت ظاہر ہوا جب وہ ہنوز ارام نہرائم
۳ میں تھا پیشتر اس سے کہ وہ حاران میں جا بسا۰ اور اس سے
کہا کہ ”تو اپنے وطن اور اپنے اقربا کے درمیان سے روانہ ہو اور
۴ اس سرزمین میں چل جو میں تجھے دکھاؤں گا“۰ تب وہ کلدانیوں
کے ملک سے روانہ ہو کر حاران میں جا بسا۔ اور وہاں سے اس
کے باپ کی وفات کے بعد خدا نے اس کو اس ملک میں پہنچایا
۵ جس میں تم اب بستے ہو۰ اور اس کو کچھ میراث بلکہ قدم رکھنے
کی بھی اس میں جگہ نہ دی مگر وعدہ کیا کہ میں یہ زمین تجھے اور تیرے
بعد تیری نسل کو دوں گا کہ تیری ملکیت ہو جائے حالانکہ اس
۶ وقت اس کی کوئی اولاد نہ تھی۰ اور خدا نے یہ فرمایا کہ تیری اولاد
ایک غیر ملک میں پردیسی ہوگی اور لوگ اسے غلامی میں رکھینگے
۷ اور چار سو برس تک اس سے بدسلوکی کریں گے۰ پھر میں اس
قوم کی جس کی وہ غلام ہوگی عدالت کروں گا۔ (خدا نے فرمایا)۔
اس کے بعد وہ نکلیں گے اور اسی جگہ میں میری بندگی کریں گے۰
۸ اور اس نے اس سے ختنہ کا عہد کیا۔ اور اس سے اضحاق پیدا
ہوا اور آٹھویں دن اس نے اس کا ختنہ کیا۔ اور اضحاق سے
۹ یعقوب اور یعقوب سے بارہ آبائے بزرگ پیدا ہوئے۰ اور
آبائے بزرگ نے حسد سے یوسف کو بیچ دیا کہ مصر میں پہنچ
۱۰ جائے۔ مگر خدا اس کے ساتھ تھا۰ اور اس نے اس کی سب مصیبتوں

باب ۷: ۳- تک ۱۲: ۱+ باب ۷: ۶- تک ۱۵: ۱۳+
باب ۷: ۸- تک ۱۷: ۱۰-۱۱: ۲۱-۲: ۴- ۲۵: ۲۶، ۲۴
تک ۲۹: ۳۲- ۳۵: ۲۲+
باب ۷: ۹- تک ۳۷: ۲۸+
باب ۷: ۱۰- تک ۴۱: ۲۷+

سے اس کو چھڑایا اور مصر کے بادشاہ فرعون کے حضور مقبولیت
اور حکمت بخشی اور اس نے اسے مصر اور اپنے سارے گھر کا مختار
۱۱ کر دیا۰ پھر مصر کے سارے ملک اور کنعان میں قحط پڑ گیا اور بڑی
۱۲ مصیبت آئی اور ہمارے باپ دادا کو کھانا نہ ملتا تھا۰ جب یعقوب
نے سنا کہ مصر میں اناج ہے تو ہمارے باپ دادا کو پہلی بار بھیجا۰
۱۳ اور دوسری بار یوسف اپنے بھائیوں پر ظاہر ہو گیا۔ اور یوسف
۱۴ کی قومیت فرعون کو معلوم ہو گئی۰ تب یوسف نے اپنے باپ
یعقوب اور اس کے سارے کنبے کو جو پچھتر جانیں تھیں بلا
۱۵ بھیجا۰ اور یعقوب مصر میں چلا گیا۔ اور وہاں وہ اور ہمارے
۱۶ باپ دادا مر گئے۰ اور وہ شکم میں پہنچائے گئے اور اس قبر
میں رکھے گئے جس کو ابرہام نے شکم میں روپیہ دے کر بنی حمور
سے خریدا تھا۰

۱۷ پس جب اس وعدے کی میعاد پوری ہونے کو تھی جو
خدا نے ابرہام سے کیا تھا۔ تو مصر میں قوم بڑھ گئی اور ان کی
۱۸ تعداد زیادہ ہوتی گئی۰ اس وقت تک کہ مصر میں ایک نیا
۱۹ بادشاہ اٹھا جو یوسف کو نہ جانتا تھا۰ اس نے ہماری قوم
سے حیلہ بازی کر کے ہمارے باپ دادا کو یہاں تک ستایا کہ
۲۰ اس نے ان کے لڑکوں کو پھنکوایا تاکہ وہ زندہ نہ رہیں۰ اسی وقت
موسیٰ پیدا ہوا۔ جو خدا کو پسندیدہ تھا اس نے تین مہینے تک
۲۱ اپنے باپ کے گھر میں پرورش پائی۰ جب وہ پھینک دیا گیا
تو فرعون کی بیٹی نے اسے اٹھا لیا اور اس کو اپنا بیٹا کر کے پالا۰
۲۲ اور موسیٰ نے مصریوں کی تمام حکمت میں تربیت پائی اور اپنے
۲۳ کلام اور کام میں قوی ہوا۰ اور جب وہ چالیس برس کا ہو گیا
تو اس کے جی میں آیا کہ جا کر اپنے بھائیوں بنی اسرائیل کی

باب ۷: ۱۲- تک ۴۲: ۲+ باب ۷: ۱۳- تک ۴۵: ۳+
باب ۷: ۱۵- تک ۴۶: ۵- ۴۹: ۳۲+
باب ۷: ۱۶- تک ۲۳: ۱۶- ۵۰: ۱۳+
باب ۷: ۱۷- خر ۳: ۲+
باب ۷: ۲۰- خر ۲: ۲+

۲۴ خبر لوں ۔ اور ایک کو ظلم اُٹھاتے دیکھ کر اُس کی حمایت کی اور
۲۵ مصری کو قتل کر کے مظلوم کا بدلہ لیا ۔ اُس نے یہ خیال کیا۔ کہ
میرے بھائی سمجھیں گے کہ خدا میرے ہاتھ سے اُنہیں رہائی دیگا۔
۲۶ مگر وہ نہ سمجھے ۔ اور دوسرے دن جب اُن کی لڑائی ہوئی تو
وہ بیچ میں آیا اور یوں کہہ کر اُن کی صلح کرانی چاہی کہ اَے جوانو۔
۲۷ تم تو بھائی بھائی ہو۔ کیوں ایک دوسرے کو ایذا دیتے ہو ۔ لیکن
جو اپنے پڑوسی پر ظلم کرتا تھا اُس نے یہ کہہ کر اُسے ہٹا دیا۔ کہ
۲۸ کس نے تجھے ہم پر حاکم یا منصف مقرر کیا ہے ؟ ۔ کیا جس طرح
۲۹ تُو نے کل اُس مصری کو مار ڈالا مجھے بھی مار ڈالنا چاہتا ہے ؟ ۔ یہ
بات سُن کر موسیٰ بھاگ گیا اور مدیان کے ملک میں پردیسی ہو
کر جا رہا۔ اور وہاں اُس کے دو بیٹے پیدا ہوئے ۔

۳۰ اور جب چالیس برس گزر گئے۔ تو کوہِ سینا کے بیابان
کے درمیان ایک جلتی ہوئی خاردار جھاڑی کے شعلہ میں
۳۱ ایک فرشتہ اُسے دکھائی دیا ۔ موسیٰ نے یہ رویت دیکھ کر تعجب
کیا اور جب اچھی طرح دیکھنے کے لئے نزدیک گیا تو خداوند
۳۲ کی آواز آئی ۔ کہ میں تیرے باپ دادا کا خدا یعنی ابرہام اور اضحاق
اور یعقوب کا خدا ہوں۔ تب تو موسیٰ کانپ اُٹھا اور اُسے دیکھنے
۳۳ کی جرأت نہ رہی ۔ تب خداوند نے اُس سے کہا کہ اپنے پاؤں
سے جوتی اُتار کیونکہ یہ جگہ جہاں تُو کھڑا ہے مقدس زمین ہے ۔
۳۴ میں نے اپنے لوگوں کی جو مصر میں ہیں مذلت دیکھی اور اُن کی
فریاد سُنی۔ اور میں اُترا ہوں کہ اُنہیں چھڑاؤں ۔ پس آ میں تجھے
۳۵ مصر میں بھیجنے کو ہوں ۔ جس موسیٰ کا اُنہوں نے یہ کہہ کر انکار کیا
تھا کہ "تجھے کس نے حاکم یا منصف مقرر کیا" اُسی کو خدا نے
حاکم اور چھڑانے والا ٹھہرا کر اُس فرشتہ کے ذریعے سے بھیجا
جو خاردار جھاڑی میں اُسے دکھائی دیا تھا ۔

باب ۷ : ۲۴ - خر ۲ : ۱۲+
باب ۷ : ۲۶ - خر ۲ : ۱۳ +
باب ۷ : ۳۰ - خر ۳ : ۲ +

۳۶ وُہی اُنہیں نکال لایا۔ اور مصر میں اور بحیرۂ قلزم پر اور
بیابان میں چالیس برس تک عجائبات اور کرشمے دکھاتا رہا ۔
۳۷ یہ وہی موسیٰ ہے جس نے بنی اسرائیل سے کہا کہ "خدا تمہارے
بھائیوں میں سے میری مانند ایک نبی تمہارے لئے برپا کریگا۔
تم اُس کی سُنو" ۔ ۳۸ یہ وُہی ہے جو بیابان کے اجتماع میں اُس
فرشتے کے جو کوہِ سینا پر اُس سے ہمکلام ہوا۔ اور ہمارے
باپ دادا کے مابین درمیانی تھا۔ اُسی نے کلام حیات پایا
کہ تم تک پہنچا دے ۔ ۳۹ مگر ہمارے باپ دادا نے اُس کا فرمانبردار
ہونا نہ چاہا۔ بلکہ اُس کو رَدّ کیا اور اُن کے دل مصر کی طرف
مائل ہوئے ۔ ۴۰ اور ہارون سے کہا کہ ہمارے لئے ایسے معبود بنا
جو ہمارے آگے آگے چلیں۔ کیونکہ اُس موسیٰ کو جو ہمیں ملکِ
مصر سے نکال لایا۔ ہم نہیں جانتے کہ کیا ہوا ۔ ۴۱ اور اُن دنوں
میں اُنہوں نے ایک بچھڑا بنایا اور اُس بت کو قربانی چڑھائی
اور اپنے ہاتھ کے کام پر خوشی منائی ۔ ۴۲ پس خدا نے منہ موڑ کر
اُنہیں چھوڑ دیا کہ آسمان کے لشکر کو پوجیں۔ جیسا کہ انبیا کی
کتاب میں لکھا ہے کہ۔

اَے اسرائیل کے گھرانے۔
کیا تم نے بیابان میں چالیس برس تک۔
میرے آگے قربانیاں اور نذریں گزرانیں ؟
۴۳ بلکہ تم مولک کا خیمہ اُٹھائے پھرے۔
اور اپنے معبود رِمفام کا ستارہ بھی۔
یعنی مورتیں جو تم نے اس لئے بنائیں۔
کہ اُن کے آگے سجدہ کرو۔
پس میں بابل کے پرے تمہیں جلاوطن کر دوں گا ۔

باب ۷ : ۳۶ - خر ۱۶ : ۳۵+
باب ۷ : ۳۷ - تث ۱۸ : ۱۵+
باب ۷ : ۳۸ - خر ۱۹ : ۳ + باب ۷ : ۴۰ - خر ۳۲ : ۱+
باب ۷ : ۴۲ - عا ۵ : ۲۵ +

۴۴ خیمۂ شہادت بیابان میں ہمارے باپ دادا کے پاس تھا جیسا مُوسیٰ کے متکلّم نے حکم دیا تھا کہ جو نمونہ تُو نے دیکھا ہے اُس کے ۴۵ مُوافق اُسے بنا ۰ ہمارے باپ دادا اُسے پاکر یشوع کے ساتھ اُن غیر قوموں کی مِلکیّت میں لائے جن کو خُدا نے ہمارے باپ دادا کے سامنے سے نِکال دیا اور وہ داؤد کے زمانے تک ۴۶ رہا ۰ جس نے خُدا کی نِگاہ میں مقبُولیت پائی اور اِلتجا کی کہ مَیں ۴۷ یعقوب کے خُدا کے واسطے جائے سکُونت پاؤں ۰ مگر سُلیمان نے اُس کے لِئے مکان بنایا ۰

۴۸ لیکن حق تعالیٰ ہاتھ کے مصنُوعات میں نہیں رہتا۔ چُنانچہ نبی کہتا ہے ۰

۴۹ خُداوند فرماتا ہے کہ۔
آسمان میرا تخت۔
اور زمین میرے پاؤں کی چَوکی ہے۔
تم کَیسا گھر میرے لِئے بناؤ گے۔
یا میرے آرام کی جگہ کونسی ہے۔

۵۰ کیا میرے ہاتھ نے یہ سَب چیزیں نہیں بنائیں؟ ۰

باب ۷: ۴۴ - خر ۲۵: ۴۰ +
باب ۷: ۴۵ - یش ۳: ۱۴ +
باب ۷: ۴۶ - ۱ سم ۱۶: ۱۳ - مز ۱۳۱ (۱۳۲): ۵ +
باب ۷: ۴۷ - ۱ سل ۶: ۱ - ۲ - اخ ۱۷: ۱۲ +
باب ۷: ۴۸ "حق تعالیٰ ہاتھ کے مصنوعات میں نہیں رہتا"، یعنی خُدا جو سَب آسمانوں کے آسمان میں نہیں آسکتا کسی مکان کا محتاج نہیں ہے تو بھی اس کے لئے مکان بنائے جاتے ہیں کہ اس میں لوگ مل کر خُدا کی پرستش کریں۔ قربانی چڑھائیں دُعا کریں وغیرہ۔ اِس سبب سے خُدا نے خُود ہی مُوسیٰ کو پاک خیمہ بنانے کا حکم دیا۔ (خر ۲۶) اور سُلیمان کی ہیکل کو پسند کیا۔ ۲ اخ ۷: ۱۶ مسیحی بھی الٰہی خدمت کے لئے ہر جگہ اپنے گرجے رکھتے ہیں۔ شروع میں جب اُن کو گرجہ بنانے کی جرأت نہ تھی۔ وہ کسی بھائی کے گھر میں جمع ہو کر روٹی توڑتے تھے یعنی اقدس یوخرسٹ کا بھید جس کو ہم پاک ماس کہتے ہیں۔ کیا کرتے تھے۔ دیکھو اع ۲: ۴۶ - ۲۰: ۱ - ۱ قر ۱۱: ۱۶ +
باب ۷: ۴۹ - اش ۶۶: ۱ +

۵۱ اَے سخت گردن والو اور دل اور کان کے نامختُونو! تم ہر وقت رُوح القدس کا سامنا کرتے ہو۔ جَیسے تمہارے باپ دادا تھے ۵۲ وَیسے ہی تم ہو ۰ انبیا میں سے کِس کو تمہارے باپ دادا نے نہیں ستایا؟ اُنہوں نے تو اُس صدیق کی آمد کے پیغامبر قتل کِئے ۵۳ اَب تم اُسے پکڑوا کر خُود اُسی کے قاتل بن بَیٹھے ۰ تم نے فرشتوں کی معرفت شریعت کو پایا لیکن اُس پر عمل نہیں کرتے ۰

**شہادتِ اِستیفانُس**

۵۴ وہ یہ باتیں سُنتے ہی اپنے دِلوں میں ۵۵ جل گئے اور اُس پر دانت پیسنے لگے ۰ مگر اُس نے رُوح القدس سے معمُور ہو کر آسمان کی طرف غور سے نظر کی اور خُدا کا جلال اور ۵۶ یسُوع کو خُدا کے دہنے ہاتھ کھڑے ہُوا دیکھا ۰ اور کہا دیکھو مَیں آسمان کو کُھلا اور ابن انسان کو خُدا کے دہنے ہاتھ کھڑا دیکھتا ۵۷ ہُوں ۰ اِس پر اُنہوں نے بڑے زور سے چلّا کر اپنے کان بند ۵۸ کر لِئے اور ایک دِل ہو کر اُس پر لپکے ۰ اور شہر سے باہر نِکال کر اُسے سنگسار کرنے لگے۔ اور گواہوں نے اپنے کپڑے شاؤل ۵۹ نامی ایک نوجوان کے پاؤں کے پاس رکھ دِئے ۰ پس جب وہ اِستیفانُس کو سنگسار کر رہے تھے تو اُس نے دُعا کر کے کہا کہ اَے ۶۰ خُداوند یسُوع میری رُوح کو قبول کر ۰ اور گھٹنے ٹیک کر اُس نے بلند آواز سے پُکارا کہ اَے خُداوند یہ گُناہ اِن کے ذِمّے نہ لگا۔ اور یہ کہہ کر سو گیا۔

اور شاؤل بھی اُس کے قتل پر راضی تھا +

## باب ۸

**اِیذا رسانی**

۱ اُسی دِن یرُوشلیم کی کلیسیا کے خِلاف سخت اِیذا رسانی برپا ہُوئی۔ اور رسُولوں کے سِوا۔ وہ سَب یہودیہ ۲ اور سامریہ کے علاقوں میں پراگندہ ہو گئے ۰ اور دِیندار ۳ مَردوں نے اِستیفانُس کو دفن کیا اور اُس پر بڑا ماتم کیا ۰ اور شاؤل کلیسیا کو تباہ کرتا رہا۔ وہ گھر گھر گُھس کر اور مَردوں اور

عورتوں کو گھسیٹ کر قید کراتا تھا۔
۴ پس جو پراگندہ ہوئے تھے وہ کلام کی بشارت دیتے پھرے۔
۵ اور فیلبُّوس سامریہ کے ایک شہر میں جا کر لوگوں میں المسیح کی
۶ منادی کرنے لگا۔ اور اُن کرشموں کو سُن کر اور دیکھ کر جو فیلبُّوس
۷ دکھاتا تھا لوگ اُس کی باتوں پر بالاتفاق متوجہ ہوئے۔ کیونکہ
بہتیروں میں سے جن میں ناپاک روحیں تھیں وہ بڑی آواز سے
چلّا کر نکل گئیں۔ اور بہت سے مفلوج اور لنگڑے شفایاب
۸ ہوئے۔ اِس لئے اُس شہر میں بڑی خوشی ہوئی۔
۹ **شمعون ساحر** اُس سے پہلے اُس شہر میں شمعون نامی ایک
شخص جادوگری کرتا رہا۔ وہ سامریہ کے لوگوں کو حیران رکھتا
۱۰ اور کہتا تھا کہ میں کوئی بڑا شخص ہوں۔ اور چھوٹے سے بڑے
تک سب اُس کی سُن سُن کر کہتے تھے کہ یہ شخص خدا کی وہ قدرت
۱۱ ہے جو بڑی کہلاتی ہے۔ اور وہ اُس کی مانتے تھے کیونکہ اُس
نے بڑی مدت سے اپنی جادوگری کے وسیلے اُنہیں لبھائے
۱۲ رکھا تھا۔ لیکن جب اُنہوں نے فیلبُّوس کا یقین کیا جو خدا کی
بادشاہی اور یسوع مسیح کے نام کی بشارت دیتا تھا۔ تو
۱۳ سب لوگ مرد و زن بپتسمہ لینے لگے۔ اور شمعون نے بھی
یقین کیا اور بپتسمہ پا کر فیلبُّوس سے لپٹا رہا۔ اور کرشمے اور
بڑے بڑے معجزے ظاہر ہوتے دیکھ کر نہایت حیران ہوا۔
۱۴ جب رسولوں نے جو یروشلیم میں تھے سُنا کہ سامریوں
نے خدا کا کلام قبول کیا ہے تو اُنہوں نے پطرس اور یوحنا کو
۱۵ اُنکے پاس بھیجا۔ جب وہ پہنچے تو اُنہوں نے اُن کے لئے دعا کی کہ
۱۶ روح القدس پائیں۔ کیونکہ وہ اُس وقت تک اُن میں سے کسی
پر نازل نہ ہوا تھا لیکن اُنہوں نے صرف خداوند یسوع کے
۱۷ نام پر بپتسمہ پایا تھا۔ تب اُنہوں نے اُن پر ہاتھ رکھے اور

باب ۸: ۱۷، "اُنہوں نے اُن پر ہاتھ رکھے" یعنی رسولوں نے ایمانداروں پر ہاتھ رکھنے اور دعا مانگنے سے روح القدس بخشا یعنی استحکام کا سکرامنٹ دیا +

اُنہوں نے روح القدس پایا۔ ۱۸ جب شمعون نے دیکھا کہ
رسولوں کے ہاتھ رکھنے سے روح القدس ملتا ہے تو اُن کے
۱۹ پاس روپے لا کر۔ کہا کہ یہ اختیار مجھے بھی دو۔ کہ جس پر میں
۲۰ ہاتھ رکھوں وہ روح القدس پائے۔ پطرس نے اُس سے کہا
تیرے روپے تیرے ساتھ برباد ہوں کیونکہ تو نے خیال کیا
۲۱ کہ خدا کی بخشش روپیوں سے حاصل ہوتی ہے۔ اِس امر میں
تیرا نہ حصہ ہے نہ بخرہ کیونکہ تیرا دل خدا کے آگے سیدھا نہیں۔
۲۲ پس تو اپنی اِس شرارت سے توبہ کر اور خدا سے منت کر کہ شاید
۲۳ تیرے دل کا یہ خیال معاف کیا جائے۔ اِس لئے کہ میں دیکھتا
ہوں کہ تو پت کی کڑواہٹ اور بدی کے بند میں گرفتار
۲۴ ہے۔ شمعون نے جواب میں کہا۔ تم میرے لئے خداوند سے دعا
کرو کہ جو باتیں تم نے کہیں اُن میں سے کوئی مجھ پر نہ آئے۔
۲۵ پھر وہ گواہی دے کر اور خداوند کا کلام سُنا کر یروشلیم
کو واپس ہوئے اور سامریوں کے بہت سے گاؤں میں بشارت
دیتے گئے۔
۲۶ **حبشی کا اصطباغ** اور خداوند کے ایک فرشتے نے فیلبُّوس
سے کہا کہ اُٹھ اور جنوب کی طرف اُس راہ پر جا جو یروشلیم
۲۷ سے غزہ کو جاتی ہے (یہ بیابانی ہے)۔ وہ اُٹھ کر روانہ ہوا۔
اور دیکھو ایک حبشی خواجہ سرا جو حبشیوں کی ملکہ کنداکہ کا
معزز اور اُس کے تمام خزانے کا مختار تھا اور یروشلیم میں
۲۸ عبادت کے لئے آیا تھا۔ وہ اب واپس جا رہا تھا اور اپنی
۲۹ رتھ پر بیٹھا ہوا اشعیا نبی کا صحیفہ پڑھ رہا تھا۔ پس روح نے
فیلبُّوس سے کہا کہ نزدیک جا اور اُس رتھ کے ساتھ ہو لے۔
۳۰ اور فیلبُّوس نے اُس کی طرف دوڑ کر اُسے اشعیا نبی کا صحیفہ
پڑھتے سُنا۔ اور کہا کہ جو تو پڑھتا ہے اُسے سمجھتا بھی ہے؟
۳۱ اُس نے کہا کہ یہ مجھ سے کیونکر ہو سکتا ہے جب تک میرا
کوئی ہادی نہ ہو؟ پھر اُس نے فیلبُّوس سے درخواست کی کہ

۳۲ میرے ساتھ سوار ہو بیٹھ ۞ اور نوشتہ کا مقام جو وہ پڑھ رہا تھا یہ تھا۔

وہ بھیڑ کی طرح ذبح ہونے کو لے جایا گیا۔
اور برّے کی مانند جو بال کترنے والے کے آگے خاموش ہوتا ہے۔
اُسی طرح اُس نے اپنا مُنہ نہ کھولا۔
۳۳ وہ پست حالی میں انصاف سے محروم رہا۔
کون اُس کی پُشت کا حال بیان کرے گا؟
کیونکہ اُس کی زندگی زمین پر سے مٹائی جائے گی ۞

۳۴ خواجہ سرا نے فیلبُوس سے مخاطب ہو کر کہا کہ مَیں تیری منّت کرتا ہُوں مجھے بتا کہ نبی یہ کس کے حق میں کہتا ہے۔ کیا اپنے یا ۳۵ کسی اَور کے؟ ۞ تب فیلبُوس نے اپنی زُبان کھول کر اُسی نوشتہ ۳۶ سے شروع کر کے اُسے یسُوعؔ کی بشارت دی ۞ اور راہ میں چلتے چلتے وہ کہیں پانی پر پہنچے۔ تب خواجہ سرا نے کہا کہ دیکھ پانی ۳۷ موجُود ہے اَب مجھے بپتسمہ لینے سے کونسی چیز روکے؟ ۞ فیلبُوس نے کہا۔ اگر تُو اپنے دل و جان سے ایمان لاتا ہے تو لے سکتا ہے۔ اُس نے جواب میں کہا۔ مَیں ایمان لاتا ہُوں کہ یسُوعؔ مسیح ۳۸ خُدا کا بیٹا ہے ۞ پس اُس نے رتھ کو کھڑا کرنے کا حکم دیا اور فیلبُوس اور خواجہ سرا پانی میں اُتر پڑے اور اُس نے اُس کو ۳۹ بپتسمہ دیا ۞ جب وہ پانی سے نکلے تو فیلبُوس رُوحِ خُداوند سے اُٹھایا گیا۔ اور خواجہ سرا نے اُس کو پھر نہ دیکھا۔ تب ۴۰ وہ خوشی کرتا ہُوا اپنی راہ چلا گیا ۞ اور فیلبُوس اشدود میں آ نکلا اور قیصریہ میں پہنچنے تک سب شہروں میں بشارت دیتا گیا +

# باب ۹

**شاؤل دمشق کی راہ میں**

۱ شاؤل ہنوز خُداوند کے شاگردوں کے دھمکانے اور قتل کرنے کا دم مارتا ہُوا اکاہن اعظم کے ۲ ہاں گیا ۞ اور اُس سے دمشق کے عبادت خانوں کے لئے اِس مضمون کے خط مانگے کہ جن کو وہ اِس طریق پر پائے خواہ مرد ۳ خواہ زن اُن کو باندھ کر یرُوشلیم میں لائے ۞ اور جب وہ سفر کرتے کرتے دمشق کے نزدیک پہنچا تو یُوں ہُوا کہ یکبارگی آسمان ۴ سے ایک نُور اُس کے گرداگرد چمکا ۞ اور وہ زمین پر گر پڑا اور اُسے ایک آواز یُوں کہتے سُنائی دی کہ شاؤل! شاؤل! تُو مجھے کیوں ۵ ایذا دیتا ہے؟ ۞ اُس نے کہا۔ اَے خُداوند تُو کون ہے؟ اُس ۶ نے کہا مَیں یسُوعؔ ہُوں جسے تُو ایذا دیتا ہے ۞ مگر اُٹھ اور شہر ۷ میں جا اور جو تجھے کرنا ہو گا وہ تجھ سے بتایا جائے گا ۞ جو آدمی اُس کے ہمراہ تھے وہ حیران ہو کر کھڑے رہ گئے۔ کیونکہ آواز تو ۸ سُنتے تھے مگر کسی کو دیکھتے نہ تھے ۞ اور شاؤل زمین پر سے اُٹھا اور جب اُس نے آنکھیں کھولیں تو اُس کو کُچھ دِکھائی نہ ۹ دیا۔ تب وہ اُس کا ہاتھ پکڑ کر اُسے دمشق میں لے گئے ۞ اور وہ وہاں تین دِن تک نابینا رہا اور نہ کھاتا نہ پیتا تھا ۞

۱۰ اَب دمشق میں حننیاہ نامی ایک شاگرد تھا اور خُداوند نے رُویا میں اُس سے کہا۔ اَے حننیاہ وہ بولا اَے خُداوند ۱۱ مَیں حاضر ہُوں ۞ خُداوند نے اُس سے کہا اُٹھ اور اُس کُوچے میں جا جو سیدھا کہلاتا ہے۔ اور یہوداہ کے گھر میں شاؤل نامی ۱۲ ترسُوسی کو پُوچھ لے۔ کیونکہ دیکھ وہ دُعا کر رہا ہے ۞ اور اُس نے بھی رُویا میں دیکھا ہے کہ حننیاہ نامی ایک آدمی نے اندر ۱۳ آکر مجھ پر ہاتھ رکھے ہیں تاکہ پھر بینائی پاؤں ۞ مگر حننیاہ نے

باب ۸: ۳۲ - اش ۵۳: ۷ +

باب ۸: ۳۳ "اُس کی پُشت" یعنی اُن کا شمار جو مسیح پر ایمان لائیں گے کون کر سکے گا۔ یونانی لفظ جینیا کا ترجمہ پُشت اور پیدائش ہے چونکہ مسیح خدا اور انسان ہے۔ اُس کی دو پیدائشیں ہیں۔ ایک خدا باپ سے سب زمانوں سے پہلے۔ دوسری کنواری مریم سے۔ دونوں پیدائشیں رازِ عظیم ہیں +

جواب دیا کہ اَے خُداوند مَیں نے بُہتیروں سے اِس شخص کی بابت
سُنا ہے کہ اُس نے یرُوشلیم میں تیرے مُقدّسوں کے ساتھ
۱۴ کَیسی کَیسی بُرائیاں کی ہیں ۝ اور یہاں بھی اُس نے سردار
کاہنوں کی طرف سے اِختیار پایا ہے کہ اُن سب کو باندھ لے
۱۵ جو تیرا نام لیتے ہَیں ۝ مگر خُداوند نے اُس سے کہا تُو جا کیونکہ یہ
میرا چُنا ہُؤا وسیلہ ہے کہ میرے نام کو غیر قَوموں اور بادشاہوں
۱۶ اور بنی اِسرائیل پر ظاہر کرے ۝ اور مَیں اُس کو دِکھا دُوں گا کہ
۱۷ میرے نام کے لِئے اُسے کِتنا دُکھ اُٹھانا پڑے گا ۝ تب
حننیاہ گیا اور اُس گھر میں داخِل ہُؤا اور اُس پر ہاتھ رکھ کر کہا
اَے بھائی ساؤل۔ خُداوند یعنی یسُوع نے مجھے بھیجا ہے جو
تجھ پر اُس راہ میں ظاہر ہُؤا جس سے تُو آیا تھا۔ تاکہ تُو پھر
۱۸ بینائی پائے اور رُوح القُدس سے بھر جائے ۝ اور فی الفور
اُس کی آنکھوں سے جھِلّی سی گر پڑی اور وہ بِینا ہو گیا اور
۱۹ اُٹھ کر بپتسمہ پایا ۝ پھر کُچھ کھا کر طاقت پائی۔

**ساؤل کی مُنادی**

اور وہ کئی دن اُن شاگِردوں کے
۲۰ ساتھ رہا جو دمشق میں تھے ۝ اور وہ فوراً عِبادت خانوں میں
۲۱ یسُوع کی مُنادی کرنے لگا کہ وہ خُدا کا بیٹا ہے ۝ اور سب
سُننے والے حَیران ہو کر کہنے لگے کہ کیا یہ وہ نہیں جو یرُوشلیم
میں اِس نام کے لینے والوں کو تباہ کرتا تھا اور یہاں بھی اِس
لِئے آیا کہ اُن کو باندھ کر سردار کاہنوں کے پاس لے جائے؟ ۝
۲۲ لیکن ساؤل کو اَور بھی قُوّت حاصِل ہوتی گئی۔ اور وہ اِس
بات کو ثابت کر کے کہ المسیح یہی ہے اُن یہودیوں کو جو دمشق
میں رہتے تھے حَیرت دِلاتا رہا ۝
۲۳ اور جب بہت سے دِن گُذر گئے تو یہودیوں نے مِل کر
۲۴ صلاح کی کہ اُسے قتل کریں ۝ اور اُن کی سازش ساؤل کو معلوم
ہو گئی۔ اور چُونکہ وہ رات دِن پھاٹکوں پر لگے رہے کہ اُسے
۲۵ مار ڈالیں ۝ تو اُس کے شاگِردوں نے رات کو اُسے لے کر
اور ایک ٹوکرے میں بِٹھا کر دِیوار پر سے نیچے لٹکا دیا ۝
۲۶ جب ساؤل یرُوشلیم میں پہنچا تو شاگِردوں میں مِل جانے
کی کوشش کی۔ مگر سب اُس سے ڈرتے تھے کیونکہ یقین نہ کرتے
۲۷ تھے کہ یہ شاگِرد ہے ۝ تب برنباس اُسے لے کر رسُولوں کے
پاس لایا اور اُن سے بیان کیا کہ اِس نے کِس طرح راہ میں خُداوند
کو دیکھا اور کہ اُس نے اِس سے باتیں کیں اور کیونکر اِس نے دمشق
۲۸ میں یسُوع کے نام پر دلیری سے کلام کرتا رہا ۝ پس یرُوشلیم
میں اُن کے ساتھ آتا جاتا اور خُداوند کے نام پر دلیری سے
۲۹ کلام کرتا تھا ۝ وہ یونانیوں سے بھی گُفتگُو اور بحث کرتا تھا
۳۰ مگر وہ اُس کے قتل کی فکر میں لگے ہُوئے تھے ۝ جب بھائیوں
کو یہ معلوم ہُؤا تو اُسے قَیصریہ میں لے گئے اور ترسُس کی طرف
۳۱ روانہ کر دیا ۝ اُس وقت کلیسیا نے سارے یہودیہ اور گلیل
اور سامریہ میں آرام پایا۔ اور خُداوند کے خَوف میں چل کر ترقی
کرتی گئی اور رُوح القُدس کی ہدایت سے بڑھتی گئی ۝

**پطرس کا دَورہ**

۳۲ اور یُوں ہُؤا کہ پطرس ہر جگہ پِھرتا ہُؤا اُن
۳۳ مُقدّسوں کے پاس پہنچا جو لُدّہ میں رہتے تھے ۝ اور وہاں
اینیاس نامی ایک شخص کو پایا جو مفلُوج ہو کر آٹھ برس سے
۳۴ چارپائی پر پڑا تھا ۝ پطرس نے اُس سے کہا اَے اینیاس یسُوع
مسیح تجھے شِفا دیتا ہے اُٹھ اور آپ اپنا بِسترہ بِچھا وہ اُسی
۳۵ دَم اُٹھا ۝ اور لُدّہ اور شارُون کے سب رہنے والوں نے اُسے
دیکھا اور خُداوند کی طرف رجُوع لائے ۝
۳۶ اور یافا میں ایک شاگِرد طبیتا (مُترجم غزالہ) نامی تھی جو
۳۷ کثرت سے نیک اعمال اور خَیرات کیا کرتی تھی ۝ اور یُوں ہُؤا
کہ اُن دِنوں میں وہ بیمار ہو کر مر گئی اور اُنہوں نے اُسے نہلا
۳۸ کر بالاخانہ میں رکھا ۝ اور اِس لِئے کہ لُدّہ یافا کے نزدیک
تھا۔ جب شاگِردوں نے سُنا کہ پطرس وہاں ہے تو اُس کے
پاس دو آدمی بھیج کر درخواست کی کہ ہمارے پاس آنے میں

۳۹ دیر نہ کر۔ تب پطرس اُٹھ کر اُن کے ساتھ چلا۔ اور جب پہنچا تو اُسے بالاخانہ میں لے گئے اور سب بیوہ عورتیں روتی ہُوئی اُس کے پاس کھڑی ہو کر اُسے وہ کُرتے اور کپڑے دِکھاتی تھیں
۴۰ جو غزالہ نے اُن کے ساتھ رہتے ہُوئے بنائے تھے۔ پطرس نے سب کو باہر کر کے اور گھٹنے ٹیک کر دُعا کی اور لاش کی طرف متوجہ ہو کر کہا۔ طابِیتا! اُٹھ۔ تب اُس نے اپنی آنکھیں
۴۱ کھول دیں اور پطرس کو دیکھ کر اُٹھ بیٹھی۔ اور اُس نے ہاتھ پکڑ کر اُس کو اُٹھایا۔ اور مقدسوں اور بیوہ عورتوں کو بُلا کر اُسے
۴۲ زندہ اُن کے سپرد کر دیا۔ یہ سارے یافا میں مشہور ہو گیا اور بُہتیرے خُداوند پر ایمان لے آئے۔
۴۳ اور یُوں ہُؤا کہ وہ بہت دن یافا میں شمعون نامی ایک دبّاغ کے ہاں رہا +

# باب ۱۰

۱ **کُرنیلیُس کی رویا** قیصریہ میں کُرنیلیُس نامی ایک شخص تھا جو
۲ اُس سپاہ کا ایک صُوبہ دار تھا جو اطالیہ کی کہلاتی تھی۔ وہ اپنے سارے گھرانے سمیت دین دار اور خُدا ترس تھا اور لوگوں کو
۳ بہت خیرات دیتا اور ہمیشہ خُدا سے دُعا کرتا تھا۔ اُس نے ایک روز نویں گھڑی کے قریب رویا میں صاف دیکھا کہ خُدا کا ایک فرشتہ میرے پاس آ کر مجھ سے کہتا ہے کہ اَے
۴ کُرنیلیُس! اُس نے ڈر کر اُس پر غور سے نظر کی اور کہا کہ اَے خُداوند کیا ہے؟ اُس نے اُس سے کہا تیری دُعائیں اور تیرے
۵ صدقات یادگاری کے لئے خُدا کے حضور پہنچے۔ اب یافا میں
۶ آدمی بھیج اور شمعون کو جو پطرس کہلاتا ہے بُلوا لے۔ وہ شمعون نامی ایک دبّاغ کے ہاں مہمان ہے جس کا گھر سمندر کے کنارے
۷ ہے۔ اور جب وہ فرشتہ غائب ہو گیا جس نے اُس سے باتیں کی تھیں۔ تو اُس نے اپنے نوکروں میں سے دو کو اور اپنے پاس کے حاضر رہنے والوں میں سے ایک دین دار سپاہی کو بُلایا۔
۸ اور سب باتیں اُن سے بیان کر کے اُنہیں یافا میں بھیجا۔
۹ **پطرس کی رویا** دُوسرے دِن جب وہ راہ میں تھے اور شہر کے نزدیک پہنچے۔ تو پطرس چھٹی گھڑی کے قریب کوٹھے پر دُعا کرنے گیا۔
۱۰ اور اُسے بھوک لگی اور وہ کچھ کھانا چاہتا تھا۔ مگر جب تیار ہو رہا تھا تو وہ وجد میں آ گیا۔
۱۱ اور اُس نے دیکھا کہ آسمان کھُل گیا اور ایک باسن بڑی چادر کی مانند چاروں کونوں سے لٹکا ہُؤا آسمان سے زمین کی طرف اُتر رہا ہے۔
۱۲ اُس میں ہر قسم کے چوپائے اور زمین کے کیڑے مکوڑے اور ہوا کے پرندے تھے۔
۱۳ اور اُسے ایک آواز آئی کہ اَے پطرس اُٹھ۔ ذبح کر اور کھا۔
۱۴ مگر پطرس نے کہا اَے خُداوند ہرگز نہیں۔ کیونکہ مَیں نے کبھی کوئی حرام یا ناپاک چیز نہیں کھائی۔
۱۵ دُوسری بار پھر اُسے آواز آئی کہ جس کو خُدا نے حلال ٹھہرایا ہے تُو حرام مت کہہ۔
۱۶ یہ تین بار ہُؤا اور فی الفور وہ باسن پھر آسمان پر اُٹھا لیا گیا۔
۱۷ جب پطرس اپنے دِل میں حیران ہو رہا تھا کہ یہ رویا جو مَیں نے دیکھی کیا ہے تو دیکھو وہ آدمی جنہیں کُرنیلیُس نے بھیجا تھا شمعون کا گھر دریافت کر کے دروازہ پر کھڑے ہوئے۔
۱۸ اور پُکار کر پُوچھنے لگے کہ شمعون جو پطرس کہلاتا ہے یہیں مہمان ہے؟
۱۹ جب پطرس اُس رویا کے خیال میں تھا تو رُوح نے اُس سے کہا۔ دیکھ تین آدمی تجھے پُوچھ رہے ہیں۔
۲۰ پس اُٹھ کر نیچے جا اور بے کھٹکے اُن کے ساتھ روانہ ہو کیونکہ مَیں نے ہی اُن کو بھیجا ہے۔
۲۱ پطرس نے اُتر کر اُن آدمیوں سے کہا کہ دیکھو جسے تم پُوچھتے ہو مَیں ہی ہُوں۔ تم کیسے آئے ہو؟
۲۲ اُنہوں نے کہا کُرنیلیُس صُوبہ دار نے جو راست باز اور خُدا ترس اور یہودیوں کی ساری قوم میں نیک نام ہے ایک پاک فرشتے

۲۳ سے حکم پایا۔ کہ تجھے اپنے گھر بُلائے اور تجھ سے کلام سُنے۔ پس اُس نے اُنہیں اندر بُلا کر اُن کی مہمان نوازی کی۔

**اصطباغ قرنیلیس**

اور دُوسرے دِن وہ اُٹھ کر اُن کے ساتھ ۲۴ روانہ ہُوا۔ اور یافا سے کئی بھائی اُس کے ساتھ ہو لئے۔ پھر دُوسرے دِن وہ قیصریہ میں داخل ہُوئے۔ اور قرنیلیس اپنے رشتہ داروں ۲۵ اور دلی دوستوں کو جمع کر کے اُن کی راہ دیکھ رہا تھا۔ اور جب پطرس اندر آنے لگا تو یُوں ہُوا کہ قرنیلیس نے اُس کا استقبال ۲۶ کیا۔ اور اُس کے قدموں پر گر کر سجدہ کیا۔ لیکن پطرس نے اُسے ۲۷ اُٹھا کر کہا۔ کھڑا ہو میں بھی تو انسان ہی ہُوں۔ اور اُس سے باتیں ۲۸ کرتا ہُوا اندر گیا اور بہتیرے لوگوں کو اکٹھا پایا۔ تب اُس نے اُن سے کہا تم جانتے ہو کہ کسی یہُودی کو غیر سے صحبت رکھنا یا اُس کے ہاں جانا کیسا مکرُوہ امر ہے۔ مگر خُدا نے مجھ پر ظاہر کیا ہے ۲۹ کہ میں کسی آدمی کو نجس یا ناپاک نہ کہوں۔ اِس لئے میں تمہارے بُلانے پر بے تامّل چلا آیا ہُوں۔ اب میں پُوچھتا ہُوں کہ تم نے ۳۰ مجھے کس بات کے لئے بُلایا ہے؟ قرنیلیس نے کہا کہ اِس وقت پُورے چار روز ہُوئے کہ میں نویں گھڑی کے قریب گھر میں دُعا کر رہا تھا۔ اور دیکھو ایک شخص چمکدار پوشاک پہنے ہُوئے ۳۱ میرے سامنے آ کھڑا ہُوا۔ اور کہا۔ اے قرنیلیس تیری دُعائیں سُنی گئی ہیں اور تیرے صدقات خُدا کے حضور یاد ہُوئے ۳۲ ہیں۔ پس یافا میں کسی کو بھیج کر شمعون کو جو پطرس کہلاتا ہے یہاں بُلا۔ وہ سمندر کے کنارے شمعون دبّاغ کے گھر میں مہمان ۳۳ ہے۔ سو اُسی دم میں نے آدمی بھیجے۔ تُو نے خُوب کیا ہے کہ آ گیا ہے۔ اب ہم سب خُدا کے حضور حاضر ہیں تاکہ وہ سب کچھ سُنیں جس کا خُداوند نے تجھے حکم دیا ہے۔

۳۴ تب پطرس نے مُنہ کھول کر کہا کہ۔ اب تو میں تیقّن سے جان گیا کہ خُدا کسی کی طرفداری نہیں کرتا۔ ۳۵ بلکہ کسی بھی قوم میں جو اُس سے ڈرتا اور راستبازی کرتا وہ اُس کو پسند آتا ہے۔ ۳۶ یہ کلام خُدا نے بنی اسرائیل کے پاس بھیجا جب یسُوع مسیح کی معرفت جو سب کا خُداوند ہے سلامتی کی بشارت دی۔ ۳۷ تم اُس بات سے واقف ہو جو یُوحنّا کے اصطباغ کی مُنادی کے بعد گلیل میں شروع ہو کر تمام یہُودیہ میں مشہور ہو گئی۔ ۳۸ کہ کس طرح خُدا نے یسُوع ناصری کو رُوح القُدس سے اور قدرت کے ساتھ مسح کیا۔ وہ نیکی کرتا اور اُن سب کو جو شیطان کے ہاتھ سے ظلم اُٹھاتے تھے شفا دیتا پھرا۔ کیونکہ خُدا اُس کے ساتھ تھا۔ ۳۹ اور ہم اُن سب کاموں کے گواہ ہیں جو اُس نے یہُودیوں کے علاقے اور یرُوشلیم میں کئے۔ اُسی کو اُنہوں نے کاٹھ پر لٹکا کر مار ڈالا۔ ۴۰ اُس کو خُدا نے تیسرے دن زندہ کیا۔ اور ظاہر کر دیا۔ ۴۱ ساری قوم پر نہیں مگر اُن گواہوں پر جو پہلے سے خُدا کے چُنے ہُوئے تھے یعنی ہم پر جنہوں نے اُس کے مُردوں میں سے جی اُٹھنے کے بعد اُس کے ساتھ کھایا پیا۔ ۴۲ اور اُس نے ہمیں حکم دیا۔ کہ لوگوں میں مُنادی کرو اور گواہی دو کہ یہ وُہی ہے جو خُدا کی طرف سے زندوں اور مُردوں کا انصاف کرنے والا مقرّر ہُوا ہے۔ ۴۳ اور سب انبیاء اُس پر گواہی دیتے ہیں کہ جو کوئی اُس پر ایمان لائے گا۔ اُس کے نام سے اپنے گناہوں کی مُعافی پائے گا۔

۴۴ پطرس یہ باتیں کہہ ہی رہا تھا کہ رُوح القُدس اُن سب پر نازل ہُوا جو کلام سُن رہے تھے۔ ۴۵ اور اہلِ ختنان میں سے جتنے مومن پطرس کے ساتھ آئے تھے وہ سب حیران ہُوئے کہ غیر قوموں پر بھی رُوح القُدس کی بخشش جاری ہُوئی۔ ۴۶ کیونکہ

---

باب ۱۰: ۳۴ – تث ۱۰: ۱۷ – ۲-اخ ۱۹: ۷ – ای ۳۴: ۱۹ – حک ۶: ۸ – سیر ۳۵: ۱۵ +

باب ۱۰: ۳۵ "اُس کو پسند آتا ہے" اس کے یہ معنی ہیں کہ نہ صرف یہودی لوگ بلکہ دیندار غیر قومیں بھی خُدا کو پسند آتی ہیں بشرطیکہ وہ ایمان لائیں۔ اس لئے کہ بغیر ایمان کے خدا کو راضی کرنا ممکن نہیں۔ (عب ۱۱: ۶)

باب ۱۰: ۴۳ – ار ۳۱: ۳۴ – می ۷: ۱۸ +

# طِطُسؔ کے نام

## باب ۱

۱ پَولُوسؔ کی جانب سے۔ جو خُدا کا بندہ اَور یِسُوعؔ مسِیح کا رَسُول ہے۔
خُدا کے برگُزیدوں کے اِیمان اَور اُس حق کی پہچان کے مُطابِق جو
۲ دینداری کے مُوافِق ہے ۰ اس دائمی حیات کی اُمید پر جِسکا لاکذّب
۳ خُدا نے زمانوں کے وقتوں سے پیشتر وعدہ کیا ہَے ۰ اَور جِسے اُس
نے اپنے کلام کی اُس منادی کے ذریعے سے عَین وقتوں پر ظاہِر کیا۔
جو ہمارے بچانے والے خُدا کے حُکم سے مجھے سونپی گئی ۰

۴ اِیمان کی شراکت کے رُو سے سچّے فرزند طِطُسؔ کے نام۔
خُدا باپ اَور ہمارے بچانے والے مسِیح یِسُوعؔ کی طرف سے
فضل اَور سلامتی تجُھے حاصِل ہوتی رہے ۰

۵ **تقرّرِ اُساقِف۔** مَیں نے تجُھے کریتؔ میں اِس لِئے چھوڑا تھا کہ
تُو باقی باتوں کو دُرست کرے اَور میرے حُکم کے مُطابِق شہر بہ شہر اَیسے
۶ کاہن مُقرّر کرے ۰ جو بے اِلزام اَور ایک ایک بیوی کے شوہر ہُوئے
ہوں۔ اَور جن کی اَولاد مومن ہو اَور بدچلنی اَور سرکشی کے اِلزام
۷ سے پاک ہو ۰ کیونکہ چاہئے کہ اُسقُف بے اِلزام ہو۔ اِس لِئے
کہ خُدا کی طرف سے مُختار ہَے۔ نہ کہ خُود رائے یا غُصّہ وَر یا مَے
۸ نوش یا مارپیٹ کرنے والا یا ناروا نفع کا لالچی ۰ بلکہ مُسافر پرور
۹ خیر دوست۔ عاقِل مُنصِف۔ پاک۔ پرہیزگار ۰ اَور تعلیم کے
مُوافِق اِیمان کے کلام کو تھامے رہے تاکہ وہ صحِیح تعلیم سے نصِیحت
کرنے اَور خلاف کہنے والوں کو قائل کرنے کی لیاقت رکھّے ۰

۱۰ **جھُوٹے مُعلّم۔** کیونکہ بہُت سے ضِدّی اَور بیہُودہ گو اَور گُمراہ
۱۱ کرنے والے ہَیں خاصکر اہلِ ختنان میں سے ۰ اِن کا مُنہ بند کرنا
چاہئے۔ یہ ناروا نفع کی خاطِر نامُناسب باتیں سِکھا سِکھا کر پُورے
۱۲ پُورے گھرانوں کو تباہ کر ڈالتے ہَیں ۰ اُن میں سے ایک نے کہا جو انہی
کا نبی تھا کہ "کریتی ہر وقت جھُوٹے۔ مُوذی جانور۔ اور کاہل پیٹُو ہوتے
۱۳ ہَیں" ۰ یہ گواہی سچ ہَے۔ اِسواسطے تُو اُنہیں سختی سے ملامت کر تاکہ
۱۴ وہ اِیمان میں صحِیح ہوں ۰ اَور یہُودیوں کی کہانیوں اَور اَیسے آدمیوں کی
۱۵ طرف مُتوجّہ نہ ہوں جو حق سے مُنہ موڑ لیتے ہَیں ۰ پاک لوگوں کے لِئے
سب کُچھ پاک ہَے۔ مگر نجس اَور بے اِیمان لوگوں کے لِئے ایک چیز
۱۶ بھی پاک نہیں۔ بلکہ اُن کی عقل اَور ضمیر دونوں نجس ہَیں ۰ وہ خُدا
کے پہچاننے کا اِقرار تو کرتے ہَیں مگر کاموں سے اِنکار کرتے ہیں کیونکہ
وہ قابِلِ نفرت اَور ضِدّی ہَیں۔ اَور کِسی نیک کام کرنے کے قابِل نہیں +

## باب ۲

۱ **جماعت کی نِگہبانی۔** لیکن تُو وہ باتیں کہہ جو صحِیح تعلیم کے
۲ لائق ہَیں ۰ یعنی یہ کہ بُوڑھے مرد پرہیزگار۔ سنجیدہ اَور عاقِل ہوں۔
اَور اِیمان اَور مُحبّت اَور صبر میں صحِیح ہوں ۰
۳ اَور یہ کہ بُوڑھی عَورتیں اِسی طرح پاک وضع ہوں۔ نہ کہ مُفتری یا زیادہ
۴ مَے نوشی میں مُبتلا۔ بلکہ نیک باتیں سِکھانے والی ہوں ۰ تاکہ جوان
عَورتوں کو دانا ہونا سِکھائیں۔ کہ وہ شوہروں کو پیار کریں اَور بچّوں
۵ کو پیار کریں ۰ عاقِل۔ پاک دامن۔ گھر کے کام کرنے والی۔ مہربان
اَور اَپنے شوہروں کے تابِع ہوں۔ تاکہ خُدا کے کلام کی بدنامی نہ ہو ۰
۶ نوجوانوں کو اِسی طرح نصِیحت کر۔ کہ وہ عاقِل ہوں ۰ ہر بات میں
۷ اَپنے آپ کو نیک کاموں کا نمُونہ بنا۔ یعنی تعلیم کی صحت اَور سنجیدگی ۰
۸ اَور صحِیح اَور بے عَیب کلام میں تاکہ مُخالِف ہم پر عَیب لگانے کی

کوئی وجہ نہ پاکر شرمندہ ہو جائے ٥

۹ غُلام اپنے مالِکوں کے تابع رہیں۔ اور ہر بات میں اُنہیں
۱۰ خُوش رکھیں۔ اور جواب نہ دیا کریں ٥ اور نہ خیانت کریں بلکہ ہر طرح سے نیک وفاداری ظاہر کریں۔ تاکہ وہ ہمارے بچانے والے خُدا کی تعلیم کو ہر بات میں زینت دیں ٥

۱۱ کیونکہ خُدا کا وہ فضل ظاہر ہؤا ہے جو سب آدمیوں کے لِئے
۱۲ نجات کا باعث ہے ٥ اور ہمیں تربیت دیتا ہے کہ بے دینی اور دُنیوی خواہشوں کا انکار کر کے اِس دُنیا میں پرہیزگاری اور صداقت
۱۳ اور دینداری کے ساتھ زندگی بسر کریں ٥ اور اُس مُبارک اُمید یعنی اپنے عظیم خُدا اور بچانے والے مسیح یسُوع کے جلال کے ظہور
۱۴ کے مُنتظِر رہیں ٥ جس نے اپنے آپ کو ہمارے بدلے میں دیا۔ تاکہ ہمیں ہر طرح کی بیدینی سے چھڑا لے۔ اور اپنی خاص مِلکیت ہونے کے لِئے ایک ایسی اُمّت کو پاک کرے جو نیک کاموں میں سرگرم ہو ٥

۱۵ یہ باتیں کہہ اور نصیحت کر اور پُورے اختیار سے ملامت کر۔ کوئی شخص تیری حقارت کرنے نہ پائے +

## باب ۳

۱ **باہمی فرائض۔** اُنہیں یاد دِلا کہ حاکموں اور اختیار والوں کے تابع رہیں اُن کا حُکم مانیں اور ہر ایک نیک کام کے لِئے تیار
۲ رہیں ٥ اور کسی کے حق میں بُرا نہ کہیں تکراری نہ ہوں لیکن نرم مزاج ہو کر سب آدمیوں کے ساتھ پُوری حلیمی سے پیش آئیں ٥
۳ کیونکہ ہم بھی پہلے نادان۔ ضِدّی۔ گُمراہ اور طرح طرح کی شہوتوں اور خواہشوں کے غُلام تھے اور بدخواہی اور حسد کے ساتھ گُزران کرتے تھے اور نفرت کے لائق تھے اور آپس میں دُشمنی رکھتے
۴ تھے ٥ مگر جب ہمارے بچانے والے خُدا کی مہربانی اور
۵ اِنسان کے ساتھ اُس کی اُلفت ظاہر ہُوئی ٥ تو اُس نے ہمیں نجات بخشی۔ صداقت کے اُن اعمال کے سبب سے نہیں جو ہم نے خُود کِئے۔ بلکہ اپنی رحمت کے مُطابِق۔ نئی پیدائش کے غُسل اور رُوحُ القُدس کی تجدید کے وسیلے سے ٥ جسے
۶ اُس نے ہمارے بچانے والے یسُوع مسیح کی معرفت ہم پر افراط سے نازِل کیا ٥ تاکہ ہم اُس کے فضل سے صادِق ٹھہر
۷ کر اُمید کے مُطابِق حیاتِ ابدی کے وارِث بنیں ٥ یہ بات
۸ سچ ہے اور مَیں چاہتا ہُوں کہ تُو اِن باتوں کا یقینی طور سے دعویٰ کرے تاکہ جو خُدا پر ایمان لاتے ہیں وہ نیک اعمال میں مشغول رہنے کے فکرمند رہیں۔ یہ باتیں اچھی اور آدمیوں کے واسطے فائدہ مند ہیں ٥

۹ مگر بیوقُوفی کے مُباحثوں اور نسب ناموں اور تکراروں اور شریعت کی بابت لڑائیوں سے پرہیز کر کیونکہ یہ لاحاصِل اور بیفائدہ
۱۰ ہیں ٥ ایک دو بار نصیحت کر کے بدعتی آدمی سے کنارہ کر ٥ یہ
۱۱ جان کر کہ ایسا آدمی برگشتہ ہو گیا ہے اور گُناہ کرتا رہتا اور آپ ہی اپنے آپ کو مُجرم ٹھہراتا ہے ٥

۱۲ **تسلیمات۔** جب مَیں ارتِماس یا طُخِکُس کو تیرے پاس بھیجُوں تو جلد میرے پاس نیکُپلِس میں آنا۔ کیونکہ مَیں نے قصد کیا ہے کہ
۱۳ جاڑا وہیں کاٹُوں ٥ زیناس عالِمِ شرع اور اُپلّوس کو اَیسی خبرداری سے روانہ کر دے کہ وہ کسی چیز کے مُحتاج نہ ہوں ٥ اور
۱۴ ہمارے لوگ بھی ضرُوریات کو رفع کرنے کے لِئے نیک کاموں میں لگے رہنا سیکھیں تاکہ بے پھل نہ رہیں ٥

۱۵ میرے سب ساتھی تُجھ سے سلام کہتے ہیں۔ جو ایمان کی رُو سے ہم سے محبّت رکھتے ہیں اُن سے سلام کہہ۔

فضل تُم سب کے ساتھ رہے +

---

باب ۳: ۱۱ "ٹھہراتا" دُوسرے لوگ جو بڑے گُناہ کے تقصیروار ہوتے ہیں۔ عدالت کی رُو سے کلیسیا سے نکال دِئے جاتے ہیں۔ مگر بدعتی لوگ آپ ہی خُدا کی کلیسیا سے نکل جاتے اور اس طرح اپنے آپ کو گنہگار ثابت کرتے ہیں +

# فلیمون کے نام

## باب ۱

۱ پولُس کی جانب سے جو مسیح یسوع کا قیدی ہے۔ اور بھائی تیمتھیُس کی جانب سے۔ اپنے پیارے اور ہم خدمت
۲ فلیمون کے نام۔ اور بہن اپفیہ اور ہمارے ہم سپاہ ارخپس
۳ اور اُس کلیسیا کے نام جو تیرے گھر میں ہے۔ ہمارے باپ خدا اور خداوند یسوع مسیح کی طرف سے فضل اور سلامتی تمہیں حاصل ہوتی رہے۔

**شکرگزاری۔**

۴ میں ہمیشہ اپنی دعاؤں میں تجھے یاد کر کے
۵ اپنے خدا کا شکر کرتا ہوں۔ کیونکہ میں تیری اُس محبت اور ایمان کا حال سنتا ہوں جو سب مقدسوں کے ساتھ اور خداوند
۶ یسوع پر ہے۔ کاش کہ تیرے ایمان کی شراکت ہر اُس خوبی کی پہچان
۷ میں جو ہم میں ہے مسیح کے واسطے مؤثر ہو۔ کیونکہ اے بھائی میں تیری محبت سے بہت خوش اور خاطر جمع ہوا۔ اس لئے کہ تیرے سبب سے مقدسوں کے دل تازہ ہوئے ہیں۔

**اُونیسمس کی سفارش۔**

۸ پس اگرچہ میں مسیح میں پورا اختیار
۹ رکھتا ہوں کہ تجھے جو مناسب ہو حکم دوں۔ تو بھی مجھے یہ پسند آیا کہ محبت کی راہ سے التماس کروں۔ میں پولس جو ضعیف بلکہ اس وقت مسیح یسوع کا قیدی بھی ہوں۔
۱۰ اپنے اُس فرزند کی بابت جو قید کی حالت میں مجھ سے حاصل
۱۱ ہوا۔ یعنی اُونیسمس کی بابت عرض کرتا ہوں۔ وہ پہلے تو تیرے لئے کچھ فائدہ کا نہ تھا مگر اب میرے اور تیرے
۱۲ لئے بہت فائدہ کا ہو گیا ہے۔ میں اُسے اپنا جگر جان کر
۱۳ تیرے پاس واپس بھیجتا ہوں۔ میں چاہتا تو تھا کہ اُسے اپنے ہی پاس رکھوں تاکہ تیری طرف سے انجیل کی زنجیروں میں میری خدمت کرے۔
۱۴ مگر تیری مرضی کے بغیر میں نے کچھ کرنا نہ چاہا تاکہ تیرا نیک کام مجبوری سے نہیں بلکہ خوشی سے ہو۔
۱۵ وہ شاید تجھ سے اسی لئے تھوڑی دیر کے واسطے جدا رہا۔ کہ تو ہمیشہ کے واسطے اُسے پھر حاصل کرے۔
۱۶ اب سے غلام کی طرح نہیں بلکہ غلام سے بڑھ کر ایسے بھائی کی طرح جو خصوصاً مجھے اور کتنا ہی زیادہ تجھے عزیز ہے۔ جسم کی راہ سے بھی اور خداوند میں بھی۔
۱۷ پس اگر تو مجھے رفیق جانتا ہے تو اس کو ایسے قبول کر جیسے مجھ کو۔
۱۸ اور اگر اُس نے تیرا کچھ نقصان کیا ہے یا اُس پر تیرا کچھ آتا ہے تو اُسے میرے نام لکھ رکھ۔
۱۹ میں پولس اپنے ہاتھ سے یہ لکھتا ہوں کہ خود ادا کروں گا۔ اور اس کے کہنے کی کچھ حاجت نہیں کہ میرا قرض جو تجھ پر ہے وہ تو خود ہے۔
۲۰ ہاں۔ اے بھائی۔ مجھے خداوند میں تجھ ہی سے کچھ فائدہ حاصل ہو۔ مسیح میں میرے دل کو تازہ کر۔
۲۱ میں تیری آمادگی پر بھروسا رکھتے ہوئے تجھے لکھتا ہوں۔ اس لئے کہ مجھے یقین ہے کہ جو میں کہتا ہوں تو اس سے بھی زیادہ کرے گا۔
۲۲ اس کے سوا میرے ٹھہرنے کے لئے جگہ تیار کر کیونکہ مجھے امید ہے کہ میں تمہاری دعاؤں کے وسیلے سے تمہیں بخشا جاؤں گا۔

**تسلیم و دعا۔**

۲۳ مسیح یسوع میں میرا ہم قید اپفراس تجھ سے سلام کہتا ہے۔
۲۴ اور میرے ہم خدمت مرقس۔ ارسترخس۔ دیماس اور لوقا بھی۔
۲۵ خداوند یسوع مسیح کا فضل تمہاری روح کے ساتھ رہے۔ آمین۔

آیت ۱۱۔ اُونیسمس نام کے معنی "فائدہ مند" ہیں

# عبرانیوں کے نام

## باب ۱

۱ **بیٹے کی حیثیت سے یسوع کی فضیلت** اگلے زمانے میں خُدا نے آبا و اجداد سے وقت بہ وقت اور طرح بہ طرح انبیا کی معرفت ۲ کلام کرکے ○ اِن ایّام کے آخر میں ہم ہی سے بیٹے کی معرفت کلام کیا۔ جِسے اُس نے تمام چیزوں کا وارث ٹھہرایا۔ اور جِس کے ۳ وسیلے سے اُس نے عالم کو خلق کیا ○ یہ اُس کے جلال کا پرتو اور اُس کی ماہیت کا عین نقش ہو کر اپنی قدرت کے کلام سے سب کچھ سنبھالتا ہے۔ یہ گُناہوں کی تطہیر کرکے عالمِ بالا پر حشمت ۴ کی دہنی طرف جا بیٹھا ○ اور فرشتوں سے اُسی قدر افضل ٹھہرا جِس قدر اُس نے اُن کی نِسبت افضل نام میراث میں پایا ○

۵ کیونکہ فرشتوں میں سے اُس نے کب کِسی سے کہا کہ۔

تُو میرا بیٹا ہے۔
آج ہی تُو مجھ سے پیدا ہُؤا۔

اور پھر یہ کہ۔

مَیں اُس کا باپ ہُوں گا۔
اور وہ میرا بیٹا ہو گا ○

۶ اور پھر جب پہلوٹے کو دُنیا میں داخل کرتا ہے۔ تو کہتا ہے کہ۔

خُدا کے تمام فرشتے اُسے سجدہ کریں ○

۷ اور فرشتوں کی بابت فرماتا ہے کہ۔

وہ اپنے فرشتوں کو ہوائیں۔
اور اپنے خادموں کو شُعلہ زن آگ بناتا ہے ○

۸ مگر بیٹے سے یہ کہ۔

اَے خُدا تیرا تخت ابدالآباد تک قائم ہے۔
تیری سلطنت کا عصا راستی کا عصا ہے۔
۹ تُو نے صداقت سے محبّت۔
اور شرارت سے نفرت رکھّی۔
اِس لئے خُدا تیرے خُدا نے شادمانی کے تیل سے۔
تجھ کو تیرے ہمسروں کی نِسبت زیادہ مسح کیا ○

۱۰ اور

اَے خُداوند ابتدا میں تُو نے زمین کی بُنیاد ڈالی۔
اور آسمان تیرے ہاتھوں کی صنعت ہے۔
۱۱ یہ نیست ہو جائیں گے پر تُو باقی رہے گا۔
اور سب کے سب پوشاک کی مانند بوسیدہ ہو جائیں گے۔
۱۲ تُو اُنہیں لبادہ کی طرح طے کرے گا۔
اور وہ پوشاک کی طرح بدل جائیں گے۔
پر تُو وہی ہے۔
اور تیرے برس ختم نہ ہوں گے ○

۱۳ اور اُس نے فرشتوں میں سے کب کِسی سے کہا کہ

تُو میری دہنی طرف بیٹھ۔

---

باب ۱:۳۔ حک ۷:۲۶ "جلال کا پرتو" کیونکہ وہ بالکل خدا کے برابر اور ہم ماہیت ہے + "نقش ہو کر" یعنی اپنی موت کے وسیلے سے آدمیوں کو گُناہوں سے معاف کرکے +

باب ۱:۵۔ مز ۲:۷ (یونانی) ۲ سمو ۷:۱۴ + باب ۱:۶۔ مز ۹۶ (۹۷):۷ (یونانی) + باب ۱:۷۔ مز ۱۰۳ (۱۰۴):۴ +

باب ۱:۸۔ مز ۴۴ (۴۵):۷، ۸ (یونانی) + باب ۱:۱۰ تا ۱۲۔ مز ۱۰۱ (۱۰۲):۲۶ تا ۲۸ + باب ۱:۱۳۔ مز ۱۰۹ (۱۱۰):۱ +

جب تک کہ مَیں تیرے دُشمنوں کو تیرے پاؤں کی چَوکی نہ کر دُوں ۞

۱۴ کیا وہ سب خدمت گزار رُوحیں نہیں جو نجات کے وارثوں کی خاطر خدمت کے لئے بھیجی جاتی ہَیں +

## باب ۲

۱ اِس لئے واجب ہَے کہ جو باتیں ہم نے سُنیں اُن پر اَور بھی ۲ دِل لگا کر غَور کریں اَیسا نہ ہو کہ ہم دُور چلے جائیں ۞ کیُونکہ جو کلام فرشتوں کی معرفت فرمایا گیا۔ جب وہ قائم رہا۔ اَور ہر ایک قصُور اَور نافرمانی ۳ نے واجبی بدلہ پایا ۞ تو ہم کیونکر بچیں گے جب اِتنی بڑی نجات سے غافل رہیں گے جِس کا بیان پہلے خُداوند ہی نے کِیا اَور جو سُننے ۴ والوں کی معرفت ہم پر ثابت ہُوئی ۞ بلکہ جِس کی گواہی خُدا بھی کرشموں اَور کرامتوں اَور طرح طرح کے مُعجزوں اَور رُوح القدس کی نعمتوں کے ذریعے سے اپنی مرضی کے مُطابِق دیتا رہا ۞

۵ پس۔ اُس نے اُس آیندہ جہان کو جِس کا ہم ذکر کرتے ہَیں [۶] فرشتوں کے اِختیار میں نہیں رکھّا ۞ بلکہ کِسی نے کہیں یہ گواہی دی کہ۔

اِنسان کیا ہَے کہ تُو اُسے یاد فرمائے۔
یا آدم زاد کہ تُو اُس کی خبر گیری کرے۔
۷ تُو نے اُسے فرشتوں سے کچُھ ہی کمتر بنایا۔
اَور شان و شوکت کا تاج اُس پر رکھا۔
۸ تُو نے تمام چیزیں اُس کے قدموں کے نیچے کر دی ہَیں۔

اَب جِس حالت میں اُس نے تمام چیزیں اُس کے تابع کر دیں اُس نے کوئی چیز نہ چھوڑی جو اُس کے تابع نہ کی ہو۔ مگر ہم اَب تک ۹ نہیں دیکھتے کہ سب چیزیں اُس کے تابع ہَیں ۞ البتّہ ہم یسُوعؔ کو دیکھتے ہَیں جو موت سہنے کے سبب سے شان و شوکت کے تاج سے آراستہ ہَے۔ جِس کو فرشتوں سے کچُھ ہی کمتر کیا گیا تھا

باب ۲: ۶ ـ مز ۸: ۵ تا ۷ (یونانی)

تاکہ خُدا کے فضل سے سب کے لئے مَوت کا مزہ چکھے ۞ کیونکہ ۱۰ جِس کے سبب سے سب چیزیں ہَیں اَور جِس کے وسیلے سے سب چیزیں ہَیں اُس کو یہ مُناسب تھا کہ جب وہ بہت سے فرزند جلال میں داخل کرنے کو تھا۔ تو اُن کی نجات کے بانی کو دُکھوں کے ذریعے سے کامل کرلے ۞ کیونکہ پاک کرنے والا اَور ۱۱ پاک کِئے جانے والے دونوں ایک ہی میں سے ہَیں۔ اِسی لئے وہ اُنہیں بھائی کہنے سے نہیں شرماتا ۞

[۱۲] چُنانچہ کہتا ہَے کہ۔

مَیں اپنے بھائیوں میں تیرا نام مشہُور کرُوں گا۔
جماعت کے درمیان تیری حمد کرُوں گا ۞

[۱۳] اَور پھر یہ کہ۔

مَیں اُس پر توکّل کرُوں گا۔

اَور یہ بھی کہ۔

دیکھ۔ مَیں اَور وہ فرزند۔
جو خُدا نے مُجھے عطا کِئے ۞

پس جِس حالت میں فرزند خُون اَور گوشت میں شریک ہوتے [۱۴] ہَیں۔ اِسی طرح وہ خُود بھی اُن میں شریک ہُؤا تاکہ موت کے وسیلے سے اُس کو تباہ کرے جِسے مَوت پر اِختیار حاصِل تھا۔ یعنی شیطان کو ۞ اَور تاکہ اُن کو چھُڑا لے جو عُمر بھر موت کے ڈر سے [۱۵] غُلامی میں گرفتار رہے ۞ وہ درحقیقت فرشتوں کی دستگیری نہیں ۱۶ کرتا بلکہ ابرہام کی نسل کی دستگیری کرتا ہَے ۞ اِس سبب سے لازم ۱۷ تھا کہ وہ ہر بات میں اپنے بھائیوں کی مانند بنے تاکہ وہ خُدا کے پاس اُمّت کے گُناہوں کا کفارہ کرنے کے واسطے ایک رحم دِل اَور امانتدار کاہنِ اعظم ٹھہرے ۞ کیونکہ جِس صورت میں ۱۸

باب ۲: ۱۲ ـ مز ۲۱ (۲۲): ۲۳ +
باب ۲: ۱۳ ـ مز ۱۷ (۱۸): ۳ ـ اش ۸: ۱۷، ۱۸ +
باب ۲: ۱۴ ـ ہو ۱۳: ۱۴ +
باب ۲: ۱۵ ـ "چھُڑا لے"، ہم کو اب موت سے نہیں ڈرنا چاہیئے کیونکہ ہم کو اپنی جلالی قیامت کا یقین ہَے +

اُس نے خُود آزمایا جا کر دُکھ اُٹھایا ہے تو وہ اُن کی بھی مدد کر سکتا ہے جو آزمائش میں پڑتے ہیں +

## باب ۳

۱ **یسُوع مُوسیٰ سے افضل**

اس واسطے اَے مقدس بھائیو! جو آسمانی دعوت میں شریک ہو اُس رسول اور کاہنِ اعظم یسُوع پر غور کرو ۲ جس کا ہم اقرار کرتے ہیں ۵ اور جو اپنے مقرر کرنے والے کے حق میں دیانتدار ہے جس طرح مُوسیٰ اُس کے سارے گھر میں تھا ۵ ۳ کیونکہ وہ مُوسیٰ کی نسبت اِس قدر زیادہ عزّت کے لائق سمجھا جاتا ہے جس قدر گھر کا بنانے والا گھر کی نسبت زیادہ عزّت رکھتا ہے ۵ ۴ کیونکہ ہر ایک گھر کا ایک بنانے والا ہوتا ہے مگر جس نے سب کچھ بنایا وہ خُدا ہے ۵ ۵ مُوسیٰ تو خادِم کی طرح "اُسکے سارے گھر میں امانتدار" رہا۔ تاکہ اُن باتوں کی گواہی دے جو بیان ہونے کو تھیں ۵ ۶ لیکن مسیح بیٹے کی طرح اُس کے گھر پر ہے۔ اور اُس کا گھر ہم ہیں۔ بشرطیکہ اپنی دلیری اور اُمّید کا فخر آخر تک مضبُوطی سے قائم رکھیں ۵

۷ اِس لئے جس طرح رُوح القدس فرماتا ہے۔
اگر آج تم اُس کی آواز سُنو۔
۸ تو اپنے دلوں کو سخت نہ کرو جیسا کہ تلخ اِشتعال کے وقت۔
اِمتحان کے دِن بیابان میں کیا تھا ۵
۹ جہاں تُمہارے اَجداد نے آزمایا۔ اِمتحان کیا۔
اور چالیس برس تک میرے کاموں کو دیکھا ۵
۱۰ اِس لئے مَیں اُس پُشت سے ناراض ہُوا۔
اور کہا کہ اِن کے دِل ہر وقت گمراہ ہوتے رہتے ہیں۔
اور وہ میری راہوں سے ناواقف رہے۔
۱۱ چُنانچہ مَیں نے اپنے غضب میں قسم کھائی۔
کہ یہ میرے آرام میں ہرگز داخل نہ ہوں گے ۵

۱۲ اَے بھائیو۔ خبردار۔ تم میں سے کسی کا ایسا بُرا اور بے ایمان دِل نہ ہو جو زندہ خُدا سے پھر جائے ۵ ۱۳ بلکہ تم ہر روز جب تک کہ آج کہلاتا ہے۔ آپس میں ایک دُوسرے کو نصیحت کرو تاکہ تم میں سے کوئی گُناہ کے فریب سے سخت دِل نہ ہو جائے ۵ ۱۴ کیونکہ ہم مسیح میں شریک ہُوئے ہیں بشرطیکہ اپنے ابتدائی اعتقاد پر آخر تک مضبُوطی سے قائم رہیں ۵

۱۵ پس۔ جب کہا جاتا ہے کہ۔
اگر آج تم اُس کی آواز سُنو۔
تو اپنے دِلوں کو سخت نہ کرو جیسا کہ تلخ اِشتعال کے وقت کیا تھا ۵

۱۶ تو کِن لوگوں نے آواز سُن کر غُصّہ دِلایا؟ کیا اُن سب نے نہیں جو مُوسیٰ کے وسیلے سے مصر سے نکلے تھے؟ ۵ ۱۷ اور وہ کِن سے چالیس برس تک ناراض رہا؟ کیا اُن سے نہیں جنہوں نے گُناہ کیا اور جن کی لاشیں بیابان میں پڑی رہیں ۵ ۱۸ اور کِن کی بابت اُس نے قسم کھائی کہ وہ میرے آرام میں ہرگز داخل نہ ہوں گے سوا ضدّیوں کی بابت؟ ۵ ۱۹ پس ہم دیکھتے ہیں کہ وہ بے ایمانی کے سبب سے داخل نہ ہو سکے +

## باب ۴

۱ پس جب کہ اُس کے آرام میں داخل ہونے کا وعدہ باقی ہے تو ہمیں ڈرنا چاہئے ایسا نہ ہو کہ تم میں سے کوئی پس ماندہ پایا جائے ۵ ۲ کیونکہ ہمیں بھی اُنہی کی طرح خُوشخبری دی گئی ہے لیکن اُنہوں نے کلام سُننے سے فائدہ نہ اُٹھایا۔ اس لئے کہ اُن

---

باب ۳: ۲ - عد ۱۲: ۷ +
باب ۳: ۷ تا ۱۱ - مز ۹۴ (۹۵): ۷ تا ۱۱ (یونانی)
باب ۳: ۱۴ - "ابتدائی اعتقاد" ماہیت یعنی ایمان جو ہم نے شروع میں پایا اور جو ہماری نجات کا شروع اور جڑ ہے +
باب ۳: ۱۵ - مز ۹۴ (۹۵): ۷ +
باب ۳: ۱۷ - عد ۱۴: ۳۷ +

۳ سُننے والوں میں اُس کے ساتھ ایمان شامل نہ تھا ۝ کیونکہ ہم ایمان لاکر آرام میں داخل ہوتے ہیں۔ جس طرح اُس نے کہا ہے کہ۔

میں نے اپنے غضب میں قسم کھائی۔
کہ یہ میرے آرام میں ہرگز داخل نہ ہوں گے۔

۴ اگرچہ دُنیا کی تکوین کے وقت اُس کے کام ہو چکے تھے ۝ اُس نے ساتویں دن کے بارے میں کہیں یُوں فرمایا ہے کہ" اور خُدا نے ۵ ساتویں دن اپنے سب کاموں سے آرام کیا" ۝ اور پھر اِس مقام ۶ میں ہے کہ "یہ میرے آرام میں ہرگز داخل نہ ہوں گے" ۝ پس جب یہ بات باقی ہے کہ بعض اُس میں داخل ہوں گے۔ اور کہ جن کو پہلے خوشخبری دی گئی تھی وہ ضد کے سبب سے داخل ۷ نہ ہُوئے ۝ اِس لئے وہ ایک دن یعنی آج ٹھہرا کر اِتنی مدت کے بعد داؤد کی کتاب میں مذکورہ بالا کے مطابق کہتا ہے کہ

اگر آج تم اُس کی آواز سُنو۔
تو اپنے دلوں کو سخت نہ کرو ۝

۸ پس اگر یشوع نے اُنہیں آرام میں داخل کیا ہوتا تو وہ اُس وقت ۹ کے بعد دُوسرے دن کا ذکر نہ کرتا ۝ اِس سبب سے خُدا کی ۱۰ اُمت کے واسطے سبت کا آرام باقی ہے ۝ کیونکہ جو اُس کے آرام میں داخل ہُوا اُس نے بھی اپنے کاموں سے آرام کیا جیسا ۱۱ خُدا نے اپنے کاموں سے ۝ پس آؤ۔ ہم اُس آرام میں داخل ہونے کی کوشش کریں۔ ایسا نہ ہو کہ کوئی ضد کے اُس نمونے میں گر ۱۲ پڑے ۝ کیونکہ خُدا کا کلام زندہ اور مؤثر اور ہر ایک دو دھاری تلوار سے تیز تر ہے اور نفس اور رُوح اور بند بند اور گُودے گُودے کو جُدا کر کے گزر جاتا ہے اور قلب کے خیالوں اور ۱۳ ارادوں کو بھی جانچتا ہے ۝ اور اُس کے حضور میں کوئی مخلوق بھی چھپا ہُوا نہیں ہے بلکہ جس سے ہمارا کلام ہے اُس کی نگاہ میں سب چیزیں کھلی اور بے نقاب ہیں ۝

**عہدِ جدید کا کاہنِ اعظم**

۱۴ پس جب کہ ہمارا ایک ایسا عظیم کاہنِ اعظم ہے۔ یعنی یسُوع ابنِ خُدا۔ جو افلاک سے گزر گیا ہُوا ہے۔ آؤ۔ ہم اپنے اقرار پر ثابت قدم رہیں ۝ کیونکہ ہمارا کاہنِ اعظم ایسا ۱۵ نہیں جو ہماری کمزوریوں میں ہمارا ہمدرد نہ ہو سکے۔ بلکہ جو گناہ کے سوا سب باتوں میں ہماری مانند آزمایا گیا ۝ پس آؤ ہم توقع ۱۶ کے ساتھ فضل کے تخت کے پاس جائیں تاکہ رحم حاصل کریں اور ضرورت کے وقت کی مدد کے لئے فضل حاصل کریں +

## باب ۵

۱ کیونکہ ہر ایک کاہنِ اعظم آدمیوں میں سے منتخب ہو کر آدمیوں ہی کی خاطر خُدا سے متعلقہ باتوں کے لئے مقرر کیا جاتا ہے۔ تاکہ نذریں اور گناہوں کی قربانیاں گزرانے ۝ ۲ وہ جاہلوں اور گمراہوں کی ہمدردی کرنے کے قابل ہوتا ہے اِس لئے کہ وہ خُود بھی کمزوری میں مُبتلا ہوتا ہے ۝ ۳ اور اِسی سبب سے لازم ہے کہ وہ جس طرح اُمت کے لئے اُسی طرح اپنے لئے بھی گناہوں کی قربانی چڑھائے ۝ ۴ اور کوئی شخص یہ مرتبہ اپنے آپ اختیار نہیں کرتا۔ سوائے اُس کے جسے خُدا ہارون کی طرح بُلائے ۝

۵ اِسی طرح مسیح نے بھی کاہنِ اعظم ہونے کی عظمت اپنے آپ کو نہ دی بلکہ اُسی نے جس نے اُس سے کہا تھا کہ۔

تو میرا بیٹا ہے۔
آج ہی تو مجھ سے پیدا ہُوا ہے ۝

۶ چنانچہ وہ دُوسرے مقام میں بھی کہتا ہے کہ۔

تو ملکی صادق کے رُتبہ پر
دائماً کاہن ہے ۝

باب ۴: ۳ - مز ۹۴ (۹۵): ۱۱ + باب ۴: ۴ - تک ۲: ۲ +
باب ۴: ۱۳ - مز ۳۳ (۳۴): ۱۶ - سیر ۱۵: ۲۰ +
باب ۴: ۱۳ - "کلام" یعنی جس کے ہم جواب دِہ ہیں +

باب ۵: ۴ - خر ۲۸: ۱ - ۲ - اح ۲۶: ۱۸ + باب ۵: ۵ - مز ۲: ۷ +
باب ۵: ۶ - مز ۱۰۹ (۱۱۰): ۴ +

۷ اُس نے اپنی بشریت کے ایّام میں زور سے پُکار پُکار کر اَور آنسو بہا بہا کر اُسی کے آگے دُعائیں اَور منّتیں کیں جو اُسے موت میں سے بچا سکتا تھا۔ اَور خُدا ترسی کے سبب سے اُس کی سُنی گئی۔

۸ اَور اگرچہ بیٹا تھا۔ تو بھی اُس نے دُکھ اُٹھا اُٹھا کر فرمانبرداری سیکھی۔ ۹ اَور تکمیل تک پہنچ کر اپنے سب فرمانبرداروں کے لئے اَبدی ۱۰ نجات کا باعث ٹھہرا۔ اَور خُدا سے ملکی صادق کے رُتبہ کا کاہن اعظم کہلایا۔

۱۱ **تاکید اَور حوصلہ افزائی** اِس کے بارے میں ہمیں بہت کچھ کہنا ہے جس کا بیان کرنا مشکل ہے۔ اِس لئے کہ تم اُونچا سُننے لگے ۱۲ ہو۔ کیونکہ وقت کے لحاظ سے ضرور تھا کہ تم اُستاد ہوتے مگر تم اَب تک اِس کے مُحتاج ہو کہ کوئی تمہیں پھر سکھائے کہ خُدا کے کلام کی اِبتدائی باتیں کیا ہیں اَور تم دُودھ کے مُحتاج ۱۳ بن گئے ہو اَور سخت غذا کے نہیں۔ کیونکہ جو دُودھ پیتا ہے اُسے صداقت کے کلام کا تجربہ نہیں ہوتا۔ کیونکہ وہ ہنوز بچّہ ہی ۱۴ ہوتا ہے۔ مگر سخت غذا بالغوں کے لئے ہوتی ہے یعنی اُن کے لئے جن کے حواس کام کرتے کرتے نیک و بد میں اِمتیاز کرنے کے لئے تیز ہو گئے ہیں +

## باب ۶

۱ اِس واسطے ہم مسیح کی تعلیم کی اِبتدائی باتوں کو چھوڑ کر کامل تر باتوں کی طرف قدم بڑھائیں۔ اَور مُردہ کاموں سے ۲ توبہ اَور خُدا پر ایمان۔ اِصطباغات اَور ہاتھ رکھنے اَور مُردوں کی قیامت اَور اَبدی عدالت کی تعلیم کی دوبارہ بنیاد نہ ڈالیں۔ ۳ اَور خُدا چاہے تو ہم یہی کریں گے۔ کیونکہ یہ غیر ممکن ہے کہ جو ایک بار منوّر ہُوئے اَور جنہوں نے نعمتِ آسمانی کا مزہ چکھ لیا اَور رُوح القدس ۵ میں شریک ہو گئے۔ اَور خُدا کے عُمدہ کلام اَور آیندہ جہان کی قوتوں کا ذائقہ لے چکے۔ اگر وہ آخر گمراہ ہو جائیں۔ تو توبہ کے ۶ لئے دوبارہ نئے ہو جائیں۔ اِس لئے کہ اُنہوں نے اپنی طرف سے ابنِ خُدا کو دوبارہ صلیب دی اَور علانیہ ذلیل کر دیا۔ کیونکہ ۷ جو زمین اُس بارش کا پانی پی جاتی ہے جو اُس پر بار بار ہوتی ہے اَور اپنے کاشتکاروں کے لئے کار آمد نباتات پیدا کرتی ہے اُسے خُدا کی طرف سے برکت حاصل ہوتی ہے۔ لیکن اگر خاردار ۸ جھاڑیاں اَور اُونٹ کٹارے اُگاتی ہے تو نامقبول اَور اُس لعنت میں پڑنے کے قریب ہے جس کا انجام جلایا جانا ہے۔

۹ لیکن۔ اَے پیارو! اگرچہ ہم یُوں کہتے ہیں۔ تو بھی تمہاری نسبت بہتر اَور نجات وہ باتوں کا یقین رکھتے ہیں۔ کیونکہ ۱۰ خُدا بے اِنصاف نہیں۔ جو تمہاری محنت اَور اُس محبّت کو فراموش کر دے جو تم نے اُس کے نام پر ظاہر کی جب مُقدّسوں کی خدمت کی اَور کر رہے ہو۔ اَور ہماری یہ آرزُو ہے کہ تم میں ۱۱ سے ہر شخص آخر تک اِسی طرح کوشش ظاہر کرتا جائے کہ اُمید کی تکمیل تک پہنچے۔ اَور کہ تم سُست نہ ہو جاؤ بلکہ اُن کے ۱۲ مقلّد ہو جو ایمان اَور صبر کے باعث وعدوں کے وارث ہوتے ہیں۔ کیونکہ خُدا نے ابراہیم سے وعدہ کرتے ہُوئے قسم کھانے ۱۳ کے لئے کسی کو بڑا نہ پا کر اپنی ہی ذات کی قسم کھائی اَور کہا۔

۱۴ یقیناً مَیں تجھے برکت پر برکت بخشُوں گا۔
اَور تجھے اِفراط سے بڑھاؤں گا۔

۱۵ اَور اِسی طرح صبر کر کے اُس نے وعدہ کو حاصل کیا۔ آدمی تو ۱۶

باب ۵: ۷ "موت سے بچا سکتا تھا" یعنی موت کے بعد اُسے مُردوں میں سے زندہ کر سکتا تھا + باب ۶: ۱۔ "مُردہ کاموں" یعنی گُناہوں سے جن کا نتیجہ رُوح کی موت ہے + باب ۶: ۲۔ "اصطباغات" یعنی یوحنا اَور مسیح کے بپتسمہ کی تعلیم +
باب ۶: ۲۔ "ہاتھ رکھنے" کی رسم سے استحکام اَور پاک کہانت کے ساکرامنٹ مراد ہیں + باب ۶: ۱۲۔ "وارث" یعنی قیامت کے دن میں +
باب ۶: ۱۴۔ تک ۲۲: ۱۷ +

بڑے کی قسم کھایا کرتے ہیں۔ اَور اُن کے ہر قضیّہ کا آخری فیصلہ
۱۷ قسم سے ہوتا ہے ○ اِس لئے خُدا نے بھی جب چاہا کہ وعدے
کے وارثوں پر اپنے اِرادے کا ناقابلِ تبدیل ہونا اَور بھی صاف
۱۸ طَور پر ظاہر کرے تو قسم سے ضمانت دی ○ تاکہ دو ناقابلِ تبدیل
چیزوں کے باعث جن کے بارے میں خُدا کے جھُوٹے ہونے
کا غیر اِمکان ثابت ہے ہم پُختہ تسلّی پائیں جو پناہ لینے کے لئے
اِس لئے دَوڑتے ہیں کہ اُس سامنے رکھی ہُوئی اُمید کو قبضہ میں
۱۹ لائیں ○ جو جان کا وہ ثابت اَور قائم لنگر ہے جو پَردے کے اندر
۲۰ تک پہنچتا ہے ○ جہاں یسُوعؔ مَلکی صادِق کے رُتبہ کا دائمی کاہن
اعظم بن کر ہمارے لئے پیشرو کے طَور پر داخِل ہُوا ہے +

## باب ۷

**فضیلت کہانتِ مَلکی صادِق**

۱ کیونکہ یہ مَلکی صادِق شاہِ شالیم خُدا
تعالیٰ کا کاہن تھا۔ جب اِبرہام بادشاہوں کو مار کر واپس آرہا تھا
۲ تو اِسی نے اُس کا اِستقبال کِیا۔ اَور اُسے برکت دی ○ اَور اِبرہام
نے اُسے سب چیزوں کی دَہ یکی دی۔ پس یہ اوّل اپنے نام کے
معنی کے مُطابق صداقت کا بادشاہ ہے۔ اَور پھر شاہِ شالیم یعنی
۳ سلامتی کا بادشاہ ○ یہ بے باپ بے ماں بے نسب نامہ ہے۔
نہ ایّام کی ابتدا رکھتا ہے۔ اَور نہ زِندگی کا اِختتام بلکہ ابنِ خُدا کی
مانند ہے اَور ابداً کاہن رہتا ہے ○

۴ پس غَور کرو کہ یہ کِتنا بڑا ہوگا جس کو سلفِ دین اِبرہام
۵ نے مالِ غنیمت کی عُمدہ سے عُمدہ چیزوں کی دَہ یکی دی ○ اَب جو
بنی لاوی میں سے کہانت کا عُہدہ پاتے ہیں اُن کو حکم ہے کہ
اُمّت سے یعنی اپنے بھائیوں سے شریعت کے مُطابق دَہ یکی
۶ لیں حالانکہ وہ بھی اِبرہام کی صُلب سے ہیں ○ مگر جس کا نسب
اُن سے علیٰحدہ ہے اُس نے اِبرہام سے دَہ یکی لی۔ اَور اُسی کو
۷ برکت دی جس سے وعدے کئے گئے تھے ○ اَور لاریب چھوٹا
۸ بڑے سے برکت پاتا ہے ○ اَور یہاں تو مرنے والے آدمی دَہ یکی
لیتے ہیں مگر وہاں وہی لیتا ہے جس کے حق میں گواہی دی جاتی
۹ ہے کہ وہ زِندہ ہے ○ بلکہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ لاوی نے بھی جو
۱۰ دَہ یکی لیتا ہے اِبرہام کے وسیلے سے دَہ یکی دی ○ کیونکہ جس
وقت مَلکی صادِق نے اِبرہام کا اِستقبال کِیا وہ ہنوز اپنے باپ
کی صُلب ہی میں تھا ○

۱۱ پس اگر لاویوں کی کہانت سے کاملیّت ہوتی (کیونکہ اُسی کی
ماتحتی میں قوم کو شریعت مِلی تھی) تو پھر کیا حاجت تھی کہ دُوسرا
کاہن مَلکی صادِق کے رُتبہ کا مبعُوث ہو جو ہارُون کے رُتبہ کا نہ
۱۲ کہلائے ○ اَور جب کہانت بدل گئی تو شریعت کا بدلنا بھی ضرور
۱۳ ہے ○ کیونکہ جس کی بابت یہ باتیں کہی جاتی ہیں وہ دُوسرے قبیلے
میں شامل ہے جس میں سے کسی نے قُربانگاہ کی خدمت نہیں کی ○
۱۴ چُنانچہ ظاہر ہے کہ ہمارا خُداوند یہوداہ میں سے پَیدا ہُوا۔ اَور
اِس قبیلے کے حق میں مُوسیٰ نے کہانت کا کوئی ذکر نہیں کِیا ○

۱۵ اَور یہ صاف تر ظاہر ہوتا ہے جبکہ مَلکی صادِق کی مانند ایک
۱۶ اَور کاہن مبعُوث ہوتا ہے ○ جو جسمانی احکام کی شریعت کے
مُطابق نہیں بلکہ غَیر فانی زِندگی کی قُدرت کے مُطابق مقرّر ہُوا
۱۷ ہے ○ کیونکہ یہ گواہی دی گئی ہے کہ۔

تُو مَلکی صادِق کے رُتبہ کا
دائماً کاہن ہے ○

۱۸ پس۔ پہلے حکم کی تو کمزور اَور بے فائدہ ہونے کے سبب سے

---

باب ۶: ۱۹ – "پردہ" یعنی ہیکل کے قُدس الاقداس میں جو بہشت کی علامت ہے + باب ۷: ۱ – تک ۱۴: ۱۸ +
باب ۷: ۳ – "بے باپ بے ماں" اس کا مطلب یہ نہیں کہ مَلکی صادِق کے ماں باپ نہ تھے۔ یا کہ اس کا نہ شروع نہ آخر تھا۔ بلکہ نوشتہ ان کا ذکر نہیں کرتا تاکہ وہ مسیح کا کامل نمونہ بنے جو خُدا کا بیٹا ہو کر نہ شروع نہ آخر رکھتا اَور زمینی ماں باپ بھی نہیں جانتا +
باب ۷: ۵ – تث ۱۸: ۳ – یش ۱۴: ۴ + باب ۷: ۱۷ – مز ۱۰۹ (۱۱۰): ۴ +

۱۹ تنسیخ ہوتی ہے ٥ (کیونکہ شریعت نے کسی چیز کو تکمیل تک نہیں پہنچایا)۔ اور اُس کی جگہ ایک بہتر اُمیّد داخل ہوتی ہے۔
۲۰ جس کے وسیلے سے ہم خُدا کے نزدیک جاسکتے ہیں ٥ اور یہ بغیر قسم کے نہیں ہوتا۔ (کیونکہ وہ تو بغیر قسم کے کاہن ٹھہرے ٥
۲۱ مگر یہ قسم کے ساتھ اُس کی طرف سے ٹھہرا جس نے اُس سے کہا کہ۔

خُداوند نے قسم کھائی۔
اور پچھتائے گا نہیں۔
کہ تُو دائماً کاہن ہے) ٥

۲۲ اِس طرح یسُوع ایک بہتر عہد کا ضامن ہُوا ٥
۲۳ اور وہ تو کثرت سے کاہن مُقرّر ہُوئے۔ اِس لئے کہ موت
۲۴ کے سبب سے قائم رہنے نہ پاتے تھے ٥ مگر یہ چُونکہ دائماً قائم
۲۵ ہے لازوال کہانت رکھتا ہے ٥ اِسی لئے جو اُس کے وسیلے سے خُدا کے پاس آتے ہیں۔ وہ اُنہیں مکمّل طور پر نجات دے سکتا ہے۔ کیونکہ اُن کی شفاعت کے لئے وہ دائماً زندہ ہے ٥
۲۶ چُنانچہ ہمارا کاہنِ اعظم ہونا بھی ایسا ہی چاہیئے تھا کہ وہ مقدّس معصُوم۔ بے ریا۔ گنہگاروں سے عُلیحدہ۔ اور افلاک سے
۲۷ بھی مُتعال کیا گیا ہو ٥ جو سردار کاہنوں کی طرح اِس کا مُحتاج نہ ہو کہ ہر روز پہلے اپنے اور پھر قوم کے گُناہوں کے لئے ذبیحے چڑھائے۔ کیونکہ اُس نے ایک بار قطعی طور پر یہی کیا جب اُس
۲۸ نے اپنے آپ کو چڑھایا ٥ کیونکہ شریعت تو کمزور آدمیوں کو کاہنِ اعظم مُقرّر کرتی ہے۔ مگر وہ قسمیہ کلام جو شریعت کے بعد ہُوا اُس بیٹے کو مُقرّر کرتا جو دائماً مکمّل ہے +

# باب ۸

فضیلتِ مُقدسِ مسیح

۱ بیانِ رواں کا نفسِ مضمُون یہ ہے کہ ہمارا ایک ایسا کاہنِ اعظم ہے جو آسمان پر تختِ حشمت کی دہنی
۲ طرف بیٹھا ہے ٥ اور مَقدِس اور اُس حقیقی مسکن کا خادم ہے جسے خُداوند نے نصب کیا نہ کہ اِنسان نے ٥ کیونکہ ہر کاہنِ اعظم
۳ اِس واسطے مُقرّر ہوتا ہے کہ نذریں اور قُربانیاں گُزرانے۔ اِس لئے واجب ہے کہ اِس کے پاس بھی گُزراننے کو کُچھ ہو ٥ پس اگر
۴ وہ زمین پر ہوتا تو ہرگز کاہن نہ ہوتا۔ اِس لئے کہ شریعت کے مُوافق گُزراننے والے مَوجُود ہیں ٥ جو آسمانی چیزوں کے نمُونے اور
۵ سائے کی خدمت کرتے ہیں۔ چُنانچہ جب مُوسٰی مسکن بنانے کو تھا تو اُس نے یہ ہدایت پائی کہ "ہوشیار رہو۔ اور سب چیزیں اُس نمُونے کی بنا جو تجھے پہاڑ پر دِکھایا گیا تھا" ٥

فضیلتِ عہدِ جدید

۶ اب جس قدر وہ اُس بہتر عہد کا درمیانی ٹھہرا ہے جو بہتر وعدوں سے مُستحکم ہے اِس قدر اُس نے بہتر خدمت پائی ہے ٥ کیونکہ اگر پہلا بے نقص ہوتا تو دُوسرے کے
۷ لئے جگہ کی تلاش نہ کی جاتی ٥ کیونکہ وہ اُن کو ملامت کر کے کہتا
۸ ہے کہ۔

خُداوند فرماتا ہے۔
دیکھ وہ دِن آتے ہیں۔
کہ مَیں اِسرائیل کے گھرانے سے۔
اور یہوداہ کے گھرانے سے۔
ایک نیا عہد باندھُوں گا۔

باب ۷: ۲۱ - مز ۱۰۹ (۱۱۰): ۴ + باب ۷: ۲۳ "کثرت سے کاہن" پولوس شریعت کے سردار کاہنوں اور کاہنِ اعظم یسوع مسیح میں یہ فرق کرتا ہے کہ وہ بہت ہوتے تھے اور موت کے سبب ایک دُوسرے کے قائم مقام ہوتے تھے۔ لیکن یسُوع مسیح قائم مقام نہیں رکھتا اِسلئے کہ ہمیشہ جیتا رہتا اور اپنے خدمت گزاروں کے ہاتھ سے خدمت گزاری کیا کرتا ہے جو نئے عہد نامہ کے کاہن ہیں۔ پھر شریعت کے سردار کاہن ایسی قُربانی چڑھانا نہیں جانتے تھے جس سے گُناہ مُعاف ہوں۔ مگر ہمارے کاہنِ اعظم یسُوع مسیح نے ایک ہی قربانی سے ہمیشہ کی مخلصی سب کے لئے حاصل کی +

باب ۷: ۲۷ - اح ۱۶: ۶ + باب ۸: ۵ - خر ۲۵: ۴۰ + باب ۸: ۸ تا ۱۲ - ار ۳۱: ۳۱ تا ۳۴ +

۹ اُس عہد کی مانند نہیں ۔
جو مَیں نے اُن کے باپ دادا سے اُس روز باندھا تھا۔
جب مَیں نے اُن کا ہاتھ پکڑا تھا۔
تاکہ اُنہیں مُلکِ مِصر سے نکال لاؤں۔
اِس واسطے کہ وہ میرے عہد پر قائم نہیں رہے۔
تو مَیں نے اُن کی پروا نہ کی۔
خُداوند فرماتا ہے ۔

۱۰ لیکن یہ وہ عہد ہے جو اِن دِنوں کے بعد۔
مَیں اِسرائیل کے گھرانے سے باندھوں گا۔
خُداوند فرماتا ہے ۔
مَیں اپنے قوانین اُن کے ذہن میں ڈالوں گا۔
اَور اُن کے دِلوں پر اُنہیں نقش کر دُوں گا۔
اَور مَیں اُن کا خُدا ہُوں گا۔
اَور وہ میری اُمّت ہوں گے ۔

۱۱ اَور کوئی اپنے ہموطن کو یہ تعلیم نہ دے گا۔
اَور نہ کوئی اپنے بھائی سے یہ کہے گا۔
کہ خُداوند کو پہچان لے ۔
کیونکہ اُن میں سے کیا چھوٹے کیا بڑے۔
سب مُجھے پہچانیں گے ۔

۱۲ اِسلئے کہ مَیں اُن کی ناراستیوں پر رحم کرُوں گا۔
اَور اُن کے گُناہوں کو پھر کبھی یاد نہ کرُوں گا۔

۱۳ جب اُس نے نیا کہا۔ تو پہلے کو پُرانا ٹھہرایا لیکن جو چیز پُرانی اَور پارینہ ہو جاتی ہے وہ مِٹنے کے قریب ہوتی ہے +

## باب ۹

۱ فضیلتِ قُربانِ مسیح — غرض پہلے عہد میں بھی قوانینِ عبادت تھے اَور ایک زمینی مَقدِس تھا ۔ کیونکہ ایک پہلا مَسکن بنایا گیا تھا۔ ۲ جس میں شمعدان اَور میز اَور نذر کی روٹیاں تھیں اَور اُسے قُدس کہتے ہیں ۔ اَور دُوسرے پردہ کے پیچھے وہ مَسکن تھا جو قُدسُ الاقداس ۳ کہلاتا ہے ۔ اُس میں بخور کی سنہری قُربانگاہ تھی اَور صَندُوقِ شہادت ۴ جو چاروں طرف سے سونے سے منڈھا ہُوا تھا اُس میں سونے کا وہ برتن تھا جس میں مَن تھا۔ اَور ہارون کا وہ عصا جس میں شاخیں پھُوٹی تھیں اَور عہد کی لَوحیں ۔ اَور اُس کے اُوپر جلالی ۵ کرّوبی تھے جو رحم گاہ پر سایہ کرتے تھے اِن باتوں کا مُفصّل بیان کرنا اَب کچھ ضرُور نہیں ۔ پس اِن چیزوں کے اِس طرح تیار ہونے کے ۶ بعد کاہن ہر وقت پہلے مَسکن میں داخل ہو کر عبادت کے کام انجام دیتے ہیں ۔ لیکن دُوسرے میں صرف کاہنِ اعظم ہی سال ۷ بھر میں ایک مرتبہ داخل ہوتا ہے مگر اُس خُون کے بغیر نہیں جو وہ اپنے اَور اُمّت کی جہالتوں کے واسطے گُزرانتا ہے ۔

اِس سے رُوح القُدس کا یہ اِشارہ ہے کہ مَقدِس کی راہ کھُلی ۸ نہیں ہے جب تک کہ وہ پہلا مَسکن کھڑا ہے ۔ جو مَوجُودہ زمانے ۹ کے لئے ایک تمثیل ہے ۔ اِس کے مُطابق ایسی نذریں اَور قُربانیاں گُزرانی جاتی ہیں جو عبادت کرنے والے کو دل کی نسبت کامل نہیں کر سکتیں ۔ اِس لئے کہ وہ صرف کھانے پینے اَور طرح طرح کے ۱۰ وضُوؤں کی بنا پر جسمانی رسُوم ہیں جو اصلاح کے وقت تک مُقرّر ہُوئی ہیں ۔

لیکن جب مسیح آئندہ کی اچھی چیزوں کا کاہنِ اعظم ۱۱ ہو کر آیا تو اُس بزرگ تر اَور کامل تر مَسکن کی راہ سے جو ہاتھوں کا بنا ہُوا نہیں یعنی اِس خلقت کا نہیں ۔ اَور بکروں اَور بچھڑوں کا ۱۲

---

باب ۸: ۱۱ " ہموطن " یعنی اِنجیل کی روشنی اَور فضل کی بہتات اِتنی ہو گی کہ ایمانداروں کو سچے خُدا کے ایمان اَور پہچان کا سمجھنا کچھ ضرُور نہ ہو گا اِس لئے کہ وہ اُس کو لڑکپن سے پہچانیں گے +

باب ۹: ۲ - خر ۲۶: ۱ - ۳۶ : ۸ +
باب ۹: ۳،۴ - اح ۱۶ - عد ۱۷ + ۱-سل ۸ : ۶،۹ - ۲-اخ ۵ : ۱۰ +
باب ۹: ۶،۷ - خر ۳۰ : ۱۰ - اح ۱۶ : ۲، ۱۴، ۱۵ +
باب ۹: ۱۲ " مخلصی حاصل کی " مسیح نے اپنے بیش قیمت خون سے جو اس نے ایک دفعہ صلیب پر بہایا سب آدمیوں اَور گُناہوں کے لئے قیمت

خُون لے کر نہیں۔ بلکہ اپنا ہی خُون لے کر مقدِس میں ایک بار قطعی طَور
۱۲ پر داخل ہُوا۔ اور ابدی مخلصی حاصل کی ۞ کیونکہ جب بکروں اور بیلوں
۱۳ کے خُون اور بچھیا کی راکھ کے ناپاکوں پر چھِڑکے جانے سے جسمانی
۱۴ تطہیر کے لئے پاکیزگی حاصل ہوتی ہے ۞ تو کتنا زیادہ مسیح کا خُون
جس نے ازلی رُوح کے وسیلے سے اپنے آپ کو خُدا کے آگے
بے عیب قُربان کر دیا تمہارے ضمائر کو مُردہ کاموں سے کیوں پاک
۱۵ نہ کرے گا تاکہ زندہ خُدا کی عبادت کریں ۞ اور اِسی سبب سے وہ نئے
عہد کا درمیانی ہے۔ تاکہ اُس مَوت کے ذریعہ سے جو پہلے عہد کے
وقت کی خطاؤں کی مُعافی کے لئے ہُوئی ہے وہ جو بُلائے گئے ہیں
۱۶ ابدی میراث موعُودہ حاصل کریں ۞ کیونکہ جہاں وصیّت ہے وہاں
۱۷ وصیّت کرنے والے کی مَوت کا ثابت ہونا ضروری ہے ۞ کیونکہ وصیّت
کی تعمیل مَوت کے بعد ہی ہوتی ہے اور جب تک وصیّت کرنیوالا
۱۸ زندہ رہتا ہے اُس کی تعمیل نہیں ہوتی ۞ اِس سبب سے پہلا عہد بھی
۱۹ خُون کے بغیر نہ باندھا گیا ۞ کیونکہ جب مُوسیٰ شریعت کا ہر ایک حکم
اُمّت کے مجمع کو سُنا چُکا تو اُس نے بچھڑوں اور بکروں کا خُون لیکر
پانی اور قرمزی اُون اور زُوفا کے ساتھ کتاب اور ساری اُمّت
۲۰ پر چھِڑکا ۞ اور کہا کہ ”یہ اُس عہد کا خُون ہے جس کا حکم خُدا نے تمہارے
۲۱ لئے دیا ہے“ ۞ اور اُس نے اِسی طرح مسکن پر اور عبادت کی سب
۲۲ چیزوں پر خُون چھِڑکا ۞ اور شریعت کے مُطابق قریباً ہر چیز خُون
سے پاک کی جاتی ہے۔ اور بغیر خُون بہائے مُعافی نہیں ہوتی“ ۞
۲۳ پس۔ واجب تھا کہ آسمان کی چیزوں کی نقلیں تو ان کے
وسیلے سے پاک کی جائیں۔ مگر خُود آسمانی چیزیں اِن سے بہتر
۲۴ قُربانیوں کے وسیلے سے ۞ کیونکہ مسیح اُس ہاتھ کے بنائے ہُوئے
مقدِس میں داخل نہیں ہُوا جو حقیقی مقدِس کا نمونہ ہے بلکہ آسمان
۲۵ ہی میں تاکہ اَب سے خُدا کے رُوبرُو ہماری خاطر حاضر رہے ۞ اور
یُوں بھی نہیں کہ جس طرح کاہنِ اعظم ہر سال دُوسرے کا خُون لے کر
مقدِس میں داخل ہوتا ہے اُسی طرح وہ بھی اپنے آپ کو بار بار قُربان
۲۶ کرتا رہے ۞ (ورنہ بنائے عالم سے لے کر اُسے مکرّر دُکھ اُٹھانا ہوتا)
بلکہ اَب زمانوں کے اختتام پر ایک ہی بار ظاہر ہُوا تاکہ اپنے آپ
۲۷ کو قُربان کرنے سے گُناہ کو نیست کر دے ۞ اور جس طرح آدمیوں
کے لئے ایک بار مرنا مُقرّر ہے۔ اور اُس کے بعد عدالت کا ہونا
۲۸ اُسی طرح مسیح بھی ایک ہی بار بہتیروں کے گُناہ اُٹھانے کے
لئے قُربان ہو کر دُوسری بار بغیر گُناہ کے اُن کو دکھائی دے گا جو
نجات کے لئے اُس کی راہ دیکھتے ہیں +

## باب ۱۰

۱ اِس لئے کہ شریعت آیندہ کی اچھی چیزوں کا سایہ ہے۔ اور
اُن چیزوں کی اصلی صُورت نہیں۔ اُن ایک ہی طرح کی قُربانیوں سے
جو سال بہ سال بلا ناغہ گُزرانی جاتی ہیں پاس آنے والوں کو ہرگز
۲ کامل نہیں کر سکتی ۞ ورنہ اُن کا چڑھایا جانا مَوقُوف ہو جاتا۔ اِس
لئے کہ جب عبادت کرنے والے قطعی طَور پر پاک ہو جاتے تو
۳ پھر اُن کا ضمیر کوئی گُناہ محسُوس نہ کرتا ۞ مگر وہ قُربانیاں ہر برس

---

اور کفارہ دیا۔ کوئی اور کاہن یہ کر نہیں سکتا تھا اِس لئے کہ وہ سب صرف اِنسان اور گنہگار بھی تھے +

باب ۹: ۱۳۔ اح ۱۶: ۳، ۱۴، ۱۵۔ عد ۱۹: ۹، ۱۷ + باب ۹: ۱۶۔ ”وصیّت“ یونانی میں ”عہد“ اور ”وصیّت“ کے لئے ایک ہی لفظ آتا ہے۔ اِس لئے پولُس رسول خُدا کے عہد کو ایک وصیّت کہتا ہے + باب ۹: ۲۰۔ خر ۲۰: ۶ تا ۸ +

باب ۹: ۲۵ ”قربان کرتا ہے“۔ مسیح دوبارہ اپنے آپ کو صلیب پر قربان نہ کرے گا اِسلئے کہ وہ پھر مرنے کا نہیں اور کہ صلیب کی قربانی تمام دنیا کے گناہ اٹھا لینے کے لئے کافی سے زیادہ ہے۔ لیکن یہ منع نہیں کہ مسیح اقدس بھیدوں میں کاہنوں کے ہاتھ سے اپنے آپ کو روز روز نذر کرے تاکہ ایماندار صلیب کی قُربانی میں ہمیشہ شریک ہوں۔ (لوق ۲۲: ۱۹) + باب ۱۰: ا ”کامل نہیں کر سکتی“ اگر قربانیاں گناہ کو مٹاتیں اور انسان کو کامل کر سکتیں تو ان کا بار بار چڑھانا کچھ ضرور نہ تھا۔ جس طرح کہ کوئی وجہ نہیں کہ مسیح دوبارہ ہمارے گناہوں کے لئے موت اُٹھائے +

۴ گُناہوں کو یاد دلاتی ہیں ٥ کیونکہ ہو نہیں سکتا کہ بَیلوں اَور بکروں ۵ کا خُون گُناہوں کو مِٹائے ٥ اِس لئے وہ دُنیا میں آتے ہُوئے کہتا ہَے کہ۔

قُربانی اَور نذرانہ تُو نے نہ چاہا۔
لیکن تُو نے میرے لِئے ایک بدن تیّار کِیا۔
۶ سوختنی قُربانیاں اَور خطا کے ذبیحے تجھے پسند نہ آئے۔
۷ تب مَیں نے کہا۔ دیکھ۔ مَیں آیا ہُوں۔
(طُومار کے سرے پر میری بابت لِکھا ہَے)
تاکہ اَے خُدا تیری مرضی بجا لاؤں ٥

۸ اُوپر یہ کہہ کر کہ "قُربانیاں اَور نذرانے اَور سوختنی قُربانیاں اَور گُناہ کی قُربانیاں تُو نے نہ چاہیں۔ اَور وہ تجھے پسند نہ آئیں" ۹ (حالانکہ وہ بمُطابق شریعت گُزرانی جاتی ہَیں) ٥ اَور پھر یہ کہہ کر کہ "دیکھ مَیں آیا ہُوں تاکہ تیری مرضی بجا لاؤں" وہ پہلے کو موقوف ۱۰ کرتا ہَے تاکہ دُوسرے کو قائم کرے ٥ اُسی مرضی کے سبَب سے ہم یِسُوعؔ مسیح کے بدن کے ایک ہی بار قطعی طَور پر قُربان ہونے کے وسیلے سے پاک کِئے گئے ہَیں ٥

۱۱ اَور ہر ایک کاہِن تو ہر روز کھڑا ہو کر عبادت کرتا ہَے اَور بار بار وُہی قُربانیاں گُزرانتا ہَے جو ہرگز گُناہ مِٹا نہیں سکتیں ٥ ۱۲ لیکن یہ گُناہوں کے لِئے ایک ہی قُربانی چڑھا کر ہمیشہ کے لِئے ۱۳ "خُدا کی دہنی طرف بَیٹھا ہَے" ٥ اَور مُنتظر ہَے کہ۔ "اُس کے ۱۴ دُشمن اُس کے پاؤں کی چَوکی کر دِئے جائیں" ٥ کیونکہ اُس نے ایک ہی قُربانی چڑھانے سے اُن کو جو مُقدّس کِئے جاتے ہیں ہمیشہ کے ۱۵ لِئے کامِل کر دیا ہَے ٥ اَور رُوح القُدس بھی ہمارے لِئے گواہی دیتا ہَے۔ کیونکہ یہ کہنے کے بعد کہ۔

۱۶ یہ ہَے وہ عہد جو مَیں اُن دِنوں کے بعد۔
اُن سے باندھُوں گا۔
خُداوند فرماتا ہَے کہ۔
مَیں اپنے قوانین اُن کے دِلوں میں ڈالُوں گا۔
اَور اُن کے ذہن پر اُنہیں نقش کرُوں گا۔
۱۷ اَور اُن کے گُناہوں اَور اُن کی خطاؤں کو۔
مَیں پھر کبھی یاد نہ کرُوں گا ٥

۱۸ پَس۔ جب اِن کی مُعافی ہو گئی ہَے تو پھر گُناہ کیلئے قُربانی کہاں رہی ٥

**نصیحت وفاداری**

۱۹ پَس۔ اَے بھائیو۔ جب کہ ہمیں پُورا اِعتبار ہَے کہ ہم مَقدِس میں یِسُوعؔ کے خُون کے سبَب سے دخل پاتے ۲۰ ہَیں ٥ اَور یہ اُس نئی اَور زِندہ راہ سے جو اُس نے پردے یعنی اپنے جسم میں سے ہو کر ہمارے واسطے تیّار کی ہَے ٥ ۲۱ اَور جب کہ ہمارا "ایک کاہِن اعظم خُدا کے گھر پر مُختار" ہَے ٥ ۲۲ تو آؤ۔ ہم دِلوں کو بُرے ضمیر سے پاک کر کے اَور بدن کو صاف پانی سے دُھلوا کر سچے دِل سے اَور کامِل ایمان کے ساتھ قریب ہو جائیں ٥ ۲۳ ہم اپنی اُمّید کے اِقرار کو مضبُوطی سے تھامے رہیں کیونکہ جس نے وعدہ کِیا ہَے وہ وفادار ہَے ٥ ۲۴ اَور ہم محبّت اَور نیکوکاری کی ترغیب دینے کے لِئے ایک دُوسرے کا لحاظ رکھیں ٥ ۲۵ اَور باہم اکٹھے ہونے سے باز نہ رہیں جَیسا کہ بعض کا دستُور ہَے بلکہ ایک دوسرے کو نصیحت کریں اَور یہ اُسی قدر زیادہ کِیا کرو جس قدر تم اُس دِن کو قریب آتے ہُوئے دیکھتے ہو ٥

۲۶ کیونکہ اگر بعد اُس کے کہ ہم حق کی پہچان پا چکے ہم جان بُوجھ

---

باب ۱۰: ۵- مز ۳۹ (۴۰): ۷تا۹ (یونانی) باب ۱۰: ۱۳- مز ۱۰۹ (۱۱۰): ۱+ باب ۱۰: ۱۶، ۱۷- ار ۳۱: ۳۳، ۳۴ +

باب ۱۰: ۱۸ "قُربانی کہاں رہی" یعنی کسی اَور قُربانی کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ سَب گُناہ خواہ بپتسمہ سے پہلے کئے گئے خواہ بپتسمہ کے بعد کئے گئے مسیح کی واحد قُربانی کی خاطر بپتسمہ یا اعتراف میں معاف کئے جاتے ہیں +

باب ۱۰: ۲۲ "صاف پانی" یعنی بپتسمہ کے پانی سے جو بدن پر انڈیلا جاتا لیکن رُوح کو بُری نیت سے پاک صاف کرتا ہے +

باب ۱۰: ۲۶ "گُناہ کریں" پَولُوس اِس جگہ اُنکی بابت کہتا ہے جو پیچھے ایمان سے پھر گئے۔ مطلب یہ ہے کہ جو کوئی جان بُوجھ کر بپتسمہ کے بعد ایسا گُناہ کرتا آسانی سے معافی نہ پائے گا بلکہ عدالت کا سزاوار ہو گا کیونکہ اُسنے روح القدس کے خلاف گُناہ کیا جسکی معافی نہایت مشکل ہے + (مت ۱۲: ۳۲)

کرگناہ کریں تو پھر گناہوں کے لئے کوئی اَور قربانی باقی نہیں رہی ۞
۲۷ مگر عدالت کا ایک ہولناک اِنتظار اَور آگ کا غضب باقی ہے جو
[۲۸] مخالفوں کو کھالے گا۞ جب موسوی شریعت کا عدول کرنے والا
رحم پائے بغیر دو یا تین گواہوں کے بیان سے قتل کیا جاتا تھا۞
۲۹ توخیال کرو کہ جس نے ابنِ خدا کو پامال کیا اَور عہد کے اُس خون کو
ناپاک جانا جس سے وہ پاک ہُوا تھا اَور فضل بخش رُوح کو بے عزت
[۳۰] کیا۔ وہ زیادہ سزا کے لائق کیوں نہ ہوگا۞ کیونکہ اُسے ہم جانتے
ہیں جس نے کہا کہ "اِنتقام لینا میرا کام ہے میں ہی بدلہ دُونگا" اَور
۳۱ یہ بھی کہ "خداوند اپنی اُمت کا اِنصاف کرے گا"۞ زِندہ خدا
کے ہاتھوں میں پڑنا ہولناک بات ہے ۞
۳۲ مگر اُن پہلے دِنوں کو یاد کرو جب تم نے منور ہوکر دُکھوں کی
۳۳ بڑی لڑائی کی برداشت کی۞ کچھ تو اِس واسطے کہ تم لعن طعن اَور مصیبتوں
سے انگشت نما بنے اَور کچھ اِس لئے کہ تم اُن کے شریک ہُوئے جن
۳۴ کے ساتھ یہ بدسلوکی کی جاتی تھی۞ کیونکہ تم نے قیدیوں کی ہمدردی
بھی کی اَور اپنے مال کا لُٹ جانا بھی خوشی سے قبول کیا۔ یہ جانکر کہ
۳۵ تمہارے پاس ایک بہتر اَور دائمی ملکیت ہے۞ پس اپنا پختہ
۳۶ اِعتبار ہاتھ سے جانے نہ دو۔ کیونکہ اُس کا اَجرِ عظیم ہے۞ کیونکہ
تمہیں صبر کرنا ضرور ہے تاکہ تم خدا کی مرضی پر عمل کرکے اُس وعدہ
کو حاصل کرلو۞

[۳۷] کیونکہ اَب تھوڑی ہی سی مدت باقی ہے۔
کہ آنے والا آئے گا۔
اَور تاخیر نہ کرے گا۔
۳۸ اِیمان سے میرا صادِق زندہ رہے گا۔
اَور اگر وہ ہٹے تو میری جان اُس سے خوش نہ رہے گی۞

مگر ہم اُن میں سے نہیں جو ہلاکت کے لئے ہٹ جاتے ۳۹
ہیں بلکہ اُن میں سے ہیں جو جان بچانے کے لئے اِیمان رکھتے
ہیں +

# باب ۱۱

[اِیمانِ مقدسین] اَب اِیمان اُمید کی ہُوئی چیزوں کی ماہیت ۱
اَور اندیکھی چیزوں کا ثبوت ہے۞ کیونکہ اُسی کے سبب سے ۲
مقدسین کے حق میں گواہی دی گئی۞ اِیمان ہی سے ہم معلوم [۳]
کرتے ہیں کہ زمانے خدا کے کلام سے بنے ہیں۔ یہ نہیں کہ جو
کچھ نظر آتا ہے وہ ظاہری چیزوں سے بنا ہو۞
اِیمان ہی سے ہابل نے قائن کی نسبت افضل قربانی [۴]
خدا کو گزرانی اَور اُسی کے سبب سے اُس کے حق میں گواہی دی
گئی کہ یہ صادِق ہے۔ کیونکہ خدا ہی نے اُس کی نذروں کی بابت
گواہی دی۔ اَور اگرچہ وہ مر گیا ہے تو بھی اُسی کے وسیلے سے اَب
تک کلام کرتا ہے ۞
اِیمان ہی سے حنوک اُٹھالیا گیا تاکہ موت کو نہ دیکھے اَور [۵]
وہ نمودار نہ رہا اِس لئے کہ خدا نے اُسے اُٹھالیا تھا۔ کیونکہ اُسکے
اُٹھائے جانے سے پیشتر اُس کے حق میں یہ گواہی دی گئی کہ
یہ خدا کو پسند آیا ہے۞ پس۔ بغیر اِیمان کے خدا کو پسند آنا ناممکن ۶
ہے۔ کیونکہ واجب ہے کہ خدا کے پاس جانے والا اِیمان لائے
کہ وہ ہے اَور اپنے طالبوں کو اَجر دیتا ہے ۞
اِیمان ہی سے نوح نے اُن چیزوں کی آگاہی پاکر جو اُس [۷]
وقت تک دیکھنے میں نہ آتی تھیں خدا ترسی کی اَور اپنے گھرانے
کے بچاؤ کے لئے کشتی بنائی۔ اِس سے اُس نے دُنیا کو مجرم

باب ۱۰ : ۲۸ - تث ۱۷ : ۶ + باب ۱۰ : ۳۰ - تث ۳۲ : ۳۵ - مز ۱۳۳ (۱۳۴) : ۱۴ +
باب ۱۰ : ۳۷ - اش ۲۶ : ۲۰ - حب ۲ : ۳، ۴ + باب ۱۱ : ۳ - تک ۱ : ۳ +
باب ۱۱ : ۴ - تک ۴ : ۴ "کلام کرتا ہے"۔ یعنی ایمان سے ہم نادیدنی چیزوں کی حقیقت اور ان کے وجود کا یقین حاصل کرتے ہیں +
باب ۱۱ : ۵ - تک ۵ : ۲۴ - سیر ۴۴ : ۱۶ + باب ۱۱ : ۷ - تک ۶ : ۱۳ - سیر ۴۴ : ۱۷ +

ٹھہرایا۔ اور اُس صداقت کا وارِث ہُؤا جو ایمان سے ہے۔

۸ ایمان ہی سے ابرہام جب بُلایا گیا اطاعت کر کے اُس جگہ چلا گیا جو میراث میں پانے کو تھا۔ اور اگرچہ جانتا نہ تھا کہ مَیں ۹ کہاں جاتا ہُوں تاہم روانہ ہو گیا۔ ایمان ہی سے مُلکِ موعُود میں اِس طرح جا بسا گویا اجنبی ہے۔ اور اِضحاق اور یعقوب سمیت جو اُسی وعدے کے ہم میراث تھے خیموں میں رہتا ۱۰ تھا۔ کیونکہ وہ اُس پائدار شہر کا اُمیدوار تھا جس کا صانِع اور معمار ۱۱ خُدا ہے۔ ایمان ہی سے سارہ نے بھی نااُمیدی کی عُمر میں حاملہ ہونے کی قُوّت پائی۔ اِس لِئے کہ اُس نے وعدہ کرنے والے کو سچّا ۱۲ جانا۔ پَس ایک اَیسے سے جو مُردہ سا تھا آسمان کے ستاروں کی مانِند کثیر اور سمندر کے کنارے کی ریت کی مانِند بے شُمار اولاد ۱۳ پَیدا ہُوئی۔ یہ سب ایمان کی حالت میں مرے اور وعدوں کو حاصِل نہ کیا مگر دُور سے اُنہیں دیکھا اور خُوش ہُوئے اور اِقرار ۱۴ کیا کہ ہم زمین پر اجنبی اور پردیسی ہیں۔ اَیسی باتیں کہنے والے ۱۵ ظاہِر کرتے ہیں کہ ہم اپنے وطن کی تلاش میں ہیں۔ اور اگر وہ اُسے یاد کرتے جس سے وہ نِکل آئے تھے تو اُنہیں واپس جانے کا ۱۶ بھی موقع تھا۔ مگر وہ فی الحقیقت اُس سے افضل یعنی آسمانی وطن کے مُشتاق تھے۔ اِسی لِئے خُدا اُن سے اُن کا خُدا کہلانے سے نہیں شرماتا۔ چنانچہ اُس نے اُن کے لِئے ایک شہر تیّار کیا ۱۷ ہے۔ ایمان ہی سے ابرہام نے جب وہ آزمایا گیا تو اِضحاق کو نذر گُذرانا اور جس نے وعدوں کو پایا تھا وہ اُس اکلوتے کو نذر کرنے ۱۸ لگا۔ جس کے حق میں یہ کہا گیا تھا کہ "تیری نسل اِضحاق سے کہلائے گی۔" ۱۹ کیونکہ وہ سمجھا کہ خُدا مُردوں میں سے جِلانے پر بھی قادِر ہے۔ چنانچہ اُن ہی میں سے اُس نے اُسے تمثیل کے طور پر پھر پایا۔

۲۰ ایمان ہی سے اِضحاق نے آیندہ کی باتوں کی بابت یعقوب اور عیسَو دونوں کو دُعا دی۔

۲۱ ایمان ہی سے یعقوب نے مرتے وقت یُوسف کے دونوں بیٹوں میں سے ہر ایک کو دُعا دی۔ اور "اپنے عصا کے سرے کی ٹیک پر سجدہ کیا۔"

۲۲ ایمان ہی سے یُوسف نے جب وہ مرنے کے قریب تھا بنی اِسرائیل کے خرُوج کا ذِکر کیا اور اپنی ہڈّیوں کی بابت حُکم دیا۔

۲۳ ایمان ہی سے مُوسیٰ کے پَیدا ہونے کے بعد اُس کے ماں باپ نے تین مہینے تک اُسے چھپائے رکھا کیونکہ اُنہوں نے دیکھا کہ "بچّہ خُوبصُورت ہے۔" اور وہ بادشاہ کے حُکم سے نہ ۲۴ ڈرے۔ ایمان ہی سے مُوسیٰ نے بڑے ہو کر فرعون کی بیٹی کا ۲۵ بیٹا کہلانے سے اِنکار کیا۔ اِس لِئے کہ اُس نے گُناہ کا چند روزہ لُطف اُٹھانے کی نِسبت خُدا کی اُمّت کے ساتھ ذلیل ہونا ۲۶ زیادہ پسند کیا۔ اور مسیح کے لِئے رُسوا ہونے کو مِصر کے خزانوں کی نِسبت بڑی دولت جانا۔ کیونکہ اُس کی نِگاہ اجر پانے پر تھی۔ ۲۷ ایمان ہی سے اُس نے بادشاہ کے غُصّہ کا خوف نہ کھا کر مِصر کو چھوڑ دیا۔ کیونکہ وہ گویا اندیکھے کو دیکھ کر قائم رہا۔ ۲۸ ایمان ہی سے اُس نے فسح اور خُون چھڑکنا مُقرّر کیا تاکہ پہلوٹوں کا ہلاک کرنے ۲۹ والا اُن کو ہاتھ نہ لگائے۔ ایمان ہی سے وہ بحرِ قُلزُم سے یُوں گُزر گئے جیسے خُشک زمین پر سے۔ اور جب مِصریوں نے وَیسا ۳۰ ہی کرنا چاہا تو ڈوب گئے۔ ایمان ہی سے یریحو کی شہرپناہ سات ۳۱ دِن کے طواف کے بعد گِر پڑی۔ ایمان ہی سے راحب فاحِشہ نافرمانوں کے ساتھ ہلاک نہ ہُوئی۔ کیونکہ اُس نے جاسُوسوں کو

باب ۱۱: ۸- پید ۱۲: ۱تا۴ +
باب ۱۱: ۹- پید ۲۳: ۴ + باب ۱۱: ۱۱- پید ۲۱: ۱ + باب ۱۱: ۱۷- پید ۲۲: ۱- یعقو ۲: ۲۱ + باب ۱۱: ۱۸- پید ۲۱: ۱۲ +
باب ۱۱: ۱۹- "تمثیل کے طور پر" کیونکہ اِضحاق مسیح کا نمونہ بنا جو چڑھایا اور پھر زندہ کیا گیا + باب ۱۱: ۲۰- پید ۲۷: ۲۸ +
باب ۱۱: ۲۱- پید ۴۸: ۱۵، ۱۶- ۴۷: ۳۱ + باب ۱۱: ۲۲- پید ۵۰: ۲۳ + باب ۱۱: ۲۳- خر ۲: ۲- ۱: ۱۶ +
باب ۱۱: ۲۴- خر ۲: ۱۱ + باب ۱۱: ۲۸- خر ۱۲: ۲۱ + باب ۱۱: ۲۹- خر ۱۴: ۲۲ + باب ۱۱: ۳۰- یش ۶: ۲۰ + باب ۱۱: ۳۱- یش ۲: ۱ +

سلامت رکھا تھا۔

۳۲ اب اَور کیا کہوں ؟ ۔ اِتنی فرصت کہاں کہ جدعون اور باراق اور سمسون اور اِفتاح اور داؤد اور سموئیل اور انبیاء کا

۳۳ احوال بیان کروں ۔ ایمان ہی سے اُنہوں نے سلطنتوں کو مغلوب کیا۔ صداقت کے کام کئے ۔ وعدوں کو حاصل کیا۔ شیروں کے

۳۴ مُنہ بند کئے ۔ آگ کی تیزی کو بُجھایا۔ تلواروں کی دھار سے بچ نکلے ۔ کمزوری میں زور آور ہُوئے ۔ جنگ میں بہادر بنے۔

۳۵ غیروں کی فوجوں کو بھگا دیا۔ عورتوں نے اپنے مُردوں کو پھر زندہ پایا۔ بعض مار کھاتے کھاتے مر گئے مگر رہائی قبول نہ کی تاکہ

۳۶ بہتر قیامت حاصل کریں ۔ بعض ٹھٹھوں میں اُڑائے جانے اور کوڑے کھانے بلکہ زنجیروں اور قید کی آزمائش میں پڑے ۔

۳۷ وہ سنگسار کئے گئے ۔ آرے سے چیرے گئے ۔ آزمائے گئے تلوار سے مارے گئے ۔ وہ بھیڑوں اور بکریوں کی کھال اوڑھے ہُوئے مُحتاج اور مُصیبت زدہ اور مظلوم ہو کر مارے مارے پھرتے

۳۸ رہے ۔ (دُنیا اُن کے لائق نہ تھی) وہ بیابانوں ۔ پہاڑوں ۔ غاروں

۳۹ اور زمین کے گڑھوں میں سرگرداں رہے ۔ اور اِن سب نے

۴۰ جن کے ایمان پر گواہی دی گئی وعدہ کو حاصل نہ کیا۔ کیونکہ خُدا نے ہمارے لئے ایک بہتر چیز کی پیش بینی کی تھی تاکہ وہ ہمارے بغیر کامل نہ کئے جائیں +

## باب ۱۲

۱ مسیح کا نمونہ

پس جب کہ گواہوں کا اِتنا بڑا بادل ہم کو گھیرے ہُوئے ہے تو ہم ہر ایک بوجھ اور اُس گناہ کو جو ہمیں آسانی سے اُلجھا لیتا ہے اُتار کر صبر سے اِس دوڑ میں دوڑیں جو ہمارے

۲ سامنے ہے ۔ اور یسوع کو تکتے رہیں جو ایمان کا بانی اور کامل کرنے والا ہے جس نے اُس خوشی کے لئے جو اُس کے سامنے تھی رُسوائی کو ناچیز جان کر صلیب کو برداشت کیا اور خُدا کے تخت کی دہنی طرف جا بیٹھا ہے ۔

۳ تم اُس پر غور کرو جس نے گنہگاروں کی اِتنی بڑی مُخالفت کی برداشت کی ایسا نہ ہو کہ تم بے دل ہو کر ہمت ہار دو ۔

۴ کیونکہ تم نے گناہ سے لڑنے میں ابھی تک ایسا مقابلہ نہیں کیا جس میں خُون بہا ہو ۔

۵ اور تم اُس نصیحت کو بھول گئے ہو جو تمہیں فرزندوں کی طرح کی جاتی ہے کہ۔

اے میرے بیٹے خُداوند کی تادیب کو حقیر نہ جان۔
اور اُس کی تنبیہہ سے بیزار نہ ہو۔

۶ کیونکہ خُداوند جس کو پیار کرتا ہے اُس کی تادیب کرتا ہے۔
اور وہ ہر ایک اُس بیٹے کو کوڑے مارتا ہے جسے قبول کر لیتا ہے ۔

۷ تنبیہہ میں صبر کرتے رہو خُدا تم سے فرزندوں کی مانند سلوک کرتا ہے وہ کونسا بیٹا ہے جسے باپ تنبیہہ نہیں کرتا ۔

۸ پس اگر تم اُس تنبیہہ سے علیحدہ ہو جس میں سب شریک ہیں تو تم حرام زادے ہو فرزند نہیں ۔

۹ علاوہ اِس کے جب ہمارے جسمانی باپ ہمیں تنبیہہ کرتے تھے اور ہم اُن کا ادب کیا کرتے تھے تو کیا ہم اُس سے زیادہ رُوحوں کے باپ کے تابع نہ رہیں تاکہ زندہ رہیں ؟ ۔

۱۰ وہ تو تھوڑے دِنوں کے واسطے جیسا اُنہیں مناسب معلوم ہوتا تھا ہمیں تنبیہہ کرتے تھے مگر یہ ہماری بہتری کے لئے کرتا ہے تاکہ ہم اُس کی پاکیزگی میں شریک ہو جائیں ۔

۱۱ اور کوئی تنبیہہ بالفعل خوشی کا باعث نہیں بلکہ غم کا باعث معلوم ہوتی ہے لیکن وہ آخر میں اُن کو جو اُس سے تربیت پاتے ہیں چین کے ساتھ صداقت کا پھل بخشتی ہے ۔

۱۲ اس واسطے ڈھیلے ہاتھوں اور سُست گھٹنوں کو سیدھا کرو ۔

۱۳ اور اپنے پاؤں کے لئے ہموار راستے بناؤ تاکہ کوئی لنگڑا بھٹک نہ جائے بلکہ شفا پائے ۔

۱۴ سب کے ساتھ صلح رکھو اور اُس پاکیزگی کی تقلید کرو جس کے بغیر کوئی خُداوند کو نہ دیکھیگا ۔

۱۵ اور غور سے دیکھتے رہو کہ کوئی شخص خُدا کے فضل سے محروم نہ رہے

باب ۱۲ : ۵ - امث ۳ : ۱۱ تا ۱۲ +

ایسا نہ ہو کہ کوئی کڑوی جڑ سبز ہو کر رکاوٹ پَیدا کرے اَور اُس سے
۱۶ بہت ناپاک ہو جائیں ۰ اَور نہ کوئی حرامکار ہو یا عیسَو کی طرح
بے دین ہو جس نے ایک خُوراک کے واسطے اپنے پہلوٹے ہونے
۱۷ کا حق بیچ دیا ۰ کیونکہ تم جانتے ہو کہ بعد ازاں جب برکت کا وارث
ہونا چاہا تو وہ رَدّ کیا گیا۔ چُنانچہ اُسے نیّت کی تبدیلی کا موقع نہ
۱۸ ملا اگرچہ اُس نے اُسے آنسو بہا بہا کر بہت ڈھونڈا ۰ کیونکہ تم اُس
پہاڑ تک نہیں آئے جو چُھوا جا سکے نہ اُس کی جلتی آگ اَور کالی
۱۹ گھٹا اَور تاریکی اور طُوفان ۰ اَور نرسنگے کے شور اَور کلام کی آواز کے
پاس جسے سُننے والوں نے سُن کر درخواست کی کہ یہ کلام پھر ہم
۲۰ سے نہ کیا جائے ۰ کیونکہ وہ اُس حکم کی برداشت نہ کر سکے جو اُن
سے کہا گیا تھا کہ "اگر کوئی حیوان بھی پہاڑ کو چُھوئے تو وہ سنگسار
۲۱ کیا جائے" ۰ اَور وہ نظارہ ایسا ہیبت ناک تھا کہ مُوسیٰ نے کہا
کہ "مَیں ڈرتا اَور تھرتھراتا ہُوں" ۰
۲۲ لیکن تم کوہِ صیہون پر اَور زندہ خُدا کے شہر یعنی آسمانی یرُوشلیم
۲۳ اَور لاکھوں فرشتوں کی محفل ۰ اَور اُن پہلوٹوں کی جماعت میں جن کے
نام آسمان پر لکھے ہُوئے ہیں۔ اَور اُس خُدا کے پاس جو سب کا مُنصف
۲۴ ہَے۔ اَور کامل کئے ہُوئے راستبازوں کی رُوحوں کے پاس ۰ اَور
عہدِ جدید کے درمیانی یسُوعؔ اَور اُس خُون پاشی کے پاس آئے
ہو جو ہابیلؔ کے خُون سے بہتر باتیں بولتی ہَے ۰
۲۵ خبردار۔ بولنے والے کا انکار نہ کرو۔ کیونکہ جنہوں نے زمین پر
بولنے والے کا انکار کیا جب کہ وہ نہ بچ سکے تو ہم کیونکر بچ نکلیں گے
۲۶ اگر اُس سے مُنہ موڑیں جو آسمان پر سے ہم سے بولتا ہَے ۰ جس کی
آواز نے اُس وقت تو زمین کو ہلا دیا۔ مگر اَب یہ کہہ کر اعلان کیا گیا
ہَے کہ۔

ایک بار پھر مَیں فقط زمین ہی کو نہیں۔
بلکہ آسمان کو بھی ہلا دُوں گا ۰

۲۷ پَس "ایک بار پھر" کہنے سے یہ مُراد ہَے کہ جو چیزیں ہلائی جاتی ہیں
وہ بنی ہُوئی چیزوں کی مانند ٹلنے والی ہیں۔ تاکہ جو چیزیں ٹلنے والی
نہیں وہ قائم رہیں ۰ پَس ہم ایسی بادشاہی کو پا کر جو ٹلنے کی نہیں ۲۸
اُس فضل کو پکڑے رہیں جس کے ذریعہ سے خُدا کی عبادت پسندیدہ
۲۹ طور پر خُداترسی اَور ادب کے ساتھ کریں ۰ کیونکہ ہمارا خُدا بھسم
کر دینے والی آگ ہَے +

# باب ۱۳

**مختلف ہدایات**

۱-۲ برادرانہ مُحبت قائم رہے ۰ مسافر پروری
سے غافل نہ رہو کیونکہ اسی کی وجہ سے بعض نے لاعلمی سے فرشتوں
۳ کی مہمان نوازی کی ہَے ۰ قیدیوں کو اسی طرح یاد رکھو کہ گویا تم اُن کے
ساتھ قید میں شریک ہو اَور اُن کو بھی جن سے بدسلوکی ہوتی ہے گویا
۴ تم بھی جسم میں ہو ۰ بیاہ ہر بات میں قابلِ عزّت ہو اَور بستر بے داغ
۵ ہو۔ کیونکہ خُدا حرامکاروں اَور زانیوں کی عدالت کریگا ۰ زر دوست
مت بنو اَور جو تمہارا ہَے اُسی پر قناعت کرو کیونکہ اُس نے آپ
کہا ہَے کہ۔

مَیں تجھے ہرگز نہ چھوڑ دُوں گا۔
اَور تجھے ہرگز ترک نہ کرُوں گا ۰

---

باب ۱۲: ۱۶ - تک ۲۵ : ۳۳ + باب ۱۲: ۱۷ - تک ۲۷ : ۳۸ + باب ۱۲: ۱۷ - "رَدّ کیا گیا" عیسَو نے رو رو کر باپ کی مِنّت کی کہ اس برکت کو جو اس نے یعقوب کو دی رد کر کے مجھ کو دے لیکن باپ کا دل بدل نہ سکتا تھا جو ہُوا اس سے پچھتائے اَور برکت یعقوب پر سے لے کر عیسَو کو بخشے + باب ۱۲: ۱۸ - خر ۱۹: ۱۲ - ۳۰ : ۲۰ + باب ۱۲: ۲۰ - خر ۱۹: ۱۳ + باب ۱۲: ۲۱ - تث ۹: ۱۹ +

باب ۱۲: ۲۱ - "میں ڈرتا ہوں" یہ باتیں مقدس کتابوں میں نہیں ملتی ہیں۔ مگر روایت سے معلوم ہُوئیں +

باب ۱۲: ۲۵ - "زمین پر بولنے والے" فرشتہ سینا کے پہاڑ پر۔ باب ۱۲: ۲۶ - حج ۲: ۷ + باب ۱۲: ۲۹ - تث ۴: ۲۴ +

باب ۱۳: ۲ - تک ۱۸: ۳ - ۱۹: ۲ + باب ۱۳: ۳ "جسم میں" اس لئے کہ شاید تم بھی ان کی طرح رنج میں پڑو گے۔ سو دردمند ہو +

باب ۱۳: ۴ - "قابلِ عزّت" پولوس بیاہ کو نصیحت کرتا ہے کہ وہ بیاہ کو ایک بڑا بھید (اف ۵: ۳۲) جانکر ہر طرح آپس میں وہ شرم اَور پاکیزگی ظاہر کریں جو مقدسوں کے مناسب ہَے + باب ۱۳: ۵ - یشع ۱: ۵ +

